قال الله تعالى وما آتاكم الرسول فخذوه وما نهاكم عنه فانتهوا

الحمد لله که درین ایام فیض التیام کتاب ہدایت نصاب من تصنیف امام ہمام حافظ شہاب الدین
ابو الفضل احمد بن علی بن محمد بن حجر کنانی عسقلانی مصنف فتح الباری شرح صحیح البخاری

المسمی به

# بلوغ المرام

من

# ادلة الاحكام

حسب فرمایش شیخ عبد اللطیف و برادران پسران شیخ احمد
ولد شیخ محی الدین مرحوم تاجران کتب وغانگان

مطبع محمدی واقع لاہور بازار کشمیری

قوله فالجراد ۔ اس حدیث میں دلیل ہے ٹڈی حلال ہونے کی جس طرح پانی کا جانور ہے خواہ اپنی موت سے مر جاوے خواہ آدمی کے پکڑنے سے اور امام مالک کہتے ہیں کہ اگر مرے بسبب پکڑنے آدمی کے یا کاٹنے سر کے حلال ہے ورنہ حرام

أو أولهن بالتراب. وعن أبي قتادة رضي الله عنه أن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال في الهرة: إنها ليست بنجس، إنما هي من الطوافين عليكم. أخرجه الأربعة وصححه الترمذي وابن خزيمة. وعن أنس بن مالك رضي الله عنه قال: جاء أعرابي فبال في طائفة المسجد، فزجره الناس، فنهاهم رسول الله صلى الله عليه وسلم، فلما قضى بوله أمر النبي صلى الله عليه وسلم بذنوب من ماء فأهريق عليه. متفق عليه. وعن ابن عمر رضي الله عنهما قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: أحلت لنا ميتتان ودمان، فأما الميتتان فالجراد والحوت، وأما الدمان فالكبد والطحال. أخرجه أحمد وابن ماجه وفيه ضعف. وعن أبي هريرة رضي الله عنه قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: إذا وقع الذباب في شراب أحدكم فليغمسه ثم لينزعه، فإن في أحد جناحيه داء وفي الآخر شفاء. أخرجه البخاري وأبو داود وزاد: وإنه يتقي بجناحه الذي فيه الداء. وعن أبي واقد الليثي رضي الله عنه قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: ما قطع من البهيمة وهي حية فهو ميت. أخرجه أبو داود والترمذي وحسنه، واللفظ له.

اور یہ حدیث مخالف ہے امام مالک کے اور اسی طرح حلال ہے مچھلی جس طرح کہ پانی کا جانور خواہ بسبب کسی حادثہ کے جیسے کہ ثابت ہے ساتھ حدیث حل میتہ کے اور یہی مذہب ہے جمہور کا کہ مردہ دریا کا حلال ہے خواہ اپنے آپ مرے خواہ شکار کیا جاوے یکساں ہے اور مذہب حنفیہ کا یہ ہے کہ جو مچھلی کہ پکڑنے یا دریا کے ڈالنے سے یا اور کسی سبب سے مرے تو حلال ہے اور اگر اپنے آپ مر جاوے یا کسی حیوان نے اسکو مارا ہو تو حرام ہے ۱۲ مسک الختام ۔

۷ — قولہ توضؤوا من مزادۃ امرأۃ مشرکۃ یعنی پکھال عورت مشرکہ سے یہ عورت اونٹ پر سوار تھی اور دو پکھالیں پانی کی اونٹ پر لادے ہوئے تھی اس وقت حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم بحالت سفر جنگل میں تھے اور پانی کے متلاشی تھے جب اس عورت کے پاس پانی پایا تو پیا اور لوگوں کو پلایا سب سے پیچھے ایک شخص جنبی کو نہانے کے واسطے بھی دیا چنانچہ صحیح بخاری میں کتاب التیمم اور علامات النبوۃ میں ایک طویل حدیث میں مذکور ہے اس سے معلوم ہوا کہ جب برتن اہل مشرکین کے احتمال نجاست کا یعنی شراب خنزیر وغیرہ کا نہ ہو اس کا برتنا بلا تردد درست ہے ۱۲

كُلُوا فِيهَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ

کھاؤ ان میں (یہ حدیث) متفق علیہ ہے — اور روایت ہے عمران بن حصین رضی اللہ تعالے عنہ سے کہ

النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَصْحَابَهُ تَوَضَّؤُوا مِنْ مَزَادَةِ امْرَأَةٍ مُشْرِكَةٍ مُتَّفَقٌ

نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اور ان کے اصحابیوں نے وضو کیا پکھال سے مشرک عورت کے (یہ حدیث) متفق علیہ ہے

عَلَيْهِ فِي حَدِيثٍ طَوِيلٍ وَعَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ أَنَّ قَدَحَ

ایک بڑی حدیث میں — اور روایت ہے انس بن مالک رضی اللہ تعالے عنہ سے پیالہ

النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ انْكَسَرَ فَاتَّخَذَ مَكَانَ الشَّعْبِ سِلْسِلَةً مِنْ فِضَّةٍ أَخْرَجَهُ الْبُخَارِيُّ

نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا پھوٹ گیا تو لگو لیا اس پھٹی جگہ پر تار چاندی کا روایت کیا اسکو بخاری نے

# بَابُ إِزَالَةِ النَّجَاسَةِ وَبَيَانِهَا

باب نجاست دور کرنے کے ذکر میں اور اس (نجاست) کے بیان میں

عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ سُئِلَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ

روایت ہے انس بن مالک رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا کہ پوچھا گیا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ

وَسَلَّمَ عَنِ الْخَمْرِ تُتَّخَذُ خَلًّا قَالَ لَا أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَالتِّرْمِذِيُّ وَقَالَ حَسَنٌ

وسلم سے شراب کی بابت کہ بنایا جاوے سرکہ فرمایا نہیں روایت کیا اسکو مسلم نے اور ترمذی نے اور کہا حسن

صَحِيحٌ وَعَنْهُ قَالَ لَمَّا كَانَ يَوْمُ خَيْبَرَ أَمَرَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

صحیح ہے اور انہی سے روایت ہے کہ جب ہوا دن خیبر کا تو حکم کیا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

أَبَا طَلْحَةَ فَنَادَى إِنَّ اللهَ وَرَسُولَهُ يَنْهَيَانِكُمْ عَنْ لُحُومِ الْحُمُرِ الْأَهْلِيَّةِ

ابو طلحہ کو سو پکار دیا اس نے کہ اللہ اور رسول اس کا دونوں منع کرتے ہیں تم کو کھانے گدھوں بستی کے

فَإِنَّهَا رِجْسٌ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عَمْرِو بْنِ خَارِجَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ

کیونکہ نجس ہیں (یہ حدیث) متفق علیہ ہے اور روایت ہے عمرو بن خارجہ رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا

خَطَبَنَا رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِنًى وَهُوَ عَلَى رَاحِلَتِهِ وَلُعَابُهَا

کہ خطبہ سنایا ہمکو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منے میں اور وہ تھے اپنی اونٹنی پر اور لعاب اسکا

يَسِيلُ عَلَى كَتِفِي أَخْرَجَهُ أَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهُ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ

بہتا تھا میرے مونڈھے پر نکالا اسکو احمد اور ترمذی نے اور صحیح کہا اسکو اور روایت ہے عائشہ رضی

اللهُ عَنْهَا قَالَتْ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَغْسِلُ الْمَنِيَّ ثُمَّ

اللہ عنہا سے کہا کہ تھے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم دھو ڈالتے منی کو پھر

يَخْرُجُ إِلَى الصَّلَاةِ فِي ذَلِكَ الثَّوْبِ وَأَنَا أَنْظُرُ إِلَى أَثَرِ الْغَسْلِ فِيهِ مُتَّفَقٌ

نکلتے نماز کو اسی کپڑے میں اور میں دیکھتی تھی نشان دھونے کا اس میں (یہ حدیث) متفق

عَلَيْهِ وَلِمُسْلِمٍ لَقَدْ كُنْتُ أَفْرُكُهُ مِنْ ثَوْبِ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

علیہ ہے اور مسلم کی روایت میں ہے البتہ تحقیق تھی میں ملتی اسکو کپڑے سے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے

حاشیہ: قولہ فانہا رجس الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ گدھا نجس ہے اور حرام اور یہی قول ہے جمہور کا سوائے ابن عباس کے کہ ان سے حلت منقول ہے ذکر کیا اسکو میزان میں شعرانی نے اور شرح مسلم نووی میں نووی نے نسبت کی ان کی طرف حرمت کی بھی روایت ہے بہر حال تحقیق یہ ہے کہ حرام ہے ۔۔۔ [illegible]

[illegible]

**۹** | ؎ قولہ ثلاث مرات الخ اس حدیث میں منہ کا دھونا اور ہاتھوں کا اور پاؤں کا تین تین دفعہ وارد ہے اور کئی روایتوں میں دو دو بار بھی آیا ہے اور کئی روایتوں میں ایک ایک مرتبہ بھی مروی ہے ان سب روایتوں کو آپس میں اس طرح موافق کرتے ہیں کہ تین تین بار ہر عضو کا دھونا سنت ہے اور اس سے کم بھی کافی ہے اور یہی ہے حق سب علمائے اسلام کے نزدیک

إِلَى الْكَعْبَيْنِ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ ثُمَّ الْيُسْرَى مِثْلَ ذٰلِكَ ثُمَّ قَالَ رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ
ٹخنوں تک تین مرتبہ پھر بایاں اسی طرح پھر کہا دیکھا میں نے رسول اللہ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ تَوَضَّأَ نَحْوَ وُضُوْئِيْ هٰذَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عَلِيٍّ
صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کہ وضو کیا میرے اس وضو کی طرح (یہ حدیث) متفق علیہ ہے اور روایت ہے علی سے

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فِيْ صِفَةِ وُضُوْءِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ وَمَسَحَ
رضی اللہ تعالے عنہ سے نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے وضو کے بیان میں کہا اور مسح کیا

بِرَأْسِهِ وَاحِدَةً أَخْرَجَهُ أَبُوْ دَاوُدَ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ زَيْدِ بْنِ عَاصِمٍ
اپنے سر کا ایک بار نکالا اسے ابوداؤد نے اور روایت ہے عبد اللہ بن زید بن عاصم

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فِيْ صِفَةِ الْوُضُوْءِ قَالَ وَمَسَحَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ
رضے اللہ تعالے عنہ سے صفت میں وضو کے کہ کہا اور مسح کیا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

بِرَأْسِهِ فَأَقْبَلَ بِيَدَيْهِ وَأَدْبَرَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِيْ لَفْظٍ لَهُمَا بَدَأَ بِمُقَدَّمِ رَأْسِهِ حَتّٰى
اپنے سر کو پھر اپنے دونوں ہاتھ آگے لائے اور پیچھے لے گئے (یہ حدیث) متفق علیہ ہے اور ایک لفظ میں ہے کہ شروع کیا سر کی اگلی جانب سے یہاں تک کہ

ذَهَبَ بِهِمَا إِلٰى قَفَاهُ ثُمَّ رَدَّهُمَا إِلَى الْمَكَانِ الَّذِيْ بَدَأَ مِنْهُ وَعَنْ
لے گئے ان کو پچھلی طرف سر کے پھر لائے ان کو اس جگہ جہاں سے شروع کیا تھا اور روایت ہے

عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا فِيْ صِفَةِ الْوُضُوْءِ قَالَ ثُمَّ مَسَحَ
عبد اللہ بن عمرو رضے اللہ تعالے عنہما سے وضو کے وصف میں کہا کہ پھر مسح کیا

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ بِرَأْسِهِ وَأَدْخَلَ إِصْبَعَيْهِ السَّبَّاحَتَيْنِ فِيْ أُذُنَيْهِ
رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے سر کو اور ڈالیں دو انگلیاں کلمہ کی اپنے دونوں کانوں میں

وَمَسَحَ بِإِبْهَامَيْهِ عَلٰى ظَاهِرِ أُذُنَيْهِ أَخْرَجَهُ أَبُوْ دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَصَحَّحَهُ
اور مسح کیا اپنے دونوں انگوٹھوں سے اپنے دونوں کانوں کی پیٹھ پر روایت کیا اسکو ابوداؤد اور نسائی نے اور صحیح کہا اس کو

ابْنُ خُزَيْمَةَ وَعَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ
ابن خزیمہ نے اور روایت ہے ابوہریرہ رضے اللہ تعالے عنہ سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ إِذَا اسْتَيْقَظَ أَحَدُكُمْ مِنْ مَنَامِهِ فَلْيَسْتَنْثِرْ ثَلَاثًا فَإِنَّ
صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب جاگے کوئی تم میں کا اپنی نیند سے تو چاہیے کہ ناک جھاڑے تین بار کہ بیشک

الشَّيْطَانَ يَبِيْتُ عَلٰى خَيْشُوْمِهِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَلَهُ إِذَا اسْتَيْقَظَ أَحَدُكُمْ
شیطان رات کو بستا ہے اس کی ناک کی جڑ میں یہ حدیث متفق علیہ ہے اور اسی کی روایت میں ہے کہ جب جاگے کوئی تم میں سے

مِنْ نَوْمِهِ فَلَا يَغْمِسْ يَدَهُ فِي الْإِنَاءِ حَتّٰى يَغْسِلَهَا ثَلَاثًا فَإِنَّهُ لَا يَدْرِيْ
نیند سے تو نہ ڈبوے اپنا ہاتھ برتن میں جب تک کہ نہ دھوے اس کو تین بار کہ وہ نہیں جانتا

أَيْنَ بَاتَتْ يَدُهُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهٰذَا لَفْظُ مُسْلِمٍ وَعَنْ لَقِيْطِ بْنِ صَبِرَةَ
کہاں رات رہا ہاتھ اس کا (یہ حدیث) متفق علیہ ہے اور یہ لفظ مسلم کا ہے اور روایت ہے لقیط بن صبرہ

کہا نووی نے اجماع کیا مسلمانوں نے کہ واجب ایک ہی مرتبہ دھونا ہے ہر عضو کا اور تین دفعہ دھونا مسنون ہے ؎ قولہ مسح برأسہ واحدۃ الخ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ سر کا مسح ایک ہی دفعہ فرض ہے اور یہی ہے قول ائمہ اربعہ کا اور سفیان اور ابن مبارک اور اسحاق اور امام جعفر صادق رح کا کہ ترمذی اور شرح نووی میں مستفاد ہوتا ہے بالتکرار یعنی تین دفعہ مسح کرنا اور یہ بھی ایک حدیث میں ابوداؤد وغیرہ کے آیا ہے اور مسلم کی بعض روایتوں میں نسبت تمام وضو کے آیا ہے کہ تین تین بار کیا اس سے امام شافعی رح استنباط کرکے کہتے ہیں کہ مسح تین دفعہ سنت ہے کہ جو ایک دفعہ کرنیکی حدیث ہے وہ بیان جواز کے واسطے ہے کذا فی شرح النووی ۱۲ ؎۳ قولہ بدأ بمقدم رأسہ الخ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ مسح سر کا آگے کی جانب سے شروع کرنا چاہیے اور یہی مذہب ہے امام ابوحنیفہ رح اور شافعی رح اور احمد اور اسحاق وغیرہ کا ایک حدیث حسن سے ترمذی کے معلوم ہوتا ہے کہ اگر پیچھی جانب سے شروع کرے تو بھی جائز ہے کہا ترمذی نے کہ اسی طرح بعض اہل کوفہ گئے ہیں جیسے وکیع بن جراح ۱۲ ؎۴ قولہ علی ظاہر اذنیہ الخ اس حدیث سے مسح کانوں کے ظاہر و باطن کا معلوم ہوتا ہے کہ ظاہر وہ جانب ہے جو سر کے متصل ہے اور باطن وہ جو منہ کے متصل ہے ذکر کیا اس کو

ترمذی وغیرہ نے ترمذی نے حدیث ابن عباس رض کی کہ مسح برأسہ علی ظاہرہما و باطنہما روایت کرکے فرمایا کہ اسی پر عمل ہے اکثر اہل علم کا ۱۲ ؎۵ قولہ فی الاناء الخ یعنے وضو کا برتن چنانچہ بخاری کی بعض روایتوں میں لفظ وضو کا واقع ہے کہا شیخ ابن حجر رح نے فتح الباری میں کہ ظاہر اس حدیث کا خصوصیت وضو کے برتن سے معلوم ہوتی ہے اور اسی کے ساتھ ملحق ہیں برتن غسل کے اور دوسرے برتن اور اگر بڑا حوض یا تالاب ہو تو اس میں ہاتھ ڈالنا منع نہیں ۱۲

رضي الله عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اسبغ الوضوء و

رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے وضو کو کامل کر اور

خلل بين الاصابع وبالغ في الاستنشاق الا ان تكون صائما اخرجه

خلال کر انگلیوں میں سلہ اور مبالغہ کر ناک کے پانی ڈالنے میں مگر جو تو روزہ دار ہو نکالا اس کو

الاربعة وصححه ابن خزيمة ولابي داود في رواية اذا توضات فمضمض

چاروں نے اور صحیح کہا اسکو ابن خزیمہ نے اور ابو داؤد کی ایک روایت میں ہے جب تو وضو کرے تو کلی کر

وعن عثمان رضي الله تعالى عنه ان النبي صلى الله عليه وسلم كان يخلل

اور روایت ہے عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ مقرر نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم خلال کرتے تھے

لحيته في الوضوء اخرجه الترمذي وصححه ابن خزيمة وعن عبد الله

اپنی داڑھی کا وضو میں روایت کیا اسکو ترمذی نے اور صحیح کہا اس کو ابن خزیمہ نے اور روایت ہے عبد اللہ

ابن زيد رضي الله عنه ان النبي صلى الله عليه وآله وسلم اتي بثلثي مد

ابن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ بیشک نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس لایا گیا پانی سلہ دو تہائی مد کا

فجعل يدلك ذراعيه اخرجه احمد وصححه ابن خزيمة وعنه انه

پھر ملنے لگے دونوں ہاتھوں کو نکالا اسے احمد نے اور صحیح کہا اسے ابن خزیمہ نے اور اسی سے روایت ہے کہ اس نے

رأى النبي صلى الله عليه وسلم ياخذ لاذنيه ماء خلاف الماء الذي

دیکھا نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کہ لیتے تھے اپنے دونوں کانوں کے واسطے سلہ جدا پانی سوا اس پانی کے

اخذ لراسه اخرجه البيهقي وهو عند مسلم من هذا الوجه بلفظ ومسح

جو لیا تھا اپنے سر کے لیے روایت کیا اسکو بیہقی نے اور وہ مسلم کے نزدیک اسی طریق سے اس لفظ سے (مروی) ہے اور مسح کیا

براسه بماء غير فضل يديه وهو المحفوظ وعن ابي هريرة رضي الله

اپنے سر کو دوسرے پانی سے جو آپ کے ہاتھوں کا بچا ہوا نہ تھا اور یہی لفظ محفوظ ہے۔ اور روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ

عنه قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول ان امتي ياتون

عنہ سے کہا کہ سنا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ کہتے تھے میری امت کے لوگ آویں گے

يوم القيامة غرا محجلين من اثر الوضوء فمن استطاع منكم ان يطيل

قیامت کے دن کہ روشن ہوگی پیشانی اور ہاتھ پاؤں ان کے وضو کے اثر سے سو جو کوئی سکے تم میں سے کہ بڑھا دے اپنے

غرته فليفعل متفق عليه واللفظ لمسلم وعن عائشة رضي الله عنها

نور کو تو چاہیے کہ کرے سلہ یہ حدیث متفق علیہ ہے اور لفظ مسلم کا ہے۔ اور روایت ہے عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے

قالت كان رسول الله صلى الله عليه وسلم يعجبه التيمن في تنعله وترجله

کہا اس نے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو پسند آتا تھا داہنے ہاتھ سے شروع کرنا جوتا پہننے میں اور کنگھی

وطهوره وفي شانه كله متفق عليه وعن ابي هريرة رضي الله عنه

اور وضو کرنے میں اور اپنے ہر ایک کام میں سلہ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے

---

سلہ قولہ خلل بین الاصابع الخ یعنی ہاتھوں اور پاؤں کی انگلیوں میں خلال کر چنانچہ ترمذی میں ابن عباس سے مروی ہے ۱۲ سلہ قولہ ... بخاری و مسلم کی روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ آنحضرت صلعم نے پورے مد سے بھی وضو کیا ہے اور مد تقریباً ایک سیر ہوتا ہے اور حاصل اسکے یہ ہے کہ پانی میں وضو مسنون ہے اگر کم یا زیادہ پانی خرچ کیا جاوے ... کہا امام نووی نے شرح مسلم میں کہ اجماع کیا مسلمانوں نے اس پر کہ جو پانی وضو اور غسل کے واسطے کافی ہے اسکی کچھ حد نہیں جتنے پانی سے وضو اور غسل کریگا پاک ہو جاویگا لیکن کہا علما قائل ہیں مستحب ہونے کے کہ غسل میں ایک صاع سے کمی نہ ہو اور وضو میں مد سے کم نہ ہو ۱۲ سلہ قولہ خلاف الماء الخ اس سے معلوم ہوا کہ کانوں کے مسح کے واسطے نیا پانی لینا چاہیے اور کان علیحدہ ہیں سر کے اور یہی مذہب ہے شافعی رح کا جیسا کہ میزان میں مذکور ہے اور اکثر اہل علم کا جیسا کہ ترمذی میں ہے اور امام ابو حنیفہ رح اور مالک رح اور احمد رح کہتے ہیں کہ کان علیحدہ نہیں ہیں سر سے تو وہی سر کے مسح کا پانی کانوں کے واسطے کافی ہے یہ مذہب بھی حدیث بیہقی سے ثابت ہوا ہے شیخ عبد الوہاب شعرانی نیا پانی لینے کی حدیث کو عزیمت اور احتیاط پر محمول کرتے ہیں اور سر کے مسح کے پانی سے کانوں کے مسح کرنے کی حدیث کو رخصت اور جواز پر محمول فرماتے ہیں پس اختیار عزیمت اور احتیاط کا رخصت سے بہتر ہے اور علیحدہ پانی لینا خوب ہے ۱۲ سلہ قولہ فلیفعل الخ یعنی روشنی کو بڑھاوے اسطرح کہ اعضا کو حد مسنون سے بڑھ کر دھووے مثلاً ہاتھوں کے غسل کو بازو تک پہنچا دے اور پاؤں کے غسل کو پنڈلی تک پہنچا دے یا گھٹنوں تک جاوے چنانچہ شرح نووی میں مذکور ہے اور اسکا مطلب یہ بھی ہو سکتا ہے کہ وضو اچھی طرح احتیاط سے اور سنت کے مطابق کریگا پابندی سے۔ اس پابندی سے اسکی روشنی زیادہ ہوگی اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ وضو پر وضو کرے کہ اس سے اجر زیادہ ملیگا جو روشنی کے زیادہ ہونیکا باعث ہوگا اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ باوضو رہنے کی عادت رکھے ۱۲ سلہ قولہ فی شانہ الخ مثلاً ازار پہننے میں مسجد میں داخل ہونے میں مسواک کرنے میں سرمہ لگانے میں ناخن کٹوانے میں مونچھیں کترانے میں کنگھی کرنے میں بغل کے بال اکھاڑنے میں نماز سے سلام پھیرنے میں اعضاء وضو کے دھونے میں کھانے پینے میں مصافحہ میں وعلی ہذا القیاس کذا فی شرح مسلم للنووی ۱۲

قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا تَوَضَّأْتُمْ فَابْدَءُوا بِمَيَامِنِكُمْ أَخْرَجَهُ

اسنے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب تم وضو کرو تو شروع کرو اپنے داہنے سے روایت کیا اسکو

الْأَرْبَعَةُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ خُزَيْمَةَ وَعَنِ الْمُغِيرَةِ بْنِ شُعْبَةَ رَضِيَ اللّٰهُ

چاروں نے اور صحیح کہا اسکو ابن خزیمہ نے اور روایت ہے مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ

تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ تَوَضَّأَ فَمَسَحَ بِنَاصِيَتِهِ وَعَلَى

تعالے عنہ سے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے وضو کیا پھر مسح کیا اپنی پیشانی کے بالوں پر اور

الْعِمَامَةِ وَالْخُفَّيْنِ أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا فِي

پگڑی پر اور موزوں پر روایت کیا اسکو مسلم نے اور روایت ہے جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالے عنہما سے

صِفَةِ حَجِّ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ابْدَءُوا بِمَا

نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حج کے بیان میں فرمایا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے شروع کرو اس سے جس سے

بَدَأَ اللّٰهُ بِهِ أَخْرَجَهُ النَّسَائِيُّ هٰكَذَا بِلَفْظِ الْأَمْرِ وَهُوَ عِنْدَ مُسْلِمٍ بِلَفْظِ الْخَبَرِ

شروع کیا اللہ نے روایت کیا اسکو نسائی نے اسیطرح امر کے صیغے سے اور وہ مسلم کے نزدیک خبر کے لفظ سے ہے

وَعَنْهُ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا تَوَضَّأَ أَدَارَ الْمَاءَ عَلَى

اور روایت ہے اسی سے کہا تھے نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم جب وضو کرتے تھے تو بہاتے تھے پانی اپنی

مِرْفَقَيْهِ أَخْرَجَهُ الدَّارَقُطْنِيُّ بِإِسْنَادٍ ضَعِيفٍ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ

کہنیوں پر روایت کیا اسکو دارقطنی نے ساتھ ضعیف سند کے اور روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ

اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا وُضُوءَ لِمَنْ لَمْ يَذْكُرِ

تعالے عنہ سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نہیں وضو اسکا کہ جو نہ یاد کرے

اسْمَ اللّٰهِ عَلَيْهِ أَخْرَجَهُ أَحْمَدُ وَأَبُو دَاوُدَ وَابْنُ مَاجَهْ بِإِسْنَادٍ ضَعِيفٍ وَ

نام اللہ کا اسپر روایت کیا اسکو احمد اور ابوداؤد اور ابن ماجہ نے سند ضعیف سے اور

لِلتِّرْمِذِيِّ عَنْ سَعِيدِ بْنِ زَيْدٍ وَأَبِي سَعِيدٍ نَحْوُهُ وَقَالَ أَحْمَدُ لَا يَثْبُتُ فِيهِ شَيْءٌ

ترمذی نے روایت کیا سعید بن زید سے اور ابی سعید سے اسی طرح اور کہا امام احمد نے نہیں ثابت ہوتا اس باب میں کچھ

وَعَنْ طَلْحَةَ بْنِ مُصَرِّفٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ جَدِّهِ قَالَ رَأَيْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى

اور روایت ہے طلحہ بن مصرف سے وہ روایت کرتا ہے اپنے باپ سے وہ طلحہ کے دادا سے کہا کہ دیکھا میں نے رسول اللہ صلے

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَفْصِلُ بَيْنَ الْمَضْمَضَةِ وَالْاِسْتِنْشَاقِ أَخْرَجَهُ أَبُو

اللہ علیہ وآلہ وسلم کو جدا جدا کرتے تھے کلی اور ناک میں پانی دینے میں روایت کیا اسکو ابو

دَاوُدَ بِإِسْنَادٍ ضَعِيفٍ وَعَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ فِي صِفَةِ الْوُضُوءِ ثُمَّ

داؤد نے ساتھ سند ضعیف کے اور روایت ہے علی رضی اللہ تعالے عنہ سے وضو کے بیان میں پھر

تَمَضْمَضَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاسْتَنْثَرَ ثَلَاثًا يُمَضْمِضُ وَيَنْثِرُ مِنَ الْكَفِّ الَّذِي

کلی کی نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اور ناک جھاڑی تین بار کلی کرتے تھے اور ناک صاف کرتے تھے اسی ہاتھ سے جس سے

---

ے قولہ فمسح بناصیتہ وعلی العمامۃ الخ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ مسح تمام سر کا واجب نہیں اگلے بالوں پر مسح کرنا کافی ہے اور یہی مذہب شافعی وغیرہ کا ہے ... معلوم ہوتا ہے کہ اگلے بالوں پر مسح کر کے باقی عمامہ پر پورا کرے ... تمام سر کا مسح پورا ہو جائے ... مسح پورا کر لینا چاہیے ...

ہ قولہ لا وضوء الخ یہ حدیث کئی طریقوں سے مروی ہے ... بعض حدیثوں میں دارقطنی وغیرہ کے یوں آیا ہے کہ بسم اللہ پڑھ کر وضو کرنے سے سارا بدن پاک ہوتا ہے اور اگر نہ پڑھے تو فقط وضو کے اعضاء پاک ہوتے ہیں ... امام احمد ... امام اسحاق کہتے ہیں کہ جان بوجھ کر بسم اللہ ترک کرے تو وضو نہ ہوگا ... کذا فی المیزان والترمذی ہ قولہ تفصیل ...

[illegible]

۱ قولہ فقال ارجع الخ یعنی پھر جا اور اچھی طرح وضو کر ... [illegible] ... معلوم ہوا کہ پاؤں کا دھونا فرض ہے اور مسح کافی نہیں ... قول تمام مجتہدین کا ... [illegible]

بِأَخْذٍ مِنْهُ الْمَاءَ أَخْرَجَهُ أَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ زَيْدٍ رَضِيَ

پانی لیتے تھے روایت کیا اسکو ابوداؤد اور نسائی نے اور روایت ہے عبداللہ بن زید رضی

اللّٰهُ عَنْهُ فِي صِفَةِ الْوُضُوءِ ثُمَّ أَدْخَلَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَدَهُ فَمَضْمَضَ وَ

اللہ تعالیٰ عنہ سے وضو کے وصف میں پھر ڈالا نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہاتھ اپنا برتن میں پھر کلی کی اور

اسْتَنْشَقَ مِنْ كَفٍّ وَاحِدَةٍ يَفْعَلُ ذٰلِكَ ثَلَاثًا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ أَنَسٍ

ناک میں پانی ڈالا ایک چلو سے کرتے تھے ایسا تین بار (یہ حدیث) متفق علیہ ہے اور روایت ہے انس

رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ رَأَى النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَجُلًا وَفِي قَدَمِهِ مِثْلُ

رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا دیکھا نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک مرد کو اور اسکے پاؤں میں ناخن

الظُّفْرِ لَمْ يُصِبْهُ الْمَاءُ فَقَالَ ارْجِعْ فَأَحْسِنْ وُضُوءَكَ أَخْرَجَهُ أَبُو دَاوُدَ

کے برابر نہ پہونچا تھا پانی سو کہا پھر جا پس اچھی طرح کر وضو اپنا روایت کیا اسکو ابوداؤد

وَالنَّسَائِيُّ وَعَنْهُ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَتَوَضَّأُ بِالْمُدِّ

اور نسائی نے اور روایت ہے انہی سے کہ کہا تھے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم وضو کرتے مد سے

وَيَغْتَسِلُ بِالصَّاعِ إِلَى خَمْسَةِ أَمْدَادٍ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ

اور غسل کرتے تھے صاع سے پانچ مد تک (یہ حدیث) متفق علیہ ہے اور روایت ہے عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے

قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا مِنْكُمْ أَحَدٌ يَتَوَضَّأُ فَيُسْبِغُ

کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نہیں تم میں سے کوئی کہ وضو کرے پھر پورا کرے

الْوُضُوءَ ثُمَّ يَقُولُ أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ وَأَشْهَدُ

وضو پھر کہے گواہی دیتا ہوں میں اس بات کی کہ نہیں کوئی معبود سوا اللہ کے جو اکیلا ہے کوئی شریک نہیں اسکا اور گواہی دیتا ہوں

أَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَرَسُولُهُ إِلَّا فُتِحَتْ لَهُ أَبْوَابُ الْجَنَّةِ أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَ

کہ محمد اسکا بندہ اور رسول ہے مگر کھولے جاتے ہیں اسکے لیے دروازے جنت کے روایت کیا اسکو مسلم اور

التِّرْمِذِيُّ وَزَادَ اللّٰهُمَّ اجْعَلْنِي مِنَ التَّوَّابِينَ وَاجْعَلْنِي مِنَ الْمُتَطَهِّرِينَ

ترمذی نے اور زیادہ کیا ترمذی نے اے اللہ کر مجھ کو توبہ کرنے والوں میں سے اور کر مجھے پاک ہونے والوں میں سے

## بَابُ الْمَسْحِ عَلَى الْخُفَّيْنِ

باب مسح کرنے کا موزوں پر

عَنِ الْمُغِيرَةِ بْنِ شُعْبَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ كُنْتُ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ

روایت ہے مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا کہ تھا میں ساتھ نبی صلے اللہ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَتَوَضَّأَ فَأَهْوَيْتُ لِأَنْزِعَ خُفَّيْهِ فَقَالَ دَعْهُمَا فَإِنِّي أَدْخَلْتُهُمَا

علیہ وآلہ وسلم کے سو وضو کیا انہوں نے پس جھکا میں کہ کھینچوں آپکے موزوں کو سو کہا چھوڑ دو انکو کیونکہ میں نے ڈالا ہے ان دونوں پاؤں کو

طَاهِرَتَيْنِ فَمَسَحَ عَلَيْهِمَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَلِلْأَرْبَعَةِ عَنْهُ إِلَّا النَّسَائِيَّ أَنَّ النَّبِيَّ

وضو سے ۲ پھر مسح کیا ان پر (یہ حدیث) متفق علیہ ہے اور چاروں نے روایت کیا ہے اسی سے سوا نسائی کے کہ نبی

اور اس روایت میں ہے یہ قول ... [illegible] ... قول جبائی معتزلی کا جو کہتے ہیں کہ مسح اور غسل دونوں جائز ہیں متوضی کو اختیار ہے جو چاہے سو کرے اور بعض ... قول ... کا جو کہتے ہیں کہ مسح اور غسل دونوں واجب ہیں امام نووی کہتے ہیں ... جمہور کی احادیث اور قرآن ... کے شرح مہذب میں ... ۲ قولہ یتوضأ بالمد الخ مد ایک رطل اور تہائی ہوتا ہے اور بعض کے نزدیک دو رطل کا ہوتا ہے ... سیر ہوتا ہے ... ہوا صاع پانچ رطل اور ایک تہائی ہے اور بعض کے نزدیک آٹھ رطل ... صاع چار سیر کا ہوا ... غسل ... پانچ مد تک ... سے زیادہ نہ کرتے ... مسلم میں ... رسول اللہ صلعم فرق ... صاع کا ... تمام پانی فرق کا ... مراد یہ ہے کہ فرق کو پانی لیا کرتے تھے ... چنانچہ دوسری روایت میں آیا ہے ... عائشہ ... رسول اللہ صلعم ... اور حدیث صاع کی ... امام نووی نے شرح مسلم میں ... بیان کی مسئلہ تحدید پانی کا ... ۳

اور ایک روایت میں ہے۔

إِلَّا فُتِحَتْ لَهُ أَبْوَابُ الْجَنَّةِ الثَّمَانِيَةُ يَدْخُلُ مِنْ أَيِّهَا شَاءَ یعنی وضو کرکے یہ کلمہ پڑھنے والے کے لئے بہت کے بہشت کے آٹھوں دروازے کھول دئے جاتے ہیں جس دروازہ چاہے جنت میں داخل ہوجائے ۲ قولہ ادخلتهما الخ یعنی داخل کئے ہیں میں نے پاؤں موزوں میں حالت وضو میں پس مسح موزوں پر جائز نہ ہوگا۔ مگر یہ پہنے موزوں کو حالت وضو میں ۱۲ مسک الختام

صلى الله عليه وسلم مسح أعلى الخف وأسفله وفي إسناده ضعف وعن

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مسح کیا اوپر کی طرف موزے کے اور نیچے کی طرف اسکے اور اسکی اسناد میں ضعف ہے۔ اور روایت ہے

علي رضي الله عنه قال لو كان الدين بالرأي لكان أسفل الخف أولى

علی رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا اگر ہوتا دین عقل پر تو ہوتا تلا موزہ کا بہتر

بالمسح من أعلاه وقد رأيت رسول الله صلى الله عليه وسلم يمسح على

مسح کرنے میں اسکے اوپر کی طرف سے حالانکہ دیکھا میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کہ مسح کرتے تھے پشت

ظاهر خفيه أخرجه أبو داود بإسناد حسن وعن صفوان بن

پر موزوں کے روایت کیا اسکو ابوداود نے اسناد حسن سے اور روایت ہے صفوان بن

عسال رضي الله عنه قال كان النبي صلى الله عليه وسلم يأمرنا إذا كنا

عسال رضی اللہ تعالے عنہ سے کہ کہا تھے نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم حکم کرتے ہم کو جب ہم ہوتے

سفرا أن لا ننزع خفافنا ثلاثة أيام ولياليهن إلا من جنابة ولكن

سفر میں یہ کہ نہ نکالیں ہم موزے اپنے تین دن اور راتیں ان کی سوا جنابت کے نہ اتارتے

من غائط وبول ونوم أخرجه النسائي والترمذي واللفظ له وابن

خزیمة وصححاه وعن علي بن أبي طالب رضي الله عنه قال جعل النبي

روایت کیا اسکو نسائی اور ترمذی نے اور لفظ اسی کے ہیں اور ابن

خزیمہ نے اور صحیح کہا دونوں نے اسکو اور روایت ہے علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالے عنہ سے کہ کہا ٹھہرا دیے نبی

صلى الله عليه وآله وسلم ثلاثة أيام ولياليهن للمسافر ويوما وليلة للمقيم

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تین دن اور تین رات مسافر کے واسطے اور ایک دن اور ایک رات مقیم کے لیے

يعني في المسح على الخفين أخرجه مسلم وعن ثوبان رضي الله تعالى عنه

یعنے مسح کرنے میں موزوں پر نکالا اسے مسلم نے اور روایت ہے ثوبان رضی اللہ تعالے عنہ سے

قال بعث رسول الله صلى الله عليه وسلم سرية فأمرهم أن يمسحوا على

کہا بھیجا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک چھوٹا لشکر پھر حکم کیا انکو کہ مسح کریں اوپر

العصائب يعني العمائم والتساخين يعني الخفاف رواه أحمد وأبو داود

دستاروں کے یعنے پگڑیوں پر اور تساخین پر یعنے موزوں پر روایت کیا اسکو احمد اور ابوداود نے

وصححه الحاكم وعن عمر رضي الله تعالى عنه موقوفا وأنس مرفوعا إذا

اور صحیح کہا اسکو حاکم نے اور روایت ہے عمر رضی اللہ تعالے عنہ سے موقوف اور انس رضی اللہ عنہ سے مرفوع کہ جب

توضأ أحدكم ولبس خفيه فليمسح عليهما وليصل فيهما ولا يخلعهما إن

وضو کرے تم میں سے کوئی اور پہنے موزے اپنے تو مسح کرے انپر اور نماز پڑھے ان میں اور نہ نکالے انکو اگر

شاء إلا من جنابة أخرجه الدارقطني والحاكم وصححه وعن أبي بكرة

چاہے مگر حاجت غسل سے نکالا اسکو دارقطنی اور حاکم نے اور حاکم نے صحیح کہا اسکو اور روایت ہے ابی بکرہ

---

۱۳ ؎ قولہ لو کان الدین بالرای الخ اس حدیث سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ عقل کو دین میں دخل دینا منع ہے کیونکہ بنیاد دین کی نقل پر ہے نہ عقل پر مطلب یہ کہ دین کے ہر ایک حکم کی حکمت کو ایک شخص نہیں سمجھ سکتا اور یہ مطلب نہیں کہ دین کے احکام عقل کے خلاف ہیں بلکہ دین کا کوئی حکم بھی ایسا نہیں جسکو عقل سلیم تسلیم نہ کر سکے اگر کسی حکم کے مصالح اور حکمتوں کو کوئی شخص نہ سمجھ پائے تو عقل کے خلاف بتلانا اسکی عقل کا قصور ہے اور حضرت علی کے قول کا یہی مطلب ہے کہ دین کے ہر ایک حکم میں عقل کو دخل دینا چاہیے بلکہ اتباع و تسلیم کر لینا چاہیے مگر افسوس ہے کہا جاتا ہے کہ آجکل اسی سے ایسے لوگ جنکو علوم دین کی بو بھی نہیں ...

اور طریق مسح موزے کا یہ ہے کہ پانچوں انگلیاں ہاتھ کی پانی سے تر کر کے پاؤں کی انگلیوں کے سروں سے پنڈلی تک کھینچے اور توڑتا ہی مسح کو جس سے ٹوٹتا ہے وضو اور توڑتا ہے اسکو اتارنا موزوں کا بعد حدث کے اور توڑتا ہے اسکو گذرنا مدت مسح کا ۱۲ ؎ قولہ یمسحوا علی العصائب الخ اس حدیث میں صاف دلیل ہے اور اس بات کے کہ پگڑی پر مسح کرنا ضرورت کے وقت جائز ہے ۱۲

رضي الله عنه عن النبي صلى الله عليه وسلم أنه رخص للمسافر ثلاثة

رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے وہ روایت کرتا ہے نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ رخصت دی آپ نے مسافر کو تین

أيام ولياليهن وللمقيم يوما وليلة إذا تطهر فلبس خفيه أن يمسح عليهما

دن اور تین رات اور مقیم کو ایک دن اور ایک رات جب پاک ہو کر پہنے موزے کہ مسح کرے ان پر

أخرجه الدارقطني وصححه ابن خزيمة وعن أبي بن عمارة رضي الله

نکالا اسکو دارقطنی نے اور صحیح کہا اس کو ابن خزیمہ نے۔ اور روایت ہے ابی بن عمارہ رضی اللہ

تعالى عنه أنه قال يا رسول الله صلى الله عليه وسلم أمسح على الخفين قال

تعالیٰ عنہ سے کہ اس نے کہا یا رسول اللہ (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) (کیا) میں مسح کروں موزوں پر فرمایا

نعم قال يوما قال نعم قال ويومين قال نعم قال وثلاثة أيام قال نعم وما

ہاں کہا ایک دن فرمایا ہاں کہا دو دن فرمایا ہاں کہا تین دن فرمایا ہاں اور جب تک

شئت أخرجه أبو داود وقال ليس بالقوي

چاہے تو[1] نکالا اسکو ابوداؤد نے اور کہا نہیں ہے قوی

## باب نواقض الوضوء

باب وضو کے توڑنے والی چیزوں کا

عن أنس رضي الله تعالى عنه قال كان أصحاب رسول الله صلى الله

روایت ہے انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ کہا تھے یار نبی صلے اللہ

عليه وسلم على عهده ينتظرون العشاء حتى تخفق رءوسهم ثم يصلون ولا

علیہ وآلہ وسلم کے ان کے زمانے میں انتظار کرتے عشاء کی نماز کا یہاں تک کہ جھک جاتے ان کے سر پھر نماز پڑھتے تھے اور

يتوضؤن أخرجه أبو داود وصححه الدارقطني وأصله في مسلم وعن

وضو نہ کرتے تھے نکالا اسکو ابوداؤد نے اور صحیح کہا اسکو دارقطنی نے اور اصل اسکی صحیح مسلم میں ہے۔ اور روایت ہے

عائشة رضي الله تعالى عنها قالت جاءت فاطمة بنت أبي حبيش إلى النبي

عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کہ کہا آئی فاطمہ بیٹی ابی حبیش کی نبی صلے

صلى الله عليه وآله وسلم فقالت يا رسول الله إني امرأة أستحاض فلا

اللہ علیہ وسلم کے پاس پھر بولی یا رسول اللہ میں ایک عورت ہوں کہ مجھکو خون استحاضہ آتا ہے[2] سو میں

أطهر أفأدع الصلاة قال لا إنما ذلك عرق وليس بحيض فإذا أقبلت حيضتك

پاک نہیں ہوتی کیا چھوڑ دوں نماز فرمایا نہیں مقرر وہ رگ کا خون ہے اور حیض نہیں سو جب آوے حیض تیرا[3]

فدعي الصلاة وإذا أدبرت فاغسلي عنك الدم ثم صلي متفق عليه و

تو چھوڑ دے نماز کو اور جب جاوے تو دھو اپنے لہو کو پھر پڑھ نماز (یہ حدیث) متفق علیہ ہے۔ اور

للبخاري ثم توضئي لكل صلاة وأشار مسلم إلى أنه حذفها عمدا وعن

بخاری کے لیے ہے پھر وضو کر ہر نماز کے لیے اور اشارہ کیا مسلم نے اسبات کا کہ اسنے یہ چھوڑ دیا قصداً۔ اور روایت ہے

[Footnotes at the top of the page and the notes in the right margin are only partly legible.]

ف قولہ بعض نسائہ الخ یہ حدیث دلیل ہے اوپر اس بات کے کہ چھونا عورت کا ناقض وضو نہیں خواہ بے شہوت ہو خواہ باشہوت ہو اور یہی مذہب ہے حضرت علی

رضی اور ابن عباس رض کا اور یہی مذہب ہے امام ابو حنیفہ رح کا اور تائید اس کی حدیث بخاری سے بھی پائی جاتی ہے کہ حضرت عائشہ رض فرماتی ہیں کہ تھے حضرت صلے اللہ

عَلِيِّ بْنِ أَبِي طَالِبٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ كُنْتُ رَجُلًا مَذَّاءً فَأَمَرْتُ الْمِقْدَادَ أَنْ

علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالے عنہ سے کہ کہا تھا میں مرد بہت مذی والا سو حکم کیا میں نے مقداد کو کہ

يَسْأَلَ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَسَأَلَهُ فَقَالَ فِيهِ الْوُضُوءُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَ

پوچھے نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پھر اس نے آپ سے (یہ مسئلہ) پوچھا تو آپ نے فرمایا کہ اس میں وضو ہے یہ متفق علیہ ہے اور

اللَّفْظُ لِلْبُخَارِيِّ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهَا أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَ

لفظ بخاری کا ہے اور روایت ہے عائشہ رضی اللہ تعالے عنہا سے کہ تحقیق نبی صلے اللہ علیہ وآلہ

آلِهِ وَسَلَّمَ قَبَّلَ بَعْضَ نِسَائِهِ ثُمَّ خَرَجَ إِلَى الصَّلَاةِ وَلَمْ يَتَوَضَّأْ أَخْرَجَهُ أَحْمَدُ وَ

وسلم نے بوسہ لیا اپنی کسی بی بی کا ف پھر نکلے نماز کو اور وضو نہ کیا نکالا اسکو احمد نے اور

ضَعَّفَهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ

ضعیف کہا اس کو بخاری نے اور روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ

صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ إِذَا وَجَدَ أَحَدُكُمْ فِي بَطْنِهِ شَيْئًا فَأَشْكَلَ عَلَيْهِ أَخَرَجَ

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب پاوے تم میں سے کوئی ایک اپنے پیٹ میں کچھ پھر اس پر شبہ پڑے کیا نکلی ہے

مِنْهُ شَيْءٌ أَمْ لَا فَلَا يَخْرُجَنَّ مِنَ الْمَسْجِدِ حَتَّى يَسْمَعَ صَوْتًا أَوْ يَجِدَ رِيحًا أَخْرَجَهُ

اس سے کوئی چیز یا نہیں تو ہرگز نہ نکلے مسجد سے ف یہاں تک کہ سنے آواز یا پاوے بو نکالا اسکو

مُسْلِمٌ وَعَنْ طَلْقِ بْنِ عَلِيٍّ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَجُلٌ مَسَسْتُ

مسلم نے اور روایت ہے طلق بن علی رضے اللہ تعالے عنہ سے کہا کہ کہا ایک مرد نے چھوا میں نے

ذَكَرِي أَوْ قَالَ الرَّجُلُ يَمَسُّ ذَكَرَهُ فِي الصَّلَاةِ أَعَلَيْهِ الْوُضُوءُ فَقَالَ النَّبِيُّ

ذکر اپنا یا کہا جو مرد کہ چھوئے ذکر اپنا نماز میں کیا اس پر وضو ہے فرمایا نبی

صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ لَا إِنَّمَا هُوَ بَضْعَةٌ مِنْكَ أَخْرَجَهُ الْخَمْسَةُ وَ

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نہیں وہ ایک ٹکڑا ہے تیرے بدن کا نکالا اسکو پانچوں نے اور

صَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَقَالَ ابْنُ الْمَدِينِيِّ هُوَ أَحْسَنُ مِنْ حَدِيثِ بُسْرَةَ وَعَنْ بُسْرَةَ

صحیح کہا اسکو ابن حبان نے اور کہا ابن مدینی نے یہ بہتر ہے بسرہ کی حدیث سے اور روایت ہے بسرہ

بِنْتِ صَفْوَانَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهَا أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ

بنت صفوان رضے اللہ تعالے عنہا سے کہ تحقیق رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

قَالَ مَنْ مَسَّ ذَكَرَهُ فَلْيَتَوَضَّأْ أَخْرَجَهُ الْخَمْسَةُ وَصَحَّحَهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ

فرمایا جو کوئی چھوئے اپنے ذکر کو ف تو وضو کرے نکالا اسکو پانچوں نے اور صحیح کہا اسکو ترمذی نے اور ابن

حِبَّانَ وَقَالَ الْبُخَارِيُّ هُوَ أَصَحُّ شَيْءٍ فِي هَذَا الْبَابِ وَعَنْ عَائِشَةَ

حبان نے اور کہا بخاری نے یہ صحیح تر ہے ان حدیثوں سے جو اس باب میں مروی ہیں اور روایت ہے عائشہ

رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهَا أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ أَصَابَهُ

رضے اللہ تعالے عنہا سے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جس کو آوے ف

علیہ وآلہ وسلم رات کو اندھیرے میں نماز پڑھتے اور پاؤں میرے آگے سجدہ گاہ میں ہوتے اور وقت سجدہ کے میرے پاؤں کو چھوتے تب میں ہٹا لیتی میں پاؤں اپنے سجدہ گاہ آپ کی سے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ چھونا عورت کا ناقض وضو نہیں اور امام شافعی رح کا یہ مذہب ہے کہ عورت کے چھونے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے واللہ علم ۱۲ ف قولہ فلا یخرجن من المسجد الحدیث یہ دلیل ہے اوپر اس بات کے کہ شک سے وضو نہیں جاتا ۱۲ ف قولہ من مس ذکرہ فلیتوضأ الخ حدیث طلق کی جو پہلے گذری وہ حدیث اور یہ حدیث آپس میں متعارض ہیں اور تطبیق انکی یہ ہے کہ روایت ہے ابو ہریرہ رض سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جس وقت پہنچائے ایک تمہارا ہاتھ اپنے ذکر کی طرف اور نہ ہو پردہ درمیان ان دونوں کے پردہ اور کوئی چیز حائل پس چاہیئے کہ وضو کرے روایت کیا اسکو احمد اور شافعی رح اور طبرانی نے اور ابن حبان نے اور صحیح کہا اور ابن عبد البر نے اور بعضوں نے بھی حمل کیا ہے اور بعضوں نے تطبیق دی ہے ف قولہ من اصابہ قے الخ حدیث سے معلوم ہوتا ہے

کہ قے وغیرہ ناقض وضو ہیں اور یہی مذہب ہے امام ابو حنیفہ رح کا اور امام مالک رح اور امام شافعی رح کہتے ہیں کہ قے ناقض وضو نہیں ہے اور نہ رعاف یعنی نکسیر اسلیے کہ یہ حدیث ضعیف ہے اور یہ بات ظاہر ہے کہ ضعیف حدیث سے حجت قائم نہیں ہوتی اور اس باب میں صحیح حدیث کوئی بھی مروی نہیں بلکہ مذہب بعض صحابہ رض اور تابعین کا خلاف اس کے ثابت ہے مانند ابن عمر اور جابر بن زید اور ابن عباس اور ابن ابی اوفے اور ابو ہریرہ رض اور ابن جبیر اور مکحول اور ربیعہ وغیرہم کے ۱۲

ل قوله انما هي الركعة الخ کہا خطابی رحمہ نے مراد سجدہ سے رکعت ہے بمعیت سجدہ کے اور رکوع کے اور رکعت پوری وہ ہے کہ رکعت سجدہ کے ہو اسی وجہ سے اسکو سجدہ کہتے ہیں ۱۲ مسک الختام ۲ قوله لا صلوٰة الخ یعنے نماز نفل بعد نماز صبح اور عصر کے ناجائز بلکہ حرام

تعالى عنه أن النبي صلى الله عليه وآله وسلم قال من أدرك من الصبح ركعة

تعالٰے عنہ سے کہ تحقیق نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جس نے پائی فجر کی ایک رکعت

قبل أن تطلع الشمس فقد أدرك الصبح ومن أدرك ركعة من العصر قبل أن

پہلے آفتاب نکلنے سے تو مقرر پائی اُس نے فجر کی نماز اور جس نے پائی ایک رکعت عصر کی پہلے

تغرب الشمس فقد أدرك العصر متفق عليه ولمسلم عن عائشة رضي الله تعالى

ڈوبنے سے آفتاب کے تو مقرر پائی اُس نے عصر کی نماز یہ متفق علیہ ہے اور مسلم کے لیے عائشہ رضی اللہ تعالٰے

عنها نحوه وقال سجدة بدل ركعة ثم قال والسجدة إنما هي الركعة وعن

عنہا سے اسی طرح ہے اور فرمایا سجدہ بدلے رکعت کے پھر کہا اور سجدہ (سے مراد) بھی رکعت ہے ل اور روایت ہے

أبي سعيد الخدري رضي الله تعالى عنه قال سمعت رسول الله صلى الله عليه

ابو سعید خدری رضی اللہ تعالٰے عنہ سے کہا کہ سُنا میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ

وآله وسلم يقول لا صلوٰة بعد الصبح حتى تطلع الشمس ولا صلوٰة بعد

وآلہ وسلم سے فرماتے تھے کہ نہیں نماز بعد فجر کے ۲ یہاں تک کہ نکلے آفتاب اور نہیں نماز بعد

العصر حتى تغيب الشمس متفق عليه ولفظ مسلم لا صلوٰة بعد صلوٰة الفجر

عصر کے یہاں تک کہ غائب ہووے آفتاب یہ متفق علیہ ہے اور لفظ مسلم کا یہ ہے نہیں نماز بعد نماز صبح کے

وله عن عقبة بن عامر رضي الله تعالى عنه ثلاث ساعات كان رسول الله

اور اسی میں ہے عقبہ بن عامر رضے اللہ تعالٰے عنہ سے کہ تین گھڑیاں ہیں کہ رسول اللہ

صلى الله عليه وآله وسلم ينهانا أن نصلي فيهن وأن نقبر فيهن موتانا حين تطلع

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم منع فرماتے تھے ہم کو یہ کہ ہم نماز پڑھیں اُن میں اور دفن کریں ہم ۳ اُن وقتوں میں اپنے مردے جبکہ نکلے

الشمس بازغة حتى ترتفع وحين يقوم قائم الظهيرة حتى تزول الشمس

سورج چمکتا ہوا یہاں تک کہ بلند ہووے اور جب سیدھا کھڑا ہو دوپہر کا کھڑا ہونے والا یہاں تک کہ ڈھلے آفتاب

وحين تتضيف الشمس للغروب والحكم الثاني عند الشافعي رحمه الله

اور جسوقت کہ جھکے آفتاب ڈوبنے کو اور حکم دوسرا ۴ شافعی رحمہ اللہ تعالٰے

تعالى من حديث أبي هريرة بسند ضعيف وزاد إلا يوم الجمعة وكذا

کے نزدیک حدیث سے ابو ہریرہ رضہ سے ہے سند ضعیف سے اور زیادہ کیا مگر جمعہ کے دن اور اسیطرح ہے

لأبي داود عن أبي قتادة نحوه وعن جبير بن مطعم رضي الله تعالى

ابی داود کے لیے ابی قتادہ رضہ سے مثل اس کی اور روایت ہے جبیر بن مطعم رضے اللہ تعالٰے

عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم يا بني عبد مناف لا تمنعوا أحدا

عنہ سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اے اولاد عبد مناف کی نہ منع کرو کسی کو

طاف بهذا البيت وصلى أية ساعة شاء من ليل أو نهار رواه الخمسة

کہ طواف کرے اس گھر کا اور نماز پڑھے ہر وقت کہ چاہے رات میں یا دن میں ۵ روایت کیا اسے پانچوں نے

ہے مگر فجر کی سنتیں اگر قضا ہو جاویں تو پڑھنا اُن کا بعد فرضوں کے منع نہیں اور بعد طلوع آفتاب کے بھی پڑھنا انکا آیا ہے ۱۲ ۳ قوله ان نقبر مراد دفن کرنے سے اس حدیث میں نماز جنازہ ہے اور بعضوں نے کہا ہے کہ مراد اس سے دفن میت ہے تو نہی اس سے ہو گی کہ عمداً ان دو وقتوں میں دفن کرے اور اگر تقدیراً ایسے وقتوں میں اتفاق دفن میت کا پڑ جاوے تو بالاتفاق جائز ہے مسک الختام ۴ قوله والحكم الثاني الخ حکم دوسرا نہی وقت زوال آفتاب کے نماز پڑھنے سے ہے اور یہ امام شافعی رحمہ کے نزدیک دن جمعہ کے درست ہے جیسا کہ مصنف رحمہ نے اشارہ کیا ہے طرف حدیث ابو ہریرہ رضہ کی اور وہ حدیث مذکور کو مخصص ٹھیراتے ہیں ۱۲ ۵ بیہقی رحمہ نے کہا ہے کہ اس حدیث سے جانا جاتا ہے خاص وہ دو رکعت مراد ہیں جو بیت اللہ کے طواف کے بعد پڑھی جاتی ہیں۔ اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ عام طور پر تمام نمازیں مراد ہوں جیسا کہ صلاح رحمہ نے کہا ہے

اور قول قوی ہے نووی نے کہا کہ ابو داؤد کی روایت سے دوسرے قول کی تائید ہوتی ہے کہ آنحضرت صلعم نے فرمایا کہ تم کسی شخص کو منع نہ کرو کہ وہ جسوقت چاہے بیت اللہ کا طواف کرے اور رات اور دن میں جسوقت چاہے نماز پڑھے۔ جمہور نہی کی احادیث کی وجہ سے ان اوقات میں جنمیں نماز پڑھنے کی ممانعت آئی ہے مکہ میں بھی نماز نفل کو مکروہ کہتے ہیں اور امام شافعی رحمہ فرماتے ہیں مکے میں کسی وقت نماز نفل مکروہ نہیں انکی دلیل یہ حدیث ہے اور جمہور کی

وَصَحَّحَهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ حِبَّانَ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ

اور صحیح کہا اسے ترمذی نے اور ابن حبان نے اور روایت ہے ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے وہ روایت کرتے ہیں نبی صلعم سے

قَالَ الشَّفَقُ الْحُمْرَةُ رَوَاهُ الدَّارَقُطْنِيُّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ خُزَيْمَةَ وَغَيْرُهُ وَوَقَفَهُ غَيْرُهُ وَعَنِ

کہ فرمایا آپ نے شفق سرخی ہے[1] روایت کیا اسے دارقطنی نے اور صحیح کہا ابن خزیمہ وغیرہ نے اسکا موقوف ہونا۔ اور روایت

ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ الْفَجْرُ

ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فجر

فَجْرَانِ فَجْرٌ يُحَرِّمُ الطَّعَامَ وَيَحِلُّ فِيهِ الصَّلٰوةُ وَفَجْرٌ تَحْرُمُ فِيهِ الصَّلٰوةُ أَيْ صَلٰوةُ

دو ہیں ایک فجر تو حرام کرتی ہے کھانا اور حلال ہے اسمیں نماز اور دوسری فجر حرام ہے اس میں نماز یعنے نماز

الصُّبْحِ وَيَحِلُّ فِيهِ الطَّعَامُ رَوَاهُ ابْنُ خُزَيْمَةَ وَالْحَاكِمُ وَصَحَّحَاهُ وَلِلْحَاكِمِ مِنْ حَدِيثِ

صبح کی اور حلال ہے اس میں کھانا روایت کیا اسے ابن خزیمہ اور حاکم نے اور دونوں نے اسے صحیح کہا اور واسطے حاکم کے حدیث

جَابِرٍ نَحْوُهُ وَزَادَ فِي الَّذِي يُحَرِّمُ الطَّعَامَ أَنَّهُ يَذْهَبُ مُسْتَطِيلًا فِي الْأُفُقِ وَفِي

جابر رضہ کے اسیطرح ہے اور زیادہ کیا اسمیں جو حرام کرتی ہے کھانا یا وہ یہ کہ پھیلتی ہوئی چلی جاتی ہے کنارے میں اور دوسری فجر

الْآخَرِ أَنَّهُ كَذَنَبِ السِّرْحَانِ وَعَنِ ابْنِ مَسْعُودٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ

کے بارے میں فرمایا کہ وہ بھیڑیے کی دم کی طرح ہے۔ اور روایت ہے ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا کہ فرمایا

رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَفْضَلُ الْأَعْمَالِ الصَّلٰوةُ فِي أَوَّلِ وَقْتِهَا رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بہتر کاموں کا[2] نماز ہے پہلے وقت میں اسکے روایت کیا اسے ترمذی نے

وَالْحَاكِمُ وَصَحَّحَاهُ وَأَصْلُهُ فِي الصَّحِيحَيْنِ وَعَنْ أَبِي مَحْذُورَةَ رَضِيَ اللّٰهُ

اور حاکم نے اور صحیح کہا اسے دونوں نے اور اصل اسکی صحیحین میں ہے۔ اور روایت ہے ابی محذورہ رضی اللہ تعالیٰ

تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ أَوَّلُ الْوَقْتِ رِضْوَانُ اللّٰهِ وَأَوْسَطُهُ رَحْمَةُ

عنہ سے کہ تحقیق نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اول وقت رضامندی اللہ تعالیٰ کی ہے اور بیچ کا وقت رحمت ہے

اللّٰهِ وَآخِرُهُ عَفْوُ اللّٰهِ أَخْرَجَهُ الدَّارَقُطْنِيُّ بِسَنَدٍ ضَعِيفٍ جِدًّا وَلِلتِّرْمِذِيِّ

اللہ کی اور آخر کا وقت معافی اللہ تعالیٰ کی ہے نکالا اسے دارقطنی نے نہایت ضعیف سند سے اور ترمذی کے لیے

مِنْ حَدِيثِ ابْنِ عُمَرَ نَحْوُهُ دُونَ الْأَوْسَطِ وَهُوَ ضَعِيفٌ أَيْضًا وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ

حدیث سے ابن عمر رضہ کے اسیطرح ہے سوا اوسط کے اور وہ بھی ضعیف ہے۔ اور روایت ہے ابن عمر

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا صَلٰوةَ بَعْدَ الْفَجْرِ إِلَّا

رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کہ تحقیق رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا نہیں نماز بعد طلوع فجر کے مگر

رَكْعَتَيْنِ أَخْرَجَهُ الْخَمْسَةُ إِلَّا النَّسَائِيَّ وَفِي رِوَايَةِ عَبْدِ الرَّزَّاقِ لَا صَلٰوةَ بَعْدَ

دو رکعت نکالا اسے پانچوں نے نسائی کے سوا اور روایت میں عبد الرزاق کے ہے کہ نہیں نماز بعد

طُلُوعِ الْفَجْرِ إِلَّا رَكْعَتَيِ الْفَجْرِ وَمِثْلُهُ لِلدَّارَقُطْنِيِّ عَنِ ابْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ وَعَنْ

نکلنے فجر کے مگر دو رکعت فجر کی اور مثل اس کے دارقطنی کے لیے ہے بیٹے عمرو بن عاص رضہ سے اور روایت ہے

[1] قوله الشفق الحمرة مراد اس سے وہ سرخی ہے جو بعد مغرب کے رہتی ہے جس کے ڈوبنے سے عشاء کا وقت آ جاتا ہے اکثر ائمہ اور عموماً اہل لغت کے نزدیک شفق سے سرخی مراد ہے اور امام ابوحنیفہ رح اور ایک جماعت علماء کہتے ہیں کہ وہ سفیدی مراد ہے جو سرخی کے بعد نمودار ہوتی ہے۔ اور امام ابوحنیفہ رح سے بھی ایک روایت ہے کہ شفق سے سرخی ہی مراد ہے اور متاخرین حنفیہ نے صاحبین کے قول پر فتویٰ دیا ہے کہ صرف سرخی غائب ہونے تک مغرب کا وقت باقی رہتا ہے اور احتیاط یہ ہے کہ مغرب کے لیے سرخی کا لحاظ رکھا جائے کہ اس کے غائب ہونے سے پہلے نماز مغرب ادا ہو جائے اور نماز عشاء کے واسطے سفیدی کا لحاظ کیا جائے کہ سفیدی غائب ہونے پر نماز عشاء پڑھی جائے تاکہ دونوں نمازیں یقینی طور پر اپنے اپنے وقت میں ادا ہو جائیں البتہ اگر کوئی شخص کسی مجبوری سے سرخی غائب ہونے تک مغرب کی نماز ادا نہیں کر سکا تو سفیدی کے اندر اس کو ضرور پڑھ لیوے دیر نہ کرے کیونکہ اگر وہ انھیں تو قضا ہی نہیں کرنے میں کیا فائدہ ہے اور امام ابوحنیفہ رح کے قول کا بھی یہی مطلب ہے ۱۲

[2] قوله افضل الاعمال الخ اس حدیث میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نماز کو کل عملوں سے افضل بتایا ہے اور یہ معارض ہے احادیث کے جس میں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایمان کو افضل الاعمال ارشاد فرمایا ہے اور نیز مخالف ہے ان احادیث کے جن میں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جہاد اور صدقہ وغیرہ اعمال کو افضل الاعمال بیان فرمایا ہے سو وجہ تطبیق کی یوں ہے کہ ایمان اعمال قلب سے افضل ہے اور نماز اعمال بدن سے اور جہاد اس شخص کے لیے جو جسم در جنگ کرنے کی طاقت رکھتا ہو اور صدقہ اس شخص کے لیے ہے جو مال رکھتا ہو واللہ اعلم بالصواب ۱۲

سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نماز عصر کے بعد سنتوں کا پڑھنا آنحضرت صلعم کے ساتھ مخصوص تھا کہ دوسرے لوگوں کو سو وقت سنتیں قضا کرنے سے منع فرمایا اکثر اہل علم عصر کے بعد نماز نفل پڑھنا مکروہ کہتے ہیں کہ بہت سے صحابہ رضہ نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کیا ہے کہ آپ عصر کے بعد نماز پڑھنے سے منع فرماتے تھے اور اس حدیث میں جو یہ آیا ہے کہ میں ظہر کے بعد کی دو رکعتیں پڑھنے سے مشغول کیا گیا تو اسکی تفصیل یہ ہے کہ آنحضرت صلعم نے فرمایا ہے کہ قبیلہ عبد القیس کے چند آدمی میرے پاس آگئے تھے انکے ساتھ ضروری گفتگو میں مصروف رہا ہے اور ترمذی نے ابن عباس رضہ سے روایت کیا ہے کہ آپکے پاس کچھ مال آگیا تھا اسکے تقسیم کرنے میں مشغول رہے ۱۲

أم سلمة رضي الله تعالى عنها قالت صلى رسول الله صلى الله عليه وسلم العصر

ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کہا کہ پڑھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نماز عصر کی

ثم دخل بيتي فصلى ركعتين فسألته فقال شغلت عن ركعتين بعد الظهر

پھر آئے میرے گھر میں پس پڑھیں دو رکعتیں سو پوچھا میں نے اُن سے سو فرمایا کہ مشغول کیا گیا تھا میں دو رکعت سے ظہر کے بعد کی

فصليتهما الآن قلت أفنقضيهما إذا فاتتنا قال لا أخرجه أحمد ولأبي داود

سو پڑھا میں نے انکو ابھی میں نے کہا پس کیا قضا کریں ہم انکو جب چھوٹ جاویں فرمایا نہیں نکالا اسکو احمد نے اور ابوداؤد

عن عائشة رضي الله تعالى عنها بمعناه

عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے اسی کے معنے میں ہے

## باب الأذان

باب اذان کا سلہ

عن عبد الله بن زيد بن عبد ربه رضي الله تعالى عنه قال طاف بي

روایت ہے عبداللہ بن زید بن عبد ربہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا کہ آ پھرا میرے پاس

وأنا نائم رجل فقال تقول الله أكبر الله أكبر فذكر الأذان بتربيع التكبير

جب کہ میں سوتا تھا یعنے خواب میں ایک مرد اور کہا کہہ تو اللہ اکبر اللہ اکبر پھر ذکر کی اذان چار بار اللہ اکبر کہنے کے

بغير ترجيع والإقامة فرادى إلا قد قامت الصلاة قال فلما أصبحت

ساتھ بغیر ترجیع کے اور اقامت ایک ایک بار سوا قد قامت الصلوٰة کے کہا عبداللہ نے جب صبح کی میں نے

أتيت رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم فقال إنها لرؤيا حق الحديث أخرجه

تو آیا میں پاس رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سو فرمایا یہ خواب حق ہے آخر حدیث تک نکالا اسے

أحمد وأبو داود وصححه الترمذي وابن خزيمة وزاد أحمد في آخره قصة قول

احمد اور ابوداؤد نے اور صحیح کہا اسے ترمذی اور ابن خزیمہ نے اور زیادہ کیا احمد نے آخر میں اسکے قصہ کہنے

بلال في أذان الفجر الصلاة خير من النوم ولابن خزيمة عن أنس قال من السنة

بلال رضہ کا اذان میں فجر کے الصلوٰة خیر من النوم یعنے نماز بہتر ہے نیند سے اور ابن خزیمہ کے لیے ہے انس رضہ سے کہا کہ سنت سے ہے

إذا قال المؤذن في الفجر حي على الفلاح قال الصلاة خير من النوم وعن

یہ کہ جب کہے مؤذن فجر میں حی علی الفلاح تو کہے الصلوٰة خیر من النوم اور روایت ہے

أبي محذورة رضي الله تعالى عنه أن النبي صلى الله عليه وآله وسلم علمه الأذان

ابی محذورہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ تحقیق نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سکھائی اسے اذان

فذكر فيه الترجيع أخرجه مسلم ولكن ذكر التكبير في أوله مرتين

پھر ذکر کیا اس میں ترجیع کو نکالا اسے مسلم نے اور لیکن ذکر کیا تکبیر کو شروع اول میں اسکے فقط دو بار

فقط ورواه الخمسة فذكروه مربعا وعن أنس رضي الله تعالى عنه

اور روایت کیا اسے پانچوں نے اور ذکر کیا انہوں نے تکبیر کو چار بار۔ اور روایت ہے انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے

سلہ شاہ رفیع الدین دہلوی نے لکھا ہے کہ اس معمول بہ ترتیب کے ساتھ اذان کے کلمات امور توقیفیہ میں سے ہیں یعنی انکو اسی ترتیب کے ساتھ کہنا ضروری ہے جو حضرت رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے معلوم ہوئی ہے ان میں کمی و بیشی اور تغیر و تبدل درست نہیں یہ بھی کہا ہے کہ عبداللہ بن زید انصاری رضہ کو خواب میں فرشتے کے بتلانے سے معلوم ہوئے دوبارہ حضرت عمر فاروق رضہ کو خواب میں معلوم ہوئے تیسری بار بعد ہونے معراج کے آنحضرت صلعم نے انہیں الہام ربانی اور وحی سے فرمایا کہ یہ ہوا جو چاہیے جس نے وحی کا مرتبہ حاصل ہوا چہارم قرآن مجید میں بھی اذان کی طرف اشارہ ہے جس سے معلوم ہوا کہ یہ ترتیب حکمت سے خالی نہیں ۱۲ سلہ قولہ قد قامت الصلوٰة یعنے سارے کلمے تکبیر کے ایک ایک بار اور قد قامت الصلوٰة دو بار اور معنے قد قامت الصلوٰة کے یہ ہیں کہ قائم ہوئی نماز ۱۲ سلہ فیہ الترجیع ترجیع کے معنے ہیں دو بار کہنا شہادتین کا ۱۲ سلہ قولہ ذکر التکبیر الخ معنے تکبیر کے اللہ اکبر کہنے کے ہیں یعنے اذان کے ابتدا میں اللہ اکبر بھی صرف دو بار انہوں نے ذکر کیا ہے مگر اللہ اکبر کو چار بار کہنا صحیح ہے جیسا کہ پانچوں نے ذکر کیا ہے ۱۲

سلہ یہ ایک طویل حدیث ہے۔ پوری حدیث دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ سفر میں بھی جب نماز کا وقت ہو جائے تو اذان کہنا اور جماعت کے ساتھ نماز ادا کرنا سنت ہے۔ کیونکہ اس حدیث کے راوی مالک رضی بن حویرث احکام دین کی تعلیم حاصل کرنے کے واسطے کچھ بیس دن جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں ٹھہرے تھے جب آپ سے رخصت ہو کر روانہ ہونے لگے تو آپ نے یہ ارشاد فرمایا کہ جب نماز کا وقت ہو جائے تو تم میں سے ایک شخص اذان کہے اور تم میں سے جو شخص علم دین سے زیادہ واقف اور افضل ہو وہ امامت کرے ۱۲ سلہ اس حدیث سے چند مسائل معلوم ہوتے ہیں اول یہ کہ اذان کو ٹھہر ٹھہر کر کہنا چاہیے تاکہ دم نہ چڑھ جائے اور تمام کلمات کو بلند آواز کے ساتھ ادا کرنے میں دقت نہ ہو۔ دوسرا یہ کہ تکبیر کے کلمات جلدی جلدی کہنے چاہییں کہ اُن کو زیادہ بلند آواز کے ساتھ کہنے کی ضرورت نہیں تیسرا یہ کہ اذان اور تکبیر میں اس قدر وقفہ کرنا اور ٹھہرنا چاہیے کہ اگر کوئی شخص کھانا کھا رہا ہو یا قضائے حاجت کو گیا ہو تو وہ کھانا کھانے اور قضائے حاجت سے فارغ ہو کر وضو کر کے جماعت کے ساتھ شامل ہو سکے

**٣٥** وآلہ وسلم اذا حضرت الصلوة فليؤذن لكم احدكم الحديث اخرجه

وآلہ وسلم نے جب آئے وقت نماز کا تو اذان کہے واسطے تمہارے ایک تم میں سے سلہ آخر حدیث تک نکالا اسے

السبعة وعن جابر رضي الله تعالى عنه ان رسول الله صلى الله عليه وآله

ساتوں نے اور روایت ہے جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ تحقیق رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ

وسلم قال لبلال اذا اذنت فترسل واذا اقمت فاحدر واجعل بين اذانك

وسلم نے فرمایا بلال رض کو جب تو اذان کہے تو ٹھہر ٹھہر کر کہہ اور جب اقامت کہے تو جلدی کہہ اور کر درمیان اپنی اذان

واقامتك قدر ما يفرغ الآكل من اكله الحديث رواه الترمذي وضعفه

اور اقامت کے اتنی دیر کہ فراغت کرے کھانے والا اپنے کھانے سے سلہ آخر حدیث تک روایت کیا اسے ترمذی نے اور ضعیف

وله عن ابي هريرة رضي الله تعالى عنه ان النبي صلى الله عليه وآله وسلم قال

اور اسی کے لیے روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

لا يؤذن الا متوضئ وضعفه ايضا وله عن زياد بن الحارث رضي الله

اذان نہ کہے مگر جو وضو والا ہو سلہ اور ضعیف کہا اسے بھی اور اسی کے ہے روایت ہے زیاد بن حارث رضی اللہ

تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم ومن اذن فهو يقيم

تعالیٰ عنہ سے کہ کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اور جس نے اذان کہی سو وہی اقامت کہے وے

وضعفه ايضا ولابي داود في حديث عبد الله بن زيد انه قال انا رايته

اور اسے بھی ضعیف کہا اور ابو داؤد کے لیے ہے عبد اللہ بن زید کی حدیث میں کہ اس نے کہا میں نے خواب دیکھا تھا اسے

يعني الاذان وانا كنت اريده قال فاقم انت وفيه ضعف ايضا وعن

یعنے اذان کو اور میں (ہی اس کے کہنے کا) ارادہ رکھتا تھا فرمایا سو تو اقامت کہہ لے اور اس میں بھی ضعف ہے اور روایت ہے

ابي هريرة رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم

ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

المؤذن املك بالاذان والامام املك بالاقامة رواه ابن عدي وضعفه

مؤذن زیادہ حق دار ہے اذان کا اور امام زیادہ حق دار ہے اقامت کا روایت کیا اسے ابن عدی نے اور ضعیف کہا

وللبيهقي نحوه عن علي رضي الله تعالى عنه من قوله وعن انس بن مالك

اور بیہقی کے لیے اسی طرح ہے علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اُن کے اپنے کلام سے۔ اور روایت ہے انس بن مالک

رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم لا يرد

رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نہیں رد ہوتی

الدعاء بين الاذان والاقامة رواه النسائي وصححه ابن خزيمة وعن

دعا اذان اور اقامت کے بیچ میں روایت کیا اسے نسائی نے اور صحیح کہا ابن خزیمہ نے اور روایت ہے

جابر رضي الله تعالى عنه ان رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم قال من

جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ تحقیق رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو شخص

اسی واسطے بعض علماء کہتے ہیں کہ چار رکعات پڑھنے کے برابر وقفہ کرنا چاہیے ۱۲ سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اذان وضو کے ساتھ کہنا مسنون ہے ۱۲ سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ سنت یہ ہے کہ جو شخص اذان کہے تکبیر بھی وہی کہے یا اگر وہ دوسرے کو اجازت دیدے تو دوسرا شخص کہدے ۱۲۔ اللّٰہم اغفر لکاتبہ ولمن سعٰی فیہ ولوالدیہم اجمعین آمین ۱۲

سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اذان سننے کے بعد اس دعا کا پڑھنا سنت ہے اور اسکے پڑھنے کی بڑی فضیلت ہے کہ اسکے پڑھنے ۳۶

قَالَ حِيْنَ يَسْمَعُ النِّدَاءَ اَللّٰهُمَّ رَبَّ هٰذِهِ الدَّعْوَةِ التَّامَّةِ وَالصَّلٰوةِ الْقَائِمَةِ

کہے جب اذان سنے اے اللہ مالک اس پکار پوری کے اور نماز قائم رہنے والی کے

اٰتِ مُحَمَّدًا الْوَسِيْلَةَ وَالْفَضِيْلَةَ وَابْعَثْهُ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا الَّذِيْ وَعَدْتَّهٗ حَلَّتْ

حضرت محمد صلعم کو وسیلہ اور بزرگی دے اور ان کو مقام محمود میں اٹھا جس کا تو نے ان سے وعدہ کیا ہے تو حلال

لَهٗ شَفَاعَتِيْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اَخْرَجَهُ الْاَرْبَعَةُ

ہوتی ہے واسطے اسکے شفاعت میری قیامت کے دن سلہ نکالا اسے چاروں نے

## بَابُ شُرُوْطِ الصَّلٰوةِ

باب ہے نماز کی شرطوں کے بیان میں

عَنْ عَلِيِّ بْنِ طَلْقٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ

روایت ہے علی بن طلق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

وَسَلَّمَ اِذَا فَسَا اَحَدُكُمْ فِي الصَّلٰوةِ فَلْيَنْصَرِفْ وَلْيَتَوَضَّأْ وَلْيُعِدِ الصَّلٰوةَ

نے جب گوز مارے کوئی تم میں کا نماز میں تو چاہیے کہ پھر جاوے اور وضو کرے اور دوہرائے نماز کو سلہ

رَوَاهُ الْخَمْسَةُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا عَنِ

روایت کیا اسے پانچوں نے اور صحیح کہا اسے ابن حبان نے۔ اور روایت ہے عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے نبی

النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَقْبَلُ اللّٰهُ صَلٰوةَ حَائِضٍ اِلَّا بِخِمَارٍ

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ فرمایا قبول نہیں کرتا اللہ تعالیٰ نماز بالغہ عورت کی بغیر چادر کے سلہ

رَوَاهُ الْخَمْسَةُ اِلَّا النَّسَائِيَّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ خُزَيْمَةَ وَعَنْ جَابِرٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ

روایت کیا اسے پانچوں نے نسائی کے سوا اور صحیح کہا اسے ابن خزیمہ نے اور روایت ہے جابر رضی سے کہ تحقیق نبی صلے

عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ لَهٗ اِنْ كَانَ الثَّوْبُ وَاسِعًا فَالْتَحِفْ بِهٖ يَعْنِيْ فِي

اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اسکو کہ اگر کپڑا بڑا ہو تو لپیٹ لے اسکو یعنی

الصَّلٰوةِ وَلِمُسْلِمٍ فَخَالِفْ بَيْنَ طَرَفَيْهِ وَاِنْ كَانَ ضَيِّقًا فَاتَّزِرْ بِهٖ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

نماز میں اور مسلم کی روایت میں ہے کہ مخالفت کر اسکے دونوں کناروں میں اور اگر تنگ ہو تو تہ بند کر اسکو یہ حدیث متفق علیہ ہے

وَلَهُمَا مِنْ حَدِيْثِ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رض لَا يُصَلِّيْ اَحَدُكُمْ فِي الثَّوْبِ الْوَاحِدِ لَيْسَ عَلٰى

اور ان دونوں کے لیے ہے حدیث سے ابو ہریرہ رض کے نہ نماز پڑھے کوئی تمہارا ایک کپڑے میں کہ نہ ہو اس کے

عَاتِقِهٖ مِنْهُ شَيْءٌ وَعَنْ اُمِّ سَلَمَةَ رض اَنَّهَا سَاَلَتِ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ

کندھے پر اس سے کچھ۔ اور روایت ہے ام سلمہ رض سے کہ پوچھا نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے

اَتُصَلِّي الْمَرْاَةُ فِيْ دِرْعٍ وَّخِمَارٍ بِغَيْرِ اِزَارٍ قَالَ اِذَا كَانَ الدِّرْعُ سَابِغًا يُغَطِّيْ

کیا پڑھے عورت کرتے اور اوڑھنی میں بغیر تہ بند کے فرمایا کہ جب ہو کرتا لمبا کہ ڈھانپ لیوے

ظُهُوْرَ قَدَمَيْهَا اَخْرَجَهُ اَبُوْ دَاوُدَ وَصَحَّحَ الْاَئِمَّةُ وَقْفَهٗ وَعَنْ عَامِرِ بْنِ رَبِيْعَةَ

اوپر کے پاؤں کی پشت کو نکالا اسکو ابوداؤد نے اور صحیح کہا اماموں نے اسکا موقوف ہونا۔ اور روایت ہے عامر بن ربیعہ

والا جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شفاعت کا مستحق ہو جاتا ہے۔ اور جس شخص کی آپ سفارش فرماویں گے وہ اگرچہ گناہگار ہوگا تو بھی آخر جنت میں داخل ہو جاوے گا۔ مسلمانوں کو ایسی نعمتوں کے حاصل کرنے میں سستی نہ کرنا چاہیے۔ اے اللہ ہم سب مسلمانوں کو آپکی شفاعت سے بہرہ ور ہونے کی توفیق عطا فرما ۱۲ سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اگر نماز میں وضو ٹوٹ جانے تو وضو کرکے نماز کو دوہرانا یعنے نماز کو شروع سے پڑھنا چاہیے افضل اور بہتر یہی ہے اگرچہ بعض علماء نے یہ لکھا ہے کہ اگر بیچ میں کلام نہ کرے اور وضو کے سوا نماز کے مخالف اور کوئی کام بیچ میں نہ کرے تو جس قدر نماز پڑھ چکا ہے وہ درست ہو گئی اور جس رکن نماز میں وضو ٹوٹا تھا اسی رکن سے نماز شروع کرکے پوری کرے تو بھی جائز ہے مگر یہی علماء کہتے ہیں کہ نئے سرے سے ساری نماز پڑھنا بہتر ہے اور یہی اسی حدیث سے معلوم ہوتا ہے ۱۲ سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عورت کے لیے نماز میں تمام بدن کو کپڑے سے ڈھانکنا ضروری ہے بہانتک کہ سر کے بال بھی کسی جگہ سے ننگے نہ ہوں ۱۲ سلہ قولہ تخالف الخ صورت اس کی یہ ہے کہ کپڑا دونوں بغلوں کے نیچے سے نکال کر داہنی طرف کا بائیں کندھے پر ڈالے اور بائیں طرف کا داہنے کندھے پر ڈالے اور اگر تنگ کپڑا ہو تو پیچھے گرہ لگا دیوے اور اگر کشادہ ہو تو گرہ لگانے کی کچھ حاجت نہیں ۱۲

ف قولہ فاشکلت علینا القبلۃ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اگر باعث تاریکی کے یا بادل کے یا کسی اور سبب سے ٹھیک جہت معلوم نہ ہو تو تحری کرکے یعنے اپنی عقل سے سوچکر کہ اس طرف قبلہ ہوگا نماز پڑھ لے پھر بعد ادا کرنے نماز کے اگر معلوم ہو کہ نماز غیر قبلہ کو پڑھی گئی ہے تو اعادہ اس کا لازم نہیں۔

رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال کنا مع النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم فی لیلۃ مظلمۃ

رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ کہا ہم تھے نبی صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم سے ساتھ ایک اندھیری رات میں

فاشکلت علینا القبلۃ فصلینا فلما طلعت الشمس اذا نحن صلینا الی غیر

پس مشکل ہوا ہم پر قبلہ یعنی نہ جانا سو نماز پڑھی ہم نے پھر جب نکلا آفتاب تب کھلا کہ نماز پڑھی ہم نے اور طرف

القبلۃ فنزلت الآیۃ فاینما تولوا فثم وجہ اللہ اخرجہ الترمذی وضعفہ وعن

قبلے کے تب اتری یہ آیت سو جس طرف تم منہ کرو تو وہاں ہی متوجہ ہے اللہ نکالا اسے ترمذی نے اور ضعیف کہا اسے اور روایت ہے

ابی ہریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

ابی ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے

ما بین المشرق والمغرب قبلۃ اخرجہ الترمذی وقواہ البخاری وعن عامر بن

مشرق اور مغرب کے درمیان قبلہ ہے نکالا اسے ترمذی نے اور قوی کہا اسکو بخاری نے۔ اور روایت ہے عامر بن

ربیعۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم یصلی

ربیعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ کہا دیکھا میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم کو کہ نماز پڑھتے تھے

علی راحلتہ حیث توجہت بہ متفق علیہ زاد البخاری یومی براسہ ولم یکن

اپنی اونٹنی پر جس طرف منہ کرتی تھی انکو لیکر یہ متفق علیہ ہے اور زیادہ کیا بخاری نے اشارہ کرتے تھے اپنے سر سے اور نہ

یصنعہ فی المکتوبۃ ولابی داود من حدیث انس وکان اذا سافر فاراد

کرتے تھے اسکو فرض نمازمیں۔ اور ابوداؤد کے واسطے انس رضی اللہ عنہ کی حدیث سے ہے اور جب سفر کرتے پھر ارادہ کرتے

ان یتطوع استقبل بناقتہ القبلۃ فکبر ثم صلی حیث کان وجہ رکابہ و

کہ نفل پڑھیں تو منہ کرتے اپنی اونٹنی کا قبلے کو تب تکبیر کہتے پھر نماز پڑھتے جس طرف کو کہ ہوتا منہ اُن کی اونٹنی کا اسکے اور

اسنادہ حسن وعن ابی سعید الخدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان النبی

اسناد اسکی حسن ہے۔ اور روایت ہے ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ تحقیق نبی

صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم قال الارض کلہا مسجد الا المقبرۃ و

صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا زمین ساری مسجد ہے سوا قبرستان اور

الحمام رواہ الترمذی ولہ علۃ وعن ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال

حمام کے روایت کیا اسے ترمذی نے اور اسکے لئے علت ہے۔ اور روایت ہے ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ کہا

نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ان یصلی فی سبع مواطن المزبلۃ و

منع کیا رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے نماز گزارنے سے سات مکانوں میں پاخانے میں اور

المجزرۃ والمقبرۃ وقارعۃ الطریق والحمام ومعاطن الابل وفوق

ذبح کرنے کی جگہ میں اور قبرستان میں اور بیچ راہ کے اور حمام میں اور اونٹ بیٹھنے کی جگہ میں اور اوپر

ظہر بیت اللہ رواہ الترمذی وضعفہ وعن ابی مرثد الغنوی رضی

چھت پر روایت کیا اسے ترمذی نے اور اسے ضعیف کہا ہے۔ اور روایت ہے ابی مرثد غنوی سے

ف اس حدیث کا مطلب دو طرح سے بیان کیا جاتا ہے اول یہ کہ اس حدیث میں قبلے سے شمال اور جنوب کی طرف رہنے والے لوگوں کے واسطے قبلہ بیان کیا گیا ہے کہ یہ لوگ جب مشرق اور مغرب کی سمت کو اپنی دائیں اور بائیں جانب رکھکر سیدھے کھڑے ہوں تو اُن کا قبلہ مشرق اور مغرب کے درمیان واقع ہے دوسرا یہ کہ اس حدیث میں قبلے سے مشرق اور مغرب کی سمت میں رہنے والے لوگوں کا قبلہ بیان کیا گیا ہے کہ یہ لوگ موسم گرمی اور سردی کے لحاظ سے آفتاب کے طلوع اور غروب کے درمیان رخ کرکے نماز پڑھیں کہ انکے درمیان ایک سے جگہ میں کہتا ہوں کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم کی اعلے درجہ کی فصاحت و بلاغت اور کلام کی خوبی ہے کہ ایک ہی جملہ میں روئے زمین کی مختلف اطراف میں رہنے والوں کے واسطے قبلہ کا حکم بیان فرمادیا ہے کہ ہر ایک شخص کے حال کے موافق اس کا مطلب صحیح ہوسکتا ہے ۱۲

ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نماز نفل بلا عذر سواری پر بیٹھے کے ساتھ پڑھنا جائز ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ نماز شروع کرنے کے وقت سواری کو قبلہ رخ کرکے نماز شروع کرنا چاہیے۔ اسکے بعد سواری کا منہ خواہ کسی طرف ہو جائے اور نمازی کا رخ قبلے کی طرف نہ رہے تو اس میں کوئی حرج نہیں۔

لہ قولہ فان لم یکن الخ یہ اسپر دلیل ہے کہ ہر چیز کا سترہ کافی ہے ۱۲ لہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نمازی کے آگے سے خواہ کوئی چیز گذرے اُسکی نماز فاسد نہیں ہوتی ہاں ایسے گذرنے سے حضورِ قلب میں خلل آجاتا ہے۔ پس جن حدیثوں میں آیا ہے کہ عورت گدھے اور کالے کتے کے گذرنے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے تو انکا مطلب یہی ہے کہ نماز کے خضوع و خشوع میں نقص آتا ہے ۱۲ ۔ لہ قولہ نہی الخ مصنف نے ان احادیث کو اس باب میں ذکر کرنے سے نکلتا ہے کہ کوکھ پر ہاتھ رکھنا اس لیے منع ہے کہ یہ عاجزی کے خلاف ہے ۱۲ لہ قولہ تبن ان الخ ابن عمر رضی کہ نماز میں ایسا ہی کرتے باوجود کمال تبع سنت تھے۔ اور ابن عباس سے اور ابو ہریرہ رضی سے بھی ایسا ہی مروی ہے تو اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جب کھانا موجود ہو اور بھوک غالب ہو تو مغرب کی نماز کے پیشتر کھانا کھا لینا چاہیے جمہور علماء آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اس حکم کو مستحب ہونے پر حمل کرتے ہیں۔ اور یہ حکم اُسوقت ہے کہ جب نماز کا وقت کافی اور زیادہ ہو۔ اور اگر نماز کا وقت تنگ ہو تو پہلے نماز پڑھنا چاہیے اور وقت کے وسیع ہونے کی صورت میں کھانا پہلے کھا لینے کا ارشاد اسلیے ہوا ہے کہ آدمی بے فکری کے ساتھ نماز ادا کر لے اور کھانے کی طرف اسکا خیال نہ رہے جو نماز کے خضوع و خشوع اور حضورِ قلب میں خلل ڈالنے والا ہے ۱۲

وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ

اور روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ تحقیق رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

قَالَ إِذَا صَلَّى أَحَدُكُمْ فَلْيَجْعَلْ تِلْقَاءَ وَجْهِهِ شَيْئًا فَإِنْ لَمْ يَجِدْ فَلْيَنْصِبْ

فرمایا جب نماز پڑھے کوئی تم میں کا تو رکھ لے اپنے منہ کے سامنے کوئی چیز پھر جو نہ پاوے تو کھڑی کرلے

عَصًا فَإِنْ لَمْ يَكُنْ فَلْيَخُطَّ خَطًّا ثُمَّ لَا يَضُرُّهُ مَنْ مَرَّ بَيْنَ يَدَيْهِ أَخْرَجَهُ

لاٹھی پھر اگر لاٹھی بھی نہ ہو تو کھینچے ایک لکیر پھر نہ ضرر کریگا اُسکو جو اسکے آگے سے گذرے نکالا اس کو

أَحْمَدُ وَابْنُ مَاجَةَ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَلَمْ يُصِبْ مَنْ زَعَمَ أَنَّهُ مُضْطَرِبٌ بَلْ هُوَ

احمد اور ابن ماجہ نے اور صحیح کہا اسکو ابن حبان نے اور ٹھیک کو نہ پہنچا جس نے کہا کہ یہ مضطرب ہے بلکہ یہ

حَسَنٌ وَعَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ

حسن ہے۔ اور روایت ہے ابو سعید خدری رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ لَا يَقْطَعُ الصَّلٰوةَ شَيْءٌ وَادْرَءُوا مَا اسْتَطَعْتُمْ

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نہیں توڑتی کوئی چیز نماز کو اور دفع کرو جسقدر ہو سکے تم سے

أَخْرَجَهُ أَبُو دَاوُدَ وَفِي سَنَدِهِ ضَعْفٌ

نکالا اسکو ابو داؤد نے اور اس کی سند میں ضعف ہے۔

## بَابُ الْحَثِّ عَلَى الْخُشُوعِ فِي الصَّلٰوةِ

باب رغبت دلانے کا عاجزی کرنے پر نماز میں

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ نَهَى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا کہ منع فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ

وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَنْ يُصَلِّيَ الرَّجُلُ مُخْتَصِرًا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِمُسْلِمٍ وَ

وآلہ وسلم نے کہ نماز پڑھے مرد کوکھ پر ہاتھ رکھ کر متفق علیہ ہے اور لفظ مسلم کے ہیں اور

مَعْنَاهُ أَنْ يَجْعَلَ يَدَهُ عَلَى خَاصِرَتِهِ وَفِي الْبُخَارِيِّ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ

معنے اسکے یہ ہیں کہ رکھے اپنا ہاتھ اپنی کوکھ پر اور بخاری میں ہے عائشہ رضی اللہ

تَعَالَى عَنْهَا أَنَّ ذٰلِكَ فِعْلُ الْيَهُودِ وَعَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ

تعالےٰ عنہا سے کہ تحقیق یہ یہود کا فعل ہے۔ اور روایت ہے انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ تحقیق رسول

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا قُدِّمَ الْعَشَاءُ فَابْدَءُوا بِهِ قَبْلَ أَنْ تُصَلُّوا

اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جب آگے لایا جاوے شام کا کھانا تو شروع کر دو اسے مغرب کی نماز پڑھنے سے

الْمَغْرِبَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ أَبِي ذَرٍّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ

پہلے متفق علیہ ہے اور روایت ہے ابو ذر رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے کہا کہ فرمایا رسول

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ إِذَا قَامَ أَحَدُكُمْ فِي الصَّلٰوةِ فَلَا يَمْسَحِ

اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب کھڑا ہو تم میں کا کوئی ایک نماز میں تو نہ پونچھے

سلہ اُم القرآن سے سورۂ فاتحہ مراد ہے۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نماز میں علاوہ اسکے سوا کسی دوسری سورت یا چند آیات کا پڑھنا ضروری ہے۔ اسی واسطے بعض علماء ہر ایک رکعت میں الحمد کو پڑھنا فرض کہتے ہیں اور بعض اسکو واجب کہتے ہیں ۱۲ سلہ اس حدیث میں جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نماز پڑھنے کی کیفیت بیان کی گئی ہے یعنی آپ کی امت کو چاہیے کہ جس صورت کے ساتھ آپ نماز پڑھتے تھے اسی طرح اطمینان اور آرام کے ساتھ نماز پڑھا کریں اور جلدی جلدی رکوع و سجود کر کے نماز ختم نہ کیا کریں کہ ایسی نماز کی نسبت آپ نے فرمایا ہے تلک صلوۃ المنافق۔ کہ یہ منافقوں کی نماز ہے کہ مرغے کی طرح جلدی جلدی چند ٹھونگیں لگا کر فارغ ہو گئے۔ جس طرح اس زمانے میں لوگ جہالت کی وجہ سے نماز کو جلدی جلدی پڑھتے اور خراب کرتے ہیں تعطیل ۱۲

سلہ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ رفع یدین میں ہاتھ کندھوں تک اٹھاوے۔ اور وائل بن حجر کی حدیث میں ہے کانوں تک امام شافعی رحمہ نے ان حدیثوں میں اس طرح تطبیق دی ہے کہ ہتھیلیاں کندھوں کے برابر رہیں اور انگوٹھے نرمہ کان کے برابر۔ اور باقی انگلیوں کے سر کانوں کے اوپر تک ہوں ۱۲ مسک الختام

السَّبْعَةُ وَاللَّفْظُ لِلْبُخَارِيِّ وَلِابْنِ مَاجَةَ بِإِسْنَادِ مُسْلِمٍ حَتّٰى تَطْمَئِنَّ قَائِمًا وَمِثْلُهُ

ساتوں نے اور عبارت بخاری کی ہے اور ابن ماجہ کے لیے مسلم کی اسناد کے ساتھ یہاں تک کہ چین پکڑے تو کھڑے ہیں اور اسی طرح ہے

فِيْ حَدِيْثِ رِفَاعَةَ بْنِ رَافِعِ بْنِ مَالِكٍ عِنْدَ أَحْمَدَ وَابْنِ حِبَّانَ وَفِيْ لَفْظٍ لِأَحْمَدَ

حدیث میں رفاعہ بن رافع بن مالک رض کے احمد اور ابن حبان کے نزدیک اور ایک لفظ میں احمد کے ہے

فَأَقِمْ صُلْبَكَ حَتّٰى تَرْجِعَ الْعِظَامُ وَلِلنَّسَائِيِّ وَأَبِيْ دَاوُدَ مِنْ حَدِيْثِ رِفَاعَةَ

تو سیدھی کر پیٹھ اپنی یہاں تک کہ رجوع کر لیں ہڈیاں اور نسائی اور ابوداؤد کے لیے حدیث سے رفاعہ

ابْنِ رَافِعٍ إِنَّهَا لَنْ تَتِمَّ صَلٰوةُ أَحَدِكُمْ حَتّٰى يُسْبِغَ الْوُضُوْءَ كَمَا أَمَرَهُ اللّٰهُ

ابن رافع کے ہے بیشک کبھی نہیں کامل ہوگی نماز کسی ایک کی تم میں سے جب تک کہ پورا کرے وضو جیسا کہ حکم کیا اسے اللہ نے

ثُمَّ يُكَبِّرُ اللّٰهَ وَيَحْمَدُهُ وَيُثْنِيْ عَلَيْهِ وَفِيْهَا فَإِنْ كَانَ مَعَكَ قُرْاٰنٌ فَاقْرَأْ وَإِلَّا فَاحْمَدِ

پھر بڑائی بولے اللہ کی اور حمد اور ثنا کرے اسکی اور اسی میں ہے پھر اگر ہو تیرے ساتھ قرآن تو پڑھ تو اور نہیں تو حمد کر

اللّٰهَ وَكَبِّرْهُ وَهَلِّلْهُ وَلِأَبِيْ دَاوُدَ ثُمَّ اقْرَأْ بِأُمِّ الْقُرْاٰنِ وَبِمَا شَاءَ اللّٰهُ وَ

اللہ کی اور بڑائی کر اسکی اور تہلیل کر اسکی اور ابوداؤد کے لیے ہے پھر پڑھ ام القرآن (سورۂ فاتحہ) کو سلہ اور اسکو جو چاہا اللہ نے اور

لِابْنِ حِبَّانَ ثُمَّ بِمَا شِئْتَ وَعَنْ أَبِيْ حُمَيْدٍ السَّاعِدِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ

ابن حبان کے لیے ہے پھر جو چاہے تو۔ اور روایت ہے ابو حمید ساعدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے

قَالَ رَأَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ إِذَا كَبَّرَ جَعَلَ يَدَيْهِ حَذْوَ مَنْكِبَيْهِ

کہا کہ دیکھا میں نے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو سلہ جب تکبیر کہتے تو کر لیتے اپنے ہاتھوں کو اپنے مونڈھوں کے مقابل

وَإِذَا رَكَعَ أَمْكَنَ يَدَيْهِ مِنْ رُكْبَتَيْهِ ثُمَّ هَصَرَ ظَهْرَهُ فَإِذَا رَفَعَ رَأْسَهُ اسْتَوٰى

اور جب رکوع کرتے تو مضبوط پکڑتے اپنے دونوں ہاتھوں سے اپنے دونوں گھٹنوں کو پھر سیدھی برابر رکھتے اپنی پیٹھ اور جب اٹھاتے اپنے سر کو تو سیدھے ہوتے

حَتّٰى يَعُوْدَ كُلُّ فَقَارٍ مَكَانَهُ فَإِذَا سَجَدَ وَضَعَ يَدَيْهِ غَيْرَ مُفْتَرِشٍ وَلَا قَابِضِهِمَا

یہاں تک کہ پھر آتی سب ہڈیاں مہرے اپنی جگہ پر پھر جب سجدہ کرتے تو رکھتے اپنے ہاتھ نہ بچھاتے اور نہ بند کرتے انکو

وَاسْتَقْبَلَ بِأَطْرَافِ أَصَابِعِ رِجْلَيْهِ الْقِبْلَةَ وَإِذَا جَلَسَ فِي الرَّكْعَتَيْنِ جَلَسَ عَلٰى

اور منہ کرتے پاؤں کی انگلیوں کے سروں کا قبلہ کو اور جب بیٹھتے دو رکعتوں میں بیٹھتے اپنے

رِجْلِهِ الْيُسْرٰى وَنَصَبَ الْيُمْنٰى وَإِذَا جَلَسَ فِي الرَّكْعَةِ الْأَخِيْرَةِ قَدَّمَ رِجْلَهُ الْيُسْرٰى

بائیں پاؤں پر اور کھڑا رکھتے داہنے پاؤں کو اور جب بیٹھتے پچھلی رکعت یعنی تشہد اخیر میں تو آگے بڑھا لیتے اپنے بائیں پاؤں کو

وَنَصَبَ الْأُخْرٰى وَقَعَدَ عَلٰى مَقْعَدَتِهٖ أَخْرَجَهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ عَلِيِّ بْنِ أَبِيْ

اور کھڑا کرتے دوسرے پاؤں کو اور بیٹھتے اپنے سرین پر نکالا اسے بخاری نے اور روایت ہے علی بن ابی

طَالِبٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ أَنَّهُ كَانَ

طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے انہوں نے نقل کی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ آپ

إِذَا قَامَ إِلَى الصَّلٰوةِ قَالَ وَجَّهْتُ وَجْهِيَ لِلَّذِيْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ حَنِيْفًا

جب کھڑے ہوتے تھے نماز کو تو کہتے میں نے پھیرا منہ اپنا اسکی طرف جس نے بنائے آسمان اور زمین ایک طرف کا ہو کے سلہ

سلہ اس حدیث کے ذیل میں ہے کہ یہ دعائیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تہجد کی نماز میں پڑھتے تھے۔ اور مصنف نے تلخیص الحبیر میں کہا ہے کہ امام شافعی رح اور ابن خزیمہ سے مروی ہے کہ فرض نماز میں پڑھتے تھے۔ اور حضرت علی رض کی حدیث میں دونوں کا احتمال ہے ۱۲ مسک الختام

أنّ النبي صلى الله عليه وآله وسلم ... في الظهر والعصر فحزرنا قيامه في الركعتين الأوليين
اور صلے اللہ تعالے علیہ وآلہ وسلم کے ظہر اور عصر میں سو اندازہ کیا ہم نے قیام کو ان کے پہلی دو رکعتوں میں

من الظهر قدر الم تنزيل السجدة وفي الأخريين قدر النصف من ذلك وفي الأوليين
ظہر کے برابر الم تنزیل السجدہ کے اور دو پچھلی میں برابر نصف اسکے کے اور دو پہلی رکعت میں

من العصر على قدر الأخريين من الظهر والأخريين على النصف من ذلك
عصر کے ظہر کے دو پچھلی کے برابر اور پچھلی دو رکعت میں نصف پر اُس کے

رواه مسلم. وعن سليمان بن يسار رضي الله تعالى عنه قال كان فلان
روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور روایت ہے سلیمان بن یسار رضے اللہ تعالے عنہ سے کہا کہ فلانا

يطيل الأوليين من الظهر ويخفف العصر ويقرأ في المغرب بقصار المفصل
لمبا کرتا تھا پہلی دو رکعت کو ظہر سے اور تخفیف کرتا عصر کو اور پڑھتا تھا مغرب میں قصار مفصل سلہ

وفي العشاء بوسطه وفي الصبح بطواله فقال أبو هريرة رضي الله تعالى عنه
اور عشاء میں وسط مفصل اور صبح میں طوال مفصل سو کہا ابوہریرہ رضے اللہ تعالے عنہ نے

ما صليت وراء أحد أشبه صلوة برسول الله صلى الله عليه وآله وسلم من هذا
کہ نماز پڑھی میں نے پیچھے کسی کے جو زیادہ مشابہ ہو نماز میں ساتھ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اس شخص سے

أخرجه النسائي بإسناد صحيح. وعن جبير بن مطعم رضي الله تعالى عنه قال
نکالا اس کو نسائی نے اسناد صحیح سے۔ اور روایت ہے جبیر بن مطعم رضے اللہ تعالے عنہ سے کہ کہا

سمعت رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم يقرأ في المغرب بالطور متفق عليه. و
سُنا میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو پڑھتے تھے مغرب میں سورہ طور سلہ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور

عن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه قال كان رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم يقرأ
روایت ہے ابوہریرہ رضے اللہ تعالے عنہ سے کہا کہ تھے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم پڑھتے

في صلوة الفجر يوم الجمعة الم تنزيل السجدة وهل أتى على الإنسان متفق
نماز میں فجر کی جمعہ کے دن الم تنزیل السجدہ اور سورہ ہل اتی علے الانسان یہ حدیث متفق

عليه وللطبراني من حديث ابن مسعود رضي الله تعالى عنه يديم ذلك.
علیہ ہے اور طبرانی کے لیے ہے حدیث سے ابن مسعود رضے اللہ تعالے عنہ کے کہ ہمیشہ کرتے یہ کام سلہ

وعن حذيفة رضي الله تعالى عنه قال صليت مع النبي صلى الله عليه و
اور روایت ہے حذیفہ رضے اللہ تعالے عنہ سے کہا کہ نماز پڑھی میں نے نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے

آله وسلم فما مرت به آية رحمة إلا وقف عندها يسأل ولا آية
ساتھ سو نہ گذرتی اُن پر کوئی آیت رحمت کی مگر توقف کرتے اس پاس دعا کرتے اور نہ گذرتی آیت

عذاب إلا تعوذ منها أخرجه الخمسة وحسنه الترمذي. وعن ابن عباس رضي
عذاب کی مگر پناہ مانگتے اُس سے نکالا اسے پانچوں نے اور حسن ٹھیرایا اسکو ترمذی نے۔ اور روایت ہے ابن عباس رضے

---

سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نماز مغرب میں قصار مفصل نماز عشاء میں اوساط مفصل اور نماز فجر میں طوال مفصل سورتیں پڑھنی چاہییں کیونکہ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے تمام عمر میں اس شخص کے سوا کسی ایسے شخص کے پیچھے نماز نہیں پڑھی جس کی نماز جناب رسول خدا صلعم کی نماز سے زیادہ مشابہ ہو اور باقی عصر میں عشاء کی طرح اوساط مفصل اور ظہر میں فجر کی طرح طوال مفصل پڑھنی مسنون ہیں۔ سورۂ حجرات سے لیکر سورۂ بروج تک طوال مفصل اور سورۂ بروج سے لم یکن تک اوساط مفصل اور لم یکن سے ختم قرآن تک قصار مفصل کہلاتی ہیں ۱۲

سلہ ٢ قولہ بالطور اور بعض روایات میں المص اور صافات اور حم الدخان کا پڑھنا مغرب میں آیا ہے سبل میں کہا ہے کہ ان روایتوں کو یوں جمع کر سکتے ہیں کہ آنحضرت صلعم سے بسبب وقوع ہر آئین مختلف وقتوں میں باختلاف احوال و اشتغال اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ ان سورتوں کی بعض آیات پڑھی ہوں اور سامع نے سورت کا نام بیان کر دیا ۱۲

سلہ ٣ قولہ یدیم ذلک پس ظاہر ہے کہ جو کوئی یہ سورتیں جمعہ میں ہمیشہ پڑھے تو اس سے کچھ برائی اور کراہت نہیں حجۃ اللہ البالغہ میں کہا ہے کہ آن حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بعض سورتوں کو بعض بعض نمازوں میں کسی فائدہ کے لیے بدون واجب ہونے اور تاکید کے پڑھا سو جو کوئی اسمیں آن حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پیروی کرے اس نے خوب کیا اور جس نے نہ کی اسے کچھ گناہ نہیں انتہے صاحب مسک الختام نے کہا ہے کہ جہاں آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے تعیین صحیح طور سے ثابت ہوئی وہاں وہی سورت اسی طرح سے بالتعیین پڑھنی چاہیئے اور جہاں کہ تعیین مروی نہیں فرض ہو یا نفل وہاں جو کچھ قرأت قرآن سے آسان معلوم ہووے وہی پڑھے انتہے مختصراً

۱؎ رکوع اور سجدے میں قرآن کریم کی آیات پڑھنا ناجائز اور مکروہ ہے نماز کے مختلف ارکان ہیں اور ہر ایک کی جداگانہ حیثیت اور صورت ہے اور ہر ایک حیثیت کے مناسب اذکار منقولہ مسنون ہیں پس رکوع میں اللہ سبحانہ کی عظمت اور بڑائی کو بیان کرنا اور سبحان ربی العظیم کہنا مسنون ہے اسی طرح سجدے میں اسکی بڑائی کا اظہار کرنا اور سبحان ربی الاعلیٰ کہنا مسنون ہے سجدے کی حالت میں اگر دعا کرے تو قبولیت کی زیادہ امید ہے ۱۲

اللہ تعالیٰ عنہما قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم الا وانی نہیت ان اقرأ

اللہ تعالیٰ عنہما سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سنو میں منع کیا گیا ہوں اس سے کہ پڑھوں

القرآن راکعا او ساجدا فاما الرکوع فعظموا فیہ الرب واما السجود فاجتہدوا

قرآن حالت رکوع یا سجدے میں سو لیکن رکوع سو بڑائی کرو اس میں رب کی اور لیکن سجدہ سو کوشش کرو

فی الدعاء فقمن ان یستجاب لکم رواہ مسلم وعن عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

دعا میں پس سزاوار ہے کہ قبول کی جاوے تم سے روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور روایت ہے عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے

قالت کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول فی رکوعہ وسجودہ سبحانک

انہوں نے کہا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کہتے تھے اپنے رکوع اور سجود میں پاک ہے تو

اللہم ربنا وبحمدک اللہم اغفر لی متفق علیہ وعن ابی ہریرۃ رضی اللہ تعالیٰ

اے اللہ رب ہمارے اور تیری تعریف کے ساتھ میں تجھے یاد کرتا ہوں اے اللہ بخش مجھے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ

عنہ قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اذا قام الی الصلوٰۃ یکبر حین

عنہ سے کہا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم جب کھڑے ہوتے تھے نماز کی طرف تکبیر کہتے کھڑے ہونے

یقوم ثم یکبر حین یرکع ثم یقول سمع اللہ لمن حمدہ حین یرفع صلبہ من الرکوع

کے وقت پھر تکبیر کہتے رکوع کرنے کے وقت پھر کہتے سن لیا اللہ تعالیٰ نے جسنے تعریف کی اسکی جب بلند کرتے اپنی پیٹھ رکوع سے

ثم یقول وہو قائم ربنا ولک الحمد ثم یکبر حین یہوی ساجدا ثم یکبر حین

پھر کہتے کھڑے ہوکر اے رب ہمارے اور تجھ کو ہی تعریف ہے پھر تکبیر کہتے جب جھکتے سجدے کو پھر تکبیر کہتے جب

یرفع راسہ ثم یکبر حین یسجد ثم یکبر حین یرفع ثم یفعل ذلک فی الصلوٰۃ

اٹھاتے سر اپنا پھر تکبیر کہتے جب سجدہ کرتے پھر تکبیر کہتے جب اٹھاتے سر اپنا پھر کرتے اسی طرح کل نماز میں

کلہا حتی یقضیہا ویکبر حین یقوم من الثنتین بعد الجلوس متفق علیہ

اس کے تمام کرنے تک اور تکبیر کہتے جب کھڑے ہوتے دو رکعتوں سے بیٹھنے کے بعد یہ حدیث متفق علیہ ہے

وعن ابی سعید الخدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال کان رسول اللہ صلی

اور روایت ہے ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا کہ تھے رسول اللہ صلے اللہ

اللہ علیہ وآلہ وسلم اذا رفع راسہ من الرکوع قال اللہم ربنا لک الحمد ملء

تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم جب اٹھاتے سر اپنا رکوع سے کہتے اے رب ہمارے تجھ ہی کو تعریف ہے آسمان

السموٰت والارض وملء ما شئت من شیء بعد اہل الثناء والمجد احق

اور زمین بھر اور اس چیز بھر جو چاہے تو بعد اسکے تو سزاوار تعریف اور بزرگی کے ہے یہ کلام بہت خوب ہے

ما قال العبد وکلنا لک عبد اللہم لا مانع لما اعطیت ولا معطی لما منعت

ان باتوں سے جو بندے نے کہیں اور ہم سب تیرے بندے ہیں اے اللہ نہیں کوئی باز رکھنے والا اس چیز کو جو تو نے دی اور نہ دینے والا اس چیز کا جسے تو نے روکا

ولا ینفع ذا الجد منک الجد رواہ مسلم وعن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما

اور نہیں نفع دیتا صاحب غنا کو تجھ سے غنا اس کا۳؎ روایت کیا اسکو مسلم نے۔ اور روایت ہے ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے

۲؎ پہلی تکبیر کو تکبیر تحریمہ تکبیر افتتاح اور تکبیر اولیٰ اور باقی تکبیرات کو تکبیرات انتقال کہتے ہیں یعنی ایک حالت سے دوسری حالت میں جانے کے لیے تکبیر اول یعنی تکبیر تحریمہ فرض ہے اور باقی تکبیرات مسنون۔ اور بعض علماء کے نزدیک واجب ہیں ۱۲

۳؎ اس حدیث میں جو لفظ جد مذکور ہے اسکے دو معنے ہو سکتے ہیں اول بخت و نصیب اور دولتمندی اور مالداری یعنی کسی شخص کو اسکی دنیاوی عزت و دولت اور جاہ و حشمت اے الٰہ العالمین تیرے عذاب سے نہیں چھڑا سکتی کیونکہ وہاں تو حسنات اور صالحہ اعمال کی ضرورت ہے عزت و جاہ اور دولت و مال مطلوب نہیں۔ دوسرا جد بمعنے دادا بھی ہو سکتا ہے اس وقت یہ مطلب ہے کہ کسی شخص کی حسب عالی قیامت میں اسکو کچھ مفید نہ ہوگی کیونکہ وہاں یہ نہیں پوچھا جائیگا کہ تو کس عالی پیر یا بزرگ کا بیٹا ہے بلکہ وہاں تو یہ پوچھیں گے کہ دنیا میں سے اس روز کے لئے کیا کچھ کما لائے ہو پیش کرو۔ صحیح حدیث میں ہے کہ جناب رسول اللہ صلعم نے حضرت فاطمہ زہراء رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو فرمایا کہ اے بیٹی میں تجھے اللہ تعالیٰ کے عذاب سے نہیں چھوڑا سکتا (یعنی بھروسہ نہ کرنا کہ میں پیغمبر کی بیٹی ہوں مجھے کیا خوف ہے) بلکہ خود ایسے اعمال کرو کہ عذاب الٰہی سے نجات پا سکو۔ پس جب حضرت زہراء رضی کو جناب رسول اللہ صلعم نے یہ فرمادیا کہ میں تجھے اللہ تعالیٰ کے عذاب سے نہیں بچا سکتا تو دوسرا کون شخص یہ کہہ سکتا ہے کہ ہم نانا پاک کے طفیل جنت میں چلے جائینگے اور گو ہمارے اعمال کیسے ہوں ہم پر دوزخ کی آگ حرام ہے۔ اللہ تعالیٰ مسلمانوں کو ایسے غلط خیال سے بچائے اور عمل کی توفیق بخشے ۱۲-۱۲-۱۲-۱۲

۱؎ امام شافعی رحمہ کے نزدیک اس حدیث کی وجہ سے فجر کی نماز میں ہمیشہ دعاء قنوت پڑھنا سنت ہے ۲؎ یہ بنی محدث ہے احمد سبل میں کہا ہے کہ خلفاء اربعہ سے اس کا خلاف مروی ہے اور ان کو یوں جمع کریں گے کہ کبھی قنوت پڑھتے اور کبھی چھوڑ دیتے اور ابو حنیفہ رحمہ وغیرہ اہل حدیث کے نزدیک وتر کے سوا کسی نماز میں قنوت ہمیشہ پڑھنا ممنوع ۵۷

أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَنَتَ شَهْرًا بَعْدَ الرُّكُوعِ يَدْعُو عَلَى أَحْيَاءٍ مِنْ

کہ مقرر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قنوت پڑھی ایک مہینا بعد رکوع کے بد دعا کرتے قبیلوں پر

أَحْيَاءِ الْعَرَبِ ثُمَّ تَرَكَهُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَلِأَحْمَدَ وَالدَّارَقُطْنِيِّ نَحْوُهُ مِنْ وَجْهٍ آخَرَ

قبائل سے عرب کے پھر چھوڑ دیا اسکو یہ حدیث متفق علیہ ہے اور احمد اور دار قطنی کی روایت ایسی ہی ہے دوسری وجہ سے اور

وَزَادَ وَأَمَّا فِي الصُّبْحِ فَلَمْ يَزَلْ يَقْنُتُ حَتَّى فَارَقَ الدُّنْيَا وَعَنْهُ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ

زیادہ کیا دونوں نے اور لیکن صبح میں سو ہمیشہ قنوت پڑھتے تھے یہاں تک کہ چھوڑا دنیا کو ۱؎ اور روایت اسی سے ہے رضی اللہ تعالیٰ عنہ

أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ لَا يَقْنُتُ إِلَّا إِذَا دَعَا لِقَوْمٍ أَوْ دَعَا عَلَى قَوْمٍ

کہ مقرر نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم قنوت نہ پڑھتے تھے مگر جب دعا دیتے کسی قوم کو یا بد دعا کرتے کسی قوم پر

صَحَّحَهُ ابْنُ خُزَيْمَةَ وَعَنْ سَعِيدِ بْنِ طَارِقٍ الْأَشْجَعِيِّ قَالَ قُلْتُ لِأَبِي يَا أَبَتِ

صحیح کہا اسکو ابن خزیمہ نے اور روایت ہے سعد بن طارق اشجعی سے کہا کہ کہا میں نے اپنے باپ کو اے باپ میرے

إِنَّكَ قَدْ صَلَّيْتَ خَلْفَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ وَأَبِي بَكْرٍ وَعُمَرَ وَعُثْمَانَ وَعَلِيٍّ

مقرر نماز پڑھی تو نے پیچھے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اور ابو بکر رض اور عمر رض اور عثمان رض اور علی رض کے

أَفَكَانُوا يَقْنُتُونَ فِي الْفَجْرِ قَالَ أَيْ بُنَيَّ مُحْدَثٌ رَوَاهُ الْخَمْسَةُ إِلَّا أَبَا دَاوُدَ

کیا قنوت پڑھتے تھے ۲؎ فجر کی نماز میں کہا اے لڑکے یہ بنی بات ہے ۳؎ روایت کیا اسکو پانچوں نے سوا ابو داؤد کے اور

عَنِ الْحَسَنِ بْنِ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ عَلَّمَنِي رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ

روایت ہے حسن بن علی رضے اللہ تعالیٰ عنہما سے کہا کہ سکھائے مجھے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

كَلِمَاتٍ أَقُولُهُنَّ فِي قُنُوتِ الْوِتْرِ اللّٰهُمَّ اهْدِنِي فِيمَنْ هَدَيْتَ وَعَافِنِي فِيمَنْ

چند کلمے کہ کہتا ہوں میں انکو قنوت میں وتر کے ۴؎ اے اللہ ہدایت کر مجھے اپنے ہدایت کیے ہوؤں میں اور عافیت بخش مجھے عافیت

عَافَيْتَ وَتَوَلَّنِي فِيمَنْ تَوَلَّيْتَ وَبَارِكْ لِي فِيمَا أَعْطَيْتَ وَقِنِي شَرَّ مَا قَضَيْتَ فَإِنَّكَ

بخشے ہوؤں میں اور کارساز ہو میرا ان لوگوں میں کہ تو انکا کارساز ہوا اور برکت دے مجھے اپنے دیے میں اور بچا مجھے برائی سے اس چیز کی کہ مقدر کیا تو نے سو

تَقْضِي وَلَا يُقْضَى عَلَيْكَ إِنَّهُ لَا يَذِلُّ مَنْ وَالَيْتَ تَبَارَكْتَ رَبَّنَا وَتَعَالَيْتَ رَوَاهُ

تو حکم کرتا ہے اور حکم نہیں کیا جاتا تجھ پر بیشک خوار نہیں ہوتا جسکو تو نے دوست رکھا تو برکت والا ہے اے رب ہمارے اور بلند ہے تو روایت کیا

الْخَمْسَةُ وَزَادَ الطَّبَرَانِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ وَلَا يَعِزُّ مَنْ عَادَيْتَ زَادَ النَّسَائِيُّ مِنْ

اسے پانچوں نے اور زیادہ کیا طبرانی اور بیہقی نے اور عزت نہ پائیگا جس سے عداوت کی تو نے زیادہ کیا نسائی نے دوسری

وَجْهٍ آخَرَ فِي آخِرِهِ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلَى النَّبِيِّ وَلِلْبَيْهَقِيِّ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ

وجہ سے آخر میں اسکے اور درود بھیجے اللہ نبی پر اور بیہقی کی روایت میں ابن عباس رضی اللہ

تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يُعَلِّمُنَا دُعَاءً نَدْعُو بِهِ

تعالیٰ عنہما سے ہے کہا کہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سکھاتے تھے ہم کو دعا کہ پڑھتے تھے ہم اسے

فِي الْقُنُوتِ مِنْ صَلَاةِ الصُّبْحِ وَفِي سَنَدِهِ ضَعْفٌ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ

قنوت میں صبح کی نماز میں اور اس کی سند ضعیف ہے اور روایت ہے ابو ہریرہ

لگے ہیں کیونکہ صحابی کی بات ہمیشہ قنوت بدعت ہے اور بدعت ممنوع ہے اور خاص ضرورت کے موقع پر جب عام مسلمانوں کو کوئی مصیبت پیش آئے جیسے وبائے عام قحط سالی یا دشمن کا مقابلہ وغیرہ اور جیسے کہ آجکل اسلامی دنیا طرح طرح کے مصائب میں مبتلا ہے اور مخالف اسلام مسلمانوں کو صفحہ ہستی سے مٹا دینے کی کوشش میں لگے ہیں تو امام ابو حنیفہ رحمہ بھی پنجگانہ فرضوں میں عارضی قنوت پڑھنا سنت کہتے ہیں جیسا کہ حدیث اول و ثانی کی دونو حدیثوں سے ثابت ہے ۱۲

۴؎ اور بعض نے قنوت وتر اس سے ظاہر معلوم ہوتا ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کو دعا سکھائی اور نہیں وہ قنوت میں پڑھنی بھی لگی لیکن کہتے ہیں بعض روایات میں آیا ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اسے اپنے وتر میں پڑھا کرو اور یہ روایت غریب ہے اسلیے سبل میں کہا ہے کہ اس میں دعا پڑھنے کی جگہ کا بیان نہیں ہے اور اکثر روایات میں مطلق آیا ہے کہ ہمیں سکھایا کرتے تھے اور حافظ ابن القیم رحمہ نے ہدی نبوی میں کہا ہے کہ حاکم نے مستدرک میں جزم کر کہا ہے کہ سکھائی مجھے رسول اللہ صلعم نے اپنے وتر میں (پڑھنے کے لیے) جبکہ میں (رکوع سے) اپنا سر اٹھاؤں اور سجدہ کے سوا کچھ نہ رہا اسکو ابن حبان نے اپنے صحیح میں ان الفاظ سے روایت کیا ہے کہ میں نے رسول اللہ صلے کو دعا پڑھتے سنا ؛ شمنی ۱۲

ﻟﮯ قولہ وعقد ثلاثا وخمسین اسکی صورت یہ ہے کہ خنصر جو سب سے چھوٹی انگلی ہے اور بنصر جو اسکے پاس کی انگلی ہے اور درمیان کی انگلی کو بند کرے اور انگوٹھے

**۵۵** کے پاس کی انگلی کو جسے سبابہ اور مسبحہ کہتے ہیں کھلا رکھے اور انگوٹھے کے سرے کو مسبحہ کی جڑ میں رکھے ۱۲ ﺳﮯ قولہ واشار باصبعہ السبابۃ - اسی بابمیں ملا علی

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ إِذَا سَجَدَ أَحَدُكُمْ فَلَا

رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے　کہا کہ فرمایا　پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے　جب سجدہ کرے کوئی تم میں سے　تو نہ

يَبْرُكْ كَمَا يَبْرُكُ الْبَعِيْرُ وَلْيَضَعْ يَدَيْهِ قَبْلَ رُكْبَتَيْهِ أَخْرَجَهُ الثَّلَاثَةُ وَهُوَ

بیٹھے جیسے بیٹھتا ہے اونٹ　اور رکھے ہاتھ اپنے　پہلے گھٹنوں کے اپنے　نکالا اسے　تینوں نے　اور وہ

أَقْوٰى مِنْ حَدِيْثِ وَائِلٍ رَأَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ إِذَا سَجَدَ وَضَعَ رُكْبَتَيْهِ

بہت قوی ہے حدیث سے وائل کے　کہ دیکھا میں نے　نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو جب سجدہ کرتے رکھتے　گھٹنے اپنے

قَبْلَ يَدَيْهِ أَخْرَجَهُ الْأَرْبَعَةُ فَإِنَّ لِلْأَوَّلِ شَاهِدًا مِنْ حَدِيْثِ ابْنِ عُمَرَ صَحَّحَهُ ابْنُ

پہلے ہاتھوں کے　نکالا اسے چاروں نے　کیونکہ بیشک اول کے واسطے شاہد ہے حدیث سے ابن عمرؓ کے　صحیح کہا اسے ابن

خُزَيْمَةَ وَذَكَرَهُ الْبُخَارِيُّ مُعَلَّقًا مَوْقُوْفًا وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا أَنَّ

خزیمہ نے　اور ذکر کیا اسے بخاری نے　معلق موقوف　اور روایت ہے ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کہ مقرر

رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ كَانَ إِذَا قَعَدَ لِلتَّشَهُّدِ وَضَعَ يَدَهُ الْيُسْرٰى

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم　جب بیٹھتے تھے　واسطے تشہد کے　رکھتے تھے　ہاتھ اپنا بایاں

عَلٰى رُكْبَتِهِ الْيُسْرٰى وَالْيُمْنٰى عَلَى الْيُمْنٰى وَعَقَدَ ثَلَاثًا وَّخَمْسِيْنَ وَأَشَارَ بِإِصْبَعِهِ

بائیں گھٹنے پر　اور داہنا داہنے گھٹنے پر　اور گرہ باندھتے ترپن کی ﻟﮯ　اور اشارہ کرتے　اپنی کلمے کی انگلی سے ﺳﮯ

السَّبَّابَةِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَفِيْ رِوَايَةٍ لَهٗ وَقَبَضَ أَصَابِعَهٗ كُلَّهَا وَأَشَارَ بِالَّتِيْ تَلِي

روایت کیا اسے مسلم نے اور ایک روایت میں اسکے بطور بند کرتے ساری انگلیاں اپنی اور اشارہ کرتے اس سے جو نزدیک ہے

الْإِبْهَامَ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ الْتَفَتَ إِلَيْنَا رَسُوْلُ

انگوٹھے کے　اور روایت ہے عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے　کہا کہ متوجہ ہوئے ہماری طرف　رسول

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ فَقَالَ إِذَا صَلّٰى أَحَدُكُمْ فَلْيَقُلِ التَّحِيَّاتُ لِلّٰهِ وَ

اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم　سو فرمایا کہ جب نماز پڑھے کوئی تم میں سے　تو کہے سب زبانی　تعظیمیں　اور سب بدنی

الصَّلَوَاتُ وَالطَّيِّبَاتُ السَّلَامُ عَلَيْكَ أَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ السَّلَامُ

عبادتیں اور سب پاکیزہ مالوں کی تمام عبادتیں اللہ تعالیٰ کے لئے خاص ہیں　سلام ہو تجھ پر اے نبی ﺗﮯ ۱۲ اور رحمت اللہ کی اور برکتیں اسکی　سلام ہو

عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ أَشْهَدُ أَنْ لَّا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَأَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا

ہم پر اور اللہ تعالیٰ کے نیک بندوں پر　گواہی دیتا ہوں میں کہ نہیں کوئی معبود سوا اللہ کے اور گواہی دیتا ہوں میں کہ تحقیق محمدؐ

عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ ثُمَّ لْيَتَخَيَّرْ مِنَ الدُّعَاءِ أَعْجَبَهٗ إِلَيْهِ فَيَدْعُوْ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَ

بندہ اسکا ہے اور رسول اسکا　پھر چاہیے کہ اختیار کرے دعا سے جو پسند آوے اسکو پھر دعا کرے　حدیث متفق علیہ ہے　اور

اللَّفْظُ لِلْبُخَارِيِّ وَلِلنَّسَائِيِّ كُنَّا نَقُوْلُ قَبْلَ أَنْ يُّفْرَضَ عَلَيْنَا التَّشَهُّدُ

عبارت بخاری کی ہے　اور نسائی کے لئے ہے　کہتے تھے ہم　پہلے اسکے　کہ ٹھیرایا جاوے ہم پر　تشہد

وَلِأَحْمَدَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ عَلَّمَهُ التَّشَهُّدَ وَأَمَرَهٗ أَنْ يُّعَلِّمَهُ النَّاسَ

اور احمد کے لئے ہے　کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے　سکھایا اسے　تشہد　اور حکم کیا اسکو کہ سکھاوے تشہد　لوگوں کو

قاری حنفی رحمہ اللہ کا ایک رسالہ ہے اس بارہ میں نہایت تحقیق کے ساتھ صحیح حدیثوں سے ثابت کیا ہے کہ سبابہ کے ساتھ اشارہ کرنا یعنی رفع سبابہ سنت ہے اور غلط کیدانی جو فقہ حنفی میں ایک چھوٹی سی کتاب ہے اس میں لکھا ہے کہ رفع سبابہ ممنوع اور حرام ہے - ملا علی قاری حنفی رحمہ اللہ نے نہایت سختی کے ساتھ اس کا رد کیا ہے اور کہا ہے کہ فعل مسنون کو ممنوع کہنا سخت غلطی ہے - رد المحتار شامی جو حنفی مذہب کی نہایت معتبر فتاوے ہے اس میں لکھا ہے کہ رفع سبابہ سنت ہے اور یہی کہا ہے ہمارے اماموں کا مذہب ہے اور اسی پر عمل کرنا اولیٰ ہے ۱۲

ﺳﮯ قولہ ثم لیتخیر الخ اس سے صاف ظاہر ہے کہ دعا مانگنی سنت ہے اور یہ کہ دعا مانگنے والے کو اجازت ہے کہ جو جی چاہے دنیا یا آخرت کی دعا مانگے - اور ایک لفظ میں یوں ہے جو دعا پیاری لگے اور بخاری کے ایک لفظ میں ہے جونسی دعا چاہے تحریر کرو دعا مانگنے والا جو چاہے مانگے کوئی پابندی نہیں کہ ایک ہی دعا مانگے اور بعض علماء کہتے ہیں کہ ان دعاؤں میں سے کوئی دعا پڑھے جو قرآن کریم میں مذکور ہیں اور بعض کہتے ہیں کہ وہ دعائیں پڑھے جو قرآن کریم میں مذکور یا حدیث میں منقول ہیں اور ابن سیرین نے کہا ہے کہ نماز میں تو آخرت ہی کے بارے میں دعا مانگے - اس حدیث سے نکلتا ہے کہ تشہد واجب ہے عمرؓ و ابن مسعودؓ و ابو حنیفہ رحمہ اللہ کا یہی مذہب ہے اور تشہد کے باب میں یہ حدیث سب حدیثوں سے صحیح تر ہے - اس کی تحقیق مسک الختام میں ہے - اس حدیث میں تشہد کے بعد درود پڑھنے کا ذکر نہیں لیکن دوسری حدیثوں سے ثابت ہے کہ تشہد کے بعد اور دعا سے پہلے درود شریف پڑھنا سنت ہے ۱۲

سلہ قولہ وصلوا اذا صلے الخ آنحضرت نے اس شخص کو دعا کے آداب سکھائے کہ سب سے پہلے حمد و صلوٰۃ کہنا چاہیے پیچھے دعا مانگنی چاہیے اور اس حدیث سے معلوم ہوا ہے کہ دعا کے بعد بھی حمد و صلوٰۃ کہنا چاہیے الحمد یعنے اللہ تعالے کی حمد ثنا اور آنحضرت پر درود پڑھے اور رجوع چاہیے دعا مانگنے کے مسنون ہونے کی دلیل نکلتی ہے اور یہ معنی صحیح حدیث ابن مسعود رض کے ٥٦

وَلِمُسْلِمٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ

اور مسلم کے لیے ہے ابن عباس رضی اللہ تعالے عنہما سے کہا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ و

آلِهٖ وَسَلَّمَ يُعَلِّمُنَا التَّشَهُّدَ التَّحِيَّاتُ الْمُبَارَكَاتُ الصَّلَوَاتُ الطَّيِّبَاتُ لِلّٰهِ السَّلَامُ

آلہ وسلم سکھلاتے تھے ہمکو تشہد سب قولی عبادتیں جو برکت والی ہیں سب بدنی بندگیاں سب مالی بندگیاں اللہ کے واسطے ہیں سلام ہو

عَلَيْكَ أَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ السَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ

تجھ پر اے نبی اور رحمت اللہ کی اور برکتیں اسکی سلام ہو ہم پر اور اللہ تعالے کے نیک بندوں پر

أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَأَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا رَسُولُ اللّٰهِ وَعَنْ فَضَالَةَ بْنِ عُبَيْدٍ

گواہی دیتا ہوں میں کہ نہیں کوئی معبود سوا اللہ کے اور گواہی دیتا ہوں میں کہ تحقیق محمد رسول ہیں اللہ تعالے کے اور روایت ہے فضالہ بن عبید

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ سَمِعَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ رَجُلًا يَدْعُو فِي صَلَاتِهٖ

رضے اللہ تعالے عنہ سے کہا کہ سنا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کسی مرد کو دعا کرتے نماز میں اپنی

لَمْ يَحْمَدِ اللّٰهَ وَلَمْ يُصَلِّ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ عَجِلَ هٰذَا ثُمَّ دَعَاهُ

نہ حمد کی اللہ تعالے کی اور نہ درود بھیجا نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم پر سو فرمایا کہ جلدی کی اسنے پھر بلایا اسے

فَقَالَ إِذَا صَلّٰى أَحَدُكُمْ فَلْيَبْدَأْ بِتَحْمِيْدِ رَبِّهٖ وَالثَّنَاءِ عَلَيْهِ ثُمَّ يُصَلِّي عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ

اور فرمایا کہ جب دعا کرے سلہ کوئی تم میں سے تو شروع کرے تعریف رب اپنے کی اور ثنا اسپر پھر درود بھیجے نبی صلے اللہ

عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ ثُمَّ يَدْعُوْ بِمَا شَاءَ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالثَّلَاثَةُ وَصَحَّحَهُ التِّرْمِذِيُّ

علیہ وآلہ وسلم پر پھر دعا کرے جو چاہے روایت کیا اسے احمد اور تینوں نے اور صحیح کہا اسے ترمذی

وَابْنُ حِبَّانَ وَالْحَاكِمُ وَعَنْ أَبِيْ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ بَشِيْرُ

اور ابن حبان اور حاکم نے۔ اور روایت ہے ابی مسعود رضے اللہ تعالے عنہ سے کہا کہ پوچھا بشیر

ابْنُ سَعْدٍ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ أَمَرَنَا اللّٰهُ أَنْ نُصَلِّيَ عَلَيْكَ فَكَيْفَ نُصَلِّيْ عَلَيْكَ فَسَكَتَ

بن سعد رضہ نے یا رسول اللہ صلعم امر کیا ہمیں اللہ نے درود بھیجنے کا آپ پر سو کس طرح درود بھیجیں ہم آپ پر سو چپ رہے

ثُمَّ قَالَ قُوْلُوا اللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى إِبْرَاهِيْمَ وَبَارِكْ

پھر کہا کہو اے اللہ رحمت بھیج محمد صلعم پر اور آل محمد صلعم پر جیسے رحمت بھیجی تونے ابراہیم پر اور برکت بھیج

عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى إِبْرَاهِيْمَ فِي الْعَالَمِيْنَ إِنَّكَ حَمِيْدٌ

محمد صلعم پر اور آل محمد صلعم پر جیسے برکت بھیجی تونے ابراہیم علیہ السلام پر تمام عالم میں بیشک تو خوبی والا

مَجِيْدٌ وَالسَّلَامُ كَمَا قَدْ عَلِمْتُمْ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَزَادَ ابْنُ خُزَيْمَةَ فِيْهِ فَكَيْفَ نُصَلِّيْ

بزرگی ہے اور سلام جیسے کہ تم جان چکے ہو روایت کیا اسے مسلم نے سلہ اور زیادہ کیا ابن خزیمہ نے اسمیں سو کس طرح درود بھیجیں ہم

عَلَيْكَ إِذَا نَحْنُ صَلَّيْنَا عَلَيْكَ فِيْ صَلَاتِنَا وَعَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى

آپ پر جب درود بھیجیں ہم آپ پر اپنی نماز میں۔ اور روایت ہے ابو ہریرہ رضے اللہ تعالے عنہ

عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا تَشَهَّدَ أَحَدُكُمْ فَلْيَسْتَعِذْ

سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب تشہد پڑھے کوئی تم میں سے تو پناہ مانگے

کے مطابق ہے کیونکہ تشہد کی حدیث میں حمد و ثنا کے بعد تخییر ہے دعا میں اور یہ اس وقت ہو جبکہ یہ ثابت ہو کہ آنحضرت صلعم نے دعا تشہد میں سنی تھی ورنہ حدیث میں دعا کے بعد تشہد کے ہونے پر دلالت نہیں مگر مصنف کا اسکو اس موقع پر لانا اسکے تشہد میں ہونے پر دال ہے اور ابن مسعود رض کی حدیث میں جو ترمذی میں ہے یوں ہے کہا میں نماز پڑھ رہا تھا اور آنحضرت صلعم اور ابوبکر رض اور عمر رض بھی حاضر تھے سو جب نماز کے بعد بیٹھ گیا تو میں نے ثنا شروع کی پھر آنحضرت پر درود پھر اپنے لیے دعا مانگنے لگا تو آنحضرت نے فرمایا کہ دوبارہ اللہ سے مانگ تجھے دیا جائیگا اور نیز ترمذی میں عمر بن الخطاب رض سے لایا ہے کہ انہوں نے کہا دعا آسمان و زمین کے درمیان کھڑی کیجاتی ہے یا اوپر پہنچائی نہیں جاتی راوی کو یہیں شک ہے جب تک تو اپنے پیغمبر پر درود نہ بھیجے ۱۲ سلہ قولہ وزاد ابن خزیمۃ الخ یہاں سے معلوم ہوا کہ یہ درود نماز میں تشہد کے بعد پڑھنا چاہیے اور یہ نہیں کہہ سکتے کہ اس زیادت (یعنے ابن خزیمہ نے جو لفظ زیادہ کیا) میں صلوٰۃ سے دعا مراد ہے تو کہ یہ نکلے کہ درود نماز میں ضروری نہیں کیونکہ صحابہ رض کی زبان سے ظاہر ہے کہ صلوٰۃ سے جو اسکے قبل فی صلوتنا میں ہے صلوٰۃ شرعیہ مراد ہے نہ لغویہ (یعنی معنے جو عرف کی رو سے ہوں مقدم ہو سکتے ہیں جبکہ دونوں معنوں میں تردد ہو و نیز ثابت ہوتا ہے دعا کا آخر تشہد میں مسنون ہونا جیسا کہ معلوم ہو چکا ہے کہ اسکا امر ہوا ہے اور دعا سے پہلے آنحضرت صلعم پر درود کا مسنون ہونا حدیث فضالہ رض سے ثابت ہو چکا ہے اور اس سے آنحضرت صلعم پر درود مسنون ہونا دعا سے پہلے جو کہ سنت ہے پوری طرح سے ثابت ہو بالجملہ نماز میں درود کو بھی ابن حبان اور دارقطنی و بیہقی اور حاکم نے روایت کیا ہے اور ابو حاتم اور ابن خزیمہ نے بھی اسے اپنی صحیحوں میں روایت کیا ہے یہ حدیث نماز میں آنحضرت صلعم پر درود مسنون ہونے پر صاف دلیل ہے کیونکہ آپ نے حکم فرمایا ہے کہ کہا کرو اور یہی مذہب ہے سلف کی ایک جماعت کا بدلیل احادیث کے یعنے زیادہ مذکورہ کے زیادہ تحقیق مسک الختام میں ہے ۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-

سلہ قولہ استغفر اللہ ثلاثا الخ نووی نے اذکار میں کہا ہے کہ لوگوں نے اوزاعی سے جو حدیث کے راویوں میں سے ہے کہا کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کس طرح استغفار کرتے تھے کہا کہ کہتے تھے استغفر اللہ استغفر اللہ استغفر اللہ بعض روایتوں میں آیا ہے کہ تین بار کہتے تھے استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ ۱۲ سلہ

۵۸

وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ اَنْ اُرَدَّ اِلٰى اَرْذَلِ الْعُمُرِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ فِتْنَةِ الدُّنْيَا وَاَعُوْذُ

اور پناہ میں آیا تیری پھیرے جانے سے بری عمر کی طرف اور پناہ میں آیا تیری فتنہ سے دنیا کے اور پناہ مانگتا ہوں

بِكَ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ ثَوْبَانَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ

تیری قبر کے عذاب سے روایت کیا اسے بخاری نے اور روایت ہے ثوبان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا کہ

كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ اِذَا انْصَرَفَ مِنْ صَلٰوتِهٖ اِسْتَغْفَرَ

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم جب پھرتے تھے نماز سے اپنی تو استغفر اللہ

اللّٰهَ ثَلٰثًا وَقَالَ اللّٰهُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْكَ السَّلَامُ تَبَارَكْتَ يَا ذَا الْجَلَالِ وَ

کہتے تین دفعہ سلہ اور کہتے اے اللہ تو سلامت ہے اور تجھ سے سلامتی ہے برکت والا ہے تو اے صاحب بزرگی اور

الْاِكْرَامِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ

عزت کے روایت کیا اسے مسلم نے اور روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے نقل کی انہوں نے رسول اللہ

صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ سَبَّحَ اللّٰهَ دُبُرَ كُلِّ صَلٰوةٍ ثَلٰثًا وَّثَلٰثِيْنَ وَحَمِدَ اللّٰهَ

صلے اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے فرمایا کہ جس نے پاکی کی اللہ تعالیٰ کی ہر نماز کے پیچھے تینتیس ۳۳ دفعہ اور حمد کی اللہ تعالیٰ کی

ثَلٰثًا وَّثَلٰثِيْنَ وَكَبَّرَ اللّٰهَ ثَلٰثًا وَّثَلٰثِيْنَ فَتِلْكَ تِسْعٌ وَّتِسْعُوْنَ وَقَالَ تَمَامَ الْمِائَةِ

تینتیس دفعہ اور بڑائی کی اللہ تعالیٰ کی تینتیس ۳۳ دفعہ سو یہ ننانوے ہوئے اور کہے سو پورا کرنے کو یہ کلمہ

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

نہیں کوئی معبود مگر اللہ تعالیٰ اکیلا ہے نہیں کوئی شریک اسکا اسی کا راج ہے اور اسی کو خوبی ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے تو

غُفِرَتْ خَطَايَاهُ وَلَوْ كَانَتْ مِثْلَ زَبَدِ الْبَحْرِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ رَضِيَ

بخشے جائیں گے گناہ اسکے اگرچہ ہوں برابر کف دریا کے روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور روایت ہے معاذ بن جبل رضی

اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ لَهٗ اُوْصِيْكَ يَا

اللہ تعالیٰ عنہ سے مقرر پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اسکو وصیت کرتا ہوں میں تجھ کو اے

مُعَاذُ لَا تَدَعَنَّ دُبُرَ كُلِّ صَلٰوةٍ اللّٰهُمَّ اَعِنِّيْ عَلٰى ذِكْرِكَ وَشُكْرِكَ وَحُسْنِ عِبَادَتِكَ

معاذ نہ چھوڑیو پیچھے ہر نماز کے سلہ اے اللہ مدد کر میری ذکر پر اپنے اور شکر پر اپنے اور اچھی کرنے پر عبادت کو اپنی

رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْ دَاوٗدَ وَالنَّسَائِيُّ بِسَنَدٍ قَوِيٍّ وَعَنْ اَبِيْ اُمَامَةَ رَضِيَ

روایت کیا اسکو احمد اور ابو داؤد اور نسائی نے سند قوی سے اور روایت ہے ابو امامہ رضی اللہ

اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ قَرَاَ آيَةَ

تعالیٰ عنہ سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جس نے پڑھی آیۃ

الْكُرْسِيِّ دُبُرَ كُلِّ صَلٰوةٍ مَّكْتُوْبَةٍ لَمْ يَمْنَعْهُ مِنْ دُخُوْلِ الْجَنَّةِ اِلَّا الْمَوْتُ رَوَاهُ

الکرسی ہر نماز فرض کے پیچھے نہ روکے گی اسکو کوئی چیز جنت میں جانے سے مگر موت سلہ روایت کیا اسے

النَّسَائِيُّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَزَادَ فِيْهِ الطَّبَرَانِيُّ وَقُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ وَعَنْ

نسائی نے اور صحیح کہا اسے ابن حبان نے اور زیادہ کیا اس میں طبرانی نے اور قل ہو اللہ احد اور روایت ہے

قولہ لا تدعن نہی ہے اور نہی سے یہ مطلب ہے کہ ان کلمات کو چھوڑنا نہ چاہیے یعنے نماز کے بعد انکا پڑھنا مسنون ہے اور یہ کلمات عام ہیں خیر دنیا اور آخرت کے لیے اور لفظ کل صلوٰۃ عام ہے اس سے کہ نماز فرض ہو یا نفل اور ظاہر اول ہے یہاں سے دعا کا بعد نماز فرض کے مشروع ہونا ثابت پایا جاتا ہے ۱۲ سلہ بظاہر اس حدیث کے معنے مشکل معلوم ہوتے ہیں کیونکہ اس کے الفاظ سے یہ مطلب معلوم ہوتا ہے کہ جو شخص نماز فرض کے بعد آیت الکرسی پڑھیگا تو اس کے لیے جنت میں داخل ہونے سے کوئی چیز موت کے سوا مانع نہیں یعنے موت جنت میں داخل ہونے سے اسکے لیے مانع ہے حالانکہ موت جنت میں داخل ہونے سے مانع نہیں بلکہ موت تو جنت میں داخل ہونے کا ذریعہ ہے کہ مرنے کے بعد ہی آدمی جنت میں داخل ہوگا اور جب تک زندہ رہے جنت میں داخل نہیں ہو سکتا مگر اسکا مطلب دو طرح پر بیان کیا گیا ہے اول یہ کہ جب حکم کل نفس ذائقۃ الموت اگر ہر ایک شخص کے لیے موت کا چکھنا ضروری نہ ہوتا تو آیۃ الکرسی پڑھنے والا زندہ ہی جنت میں چلا جاتا لیکن چونکہ موت کا چکھنا شرط ہے لہذا جب تک یہ شرط پوری نہ ہو جائے جنت میں نہیں جا سکتا دوم یہ کہ لفظ موت سے پہلے لفظ عدم محذوف ہے یعنے عدم موت (حیاتی) اسکے لیے دخول جنت سے مانع ہے ۱۲

سلہ قولہ صلوا کما الخ یہ حدیث اصل عظیم ہے ... کرنے میں آنحضرت صلعم کے اقوال و افعال ... الصلوٰۃ ... حدیث ...

غلطی ہے اسپر کہ آنحضرت صلعم کی اقتدا ... جو اپنے نماز میں کیا ہے واجب ہے سو جن افعال و اقوال نماز پر آنحضرت صلعم نے محافظت و مداومت کی ہے وہ سب ... واجب ہیں مگر جو

ان میں سے دلیل سے خارج ہو جائیں ۱۲ سلہ اگر کوئی شخص بیماری کی وجہ سے کھڑا ہو کر نماز نہیں پڑھ سکتا تو اسکے لیے جائز ہے کہ وہ بیٹھکر نماز پڑھے اور رکوع ... سجدہ کرے ... ۱۲ ...

مالك بن الحويرث رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وآله و

مالک ابن حویرث رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

سلم صلوا كما رأيتموني أصلي رواه البخاري وعن عمران بن حصين

نے نماز پڑھو تم جیسا کہ دیکھتے ہو مجھے نماز پڑھتے سلہ روایت کیا اسکو بخاری نے۔ اور روایت ہے عمران بن حصین

رضي الله تعالى عنه قال قال لي رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم صل

رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے کہا کہ فرمایا مجھے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نماز پڑھ

قائما فإن لم تستطع فقاعدا فإن لم تستطع فعلى جنب وإلا فأوم رواه البخاري

کھڑا ہو کر پھر اگر کھڑا نہ ہو سکے تو بیٹھ کر پھر اگر بیٹھ کر نہ پڑھ سکے تو کروٹ پر اور اگر نہیں تو اشارہ کر روایت کیا اسے بخاری نے سلہ اور

عن جابر رضي الله تعالى عنه أن النبي صلى الله عليه وآله وسلم قال

روایت ہے جابر رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے کہ حضرت نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

لمريض صلى على وسادة فرمى بها وقال صل على الأرض إن استطعت

ایک مریض کو کہ نماز پڑھتا تھا تکیہ پر سو پھینک دیا اسکو اور فرمایا نماز پڑھ زمین پر اگر پڑھ سکے تو

وإلا فأوم إيماء واجعل سجودك أخفض من ركوعك رواه البيهقي

اور نہیں تو پھر اشارہ سے پڑھ اور کر اپنا سجدہ زیادہ پست اپنے رکوع سے روایت کیا اسے بیہقی نے

بسند قوي ولكن صحح أبو حاتم وقفه

سند قوی سے ولیکن صحیح کہا ابوحاتم نے موقوف ہونا اس کا۔

## باب سجود السهو وغيره من سجود التلاوة والشكر

باب سہو کے سجدوں سلہ اور اسکے سوا کا سجدوں تلاوت اور شکر سے

عن عبد الله بن بحينة رضي الله تعالى عنه أن النبي صلى الله عليه وآله

روایت ہے عبداللہ بن بحینہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے کہ حضرت نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

وسلم صلى بهم الظهر فقام في الركعتين الأوليين ولم يجلس فقام

نے نماز پڑھی اُن کے ساتھ ظہر کی سو کھڑے ہوئے پہلی دو رکعتوں میں اور نہ بیٹھے اور کھڑے ہوئے

الناس معه حتى إذا قضى الصلوة وانتظر الناس تسليمه كبر وهو

لوگ آپ کے ساتھ یہاں تک کہ جب ادا کی نماز اور منتظر رہے لوگ سلام پھیرنے کے تکبیر کہی حضرت نے

جالس وسجد سجدتين قبل أن يسلم ثم سلم أخرجه السبعة وهذا

بیٹھے ہوئے اور کیے دو سجدے پہلے سلام پھیرنے کے پھر سلام پھیرا نکالا اسکو ساتوں نے اور یہ

لفظ البخاري وفي رواية لمسلم يكبر في كل سجدة وهو جالس وسجدهما

عبارت بخاری کی ہے اور ایک روایت میں مسلم کی ہے تکبیر کہتے تھے ہر سجدہ میں بیٹھے ہوئے اور سجدے کیے

الناس معه مكان ما نسي من الجلوس وعن أبي هريرة رضي الله تعالى

لوگوں نے آپکے ساتھ جلسہ بھول جانے کے بدلے میں۔ اور روایت ہے ابوہریرہ رضی اللہ تعالےٰ

دلیل ہے اس پر کہ ... کھڑا ہو کر نماز پڑھنے سے عاجز ہو تو بیٹھ کر پڑھ سکتا ہے اور اگر کروٹ پر ... بھی نہیں سکتا تو اشارہ کرے ... اور رکوع اور سجدہ ... اسطرح ادا کرے کہ رکوع کیلئے تھوڑا سا سر جھکائے اور سجدہ کیلئے ... زیادہ جھکائے چنانچہ جابر رضی کی حدیث میں آیا ہے

سلہ قولہ باب سجود السہو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سہو و نسیان ان امور میں ہونا جو اخبار و ابلاغ کے متعلق ہو جائز نہیں اور افعال میں ... اختلاف ہے ... کے تو دیکھ مختار جواز ہے کیونکہ صحیح حدیثوں سے ... وارد ہوئی ہیں ... قائل ہو ... سجدے میں ...

سلہ قولہ قبل ان یسلم الخ۔ حدیث دلیل ہے اس پر کہ ترک تشہد اول کا سجدہ سہو جبر کرتا ہے اور اس پر کہ سجدہ سلام سے پہلے کیا اور دوسرا باب میں بھی احادیث ہیں اور سجدہ سہو کے باب میں جتنی حدیثیں ہیں ان سے معلوم ہوتا ہے کہ آنحضرت صلعم بعض موقعوں میں سلام سے پہلے سجدہ کرتے اور بعض جگہ سلام کے بعد ... آنحضرت ... کا فعل بھی یوں ہی ...

یوں اور ایک ہی قسم پر متعین نہ تھا اگر چہ اسو کے مذہبوں میں معین ہو گیا اسلیے دونوں طرح سے جائز ہے سہو واسطے سہو کا ... یہاں دونوں ... التحیات ... دیکھو کھلی کھلی حدیثوں میں جو ہو تو ملے ... سلام کے پہلے کیا ہے وہاں پہلے ... اور جہاں ... اسکے ... پیچھے کرے اور ان کے سوا اور موقعوں میں اختیار ہے غرضکہ سب سنت ہے اور دلیلوں کے آپس میں جمع کرنے اور ظاہر سنت کے ... اقرب الی الصواب ہے ۱۲

ملے قولہ لم انس الخ یعنے اپنے فی الست میں نہ بھولا ہوں اور نماز ناقص ہوئی ہے یا اس سے کنایہ ہے کہ مجھے کچھ خبر نہیں کذا فی المسک ملے حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو نماز میں فوات آلہی کی طرف کمال توجہ اور پورا استغراق اور نہایت درجہ کا خشوع اور حضور قلب حاصل ہوتا اور باوجود اسکے پھر نماز میں نسیان کا واقع



عنہ قال صلی النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم احدی صلوتی العشی رکعتین ثم

عنہ سے کہا کہ نماز پڑھائی نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کوئی دو نمازوں میں سے دن ڈھلے کی دو رکعتیں پھر

سلم ثم قام الی خشبۃ فی مقدم المسجد فوضع یدہ علیہا وفی القوم ابو

سلام پھیرا پھر کھڑے ہوئے لکڑی کی طرف جو آگے مسجد کے تھی سو رکھا ہاتھ اپنا اسپر اور جماعت میں ابو

بکر و عمر فهابا ان یکلماہ وخرج سرعان الناس فقالوا قصرت الصلوۃ

بکر رضہ اور عمر رضہ بھی تھے سو ڈرے کہ بولیں حضرت صہ سے اور نکلے جلدباز لوگ سو کہنے لگے کیا گھٹائی گئی نماز

ورجل یدعوہ النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ذا الیدین فقال یا رسول اللہ

اور ایک شخص جسکو بلایا کرتے تھے اسے نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ذوالیدین سو وہ بولا یارسول اللہ

انسیت ام قصرت فقال لم انس ولم تقصر قال بلی قد نسیت فصلی

کیا آپ بھول گئے یا نماز چھوٹی ہوگئی فرمایا نہ بھولا ہوں میں اور نہ چھوٹی کی گئی نماز بولا البتہ آپ بھولے سو پڑھی

رکعتین ثم سلم ثم کبر فسجد مثل سجودہ او اطول ثم رفع راسہ و

دو رکعتیں پھر سلام پھیرا پھر تکبیر کہی پھر سجدہ کیا جیسا کہ سجدہ کرتے تھے یا بڑا پھر اٹھایا سر اپنا اور

کبر متفق علیہ واللفظ للبخاری وفی روایۃ لمسلم صلوۃ العصر و

تکبیر کہی یہ متفق علیہ ہے لفظ اور عبارت بخاری کی ہے اور ایک روایت میں مسلم کے ہے نماز عصر کی اور

لابی داود فقال اصدق ذو الیدین فاوموا ای نعم وهی فی الصحیحین

ابوداؤد کی روایت میں ہے سو فرمایا کیا سچ کہا ذوالیدین نے پھر اشارہ کیا لوگوں نے یعنی ہاں اور وہ صحیحین میں ہے

لکن بلفظ فقالوا وفی روایۃ لہ ولم یسجد حتی یقنہ اللہ ذلک وعن

لیکن فقالوا کے لفظ سے اور ایک روایت میں اسکے اور نہ سجدہ کیا یہاں تک کہ یقین دلایا اللہ تعالےٰ نے اسکو اسکا اور روایت ہے

عمران بن حصین رضی اللہ تعالی عنہ ان النبی صلی اللہ علیہ وآلہ

عمران بن حصین رضے اللہ تعالےٰ عنہ سے کہ تحقیق نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

وسلم صلی بهم فسها فسجد سجدتین ثم تشهد ثم سلم رواہ ابو داود

نے نماز پڑھی انکے ساتھ سو سہو کیا پھر کیے دو سجدے پھر تشہد پڑھا پھر سلام پھیرا روایت کیا اسے ابوداؤد

والترمذی وحسنہ والحاکم وصححہ وعن ابی سعید الخدری رضی

اور ترمذی نے اور حسن کہا اسے اور حاکم نے اور صحیح کہا ہے اور روایت ہے ابو سعید خدری رضے

اللہ تعالی عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اذا شک احدکم فی

اللہ تعالےٰ عنہ سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب شک میں پڑے کوئی تمہارا

صلوتہ فلم یدر کم صلی ثلثا ام اربعا فلیطرح الشک ولیبن علی ما

نماز میں اپنی پھر نہ یاد رکھتا ہو کہ کے رکعت پڑھیں تین یا چار تو ڈالدے شک کو اور بنا کرے اسپر جس پر

استیقن ثم یسجد سجدتین قبل ان یسلم فان کان صلی خمسا شفعن

یقین رکھتا ہے پھر کرے دو سجدے پہلے اسکے کہ سلام پھیرے پھر اگر پڑھی ہو پانچ رکعت جوڑا کریں گے

ہونا حکمت و مصلحت سے خالی نہیں اول تو اسمیں یہ مصلحت ہے کہ امت کو عملی طور پر تعلیم دیجاوے کہ نسیان و سہو کی صورت میں نماز کے متعلق کیا حکم ہے اور اسکا تدارک کیونکر ہو سکتا ہے دوسرے اس بات پر آگاہ کرنا مقصود ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم باوجود اس قرب و عزت اور شان کے کہ تمام مخلوق الٰہی سے آپ افضل و سب سے برتر اور اعلیٰ ہیں لیکن آپ پھر بھی انسان اور بشر ہیں اور انسانی صفات کھانے پینے سونے جاگنے بھوکے بیمار ہونے پیشاب پاخانے کی حاجت ہونے وغیرہ عوارض کے ساتھ موصوف ہیں چنانچہ آپ نے صاف طور پر اسکا اظہار فرمایا ہے اسی باب میں ابن مسعود رضہ سے مروی ہے کہ آپ نے نسیان واقع ہونے پر فرمایا کہ میں بھی تمہارے جیسا بشر ہوں میں بھی ویسا ہی بھول جاتا ہوں جیسا کہ تم بھولتے ہو ۱۲ ملے قولہ متفق علیہ یہ حدیث دلیل ہے اسپر کہ نماز سے نکلجانے سے اس گمان سے کہ نماز پوری ہوچکی ہے نماز نہیں ٹوٹتی اگرچہ دونوں سلام کرچکا ہو ملے اسکا مطلب یہ ہے کہ جب نمازی کو مثلاً یہ شک ہوجائے کہ تین رکعات پڑھی ہیں یا چار تو شک کو چھوڑ دے یعنے چوتھی رکعت کا اعتبار نہ کرے اور یقین کے موافق اپنی باقی نماز پوری کرے یعنے انکو تین رکعات سمجھکر ایک رکعت اور پڑھے کہ تین رکعت پڑھ لینے کا اسکو یقین ہے اور تیسری رکعت پر بھی قعدہ کرے کہ معلوم نہیں شاید یہی آخری رکعت ہو اور اخیر کا قعدہ فرض اور ضروری ہے اور فرض کے ترک کرنے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے پس لازم ہے کہ یہاں بھی قعدہ کرے پھر چوتھی رکعت ملائے اور اخیر میں سجدہ سہو بجا لائے ۱۲

سلہ قولہ شفعن صلاتہ الخ یعنے یہ پانچ رکعتیں ان دو سجدۂ سہو کے ساتھ ملکر چھ رکعت کے حکم میں ہو جاتی ہیں ظاہر حدیث یہ ہے کہ شک کی صورت میں کم پر بنا کرے کیونکہ وہ یقینی ہے اور تحری یعنے غالب گمان پر عمل نہ کرے اور جمہور ائمہ مالک شافعی و احمد کا بھی یہی قول ہے اور حنفیہ کہتے ہیں کہ اگر کسی شخص کو نماز میں کثرت شک واقع ہو جاتا ہے تو وہ تحری کرے یعنے سوچے کہ کتنی رکعتیں ہوئی ہیں اگر کسی طرف گمان غالب ہو جاوے تو اس کے مطابق عمل کرے اور اگر کسی طرف گمان غالب نہ ہو تو پھر کم درجہ کا حکم اس کے مطابق باقی نماز پوری کرے ۱۲ سلہ قولہ فلیتحر الصواب الخ کی تفسیر حدیث عبدالرحمن بن عوف میں یوں آئی ہے کہا کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا فرماتے تھے کہ جب تم میں سے کوئی ایک اپنی نماز میں شک کرے اور نہ جانے کہ ایک رکعت پڑھی یا دو تو ان دونوں کو ایک ٹھہرائے اور جب نہ جانے کہ دو رکعتیں پڑھیں یا تین تو ان کو دو ٹھہرائے اور جب نہ جانے کہ تین پڑھیں یا چار تو ان کو تین ٹھہرائے پھر جب نماز سے فارغ ہونے لگے اور ابھی بیٹھا ہی ہو تو سلام پھیرنے سے پیشتر دو سجدے کرے ۱۲ سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اگر کسی نے نماز میں تشہد نہ پڑھی بلکہ بھول کر سیدھا کھڑا ہو گیا

صَلَاتَہٗ وَاِنْ کَانَ صَلّٰی تَمَامًا کَانَتَا تَرْغِیْمًا لِّلشَّیْطَانِ رَوَاہُ مُسْلِمٌ وَعَنِ ابْنِ

اس کی نماز کو اور اگر پوری نماز پڑھ چکا ہو تو وہ سجدے شیطان کی خواری کا باعث ہونگے روایت کیا اسکو مسلم نے اور روایت ہے

مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ قَالَ صَلّٰی رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ فَلَمَّا

ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا کہ نماز پڑھی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پھر جب

سَلَّمَ قِیْلَ لَہٗ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اَحَدَثَ فِی الصَّلٰوۃِ شَیْءٌ قَالَ وَمَا ذَاکَ قَالُوْا صَلَّیْتَ

سلام پھیرا پوچھا لوگوں نے یا رسول اللہ صلعم کیا حادث ہوئی نماز میں کوئی چیز فرمایا تمہارے پوچھنے کا کیا سبب صحابیوں نے کہا آپ نے پڑھی ایسی

کَذَا وَکَذَا قَالَ فَثَنٰی رِجْلَیْہِ وَاسْتَقْبَلَ الْقِبْلَۃَ فَسَجَدَ سَجْدَتَیْنِ ثُمَّ سَلَّمَ ثُمَّ اَقْبَلَ

ایسے کہا پھر موڑے حضرت نے پاؤں اپنے اور منہ کیا قبلے کی طرف پھر کئے دو سجدے پھر سلام پھیرا پھر منہ کیا

عَلَیْنَا بِوَجْہِہٖ فَقَالَ اِنَّہٗ لَوْ حَدَثَ فِی الصَّلٰوۃِ شَیْءٌ اَنْبَأْتُکُمْ بِہٖ وَلٰکِنْ اِنَّمَا اَنَا

ہماری طرف پھر فرمایا کہ اگر نماز میں کوئی نئی بات پیدا ہوتی تو میں تم کو خبر کر دیتا و لیکن میں تو آدمی

بَشَرٌ مِّثْلُکُمْ اَنْسٰی کَمَا تَنْسَوْنَ فَاِذَا نَسِیْتُ فَذَکِّرُوْنِیْ وَاِذَا شَکَّ اَحَدُکُمْ فِیْ

ہوں تمہارے جیسا بھولتا ہوں جیسا کہ تم بھولتے ہو سو جب بھول جاؤں میں یاد دلایا کرو مجھے اور جب شک ہو کسی کو

صَلَاتِہٖ فَلْیَتَحَرَّ الصَّوَابَ فَلْیُتِمَّ عَلَیْہِ ثُمَّ لِیَسْجُدْ سَجْدَتَیْنِ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ

نماز میں اسکے تو ٹھہرائے ٹھیک بات کو پھر تمام کرے اسپر پھر کرے دو سجدے یہ حدیث متفق علیہ ہے

وَفِیْ رِوَایَۃٍ لِّلْبُخَارِیِّ فَلْیُتِمَّ ثُمَّ یُسَلِّمْ ثُمَّ یَسْجُدْ وَلِمُسْلِمٍ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ

اور ایک روایت میں بخاری کی ہے کہ پھر تمام کرے اور سلام پھیرے پھر سجدہ کرے اور مسلم کی روایت میں ہے کہ حضرت نبی صلے اللہ

عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ سَجَدَ سَجْدَتَیِ السَّہْوِ بَعْدَ السَّلَامِ وَالْکَلَامِ وَلِاَحْمَدَ وَ

علیہ وآلہ وسلم نے کئے دو سجدے سہو کے بعد سلام اور کلام کے اور احمد اور

اَبِیْ دَاوٗدَ وَالنَّسَائِیِّ مِنْ حَدِیْثِ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ جَعْفَرٍ مَّرْفُوْعًا مَّنْ شَکَّ

ابو داؤد اور نسائی کی روایت میں حدیث سے عبداللہ بن جعفر کے مرفوعاً ہے جس نے شک کیا

فِیْ صَلَاتِہٖ فَلْیَسْجُدْ سَجْدَتَیْنِ بَعْدَ مَا یُسَلِّمُ وَصَحَّحَہُ ابْنُ خُزَیْمَۃَ وَعَنِ

نماز میں اپنی تو کرے دو سجدے بعد سلام کے اور صحیح کہا اسکو ابن خزیمہ نے اور روایت ہے

الْمُغِیْرَۃِ بْنِ شُعْبَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ

مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ مقرر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

قَالَ اِذَا شَکَّ اَحَدُکُمْ فَقَامَ فِی الرَّکْعَتَیْنِ فَاسْتَتَمَّ قَائِمًا فَلْیَمْضِ وَ

فرمایا جب شک کرے کوئی تم سے پس کھڑا ہو رہا دو رکعتوں میں پھر پورا کھڑا ہو جائے تو گزر جائے اور نہ لوٹے اور

لْیَسْجُدْ سَجْدَتَیْنِ وَاِنْ لَّمْ یَسْتَتِمَّ قَائِمًا فَلْیَجْلِسْ وَلَا سَہْوَ عَلَیْہِ رَوَاہُ اَبُوْ

کرے دو سجدے اور اگر پورا کھڑا نہ ہو تو بیٹھ جاوے اور اسپر سہو نہیں روایت کیا اسے ابو

دَاوٗدَ وَابْنُ مَاجَۃَ وَالدَّارَقُطْنِیُّ وَاللَّفْظُ لَہٗ بِسَنَدٍ ضَعِیْفٍ وَعَنْ عُمَرَ

داؤد اور ابن ماجہ اور دارقطنی نے اور عبارت اسی کی ہے سند ضعیف سے اور روایت ہے عمر

تو وہ اپنی نماز پوری کرے اسپر سجدۂ سہو لازم آئیگا اور اگر سیدھا کھڑا نہ ہو تو پھر لوٹ کر بیٹھ جائے اور اس صورت میں اسپر سجدہ کچھ نہیں ۱۲

۱ قولہ ليس على من خلف الامام الخ یہ حدیث دلیل ہے اسپر کہ مقتدی جب سہو کرے تو اسپر سجدہ سہو واجب نہیں بلکہ اُس وقت واجب ہوتا ہے جبکہ امام سہو کرے حنفیہ اور شافعیہ کا یہی مذہب ہے ۱۲ ۲ قولہ لیست من عزائم الخ حنفیہ اور امام مالک رح کے نزدیک اور ایک روایت میں امام احمد رح کے نزدیک

رضی اللہ تعالی عنہ عن النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قال لیس علی من خلف

رضی اللہ تعالی عنہ سے انہوں نے روایت کی ہے نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے فرمایا کہ نہیں سہو اسپر کہ جو پیچھے

الامام سہو فان سہی الامام فعلیہ وعلی من خلفہ رواہ الترمذی و

امام کے ہے سو اگر بھولے امام تو اسپر بھی اور مقتدیوں پر بھی سہو لازم ہے روایت کیا اسے ترمذی اور

البیہقی بسند ضعیف وعن ثوبان رضی اللہ تعالی عنہ عن النبی صلی اللہ علیہ

بیہقی نے سند ضعیف سے۔ اور روایت ہے ثوبان رضے اللہ تعالے عنہ سے نقل کیا اس نے نبی صلے اللہ علیہ

وآلہ وسلم قال لکل سہو سجدتان بعد ما یسلم رواہ ابو داود وابن ماجۃ

وآلہ وسلم سے فرمایا کہ ہر سہو کے واسطے دو سجدے ہیں بعد سلام پھیرنے کے روایت کیا اسے ابو داؤد اور ابن ماجہ نے

بسند ضعیف وعن ابی ہریرۃ رضی اللہ تعالی عنہ قال سجدنا مع رسول

سند ضعیف سے۔ اور روایت ہے ابو ہریرہ رضے اللہ تعالے عنہ سے کہا کہ سجدہ کیا ہم نے رسول

اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فی اذا السماء انشقت واقرأ باسم ربک

اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ سورۂ اذا السماء انشقت میں اور سورۂ اقراء باسم ربک میں

رواہ مسلم وعن ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہما قال ص لیست من عزائم

روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور روایت ہے ابن عباس رضے اللہ تعالے عنہما سے کہا کہ سجدہ سورۂ ص کا ضروری

السجود وقد رأیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یسجد فیہا رواہ البخاری و

نہیں ۲ اور بیشک دیکھا میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو سجدہ کرتے اس میں روایت کیا اسے بخاری نے۔ اور

عنہ ان النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سجد بالنجم رواہ البخاری وعن زید بن

روایت ہے اسی سے کہ حضرت نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سجدہ کیا سورۂ نجم میں روایت کیا اسے بخاری نے۔ روایت ہے زید بن

ثابت رضی اللہ تعالی عنہ قال قرأت علی النبی صلی اللہ علیہ وآلہ

ثابت رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا کہ پڑھی میں نے نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے

وسلم النجم فلم یسجد فیہا متفق علیہ وعن خالد بن معدان رضی

پاس سورۂ نجم سو سجدہ نہ کیا اُس میں یہ متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے خالد بن معدان رضی

اللہ تعالی عنہ قال فضلت سورۃ الحج بسجدتین رواہ ابو داود فی المراسیل

اللہ تعالے عنہ سے کہا کہ بزرگی دی گئی سورۂ حج دو سجدوں سے روایت کیا اسے ابو داؤد نے مرسل حدیثوں میں

ورواہ احمد والترمذی موصولا من حدیث عقبۃ بن عامر وزاد فمن

اور روایت کیا اسے احمد اور ترمذی نے موصول حدیث سے عقبہ بن عامر کے اور زیادہ کیا پس جو کوئی

لم یسجدہما فلا یقرأہا وسندہ ضعیف وعن عمر رضی اللہ تعالی عنہ

نہ کرے یہ دونوں سجدے سو نہ پڑھے اُسکو اور سند اسکی ضعیف ہے۔ اور روایت ہے عمر رضے اللہ تعالے عنہ سے

قال یا ایہا الناس انا نمر بالسجود فمن سجد فقد اصاب ومن لم یسجد

کہا اے لوگو ۳ ہم گذرتے ہیں سجدوں پر پھر جس نے سجدہ کیا سو مقرر اچھا کیا اُس نے اور جس نے سجدہ نہ کیا

واجب ہے جیسے کہ اور سجدے ہیں قرآن کے اور اس حدیث سے بھی وجوب نہ ہونا نہیں نکلتا بہت کہیں تو کہہ سکتے ہیں کہ داؤد ع کے سجدے کا سبب توبہ کا قبول ہونا تھا اور اپنے سجدہ کا سبب داؤد ع کی موافقت یعنی بیان فرمایا اور ہمارا سجدہ کرنا آن حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی متابعت اور انبیاء ع کی پیروی کے لیے ہے جن کی اقتدا کا آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو حکم ہے اور حقیقت میں سب عبادتیں کیا فرض کیا واجب شکر نعمت کے لیے اور آن حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اتباع اور حکم ماننے کے سبب ہیں اور ابن عباس رض کی کہنے کہ لیست من عزائم سجدوں میں سے نہیں ہے ان معنوں کو ہے کہ اس سجدہ کا وجوب اس جہت سے نہیں کہ عبادت مقرر کرنے کے لیے ہو بلکہ بسبب مذکور کے ہے واللہ اعلم انتہے علی ما نقل فی المسک ۱۲ ۳ قولہ یا ایہا الناس الخ اسکا اصل یوں ہے کہ ربیعہ نے عمر رض سے روایت کیا ہے کہ عمر رض بن الخطاب نے جمعہ کے دن منبر پر (خطبہ میں) سورہ نحل پڑھی تو جب پڑھتے پڑھتے سجدہ تک پہونچے (تو منبر سے) اتر کر سجدہ کیا سو جب آئندہ جمعہ آیا تو وہی سورت پڑھی اور جب سجدہ تک آئے تو فرمایا یا ایہا الناس الخ ۱۲

فَلَا إِثْمَ عَلَيْهِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَفِيْهِ إِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى لَمْ يَفْرِضِ السُّجُوْدَ إِلَّا أَنْ نَّشَاءَ وَ

تو نہیں گناہ نہیں اس پر روایت کیا اسے بخاری نے اور اس میں ہے کہ تحقیق اللہ تعالیٰ نے فرض نہیں کیا سجدہ مگر یہ کہ چاہے قاری اور

هُوَ فِي الْمُوَطَّاِ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ

یہ موطا میں ہے۔ اور روایت ہے ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کہا کہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

يَقْرَأُ عَلَيْنَا الْقُرْاٰنَ فَإِذَا مَرَّ بِالسَّجْدَةِ كَبَّرَ وَسَجَدَ وَسَجَدْنَا مَعَهٗ رَوَاهُ أَبُوْ

پڑھتے تھے ہم پر قرآن پھر جب گذرتے سجدے کی آیت کے پاس تکبیر کہتے اور سجدہ کرتے اور سجدہ کرتے ہم ساتھ آپ کے روایت کیا

دَاوٗدَ بِسَنَدٍ فِيْهِ لِيْنٌ وَعَنْ أَبِيْ بَكْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ

داؤد نے ایسی سند سے جس میں ضعف ہے۔ اور روایت ہے ابو بکرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ مقرر نبی صلی اللہ

عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ كَانَ إِذَا جَاءَهٗ أَمْرٌ يَسُرُّهٗ خَرَّ سَاجِدًا لِلّٰهِ رَوَاهُ الْخَمْسَةُ

علیہ وآلہ وسلم تھے جب پیش آتا ان کو کوئی کام کہ خوش کرے انکو گر پڑتے سجدے میں اللہ کے واسطے روایت کیا اسے پانچوں نے

إِلَّا النَّسَائِيَّ وَعَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ سَجَدَ النَّبِيُّ

مگر نسائی نے۔ اور روایت ہے عبد الرحمن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا کہ سجدہ کیا نبی

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَأَطَالَ السُّجُوْدَ ثُمَّ رَفَعَ رَأْسَهٗ وَقَالَ إِنَّ جِبْرِيْلَ أَتَانِيْ

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پھر دراز کیا سجدے کو پھر اٹھایا سر اپنا اور کہا کہ بیشک جبرائیل آیا میرے پاس

فَبَشَّرَنِيْ فَسَجَدْتُّ لِلّٰهِ شُكْرًا رَوَاهُ أَحْمَدُ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَعَنِ الْبَرَاءِ بْنِ

پس خوشخبری دی مجھ کو سو سجدہ کیا میں نے اللہ کو شکر کا روایت کیا اسکو احمد نے اور صحیح کہا اسکو حاکم نے۔ اور روایت ہے براء بن

عَازِبٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ بَعَثَ

عازب رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کہ مقرر نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بھیجا

عَلِيًّا رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ إِلَى الْيَمَنِ فَذَكَرَ الْحَدِيْثَ قَالَ فَكَتَبَ عَلِيٌّ بِإِسْلَامِهِمْ

علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو یمن کی طرف پھر ذکر کیا ساری حدیث کو[1] کہا پھر لکھا حضرت علی رضی اللہ عنہ نے انکے اسلام لانے کا

فَلَمَّا قَرَأَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ الْكِتَابَ خَرَّ سَاجِدًا شُكْرًا

حال سو جب پڑھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خط کو گر پڑے سجدے میں واسطے شکر

لِلّٰهِ تَعَالٰى عَلٰى ذٰلِكَ رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ وَأَصْلُهٗ فِي الْبُخَارِيِّ

اللہ تعالیٰ کے روایت کیا اسکو بیہقی نے اور اصل اس کی بخاری میں ہے۔

## بَابُ صَلٰوةِ التَّطَوُّعِ

باب نماز نفل کے بیان میں

عَنْ رَبِيْعَةَ بْنِ كَعْبٍ الْأَسْلَمِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ لِيَ النَّبِيُّ

روایت ہے ربیعہ بن کعب اسلمی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا کہ فرمایا مجھے نبی

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ سَلْ فَقُلْتُ أَسْأَلُكَ مُرَافَقَتَكَ فِي الْجَنَّةِ فَقَالَ

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مانگ سو کہا میں نے مانگتا ہوں رفاقت آپ کی جنت میں سو فرمایا

---

سلہ قولہ فلا اثم علیہ کرمانی شارح بخاری نے کہا ہے کہ یہ دلیل صریح ہے نہ واجب ہونے میں اور یہ قول عمر رضی اللہ عنہ کا صحابہ کے سامنے ہوا اور کسی کا انکار نہیں ہوا اسلئے یہ اجماع سکوتی ہوا اور ایسا ہی لم یفترض کا لفظ ایک اور دلیل ہے انتہے وعینی نے اسکے رد میں جو کہا ہے کہ احتمال ہے کہ عمر رضی اللہ عنہ کسی ارحارض کے سبب کیا ہو یا اس غرض کہ علی الفور واجب نہیں کسی اور وقت کرے تو بھی تارک الذمہ ہو سکتا ہے انتہے خلاف ظاہر ہے اور انکے صریح قول فلا اثم علیہ اور لم یفترض السجود الا ان نشاء کے مخالف ہے اور امام مالک و امام شافعی کا مذہب بھی یہی ہے کہ سجود تلاوت سنت ہے نہ واجب جیسا کہ حنفیہ کہتے ہیں ۱۲ سلہ قولہ سجد نا معہ اس سے معلوم ہوا کہ قاری اور سامع دونوں پر سجدہ ہوتا ہے مصنف نے کہا ہے سجدہ تلاوت پڑھنے والے اور سننے والے کے لیے مسنون ہے اور موکد زیادہ ہے قاری کے سجدہ کرنے سے اور جو شرطیں نماز کی ہیں سجدہ تلاوت اور شکر کی اسکو بھی ہیں کیونکہ سجدہ کو نماز کی بھی پوری مناسبت ہے بعضے علما نے تو اسکو نماز سے طرح ادا کرنے میں بھی تشبیہ دیکر تکبیر احرام اور قیام سے سجود کی طرف انتقال کرنے کی تکبیر اور سجدے سے سر اٹھانے کی تکبیر سلام کا حکم کیا ہے اور بعضوں نے اسکو سجدہ نماز سے تشبیہ دی ہے اور تکبیر احرام اور سلام کا حکم نہیں دیا ہے انتہے شیخ نے ترجمہ میں کہا ہے سجدہ تلاوت میں طہارت شرط ہے اور اس میں کسی کا خلاف منقول نہیں مگر بخاری روایت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے کہ وہ بے وضو بھی کرتے تھے اور اس حکم میں کوئی ان کے موافق نہیں مگر شعبی نے تو میں کہتا ہوں کہ یہ دعوی کرنا کہ ابن عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ کوئی متفق نہیں ٹھیک نہیں کیونکہ ابن حزم اور بڑے بڑے علما انکے متفق ہیں اور اسی حدیث میں سجدہ تلاوت میں تکبیر مشروع ہونے پر دلیل ہے اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ آنحضرت صلعم سجدہ تلاوت میں دعا پڑھا کرتے تھے سجد وجہی للذی خلقہ وشق سمعہ وبصرہ بحولہ وقوتہ اسکو احمد ابو داؤد ترمذی نسائی دارقطنی حاکم بیہقی نے روایت کیا ہے ۱۲ سلہ قولہ فذکر الحدیث ساری حدیث تو اپنی جگہ مسطور ہے مگر تھوڑے سی یہی ہے روایت ابو داؤد و احمد و ترمذی ہے کہ کہا حضرت علی رضی اللہ عنہ نے مجھے رسول اللہ صلعم نے یمن کی طرف بھیجا میں نے عرض کیا اے رسول اللہ صلعم مجھ کو آپ ایسی قوم کی طرف بھیجتے ہیں جو مجھ سے عمر میں بڑھکر ہیں اور میں کم عمر ہوں فیصلہ اور جھگڑا نہیں کیونکر کرونگا تو آپ نے اپنا ہاتھ ہمارے میرے سینہ پر رکھکر فرمایا خداوندا اسکی زبان کو ثابت رکھ اور اسکے دل کو ہدایت کر اور فرمایا اے علی جب تیرے پاس دو جھگڑنے والے آئیں تو ہمیں فیصلہ نہ کیجیو جب تک دوسرے کی بات نہ سن لے آخر حدیث تک پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ تین سو سوار کے ساتھ باہر نکلے تو انکو اسلام کی طرف بلایا وہ جنگ تیر اندازی سے پیش آئے پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے آپ نے پر حملہ کیا اور انکے بیسوں میں سے بیس کو قتل کیا تو انہیں شکست ہوئی وہ بھاگ گئے پھر دعوت اسلام کی انہوں نے قبول کی اور انکے ہاتھ پر اسلام کی بیعت کی پھر یہی حال صحیح سالم لوٹ کر کہ معظمہ میں حج کے دنوں میں آنحضرت صلعم کی خدمت میں حاضر ہوئے ۱۲

ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نماز عصر سے پہلے چار رکعات نماز سنت پڑھنا مسنون اور مستحب ہیں اور بعض صالح مسلمان جو کثرت سے نوافل پڑھتے ہیں عصر سے پہلے بھی چار رکعات نماز سنت پڑھتے ہیں مگر عوام لوگ انکو نہیں پڑھتے یہ چار رکعات سنت موکدہ نہیں ہیں اگر کوئی شخص پڑھے ۶۵

عنہا من حافظ على أربع قبل الظهر وأربع بعدها حرمه الله تعالى على النار و

روایت ہے انہی سے کہ جس نے محافظت کی چار رکعت پر پہلے ظہر کے اور چار رکعت پر بعد اسکے حرام کریگا اللہ تعالیٰ اسکو آگ پر اور

عن ابن عمر رضي الله تعالى عنهما قال قال رسول الله صلى الله عليه وآله

روایت ہے ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

وسلم رحم الله امرأ صلى أربعا قبل العصر رواه أحمد وأبو داود والترمذي

رحم کرے اللہ تعالیٰ اس مرد پر جس نے پڑھی چار رکعت پہلے عصر کے اسکو روایت کیا احمد اور ابو داؤد اور ترمذی نے

وحسنه وابن خزيمة وصححه وعن عبد الله بن مغفل المزني رضي الله تعالى

اور حسن کہا ہے اور ابن خزیمہ نے اسے صحیح کہا ہے۔ اور روایت ہے عبد اللہ بن مغفل مزنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

عنه عن النبي صلى الله عليه وآله وسلم قال صلوا قبل المغرب صلوا

سے وہ روایت کرتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہا کہ نماز پڑھو پہلے مغرب کے نماز پڑھو

قبل المغرب ثم قال في الثالثة لمن شاء كراهية أن يتخذها الناس

پہلے مغرب کے پھر فرمایا تیسری دفعہ اسکے لیے جو چاہے برا جانکر اس بات کو کہ بنا دیں اس کو لوگ

سنة رواه البخاري وفي رواية لابن حبان أن النبي صلى الله عليه وآله

سنت روایت کیا اسے بخاری نے اور ایک روایت میں ابن حبان کی ہے کہ مقرر نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

وسلم صلى قبل المغرب ركعتين ولمسلم عن أنس كنا نصلي ركعتين بعد

نے نماز پڑھی پہلے مغرب کے دو رکعت اور مسلم کی روایت میں ہے انس سے کہ ہم پڑھتے تھے دو رکعت بعد

غروب الشمس وكان النبي صلى الله عليه وآله وسلم يرانا فلم يأمرنا ولم ينهنا

غروب آفتاب کے اور نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ہم کو دیکھتے تھے پھر نہ حکم کرتے ہم کو اور نہ منع کرتے ہم کو

وعن عائشة رضي الله تعالى عنها قالت كان النبي صلى الله عليه وآله و

اور روایت ہے عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کہا کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

سلم يخفف الركعتين اللتين قبل صلوة الصبح حتى إني أقول أقرأ بأم

ہلکی پڑھتے تھے وہ دو رکعتیں جو صبح کی نماز سے پہلے ہیں یہانتک کہ میں کہتی تھی دل میں کیا پڑھی حضرت صلعم نے سورۃ

الكتاب متفق عليه وعن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه أن النبي صلى

فاتحہ یہ متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ مقرر نبی صلے

الله عليه وآله وسلم قرأ في ركعتي الفجر قل يا أيها الكافرون وقل هو الله

اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پڑھا فجر کی دو رکعتوں میں قل یا ایہا الکافرون اور قل ہو اللہ احد

أحد رواه مسلم وعن عائشة رضي الله تعالى عنها قالت كان النبي صلى

روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور روایت ہے عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کہا کہ نبی صلے

الله عليه وآله وسلم إذا صلى ركعتي الفجر اضطجع على شقه الأيمن رواه البخاري

اللہ علیہ وآلہ وسلم جب پڑھتے تھے دو رکعتیں فجر کی لیٹتے تھے اپنی داہنی کروٹ پر روایت کیا اسے بخاری نے

(حاشیہ) تو ثواب دارین کا مستحق ہے اور اگر کوئی نہ پڑھے تو وہ ملامت و عتاب کا سزاوار نہیں، ۶۵ قولہ صلوا قبل المغرب الخ شیخ ابن الہمام نے کہا ہے کہ مغرب سے پہلے دو رکعت کے مستحب ہونے میں خلاف ہے بعض ثابت کرتے ہیں اور بعض منکر ہیں جو قائل ہیں انکی دلیل صحیحین کی حدیثیں ہیں اور جو منکر ہیں وہ ان حدیثوں کا معارضہ کرتے ہیں جو کہ ابو داؤد میں ہے کہ ابن عمر سے مغرب سے پہلے دو رکعتوں کے باب میں پوچھا گیا انہوں نے کہا کہ میں نے کسی کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے عہد میں پڑھتا نہیں دیکھا صحیحین کی حدیث کی وجہ اگر مغرب سے پہلے دو رکعتیں پڑھ لے تو باعث اجر ہے مگر دو دو رکعت سنت ہونگی نہیں کیونکہ حضرت انس حدیث کے راوی کہتے ہیں کہ حضرت رسول اللہ صلعم ہم کو پڑھتے دیکھتے تھے اور انکے متعلق نہ تو ہم کو یہ حکم دیتے تھے کہ انکو ضرور پڑھا کرو اور جو شخص انکو پڑھ لیتا تھا اسکو منع نہ فرماتے تھے غرض اگر جماعت میں کچھ دیر ہو تو انکے پڑھ لینے کی اجازت ہے لیکن انکی وجہ جماعت میں دیر کرنا یا انکی وجہ سے امام کے ساتھ کسی رکعت میں شامل نہ ہو جائز نہیں ۱۲ ۵۳ اضطجع الخ

اس مسئلہ میں بڑا ہی اختلاف ہے ایک جماعت ظاہریہ کا جس میں سے ابن حزم ہے، یہ قول ہے کہ لیٹنا فرض ہے اگر سنت و فرض کے درمیان نہ لیٹے تو اسکے فرض نہ ہونگے بعض علماء نے اس مذہب کی نصرت کے لیے ایک جلد کی کتاب بنائی ہے شیخ ابن عربی صاحب فتوحات اور مشائخ طریقت کا یہ مذہب ہے بدلیل اسی حدیث اور آنحضرت صلعم کے حکم کے جو کہ ابھی آتا ہے اور جمہور علماء کہتے ہیں کہ مستحب ہے اور بعض جو بدعت کہتے ہیں یہ بات غلط ہے اور مردود ہے کیونکہ صریح صحیح حدیثوں کے خلاف ہے بہرک ۱۲۰

وعن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه
اور روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

وآله وسلم إذا صلى أحدكم الركعتين قبل الصبح فليضطجع على جنبه الأيمن
نے جب نماز پڑھے کوئی تم میں سے دو رکعتیں صبح کی نماز سے پہلے تو لیٹے داہنی کروٹ پر

رواه أحمد وأبو داود والترمذي وصححه وعن ابن عمر رضي الله تعالى
روایت کیا اسکو احمد اور ابو داؤد اور ترمذی نے اور صحیح کہا اسکو اور روایت ہے ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ

عنهما قال قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم صلاة الليل مثنى مثنى
عنہما سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نماز رات کی دو دو رکعتیں ہے

فإذا خشي أحدكم الصبح صلى ركعة واحدة توتر له ما قد صلى متفق عليه
پھر جب ڈرے کوئی تم میں سے صبح ہونے سے تو پڑھے ایک رکعت کہ طاق کرے اسکے لیے جسکو وہ پڑھ چکا ہے متفق علیہ ہے۔

وللخمسة وصححه ابن حبان صلاة الليل والنهار مثنى مثنى وقال النسائي
اور پانچوں کی روایت میں ہے اور صحیح کہا اسے ابن حبان نے نماز رات کی اور دن کی دو دو رکعت ہے اور کہا نسائی نے

هذا خطأ وعن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى
یہ خطا ہے [1] اور روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلے

الله عليه وآله وسلم أفضل الصلاة بعد الفريضة صلاة الليل أخرجه
اللہ علیہ وآلہ وسلم نے افضل نماز بعد فرض کے نماز رات کی ہے [2] روایت کیا اس کو

مسلم وعن أبي أيوب الأنصاري رضي الله تعالى عنه أن رسول الله صلى
مسلم نے۔ اور روایت ہے ابو ایوب انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ مقرر پیغمبر خدا صلے

الله عليه وآله وسلم قال الوتر حق على كل مسلم من أحب أن يوتر بخمس
اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا وتر حق ہے [3] ہر مسلمان پر جسکو اچھا لگے کہ وتر کرے پانچ سے

فليفعل ومن أحب أن يوتر بثلاث فليفعل ومن أحب أن يوتر
تو کرے اور جسکو اچھا لگے کہ وتر کرے تین سے تو کرے اور جس کو پسند ہو کہ وتر کرے

بواحدة فليفعل رواه الأربعة إلا الترمذي وصححه ابن حبان ورجح
ایک سے [4] تو کرے روایت کیا اسکو چاروں نے مگر ترمذی نے اور صحیح کہا اسے ابن حبان نے اور ترجیح دی

النسائي وقفه وعن علي بن أبي طالب رضي الله تعالى عنه قال ليس
نسائی نے موقوف ہونے کو اسکے۔ اور روایت ہے علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا کہ وتر

الوتر بحتم كهيئة المكتوبة ولكن سنة سنها رسول الله صلى الله عليه
واجب نہیں کیا گیا فرض کی صورت پر ولیکن وہ سنت ہے مقرر کیا اسکو پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ

وآله وسلم رواه النسائي والترمذي وحسنه والحاكم وصححه وعن
وآلہ وسلم نے روایت کیا اسکو نسائی نے اور ترمذی نے اور حسن کہا اسکو اور حاکم نے اور صحیح کہا اسکو۔ اور روایت ہے

---

[1] یعنی نسائی نے کہا ہے کہ یہ حدیث ان الفاظ کے ساتھ صلوٰۃ اللیل مثنی مثنی صحیح ہے اور اس میں یہ زیادتی صلوٰۃ اللیل والنہار مثنی مثنی غلط ہے ۱۲

[2] اس حدیث سے نماز تہجد کی بڑی فضیلت ثابت ہوتی ہے کہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ فرض نماز کے بعد سب سے افضل اس کی نماز ہے۔ اور قرآن کریم میں بھی اسکے متعلق فرمایا ہے۔ ان ناشئۃ اللیل ہی اشد وطأً واقوم قیلا۔ یعنی رات کو اٹھنا (نماز پڑھنا) نفس کو نہایت درست کرنیوالا ہے اور اسوقت (فراغ قلب کی وجہ سے) جو بات منہ سے نکلتی ہے وہ نہایت درست ہوتی ہے۔ واقعی یہ نماز ایک عجیب کیفیت رکھتی ہے چونکہ اسوقت انسان دنیاوی افکار سے فارغ ہوتا ہے اور تنہائی میں اپنے مالک کے آگے سر جھکاتا ہے تو اس کے قلب میں ایک خاص نورانیت پیدا ہوتی ہے اس نماز کا لطف وہی لوگ سمجھتے ہیں جو اسکے عادی ہیں ۱۲

[3] قولہ صلعم الوتر حق الخ اس حدیث سے یہ نکلتا ہے کہ وتر واجب ہے اور حنفیہ کا یہی مذہب ہے اور جمہور علماء کہتے ہیں کہ واجب نہیں بدلیل حدیث علی کرم اللہ وجہہ کے جو ابھی آتی ہے ۱۲

[4] اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نماز وتر کی پانچ رکعات اور تین رکعات اور ایک رکعت پڑھنا سب جائز ہے اور پانچ رکعات اور تین رکعات اور ایک رکعت پڑھنے والے سب عامل بالسنۃ ہیں۔ حنفیوں نے تین رکعات کو پسند کیا ہے۔ اور بعض ایک رکعت کو بھی جائز رکھتے ہیں۔ ہر ایک کے پاس دلیل موجود ہے۔ اس میں بحث و تکرار کرنا فضول ہے ۱۲

ف۱ اس حدیث کا مطلب ہے کہ حضرت رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ماہ رمضان مبارک میں ایک رات نماز تراویح کو جماعت کے ساتھ پڑھا۔ اسکے
۶۷ بعد دوسری رات کو لوگ اس امید پر مسجد میں جمع ہوگئے کہ آپ نماز تراویح کو جماعت سے پڑھیں مگر آپ دوسری رات کو حجرے سے باہر تشریف نہ لائے۔ اور رات کی نماز گھر ہی میں ادا کی اور صبح کو لوگوں سے فرمایا کہ میں آج اس لیے باہر نہیں آیا کہ مجھے اندیشہ ہوا کہ کہیں پھر یہ نماز فرض نہ ہو جائے کہ تم بڑے شوق سے اسکے واسطے مسجد میں آنے لگے ۱۲ ف۲ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نماز وتر کا وقت عشاء کے فرضوں سے فارغ ہونے کے بعد صبح صادق تک ہے جس شخص کو اطمینان ہو کہ وہ رات کو نماز تہجد کیلیے اٹھیگا تو وہ نماز وتر کو نماز تہجد کے بعد پڑھے اور جس شخص کو یہ اطمینان نہیں اور وہ رات کو اٹھنے کا عادی بھی نہیں تو وہ سونے سے پہلے نماز وتر پڑھ لے مبادا یہ نماز فوت ہو جائے اور اسکے متعلق بہت تاکید آئی ہے اسی واسطے حنفی اسکو واجب کہتے ہیں۔ اور حضرت رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ابو ہریرہ رضے اللہ تعالیٰ عنہ کو یہ وصیت فرمائی تھی کہ تم سونے سے پہلے نماز وتر پڑھ لیا کرو کہ وہ دن میں اکثر پڑھنے پڑھانے کے کام میں مصروف رہتے تھے اور ایسی مصروفیت والے آدمی کو یہ اطمینان نہیں ہو سکتا کہ وہ رات کو ضرور اٹھیگا ۱۲ ف۳ اس سے پہلے ایک حدیث میں بیان ہے کہ رات کی نماز دو دو رکعت ہے اور اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ چار چار رکعات پڑھتے تھے ان دونوں حدیثوں میں کوئی اختلاف نہیں۔ کبھی آپ چار چار رکعات پڑھتے تھے اور کبھی کبھی دو دو۔ بعض کے نزدیک دو دو رکعت پڑھنا افضل ہے ۱۲

جابر رضي الله تعالى عنه أن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم قام في شهر

جابر رضے اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ حضرت پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قیام کیا ماہ

رمضان ثم انتظروه من القابلة فلم يخرج فقال إني خشيت أن يكتب

رمضان میں پھر منتظر رہے لوگ ان کے اگلی رات تو نہ نکلے اور فرمایا تحقیق میں ڈرا مبادا اس بات سے کہ فرض کیا جائے

عليكم الوتر رواه ابن حبان وعن خارجة بن حذافة رضي الله تعالى

تم پر وتر روایت کیا اسے ابن حبان نے اور روایت ہے خارجہ بن حذافہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم إن الله أمدكم بصلوة هي خير

سے کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مقرر اللہ نے مدد کی تمہاری ایک ایسی نماز سے کہ وہ بہتر ہے

لكم من حمر النعم قلنا وما هي يا رسول الله قال الوتر ما بين صلوة العشاء إلى

تم کو سرخ اونٹوں سے کہا ہم نے کیا ہے وہ یا رسول اللہ فرمایا وتر درمیان نماز عشاء کے فجر کے

طلوع الفجر رواه الخمسة إلا النسائي وصححه الحاكم وروى أحمد عن عمرو بن

نکلنے تک ف۲ روایت کیا اسکو پانچوں نے سوائے نسائی کے اور صحیح کہا اسکو حاکم نے اور روایت کیا احمد نے عمرو بن

شعيب عن أبيه عن جده نحوه وعن عبد الله بن بريدة عن أبيه

شعیب سے انہوں نے اپنے باپ سے انہوں نے اپنے دادا سے مانند اسکی۔ اور روایت ہے عبد اللہ بن بریدہ سے وہ روایت کرتا ہے اپنے باپ سے

قال قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم الوتر حق فمن لم يوتر فليس منا

کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے وتر حق ہے سو جس نے وتر نہ پڑھے وہ ہم سے نہیں

أخرجه أبو داود بسند لين وصححه الحاكم وله شاهد ضعيف عن

نکالا اس کو ابو داود نے ضعیف سند سے اور صحیح کہا اسکو حاکم نے اور اس کا شاہد ضعیف ہے ابی ہریرہ

أبي هريرة عند أحمد وعن عائشة رضي الله تعالى عنها قالت ما كان

کی روایت سے مسند احمد میں۔ اور روایت ہے عائشہ رضے اللہ تعالیٰ عنہا سے انہوں نے کہا پیغمبر

رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم يزيد في رمضان ولا في غيره

خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم بڑھاتے نہ تھے رمضان میں اور نہ اسکے سوا میں

على إحدى عشرة ركعة يصلي أربعا فلا تسأل عن حسنهن وطولهن

گیارہ رکعت پر سو پڑھتے چار رکعت ف۳ سو تو نہ پوچھ ان کی خوبی اور درازی کا حال

ثم يصلي أربعا فلا تسأل عن حسنهن وطولهن ثم يصلي ثلثا قالت

پھر پڑھتے چار رکعت سو نہ پوچھ خوبی ان کی اور درازی ان کی پھر پڑھتے تین رکعت کہا

عائشة قلت يا رسول الله أتنام قبل أن توتر قال يا عائشة إن عيني

عائشہ رض نے پوچھا میں نے یا رسول اللہ کیا آپ سوتے ہیں پہلے وتر سے فرمایا اے عائشہ رض آنکھیں میری

تنامان ولا ينام قلبي متفق عليه وفي رواية لهما عنها كان يصلي

سوتی ہیں اور نہیں سوتا دل میرا یہ متفق علیہ ہے اور ایک روایت میں ہے ان دونوں کی انہی سے پڑھتے تھے

مِنَ اللَّيْلِ عَشْرَ رَكَعَاتٍ وَيُوتِرُ بِسَجْدَةٍ وَيَرْكَعُ رَكْعَتَيِ الْفَجْرِ فَتِلْكَ ثَلَاثَ
رات کو دس رکعت اور وتر کرتے تھے ایک رکعت سے اور پڑھتے دو رکعت سنت فجر کی تو یہ تیرہ رکعتیں

عَشْرَةَ وَعَنْهَا قَالَتْ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي مِنَ اللَّيْلِ
ہوئیں اور روایت ہے انہی سے کہا تھے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نماز پڑھتے رات کو

ثَلَاثَ عَشْرَةَ رَكْعَةً يُوتِرُ مِنْ ذٰلِكَ بِخَمْسٍ لَا يَجْلِسُ فِي شَيْءٍ إِلَّا فِي آخِرِهَا وَعَنْهَا
تیرہ رکعت وتر کرتے تھے اس سے پانچ کے ساتھ نہ بیٹھتے تھے کسی میں مگر آخر میں اس کے اور روایت ہے انہی سے

قَالَتْ مِنْ كُلِّ اللَّيْلِ قَدْ أَوْتَرَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَانْتَهَى وِتْرُهُ
کہا سب حصوں رات کے وتر پڑھی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سو تمام ہوتے وتر آپ کے

إِلَى السَّحَرِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِمَا وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى
صبح تک یہ دونوں متفق علیہ ہیں۔ اور روایت ہے عبداللہ بن عمرو بن العاص رضے اللہ تعالے

عَنْهُمَا قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَا عَبْدَ اللّٰهِ لَا تَكُنْ
عنہما سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اے عبداللہ نہ ہو تو مانند فلانے

مِثْلَ فُلَانٍ كَانَ يَقُومُ مِنَ اللَّيْلِ فَتَرَكَ قِيَامَ اللَّيْلِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ
کا سا کہ تھا کرتا قیام رات کو پھر چھوڑ دیا اس نے رات کا اٹھنا یہ متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے علی رضے

اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَوْتِرُوا يَا أَهْلَ
اللہ تعالے عنہ سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے وتر پڑھو اے

الْقُرْآنِ فَإِنَّ اللّٰهَ تَعَالَى وِتْرٌ يُحِبُّ الْوِتْرَ رَوَاهُ الْخَمْسَةُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ خُزَيْمَةَ
قرآن والو سو بیشک اللہ تعالے طاق ہے دوست رکھتا ہے طاق کو روایت کیا اسکو پانچوں نے اور صحیح کہا اسکو ابن خزیمہ نے

وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ اجْعَلُوا
اور روایت ہے ابن عمر رضے اللہ تعالے عنہما سے نقل کیا اس نے نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہا اس نے کیا کرو

آخِرَ صَلَاتِكُمْ بِاللَّيْلِ وِتْرًا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ طَلْقِ بْنِ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى
پچھلی نماز اپنی رات کو وتر یہ متفق علیہ ہے اور روایت ہے طلق بن علی رضے اللہ تعالے عنہ

عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ لَا وِتْرَانِ
سے کہا کہ سنا میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے تھے کہ دو وتر نہیں

فِي لَيْلَةٍ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالثَّلَاثَةُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَعَنْ أُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ رَضِيَ
ایک رات میں روایت کیا اسے احمد اور تینوں نے اور صحیح کہا اسکو ابن حبان نے۔ اور روایت ہے ابی بن کعب رضے

اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يُوتِرُ بِسَبِّحِ اسْمَ
اللہ تعالے عنہ سے کہا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم وتر پڑھتے تھے ساتھ سبح اسم

رَبِّكَ الْأَعْلَى وَقُلْ يَا أَيُّهَا الْكَافِرُونَ وَقُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَدٌ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُو
ربک الاعلے اور قل یا ایہا الکفرون اور قل ہو اللہ احد کے روایت کیا اسے احمد اور ابو

صلعم نے اسکا نام لیا ہو گا مگر مصنف نے فتح الباری میں کہا ہے کہ ہمیں اسکے نام سے آگاہی کسی طریق میں واقف نہیں ہوا۔ اور گویا کہ آنحضرت صلعم نے اسکی پردہ پوشی کی غرض سے اسکا نام چھپایا تھا ابن العربی نے کہا ہے کہ یہ حدیث اسپر دلیل ہے کہ قیام شب واجب نہیں کیونکہ اگر واجب ہوتا تو اسکے ترک کرنیوالے پر اسی قدر کفایت نہ فرماتے بلکہ خوب طرح سے مذمت کرتے اور یہی نکلتا ہے کہ جو اچھا کام بغیر فرض ٹھیرا لینے کے ہمیشہ کو عادت ڈالے تو مستحب ہے اور یہ کہ عبادت کا قطع کرنا مکروہ ہے ۱۲ ﴿۵﴾ قولہ فان اللہ تعالی وتر یعنے اللہ

یعنی ذات و صفات میں یکتا ہے اور یہی معنی ہے کہ کوئی اسکے برابر نہیں ہے جیسے کہ خود سبحانہ وتعالی فرماتے ہیں لیس کمثلہ شیء الآیۃ ۱۲ - ۱۲ - ۱۲ - ۱۲ - ۱۲ - ۱۲ - ۱۲ - ۱۲

لہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ صبح صادق کے بعد وتر کا وقت باقی نہیں رہتا اور جب اسکا وقت باقی نہ رہا تو بطریق قضا پڑھے اور حدیث ثانی کا مطلب یہ ہیں کہ اگر نماز وتر اپنے وقت سے فوت ہو جائے تو اسکے لیے قضا نہیں ۱۲ سلہ اذا اصبح او ذکر یعنی جبکہ صبح ہو جائے یا یاد کرے تو وہی وقت

داود والنسائي وزاد لا يسلم الا في آخرهن ولابي داود والترمذي نحوه عن

داؤد اور نسائی نے اور زیادہ کیا نہ سلام پھیرتے مگر ان کے آخر میں اور ابوداؤد اور ترمذی کی روایت میں مانند اسکے ہے

عائشة وفيه كل سورة في ركعة وفي الاخيرة قل هو الله احد و

عائشہ رضی اور اس میں ہے کہ ہر ایک سورت ایک رکعت میں اور پچھلی (یعنی تیسری) رکعت میں قل ہو اللہ احد اور

المعوذتين وعن ابي سعيد الخدري رضي الله تعالى عنه ان النبي صلى الله

معوذتین اور روایت ہے ابی سعید خدری رضی اللہ تعالے عنہ سے کہ تحقیق نبی صلے اللہ

عليه وآله وسلم قال اوتروا قبل ان تصبحوا رواه مسلم ولابن حبان

علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا وتر پڑھو پہلے صبح کے روایت کیا اس کو مسلم نے اور ابن حبان کی روایت میں ہے

من ادرك الصبح ولم يوتر فلا وتر له وعنه قال قال رسول الله

جسنے پائی صبح اور وتر نہ پڑھے تو نہیں وتر واسطے اسکے لہ اور روایت ہے اسی سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ

صلى الله عليه وآله وسلم من نام عن الوتر او نسيه فليصل اذا اصبح او ذكر رواه

صلعم نے جو سو گیا وتر سے (یعنی نیند کی وجہ سے اسکے وتر قضا ہو گئے) یا بھول گیا وتر کو تو پڑھ لے لہ جب صبح ہو یا جب یاد کرے روایت

الخمسة الا النسائي وعن جابر رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله

کیا اسکو پانچوں نے مگر نسائی نے اور روایت ہے جابر رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ

صلى الله عليه وسلم من خاف ان لا يقوم من آخر الليل فليوتر اوله ومن طمع ان يقوم

صلعم نے جو ڈرے اس بات سے کہ نہ اٹھ سکیگا پچھلی رات کو تو وتر پڑھ لے اول میں اس کے اور جو امید رکھتا ہو اٹھنے کی

آخره فليوتر آخر الليل فان صلوة آخر الليل مشهودة وذلك افضل رواه

آخر میں اسکے تو وتر پڑھے آخر رات میں کہ بیشک پچھلی رات کی نماز میں فرشتے حاضر ہوتے ہیں اور یہ افضل ہے روایت کیا اس کو

مسلم وعن ابن عمر رضي الله تعالى عنهما عن النبي صلى الله عليه وآله وسلم قال

مسلم نے۔ اور روایت ہے ابن عمر رضی اللہ تعالے عنہما سے نقل کیا اس نے نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ آپ نے فرمایا

اذا طلع الفجر فقد ذهب كل صلوة الليل والوتر فاوتروا قبل طلوع

جب نکلی فجر تو گئی سب نماز رات کی اور وتر سو وتر پڑھو پہلے نکلنے

الفجر رواه الترمذي وعن عائشة رضي الله تعالى عنها قالت كان

فجر کے روایت کیا اسکو ترمذی نے اور روایت ہے عائشہ رضی اللہ تعالے عنہا سے کہا کہ تھے

رسول الله صلى الله عليه وسلم يصلي الضحى اربعا ويزيد ما شاء الله رواه

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم پڑھتے تھے نماز چاشت کی چار رکعتیں اور زیادہ کرتے جتنا اللہ چاہتا روایت کیا

مسلم وله عنها انها سئلت هل كان رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم

اسکو مسلم نے اور اسکے لیے انہیں سے روایت ہے کہ ان سے پوچھا گیا کیا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

يصلي الضحى قالت لا الا ان يجيء من مغيبه وله عنها ما رأيت رسول الله

پڑھتے تھے چاشت کہا نہیں مگر یہ کہ آتے سفر سے۔ اور اسکے لیے روایت ہے اسی سے کہ میں نے نہیں دیکھا پیغمبر خدا

اسکا ادا کرنا ہے اور وہ ذکر ہے ۱۲ سلہ قولہ یصلی الضحیٰ ربعا الخ جاننا چاہیے کہ اشراق اور چاشت کی نماز کی فضیلت کے تمام میں سیوطی نے لکھا ہے کہ آنحضرت صلعم نے ام ہانی کے گھر یہ نماز پڑھکر فرمایا کہ یہ نماز اشراق کی نماز ہے اور انس کی حدیث میں ہے کہ آنحضرت صلعم نے صلوٰۃ الضحیٰ یعنی نماز چاشت کا لفظ بولا تا ساتھ کہنا چاہیے کہ انبیا سابقین کی یہ نماز ہے قاضی ابوبکر بن عربی مالکی اور سیوطی نے دلیلیں بیان کیا ہے تاکہ غور کرنا چاہیے کہ اس نماز کے مستحب ہونے میں اختلاف ہے احادیث بھی مختلف وارد ہیں اور حافظ ابن قیم نے اسکے مستحب وغیر مستحب ہونے میں چھ قول ذکر کیے ہیں اور انکی ترجیح ہوجب نقد ابن دقیق العید کے اسی قول کو ہے کہ سنت و مستحب ہے اور صحیح اسباب میں مختلف آئی ہیں انمیں صحیح تطبیق یہ ہے کہ عائشہ رضی اللہ عنہا کی حدیث مسلم میں بھی آئی ہے جو مسلم کی اس حدیث میں فرمایا کہ میں نے رسول اللہ صلعم کو یہ چاشت کی نماز پڑھتے نہیں دیکھا الخ اسکے یہ معنے ہیں کہ آپ حضرت صلعم ہمیشہ نہیں پڑھتے تھے یہ بھی ہوسکتا ہو کہ آپ نے خود عائشہ کے مکان میں یہ نماز نہیں پڑھی انہوں نے دیکھا ہو اور سنا ہو اور ابن عباس والی

حدیث صحیح فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلعم نے میرے گھر میں چاشت کی آٹھ رکعتیں پڑھیں یہ کسی اور نے اسکو روایت کیا ہو اور یہ تطبیق قاضی عیاض نے کی ہے اسی طور سے ابن عمر نے جو یہ کہا ہے تو اسلیے کہ ان کو یہ حدیث نہ پہنچی ہوگی اور بہت سی حدیثیں ہیں جو امیر المومنین عمر رضی اللہ عنہ کو نہیں پہنچیں اور اکثر صحابہ کو علی ہذا القیاس نہیں پہنچیں لہذا تطبیق کرتے ہیں کہ آنحضرت صلعم ہمیشہ نہیں پڑھتے تھے اور اسمیں کچھ شبہ بھی نہیں کہ آنحضرت صلعم تو پڑھا کرتے تھے بدلیل احادیث صحیحہ صریحہ کے جو اسباب میں وارد ہیں جیسے کہ اسی کتاب میں خود آتی ہیں ۱۲

ف: اور معلوم ہو سبع وعشرین درجہ اور ایک روایت میں بخمس وعشرین جزءا ہے پس ان میں تطبیق یوں ہے کہ مفہوم عدد مراد نہیں ہوتا یا ستائیس حصے اور پچیس مقدار میں برابر ہیں یا نمازی کے حسب حال ہے جو اعلیٰ درجہ کا ہو اسکو ستائیس درجہ کا اجر اور جو کم درجہ کا ہو اسکے لیے پچیس ۷۰

صلى الله عليه وآله وسلم يصلي سبحة الضحى قط وإني لأسبحها وعن زيد

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کہ پڑھتے ہوں چاشت کی نماز کبھی اور میں پڑھتی ہوں اور روایت ہے زید

بن أرقم رضي الله تعالى عنه أن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم قال صلوة

ابن ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ حضرت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا نماز

الأوابين حين ترمض الفصال رواه الترمذي وعن أنس رضي الله

رجوع کرنے والوں کی جب جلنے لگیں پاؤں اونٹ کے بچوں کے روایت کیا اسکو ترمذی نے۔ اور روایت ہے انس رضی اللہ تعالیٰ

تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم من صلى الضحى

عنہ سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جس نے پڑھی چاشت کی نماز

ثنتي عشرة ركعة بنى الله له قصرا في الجنة رواه الترمذي وعن عائشة

بارہ رکعت بناوے گا اللہ تعالیٰ اسکے لیے محل جنت میں روایت کیا اسکو ترمذی نے۔ اور روایت ہے عائشہ

رضي الله تعالى عنها قالت دخل رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم بيتي فصلى

رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کہا کہ آئے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم میرے گھر میں پھر پڑھیں

الضحى ثماني ركعات رواه ابن حبان في صحيحه

چاشت کی آٹھ رکعتیں روایت کیا اسکو ابن حبان نے اپنی صحیح میں۔

## باب صلوة الجماعة والإمامة

باب نماز جماعت اور امامت کا

عن عبد الله بن عمر رضي الله تعالى عنهما أن رسول الله صلى الله عليه

روایت ہے عبد اللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کہ حضرت رسول اللہ صلے اللہ علیہ

وآله وسلم قال صلوة الجماعة أفضل من صلوة الفذ بسبع وعشرين

وآلہ وسلم نے فرمایا نماز جماعت کی بہتر ہے اکیلے کی نماز سے ستائیس

درجة متفق عليه ولهما عن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه بخمس و

درجہ یہ حدیث متفق علیہ ہے اور ان دونوں کی روایت میں ہے ابی ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے پچیس

عشرين جزءا وكذا للبخاري عن أبي سعيد وقال درجة وعن أبي

حصے اور اسی طور پر بخاری کی روایت میں ہے ابی سعید سے اور کہا لفظ درجہ کا بدلے جزء کے۔ اور روایت ہے ابی

هريرة رضي الله تعالى عنه أن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم قال و

ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ حضرت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا قسم ہے

الذي نفسي بيده لقد هممت أن آمر بحطب فيحتطب ثم آمر بالصلوة

اس کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے مقرر ارادہ کیا میں نے کہ حکم کروں لکڑی جمع کرنے کا سو جمع کی جاوے پھر حکم کروں نماز کا

فيؤذن لها ثم آمر رجلا فيؤم الناس ثم أخالف إلى رجال لا يشهدون

سو اذان کہی جاوے اسکے واسطے پھر حکم کروں کسی شخص کو کہ امامت کرے لوگوں کی پھر پلٹ جاؤں میں ان لوگوں کی طرف جو نہیں حاضر ہوتے

علاوہ ازیں تفسیر شرح بخاری وغیرہ میں دیکھنی چاہیے۔ ف: قولہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ثم اخالف الی رجال لا یشہدون الصلوٰۃ الخ یہ حدیث دلیل ہے اسپر کہ جماعت فرض عین ہے کیونکہ اسوقت اور لوگ تو جماعت میں حاضر ہی تھے پس اگر جماعت فرض کفایہ ہوتی تو تارکین جماعت مستحق عذاب نہ ہوتے اور عذاب انہیں پر ہے جو فرض کو چھوڑیں یا فعل حرام کو کریں۔ عطاء اور اوزاعی و احمد و ابو ثور و ابن خزیمہ و ابن منذر و ابن حبان کا یہی مذہب ہے اور ظاہریہ بھی اسیکے قائل ہیں اور داؤد ظاہری نے کہا ہے کہ جماعت کے بغیر نماز ہوتی ہی نہیں اور بعضے فرض کفایہ کہتے ہیں اور شافعی کے ظاہر اقوال سے بھی نکلتا ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ سنت مؤکدہ ہے اور اکثر متقدمین شافعیہ اور اکثر حنفیہ اور مالکیہ اور صاحبین ابی حنیفہ کا یہی مذہب ہے اور مصنف نے صحیح کہا ہے کہ سب سے قوی قول یہ ہے کہ جماعت فرض ہے واللہ اعلم یہ اس کا مفصل بیان مسئلہ تمام اور شروح بخاری میں دیکھا جاوے بہرصورت قرآن کریم اور احادیث پر نظر کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ نماز با جماعت کی کیسی تاکید ہے۔ صلوٰۃ الخوف یعنے لڑائی کے وقت کی نماز کے متعلق قرآن کریم میں جو صورت بیان ہے اس میں غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ ایسی بے چینی و تکلیف کے وقت بھی جبکہ دشمن کی فوج سامنے کھڑی ہو اور دشمن کے حملے کا خطرہ ہو یہ ارشاد ہے کہ نماز جماعت کے ساتھ ادا کرو۔ افسوس آج کل لوگ جماعت کی پرواہ نہیں کرتے اور اپنے معمولی کام کاج کی مصروفیت یا مجلس آرائی اور غفلت کی وجہ سے جماعت میں شامل نہیں ہوتے ۱۲-۱۲

۱؎ تو مسلم واجب ہے جب اذان سنے تو مسجد میں آکر جماعت میں حاضر ہو اس میں کمال مبالغہ ہے کہ جب اذان سنائی دے تو مسجد میں پہنچنا ضروری ہے اور اس سے یہ بھی نکلتا ہے کہ اذان کا سننا جماعت میں شامل نہ ہونے کے لیے عذر ہے اور جب سنائی دے تو کوئی عذر نہ رہا اور یہ حکم

الصَّلٰوۃ فَاُحَرِّقَ عَلَیْہِمْ بُیُوْتَہُمْ وَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِیَدِہٖ لَوْ یَعْلَمُ اَحَدُہُمْ اَنَّہٗ یَجِدُ

نماز میں پس جلا دوں ان پر ان کے گھر اور قسم ہے اس کی کہ جس کے ہاتھ میں میری جان ہے اگر معلوم ہو ان میں کسی کو کہ پاوے گا

عَرْقًا سَمِیْنًا اَوْ مِرْمَاتَیْنِ حَسَنَتَیْنِ لَشَہِدَ الْعِشَاءَ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ وَاللَّفْظُ لِلْبُخَارِیِّ

ہڈی چکنی یا دو کھر اچھے تو البتہ آوے وہ عشاء کی نماز میں یہ حدیث متفق علیہ ہے اور عبارت بخاری کی ہے

وَعَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ اَثْقَلُ الصَّلٰوۃِ عَلَی الْمُنَافِقِیْنَ

اور روایت ہے اسی سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بہت بھاری نماز منافقوں پر

صَلٰوۃُ الْعِشَاءِ وَصَلٰوۃُ الْفَجْرِ وَلَوْ یَعْلَمُوْنَ مَا فِیْہِمَا لَاَتَوْہُمَا وَلَوْ حَبْوًا

نماز عشاء کی ہے اور نماز فجر کی اور اگر جانتے وہ خوبی جو ان میں ہے تو آتے ان دونوں کو اگرچہ گھٹنوں کے

مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ وَعَنْہُ قَالَ اَتَی رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ رَجُلٌ اَعْمٰی

بل ہی۔ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے اسی سے کہا کہ آیا پاس پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ایک مرد اندھا

فَقَالَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ لَیْسَ لِیْ قَائِدٌ یَقُوْدُنِیْ اِلَی الْمَسْجِدِ فَرَخَّصَ لَہٗ فَلَمَّا وَلّٰی

اور بولا یا رسول اللہ نہیں ہے میرے پاس کوئی ہاتھ پکڑنے والا کہ لاوے مجھے مسجد میں پس رخصت دی اسکو پھر جب پیٹھ پھیری بلایا

دَعَاہُ فَقَالَ ہَلْ تَسْمَعُ النِّدَاءَ بِالصَّلٰوۃِ قَالَ نَعَمْ قَالَ فَاَجِبْ رَوَاہُ مُسْلِمٌ وَعَنِ ابْنِ

اسکو اور فرمایا کیا تو سنتا ہے اذان نماز کی کہا ہاں فرمایا پس تو حاضر ہو کر اسکو روایت کیا اسکو مسلم نے۔ اور روایت ہے ابن

عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُمَا عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ سَمِعَ النِّدَاءَ

عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے نقل کی اس نے نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے فرمایا کہ جس نے سنی اذان

فَلَمْ یَاْتِ فَلَا صَلٰوۃَ لَہٗ اِلَّا مِنْ عُذْرٍ رَوَاہُ ابْنُ مَاجَۃَ وَالدَّارَقُطْنِیُّ وَابْنُ

پھر نہ آیا تو نہیں نماز اسکی مگر کسی عذر سے روایت کیا اسکو ابن ماجہ اور دارقطنی اور ابن

حِبَّانَ وَالْحَاکِمُ وَاِسْنَادُہٗ عَلٰی شَرْطِ مُسْلِمٍ لٰکِنْ رَجَّحَ بَعْضُہُمْ وَقْفَہٗ

حبان اور حاکم نے اور سند اس کی مسلم کی شرط پر ہے لیکن ترجیح دی بعضوں نے موقوف ہونے کو اس کے

وَعَنْ یَزِیْدَ بْنِ الْاَسْوَدِ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ اَنَّہٗ صَلّٰی مَعَ رَسُوْلِ اللّٰہِ

اور روایت ہے یزید بن اسود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ اس نے پڑھی پیغمبر خدا

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ صَلٰوۃَ الصُّبْحِ فَلَمَّا صَلّٰی رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ نماز صبح کی پھر جب پڑھ چکے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ

وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ اِذَا ہُوَ بِرَجُلَیْنِ لَمْ یُصَلِّیَا فَدَعَا بِہِمَا فَجِیْءَ بِہِمَا تَرْعَدُ فَرَائِصُہُمَا

وسلم تو ناگاہ آپ کی نظر آ پڑی دو مردوں پر جنہوں نے نماز نہیں پڑھی تو بلایا انکو پھر لائے گئے وہ دونوں در آنحالیکہ انکے شانوں کے گوشت کانپتے تھے

فَقَالَ لَہُمَا مَا مَنَعَکُمَا اَنْ تُصَلِّیَا مَعَنَا قَالَا قَدْ صَلَّیْنَا فِیْ رِحَالِنَا قَالَ

پھر فرمایا ان کو کس چیز نے روکا تم کو اس سے کہ نماز پڑھو ہمارے ساتھ بولے ہم پڑھ چکے ہیں اپنے ڈیروں میں فرمایا

فَلَا تَفْعَلَا اِذَا صَلَّیْتُمَا فِیْ رِحَالِکُمَا ثُمَّ اَدْرَکْتُمَا الْاِمَامَ وَلَمْ یُصَلِّ فَصَلِّیَا مَعَہٗ

سو ایسا نہ کیا کرو جب پڑھی تم نے نماز اپنے ڈیروں میں پھر پایا تم نے امام کو حالانکہ نماز نہیں پڑھی اس نے سو پڑھ لو اسکے ساتھ

جماعت کے ضروری اور مؤکد ہونے کی دلیلوں میں سے ایک دلیل ہے مگر بیکار اس میں اذان سننے کی قید اور جن صورتوں میں فرض نہیں وہ بھی سب محمول ہیں جیسے کہ قاعدہ ہے اور یہ بھی احتمال ہے کہ اس شخص کو ثواب کے لیے فرمایا ہو نہ وجوبا۔ عطاء نے کہا ہے کہ کسی کو نہ گھر میں نہ سفر میں یہ جائز نہیں کہ جب اذان سنے تو جماعت چھوڑ دے۔ اوزاعی نے کہا ہے کہ والد کی اطاعت کیلئے جماعت ترک کرے اذان سنے یا نہ سنے۔ اور ابو ثور رح جماعت کو واجب کہا کرتا تھا اس کی دلیل ہے کہ اللہ تعالیٰ نے لڑائی میں دشمن کے خوف کے وقت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو جماعت کا حکم فرمایا اور اس کے ترک کرنے میں آپ کو معذور نہ رکھا ۔ مصنف کہتے ہیں کہ بارش اور سردی اور آندھی جماعت میں حاضر ہونے کے لیے عذر ہے جیسے کہ صحیحین میں ہے اور بھوک کا زور بھی عذر ہے بدلیل حدیث شیخین کے (جو کہ اس کتاب میں گذری ہے) ۱۲ ازالۃ الخفا

مسک الختام ۲؎ یہ دونوں شخص جو جماعت میں شامل نہ ہوئے تھے جب اُن کو آپ کی خدمت شریف میں لایا گیا تو دہشت اور خوف کی وجہ سے انکے شانے کانپتے تھے چنانچہ خوف کے وقت آدمی بلکہ دوسرے جانور بھی کانپتے ہیں۔ جیسا کہ گائے وغیرہ جانور ذبح کرنے کے وقت کانپتے ہوئے دیکھے گئے ہیں ۱۲

ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اگر ۲۹ رمضان کو عید کا چاند نظر نہ آئے اور پھر صبح کو کسی جگہ سے پختہ خبر آجائے کہ دوسری جگہ لوگوں نے چاند
 دیکھا ہے تو اب روزہ کو افطار کرنا یعنی روزہ کھول دینا ضروری ہے اور نماز عید پڑھنے کا اگر وقت باقی ہو تو نماز عید پڑھ لیں اور اگر نماز عید پڑھنے کا وقت باقی نہیں کہ زوال آفتاب کے بعد خبر آئی ہے تو نماز عید دوسرے روز پڑھیں

لَهُ مِنَ الصَّحَابَةِ أَنَّ رَكْبًا جَاءُوا فَشَهِدُوا أَنَّهُمْ رَأَوُا الْهِلَالَ بِالْأَمْسِ
جو صحابی تھے کہ کچھ سوار آئے اور گواہی دی کہ انہوں نے کل چاند دیکھا تھا

فَأَمَرَهُمُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَنْ يُفْطِرُوا وَإِذَا أَصْبَحُوا يَغْدُوا
پس حکم دیا ان کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ افطار کریں اور صبح کو عیدگاہ میں نماز عید کے لیے

إِلَى مُصَلَّاهُمْ. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُو دَاوُدَ وَهٰذَا لَفْظُهُ وَإِسْنَادُهُ صَحِيحٌ.
جائیں ف روایت کیا اسے احمد اور ابو داؤد نے اور عبارت ابو داؤد کی ہے اور اسناد اس کی صحیح ہے۔

وَعَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
اور انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے انہوں نے کہا رسول اللہ صلے اللہ علیہ و

وَآلِهِ وَسَلَّمَ لَا يَغْدُو يَوْمَ الْفِطْرِ حَتَّى يَأْكُلَ تَمَرَاتٍ وَيَأْكُلُهُنَّ وِتْرًا. أَخْرَجَهُ
آلہ وسلم سویرے نہ جاتے دن (عید) فطر کے یہاں تک کہ کھا لیتے چند کھجوریں ف روایت کیا

الْبُخَارِيُّ. وَفِي رِوَايَةٍ مُعَلَّقَةٍ وَوَصَلَهَا أَحْمَدُ: وَيَأْكُلُهُنَّ أَفْرَادًا.
اسے بخاری نے اور ایک معلق روایت میں ہے جسے احمد نے موصول کیا (اور اس میں اتنا زیادہ ہے) اور کھاتے انکو طاق طاق

وَعَنِ ابْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ أَبِيهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ كَانَ رَسُولُ
اور ابن بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ رض سے انہوں نے کہا رسول اللہ

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ لَا يَخْرُجُ يَوْمَ الْفِطْرِ حَتَّى يَطْعَمَ وَلَا يَطْعَمُ
صلے اللہ علیہ وسلم عید فطر کے دن بن کھائے نہیں نکلتے تھے اور نہیں کھاتے تھے

يَوْمَ الْأَضْحَى حَتَّى يُصَلِّيَ. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ. وَعَنْ
عید اضحی کے دن یہاں تک کہ نماز پڑھ لیتے روایت کیا اسے احمد اور ترمذی نے اور صحیح کہا اسے ابن حبان نے۔ اور

أُمِّ عَطِيَّةَ قَالَتْ أُمِرْنَا أَنْ نُخْرِجَ الْعَوَاتِقَ وَالْحُيَّضَ فِي الْعِيدَيْنِ يَشْهَدْنَ
ام عطیہ رض سے مروی ہے کہا کہ حکم ہوا ہم کو ف لیجاویں ہم کنواریوں اور حیض والیوں کو دونوں عیدوں میں (تاکہ) بھلائی میں

الْخَيْرَ وَدَعْوَةَ الْمُسْلِمِينَ وَتَعْتَزِلُ الْحُيَّضُ الْمُصَلَّى. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ. وَعَنِ
اور مسلمانوں کی دعا میں حاضر ہوں اور حیض والیاں عیدگاہ سے کنارہ میں ایک طرف ہو بیٹھیں یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور

ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ
ابن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے انہوں نے کہا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ

وَسَلَّمَ وَأَبُو بَكْرٍ وَعُمَرُ يُصَلُّونَ الْعِيدَيْنِ قَبْلَ الْخُطْبَةِ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ. وَ
وسلم اور ابوبکر اور عمر رض پڑھتے تھے نماز دونوں عیدوں کی پہلے خطبہ سے یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور

عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ
ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ

وَسَلَّمَ صَلَّى يَوْمَ الْعِيدِ رَكْعَتَيْنِ لَمْ يُصَلِّ قَبْلَهَا وَلَا بَعْدَهَا. أَخْرَجَهُ
وسلم نے عید کے دن دو رکعت نماز پڑھی ف نہ پڑھی کوئی نماز آگے اسکے اور نہ پیچھے اسکے روایت کیا اسے

ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عید فطر کو نماز عید سے پہلے کوئی میٹھی چیز کھا لینا سنت ہے میٹھی ہو یا حلوے کسی خاص چیز کا تعین میں کوئی ہدایت نہیں اور نہ ہی کسی خاص چیز کے کھانے میں کوئی زیادہ ثواب ہے بلکہ کسی چیز کو اپنی طرف خاص کر لینا بُرا ہے۔ البتہ اگر بہ نیت اتباع سنت طاق کھجوریں کھائے تو ثواب کی امید ہے اور عید اضحیٰ میں نماز عید کے بعد کھانا کھانا اولیٰ کرنا سنت ہے ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں عورتیں بھی نماز کے لیے عیدگاہ میں جایا کرتی تھیں اور اسی حدیث کے آخر میں یہ بھی ہے کہ کہا ایک عورت نے کسی کے پاس ہم میں چادر نہیں ہے تو فرمایا چاہیے کہ اڑھا دے اسکو ساتھ والی اپنی چادر میں اور حیض والی کو عیدگاہ میں جانے کی وجہ یہ ہے کہ وہ بھی برکت اور رحمت الٰہی جو اس روز نازل ہوتی ہے اس میں شامل ہو ف یہ حدیث دلیل ہے اس بات پر کہ عید سے پہلے اور پیچھے کوئی نماز نہیں پڑھنی چاہیے لیکن حدیث (آئندہ) ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم عید سے پہلے کچھ نہیں پڑھتے تھے جب عید پڑھ کر گھر میں آتے تو دو رکعت نماز پڑھتے) معارض ہے اسکے۔ اور مطابقت یہ ہے کہ نفی نماز کی پہلے اور پیچھے نماز عید کے (عیدگاہ) میں ہے عیدگاہ کے سوا عید سے پہلے پیچھے پڑھنا کچھ منع نہیں ہے ۱۲-

۱ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نماز عید کے لیے اذان اور اقامت مسنون نہیں۔ آج کل بعض جگہوں میں لوگ الصلوٰۃ الصلوٰۃ کرکے نمازیوں کو پکارتے ہیں یہ اچھا نہیں ۱۲ ۔ ۲ شعیب کی اپنے باپ محمد اور ابن مسیب اور طاؤس سے ملاقات اور ان سے سماع ثابت ہے اور ذہبی اور ابن حجر ...



السبعة وعنه أن النبي صلى الله عليه وآله وسلم صلى العيد بلا أذان

ساتوں نے — اور اسی سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے نماز پڑھی عید کی بغیر اذان

ولا إقامة أخرجه أبو داود وأصله في البخاري وعن أبي سعيد

اور اقامت کے روایت کیا اسے ابو داود نے اور اسکی اصل بخاری میں ہے اور ابی سعید

رضي الله تعالى عنه قال كان النبي صلى الله عليه وآله وسلم لا يصلي

رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے انہوں نے کہا نبی صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نہ پڑھتے تھے

قبل العيد شيئا فإذا رجع إلى منزله صلى ركعتين رواه ابن ماجه بإسناد

عید کے پہلے کوئی نماز اور جب لوٹ کر آتے اپنے گھر میں تو دو رکعت نماز پڑھتے روایت کیا اسے ابن ماجہ نے اسناد

حسن وعنه كان النبي صلى الله عليه وآله وسلم يخرج يوم الفطر

حسن سے۔ اور اسی سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم تشریف لیجاتے عید فطر

والأضحى إلى المصلى وأول شيء يبدأ به الصلوة ثم ينصرف فيقوم

اور عید اضحےٰ کے دن طرف عیدگاہ کے اور سب سے پہلے جو چیز شروع کرتے وہ نماز تھی پھر نماز سے فارغ ہو کر کھڑے ہوتے

مقابل الناس والناس على صفوفهم فيعظهم ويأمرهم متفق

روبرو لوگوں کے اور لوگ اپنی صفوں میں بیٹھے ہوتے پھر نصیحت کرتے انکو اور حکم کرتے یہ حدیث متفق

عليه وعن عمرو بن شعيب عن أبيه عن جده قال قال النبي صلى

علیہ ہے۔ اور عمرو بن شعیب سے مروی ہے وہ اپنے باپ سے وہ اپنے دادا سے روایت کرتے ہیں نبی صلے

الله عليه وآله وسلم التكبير في الفطر سبع في الأولى وخمس في

اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا کہ عید فطر کی پہلی رکعت میں سات تکبیریں ہیں اور دوسری

الآخرة والقراءة بعدهما كلتيهما أخرجه أبو داود ونقل الترمذي

میں پانچ اور قرات دونوں میں اسکے پیچھے ہے روایت کیا اسے ابو داود نے اور ترمذی نے

عن البخاري تصحيحه وعن أبي واقد الليثي رضي الله تعالى عنه

بخاری سے اسکی تصحیح نقل کی اور ابی واقد لیثی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے

قال كان النبي صلى الله عليه وآله وسلم يقرأ في الأضحى والفطر بق واقتربت أخرجه

انہوں نے کہا نبی صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم کا دستور تھا کہ عید اضحےٰ اور عید فطر میں سورہ ق اور اقتربت پڑھتے تھے روایت

مسلم وعن جابر رضي الله تعالى عنه قال كان رسول الله صلى

کیا اسے مسلم نے۔ اور جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے انہوں نے کہا نبی صلے اللہ

الله عليه وآله وسلم إذا كان يوم العيد خالف الطريق أخرجه

علیہ و آلہ وسلم کی عادت تھی کہ جب عید کا دن ہوتا تو راستہ کو بدل دیتے ۳ روایت کیا اسے

البخاري ولأبي داود عن ابن عمر رضي الله تعالى عنهما نحوه وعن

بخاری نے اور ابو داود کی میں ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے اسی طرح مروی ہے اور

۳ اس کی وجہ یہ تھی کہ دونوں راستوں کے لوگ آپ پر سلام کر کر برکت حاصل کریں یا آپ کی برکت دونوں راستوں کو شامل ہو جاوے یا لوگوں کی حاجتیں پوری کریں یا یہ کہ اسلام کی شان و شوکت حاصل ہو یا یہ کہ مختلف جگہیں عبادت پر گواہ بن جاویں ۱۲

تابعین نے اس سے روایت کی ہے اور بخاری و مسلم نے اسکی حدیث کو اپنی صحیح میں نہیں نکالا (وجہ اس کی یہ ہے) جدہ کے مرجع میں اختلاف ہے آیا عمرو کی طرف راجع ہے یا شعیب کی طرف اگر یہ جدہ میں دونوں ضمیریں عمرو کی طرف عائد ہوں تو یہ معنی ہونگے (عمرو بن شعیب روایت کرتے ہیں اپنے باپ شعیب سے اور شعیب عمرو کے دادا سے) کہا فرمایا حضرت صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے یا اور یہ اس صورت میں حدیث مرسل ہوگی کیونکہ محمد کے دادا محمد کی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے ملاقات نہیں اور اگر ابیہ کی ضمیر عمرو کی طرف اور جدہ کی ضمیر شعیب کی طرف راجع ہو تو معنی ہوں گے شعیب اپنے دادا سے راوی ہیں لیکن شعیب کی اپنے دادا سے ملاقات نہیں تو حدیث منقطع ہوگی لیکن محققین نے اسکی روایت کو اپنی صحیح میں ... ذہبی نے ... کے دادا عبداللہ سے ... ہے اور احتجاج کیا ہے ... اور ابن خزیمہ ... اور حاکم نے ... خالف الطریق ... عید کو ... ۱۲

لہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نماز عید کے لیے عیدگاہ کی طرف پیدل جانا سنت ہے۔ آجکل بعض مالدار اور امیر لوگ عبادت الٰہی کے اندر بھی اپنی مالداری اور امارت کی شان دکھلاتے ہیں کہ نماز عید کیلئے بھی گاڑیوں اور فٹنوں میں بیٹھکر جاتے ہیں عیدگاہ آبادی سے کوسوں دور نہیں ہوتی کم سے کم اتنی دور بھی پیدل نہ جا سکیں

أنس رضي الله تعالى عنه قال قدم رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم

انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے انہوں نے کہا تشریف لائے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

المدينة ولهم يومان يلعبون فيهما فقال قد أبدلكم الله بهما خيرا

مدینہ میں اور ان لوگوں کے دو دن ایسے تھے جنمیں وہ کھیلا کرتے تھے تو آپ نے فرمایا بدل دیا تمہیں اللہ تعالیٰ نے بدلے ان دونوں

منهما يوم الأضحى ويوم الفطر أخرجه أبو داود والنسائي بإسناد

دونوں سے بہتر اُسے دن عید اضحےٰ کا اور دن عید فطر کا نقل کیا اسے ابوداؤد اور نسائی نے صحیح

صحيح وعن علي رضي الله تعالى عنه قال من السنة أن تخرج إلى العيد

اسناد سے۔ اور علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے انہوں نے کہا سنت سے ہے کہ تم عیدگاہ کو پیدل

ماشيا رواه الترمذي وحسنه وعن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه أنهم

چلکر جاویں روایت کیا اسے ترمذی نے اور حسن کہا ہے اسے۔ اور ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ

أصابهم مطر في يوم عيد فصلى بهم النبي صلى الله عليه وآله وسلم

صحابہ رض کو مینہ پہنچا ایک عید کے دن تو پڑھائی انکو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

صلوة العيد في المسجد رواه أبو داود بإسناد لين

نماز عید کی مسجد میں روایت کیا اسے ابوداؤد نے ضعیف اسناد سے

## باب صلوة الكسوف

گہن کی نماز کے بیان میں ہے ٣ے

عن المغيرة بن شعبة رضي الله تعالى عنه قال انكسفت الشمس على

روایت ہے مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے انہوں نے کہا سورج گہن ہوا رسول

عهد رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم يوم مات إبراهيم فقال الناس

اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانہ میں جس دن (آپ کا بیٹا) ابراہیم فوت ہوا تو لوگوں نے کہا کہ

انكسفت الشمس لموت إبراهيم فقال رسول الله صلى الله عليه وآله

ابراہیم کی موت کے لئے سورج گہن ہوا تو رسول اللہ صلے اللہ وآلہ وسلم

وسلم إن الشمس والقمر آيتان من آيات الله لا ينكسفان لموت أحد ولا

نے فرمایا کہ سورج اور چاند دونوں اللہ تعالیٰ کی نشانیوں سے نشانیاں ہیں کسیکی موت اور زندگی کے سبب ان میں گہن

لحياته فإذا رأيتموها فادعوا الله وصلوا حتى تنكشف متفق عليه

نہیں لگتا پھر جب تم اسکو دیکھو ٤ے تو دعا کرو اللہ سے اور نماز پڑھو یہاں تک کہ وہ کھل جاوے یہ حدیث متفق علیہ ہے

وفي رواية للبخاري حتى تنجلي وللبخاري من حديث أبي بكرة فصلوا

اور بخاری کی ایک روایت میں (یوں) ہے یہاں تک کہ روشن ہو جاوے اور بخاری میں ابی بکرہ کی روایت سے (یوں) ہے پھر نماز پڑھو

وادعوا حتى ينكشف ما بكم وعن عائشة رضي الله تعالى عنها أن

اور دعا مانگو یہاں تک کہ کھل جاوے جو تمہارے ساتھ ہے۔ اور روایت ہے عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے

٢ے اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اگر کسی خاص وجہ سے عید کے روز مسلمان نماز عید ادا نہ کر سکیں تو دوسرے روز نماز عید ادا کریں اور یہ بھی معلوم ہوا کہ ضرورت کی وجہ سے نماز عید کو مسجد میں پڑھ لینا چاہیے ورنہ عیدگاہ میں جاکر پڑھنا سنت ہے ١٢

٣ے کسوف اور خسوف میں علماء کا اختلاف ہے آیا دونوں آفتاب اور ماہتاب میں مستعمل ہیں یا ہر ایک لفظ ایک کے ساتھ مختص ہے قرآن مجید میں خسوف کا استعمال قمر میں آیا ہے اور حدیث شریف میں خسف الشمس واقع ہوا ہے اور کسوف بھی آفتاب کی طرف منسوب ہوا ہے اور لغت میں کسوف کا استعمال شمس میں اور خسوف کا قمر میں مستحسن ہے اور اسی بنا پر استعمال فقہا کا ہے کہ کسوف کو آفتاب سے خاص کرتے ہیں اور خسوف کو ماہتاب (چاند) سے اور کسوف کے معنے متغیر ہوجانا اور سیاہ ہو جانا ہے

٤ے قولہ فاذا رأیتموہا کہا امام شوکانی نے نماز سورج گہن اور چاند گہن کی سنت ہے کیونکہ دلیل اسکے واجب ہونے کی پائی نہیں گئی اور صرف فعل نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا زیادہ سنت پر فائدہ دینے والا نہیں ہے ١٢ دراری مضیہ شرح درر البہیہ

سلہ قولہ قصۃ التحویل الخ بخاری اور مسلم میں روایت ہے عبد اللہ بن زید سے کہ کہا نکلے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم ساتھ لوگوں کے طرف عیدگاہ کے واسطے طلب مینہ کے پس نماز پڑھی ساتھ صحابہؓ کے دو رکعت پکار کر پڑھی ان میں قرأت اور سامنے ہوئے قبلہ کے دعا کرتے تھے اور اٹھاتے دونوں ہاتھ اپنے لیے دعا کیلئے اور ۹۲

اللّٰهُمَّ أَنْزِلْ عَلَيْنَا الْغَيْثَ وَاجْعَلْ مَا أَنْزَلْتَ عَلَيْنَا قُوَّةً وَبَلَاغًا إِلَى حِيْنٍ

محتاج ہیں ہم پر مینہ برسا اور بنا دے جو چیز اتارے تو ہم پر قوت اور کفایت کچھ عرصہ تک

ثُمَّ رَفَعَ يَدَيْهِ فَلَمْ يَزَلْ حَتّٰى رُئِيَ بَيَاضُ إِبْطَيْهِ ثُمَّ حَوَّلَ إِلَى النَّاسِ ظَهْرَهٗ

پھر آپ نے اپنے ہاتھ مبارک اٹھائے اور انکو اٹھائے رکھا یہاں تک کہ آپ کی بغلوں کی سفیدی نظر آنے لگی پھر اپنی لوگوں کی طرف پیٹھ پھیر دی

وَقَلَبَ رِدَاءَهٗ وَهُوَ رَافِعٌ يَدَيْهِ ثُمَّ أَقْبَلَ عَلَى النَّاسِ وَنَزَلَ وَصَلّٰى رَكْعَتَيْنِ

اور اپنی چادر الٹ دی اور آپ ہاتھ اٹھائے ہوئے تھے پھر لوگوں پر متوجہ ہوئے اور (منبر سے) نیچے اترے اور دو رکعت نماز پڑھی

فَأَنْشَأَ اللّٰهُ سُبْحَانَهٗ وَتَعَالٰى سَحَابَةً فَرَعَدَتْ وَبَرَقَتْ ثُمَّ أَمْطَرَتْ رَوَاهُ

پھر اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے ایک بدلی ظاہر کی پھر وہ گرجی اور چمکی اور برسی روایت کیا اسے

أَبُوْ دَاؤُدَ وَقَالَ غَرِيْبٌ وَإِسْنَادُهٗ جَيِّدٌ وَقِصَّةُ التَّحْوِيْلِ فِي الصَّحِيْحِ مِنْ

ابوداؤد نے اور غریب کہا اور اسناد اسکی اچھی ہے اور چادر پھیرنے کا قصہ سلہ صحیح (بخاری) میں

حَدِيْثِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ زَيْدٍ وَفِيْهِ فَتَوَجَّهَ إِلَى الْقِبْلَةِ يَدْعُوْ ثُمَّ صَلّٰى رَكْعَتَيْنِ

عبد اللہ بن زید کی حدیث سے مروی ہے اور اس حدیث میں (یوں) ہے پھر قبلہ کو متوجہ ہو کر دعا مانگنے لگے پھر بعد اسکے دو رکعت

جَهَرَ فِيْهِمَا بِالْقِرَاءَةِ وَلِلدَّارَقُطْنِيِّ مِنْ مُرْسَلِ أَبِيْ جَعْفَرٍ الْبَاقِرِ

نماز بلند قرأت سے پڑھی اور دارقطنی میں ابوجعفر باقر کی مرسل حدیث میں (یوں) ہے اور

حَوَّلَ رِدَاءَهٗ لِيَتَحَوَّلَ الْقَحْطُ وَعَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ أَنَّ رَجُلًا

اپنی چادر کو پھیر دیا تا کہ قحط بدل جاوے اور انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ ایک مرد

دَخَلَ الْمَسْجِدَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَالنَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ قَائِمٌ يَخْطُبُ فَقَالَ

مسجد میں داخل ہوا جمعہ کے دن اور نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کھڑے ہو کر خطبہ پڑھ رہے تھے پس اس

يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ هَلَكَتِ الْأَمْوَالُ وَانْقَطَعَتِ

شخص نے کہا یا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم مال ہلاک ہوگئے اور راستے

السُّبُلُ فَادْعُ اللّٰهَ عَزَّ وَجَلَّ يُغِيْثُنَا فَرَفَعَ يَدَيْهِ ثُمَّ قَالَ اللّٰهُمَّ أَغِثْنَا فَذَكَرَ

بند ہوگئے سو آپ اللہ تعالیٰ سے دعا کریں کہ ہم پر بارش بھیجے تو آپ نے اپنے ہاتھ اٹھائے پھر کہا اے خداوند ہماری فریاد کو پہنچ آخر

الْحَدِيْثَ وَفِيْهِ الدُّعَاءُ بِإِمْسَاكِهَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى

حدیث تک اور اسی میں دعا بھی ہے ساتھ بند کرنے اسکے کے یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے انس رضی اللہ تعالیٰ

عَنْهُ أَنَّ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ كَانَ إِذَا قُحِطُوْا يَسْتَسْقِيْ بِالْعَبَّاسِ بْنِ

عنہ سے کہ عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا دستور تھا کہ جب قحط سالی ہو جاتی تو عباس بن عبد المطلب کی طفیل

عَبْدِ الْمُطَّلِبِ وَقَالَ اللّٰهُمَّ إِنَّا كُنَّا نَسْتَسْقِيْ إِلَيْكَ بِنَبِيِّنَا فَتَسْقِيْنَا

مینہ مانگتے سلہ اور فرماتے اے اللہ (آگے) ہم تجھ سے اپنے نبی کے وسیلہ سے مینہ مانگتے تھے پس تو ہم پر مینہ برساتا تھا

وَإِنَّا نَتَوَسَّلُ إِلَيْكَ بِعَمِّ نَبِيِّنَا فَاسْقِنَا فَيُسْقَوْنَ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ

اور اب ہم تیرے پاس اپنے نبی کے چچا کا وسیلہ لاتے ہیں تو ہم پر بارش برسا پھر لوگ بارش برسائے جاتے روایت کیا اسے بخاری نے اور

پھر چادر الٹی سو قت کہ سامنے ہوئے قبلے کے سلہ ۹۲ سے معلوم ہوا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے استسقا کیلئے صرف دعا کی اور اسکے پیچھے کوئی نماز نہیں پڑھی سو اسیواسطے امام ابو حنیفہؒ نے کہا ہے کہ سنت استسقا صرف دعا کرنے سے ادا ہو جاتی ہے۔ ورنہ وہ نماز پڑھنے کو ناجائز نہیں کہتے تھے بلکہ انکا مطلب یہ تھا کہ سنت استسقا نماز پڑھنے اور صرف دعا کرنے یعنی دونوں وجہ سے ادا ہو جاتی ہے سفر السعادۃ میں لکھا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے استسقا طلب باران چھ صورتوں کے ساتھ کیا ہے اول یہ کہ استسقا کیلئے آپ عیدگاہ میں تشریف لائے اور لوگوں کو دو رکعت نماز پڑھائی اور انکو خطبہ اور وعظ سنایا دوم یہ کہ جمعہ کے روز خطبے کے درمیان مینہ کے لئے دعا کی۔ سوم یہ کہ حضرت منبر پر بیٹھے اور استسقا کی دعا کی اور اس وقت کوئی خطبہ نہیں پڑھا اور نہ ہی یہ جمعہ کا روز تھا یہ واقعہ بھی مدینہ منورہ کا ہے۔ چہارم یہ کہ ایک روز آپ مسجد میں بیٹھے بارش کیلئے ہاتھ اٹھا کر دعا کی پنجم یہ کہ دعا و تضرع مسجد کے دروازہ سے پہلو دور کے مقام احجار الزیت میں آپ نے بارش کیلئے دعا کی ششم یہ کہ بعض غزوات میں جبکہ مشرکوں نے پانی پر قبضہ کر لیا اور پانی نہ ملنے کی وجہ سے تکلیف ہوئی تو آپ نے بارش کیلئے دعا کی اور آپنے جب کبھی بارش کیلئے دعا کی تو حق تعالیٰ نے اپنے فضل وکرم سے بارانِ رحمت کو نازل فرمایا سلہ

مراد یہیں سے اس بات یہ کہ ... مستدل ہو بعض ... ہونے کے ساتھ پڑھنی چاہیے اور بیان ہے حضرت عباس رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی فضیلت اور حضرت عمرؓ کی ... اور ... حضرت ... سے عذ ... کے حق شناس تھے۔

أنس رضي الله تعالى عنه قال أصابنا ونحن مع رسول الله صلى الله
انس رضی اللہ تعالی عنہ سے مروی ہے انہوں نے کہا پہونچا ہم کو اور ہم ساتھ رسول اللہ صلے اللہ

عليه وسلم مطر فحسر ثوبه حتى أصابه من المطر وقال إنه حديث
علیہ وسلم کے تھے مینہ تو آپ نے اپنا کپڑا اتار دیا یہاں تک کہ آپ کو بارش پہونچی اور فرمایا کہ یہ اپنے رب سے ابھی

عهد بربه رواه مسلم وعن عائشة رضي الله تعالى عنها أن النبي
آیا ہے سلہ روایت کیا اسے مسلم نے اور عائشہ رضی اللہ تعالے عنہا سے مروی ہے کہ جب نبی

صلى الله عليه وآله وسلم كان إذا رأى المطر قال اللهم صيبا نافعا
صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم مینہ (یعنی بادل) کو دیکھتے تو فرماتے اے اللہ نفع دینے والا مینہ بھیج

أخرجاه وعن سعد رضي الله تعالى عنه أن النبي صلى الله عليه وآله وسلم
نقل کیا اسے بخاری و مسلم نے سلہ اور سعد رضی اللہ تعالی عنہ سے مروی ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

دعا في الاستسقاء اللهم جللنا سحابا كثيفا قصيفا دلوقا ضحوكا
استسقاء میں (اسطرح) دعا مانگی اے اللہ ڈھانپ لے ہم کو بادل سے جو گاڑھا ہو خوب گرجنے والا جلدی برسنے والا چمکتی بجلی والا کہ

تمطرنا منه رذاذا قطقطا سجلا يا ذا الجلال والإكرام رواه أبو
مینہ برسائے تو ہم پر اس سے نرم نرم چھوٹی چھوٹی بوندوں والا بہت پانی والا اے صاحب بزرگی اور عزت کے روایت کیا اسے ابو

عوانة في صحيحه وعن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه أن رسول الله
عوانہ نے اپنی صحیح میں ۔ اور ابو ہریرہ رضی اللہ تعالی عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ

صلى الله عليه وسلم قال خرج سليمان عليه السلام يستسقي فرأى نملة
صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سلیمان علیہ السلام پانی مانگنے کے لیے باہر تشریف لے گئے تو دیکھا ایک چیونٹی کو کہ

مستلقية على ظهرها رافعة قوائمها إلى السماء تقول اللهم إنا خلق
اپنی پیٹھ پر لیٹی ہوئی پاؤں کو آسمان کی طرف اٹھائے ہوئے تھی اور کہتی تھی اے خدا ہم ایک مخلوق ہیں

من خلقك ليس بنا غنى عن سقياك فقال ارجعوا فقد سقيتم بدعوة
تیری خلقت میں سے ہم بے پروا نہیں تیرے پانی پلانے سے تو سلیمان نے لوگوں کو فرمایا کہ لوٹ چلو کہ تم اپنے غیر کی دعا سے پانی برسائے

غيركم رواه أحمد وصححه الحاكم وعن أنس رضي الله تعالى عنه أن النبي
گئے روایت اسے احمد نے اور صحیح کہا اسے حاکم نے ۔ اور انس رضی اللہ تعالی عنہ سے مروی ہے کہ نبی

صلى الله عليه وآله وسلم استسقى فأشار بظهر كفيه إلى السماء أخرجه مسلم
صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بارش کے واسطے دعا کی سو اپنے ہاتھوں کی پیٹھ سے آسمان کی طرف اشارہ کیا سلہ نقل کیا اسے مسلم نے

## باب اللباس

باب لباس کے بیان میں ہے

عن أبي عامر الأشعري رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله
روایت ہے ابو عامر اشعری رضی اللہ تعالی عنہ سے انہوں نے کہا فرمایا رسول اللہ

بقیہ ۹ سلہ یعنی یہ باراں عالم قدس اور طہارت سے نازل ہوئی ہیں اور اس عالم کثیف کے اجزا کے ساتھ ابھی آلودہ نہیں ہوئیں بعض علما نے کہا ہے مطلب یہ ہے کہ کسی گنہگار کا ہاتھ ان کو نہیں لگا اور ابھی تک ایسی جگہ پر نہیں پڑیں جسمیں لوگ گناہ کرتے ہیں۔ اس حدیث میں امت کو خیر و برکت کی چیزوں سے تبرک حاصل کرنیکی ترغیب ہے ۱۲

سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ استسقا کیلئے چارپائے جانوروں کا ساتھ لیجانا بھی مستحسن و مستحب ہے ۱۲

سلہ علما نے کہا ہے کہ جب کسی نعمت کے حاصل ہونے کے لیے دعا کی جائے تو مستحب یہ ہے کہ ہتھیلیوں کو آسمان کی طرف کیا جائے اور جب کسی فتنے اور بلا کے دفع کرنے کے لیے دعا کی جاوے تو ہاتھوں کی پشت کو آسمان کیطرف کرنا چاہیے جس میں یہ اشارہ ہے کہ اللہ تعالی اس فتنے اور بلا کی آگ کو بجھا دے اور اسکے غلبے اور قوت کو پست فرما دے۔ طیبی نے کہا کہ ہاتھوں کی پشت کو آسمان کی طرف کرنے میں حالت کے تبدیل ہونے کے لیے نیک فال ہے جیسا کہ چادر کے الٹانے میں بھی یہی اشارہ ہے ۔ اور نیز اسمیں یہ اشارہ ہے کہ اللہ تعالی بادلوں کے منہ کو زمین کیطرف کر دے اور وہ اسکے حکم سے زمین پر پانی برساوے ۔ خلاد بن سائب سے مروی ہے کہ جب آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم دعا کرتے تو ہتھیلیوں کو آسمان کیطرف کرتے اور جب کسی مصیبت سے پناہ مانگتے تو ہاتھوں کی پشت کو آسمان کیطرف کرتے تھے اور بارش کیلئے دعا کرنیکے وقت ہاتھوں کی پشت کو اسلیئے آسمان کیطرف کیا جاتا ہے کہ اللہ تعالی بلا کو دور فرماوے ۱۲

سلہ قولہ خز کہا ۔۔۔ خز زمانہ سابق میں نام کپڑوں کا تھا کہ بنا ہوا اون اور ابریشم سے لیکن مراد اس جگہ یہ نہیں اسلیے کہ وہ مباح اور حلال ہے ۔۔۔ بعض نے اسکو پہنا ہے اور اوپر اُسکے حمل کی گئی ہے حدیث ابو داؤد کی جو کہ عبداللہ بن سعد سے ہے



صلى الله عليه وآله وسلم ليكونن من أمتي أقوام يستحلون الخز والحرير رواه

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میری امت سے کچھ ایسی قومیں ہوں گی جو حلال کریں گے خز اور ریشمی کپڑوں کو روایت کیا اسے

أبو داود وأصله في البخاري وعن حذيفة رضي الله تعالى عنه

ابو داؤد نے اور اصل اسکی بخاری میں ہے اور حذیفہ رضی اللہ تعالی عنہ سے مروی ہے

قال نهى رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم أن نشرب في آنية

انہوں نے کہا منع کیا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ ہم پیئیں چاندی اور سونے کے

الذهب والفضة وأن نأكل فيها وعن لبس الحرير والديباج و

برتن میں (یا) پیئیں اور یہ کہ کھائیں ان میں اور ریشم اور دیباج کے پہننے سے اور

أن نجلس عليه رواه البخاري وعن عمر رضي الله تعالى عنه قال نهى رسول

اس پر بیٹھنے سے یہ روایت کیا اسے بخاری نے اور عمر رضی اللہ تعالی عنہ سے مروی ہے انہوں نے کہا منع کیا

الله صلى الله عليه وسلم عن لبس الحرير إلا موضع إصبعين أو ثلاث

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ریشم کے پہننے سے سوا دو یا تین یا

أو أربع متفق عليه واللفظ لمسلم وعن أنس رضي الله تعالى عنه أن

چار انگل کے مقدار کے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور عبارت مسلم کی ہے اور انس رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت ہے کہ

النبي صلى الله عليه وسلم رخص لعبد الرحمن بن عوف والزبير في قميص

نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے رخصت دی عبد الرحمن بن عوف اور زبیر کو ریشمی کرتہ

الحرير في سفر من حكة كانت بهما متفق عليه وعن علي بن أبي طالب

پہننے کی سفر میں بسبب کھجلی کے جو ان دونوں کو تھی یہ حدیث متفق علیہ ہے اور علی بن ابی طالب

رضي الله تعالى عنه قال كساني النبي صلى الله عليه وسلم حلة سيراء فخرجت فيها

رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت ہے انہوں نے کہا عطا کیا مجھ کو نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ریشمی جوڑا زرد دھاریوں والا پس میں نکلا

فرأيت الغضب في وجهه فشققتها بين نسائي متفق عليه وهذا

اسکو پہنکر تو آپ کے چہرہ مبارک میں غصہ دیکھا پھر میں نے اسکو پھاڑ کر اپنی عورتوں میں تقسیم کر دیا سلہ یہ حدیث متفق علیہ ہے اور یہ

لفظ مسلم وعن أبي موسى رضي الله تعالى عنه أن رسول الله صلى

عبارت مسلم کی ہے اور ابی موسے رضی اللہ تعالی عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ

الله عليه وسلم قال أحل الذهب والحرير لإناث أمتي وحرم على ذكورهم

وسلم نے فرمایا حلال کیا گیا سونا اور ریشم میری امت کی عورتوں کے لیے اور حرام کیا گیا انکے مردوں پر

رواه أحمد والنسائي والترمذي وصححه وعن عمران بن حصين

روایت کیا اسے احمد اور نسائی اور ترمذی نے اور صحیح کہا اسے ترمذی نے اور عمران بن حصین

رضي الله تعالى عنه أن النبي صلى الله عليه وسلم قال إن الله يحب إذا

رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالی دوست رکھتا ہے جب

اس سے روایت کی ہے باپ سعد سے کہ کہا سعد نے دیکھا میں نے بخارا میں ایک مرد کو سفید خچر پر کہ اوپر اسکے عمامہ تھا خز سیاہ پہنے اور کہتا تھا کہ اسکو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے پہنایا ہے روایت کیا اسکو ترمذی اور نسائی نے اور ذکر کیا اسکو بخاری نے

سلہ ممکن الختام ۵۲ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ ریشمی لباس مردوں کیلیے حرام ہے ۔ البتہ چار انگشت کے برابر کناری وغیرہ جائز اور مباح ہے جیسا کہ حضرت عمر کی روایت سے معلوم ہوتا ہے اسکے علاوہ خاص خاص صورتوں میں علاج کیسبب ۔۔۔ چنانچہ حضرت انس کی روایت میں ہے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے عبد الرحمن بن عوف اور زبیر کو خارش کی وجہ جو جوؤں کی کثرت سے انکے بدن میں پیدا ہو گئی تھیں ریشم کے کرتے پہننے کی اجازت فرمائی بعض علماء نے کہا ہے کہ یہ رخصت صرف سفر کی حالت میں ہے کہ انکو بعض غزوات میں جبکہ انہوں نے جوؤں کی کثرت سے خارش کی شکایت کی تو آپ نے یہ اجازت فرمائی

سلہ ۵۳ عورتوں سے مراد فواطم ہیں اور چند فاطمہ حضرت امیر المومنین رضی اللہ تعالی عنہ کے گھر میں جمع تھیں ایک فاطمہ زہرا بنت نبی صلی اللہ علیہ وسلم دوسری فاطمہ بنت اسد بن ہاشم حضرت علی اور حضرت جعفر اور حضرت عقیل رضی اللہ تعالی عنہم کی والدہ تیسری فاطمہ حضرت حمزہ بن عبد المطلب سید الشہداء کی بیٹی ۔۔۔ بعض نے کہا ہے کہ تیسری فاطمہ بنت عتبہ بن ربیعہ کی تھی لیکن صحیح یہ ہے کہ تیسری فاطمہ حضرت حمزہ کی بیٹی تھی

٩٥ قولہ معصفرین الخ کہا امام شوکانی نے تطبیق دیجاتی ہے درمیان حدیثوں کے اسطرح کہ منع وہ سرخ کپڑا ہے جو کسم کا رنگا ہوا ہو اور مباح وہ سرخ

أنعم على عبد نعمة أن يرى أثر نعمته عليه رواه البيهقي وعن

کہ کسی بندے کو نعمت بخشے یہ کہ اسکا اثر اسپر دیکھا جاوے روایت کیا اسے بیہقی نے اور روایت ہے

علي رضي الله تعالى عنه أن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم نهى عن

علی رضی اللہ تعالی عنہ سے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منع فرمایا

لبس القسي والمعصفر رواه مسلم وعن عبد الله بن عمرو رضي

ریشمین اور کسم کے رنگے ہوئے کپڑوں کے پہننے سے روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور عبد اللہ بن عمرو رضی

الله تعالى عنهما قال رأى علي النبي صلى الله عليه وسلم ثوبين معصفرين

اللہ تعالی عنہما سے روایت ہے انہوں نے کہا دیکھے مجھپر نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دو کپڑے کسم سے رنگے ہوئے

وقال أمك أمرتك بهذا رواه مسلم وعن أسماء بنت أبي بكر رضي

تو آپنے فرمایا کیا تیری ماں نے تجھے ان کے پہننے کا حکم دیا ہے؟ روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور روایت ہے اسماء بنت ابی بکر رضی

الله تعالى عنهما أنها أخرجت جبة رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم

اللہ تعالی عنہما سے کہ نکالا انہوں نے جبہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا

مكفوفة الجيب والكمين والفرجين بالديباج رواه أبو داود وأصله

کہ گریبان لگا یا ہوا تھا اس کی گریباں اور آستینوں اور دونوں چاکوں کو دیباج سے ٥٦ روایت کیا اسے ابو داود نے اور اصل اسکی

في مسلم وزاد كانت عند عائشة رضي الله تعالى عنها حتى قبضت

مسلم میں ہے اور اسمیں اور زیادہ ہے کہ تھا وہ جبہ پاس عائشہ رضی اللہ تعالی عنہا کے یہاں تک کہ وہ فوت ہوئیں

فقبضتها وكان النبي صلى الله عليه وآله وسلم يلبسها فنحن نغسلها للمرضى

پھر میں نے اسکو لے لیا اور تھے نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اسکو پہنا کرتے تو اب ہم اسکو دھویا کرتے ہیں بیماروں کے لیے

نستشفي بها وزاد البخاري في الأدب المفرد وكان يلبسها للوفد والجمعة

شفا حاصل کرنے کو ساتھ اسکے اور زیادہ کی بخاری ادب مفرد میں ٥٧ یہ عبارت اور تھے اسکو پہنا کرتے وفد سے ملنے کو اور جمعہ کو

## كتاب الجنائز

یہ کتاب جنازوں کے بیان میں

عن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه

ابو ہریرہ رضی اللہ تعالے عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ

وآله وسلم أكثروا ذكر هاذم اللذات الموت رواه الترمذي والنسائي

وآلہ وسلم نے لذتوں کے توڑنے والی موت کا بہت ذکر کیا کرو ٥٨ روایت کیا اسے ترمذی اور نسائی نے اور

وصححه ابن حبان وعن أنس رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله

صحیح کہا اسے ابن حبان نے اور انس رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت ہے انہوں نے کہا فرمایا رسول اللہ

صلى الله عليه وآله وسلم لا يتمنين أحدكم الموت لضر نزل به فإن

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کوئی تم میں سے موت کی آرزو نہ کرے سبب کسی تکلیف کے جو اسپر نازل ہوئی ہو ٥٩ اور اگر

ہے جو رنگ نہیں کیا گیا کسم سے ١٢ ٥٦ قولہ الدیباج معرب دیبا ہے اور دیبا کاڑھے ریشم کو کہتے ہیں ١٢ ٥٧ قولہ للوفد اس حدیث میں دلیل ہے اوپر اس بات کے کہ مستحب ہے اچھا کپڑا پہننا بروقت ملاقات کرنے کے کسی ذی عزت سے اور واسطے نماز جمعہ کے ١٢ امام محمد بن اسمٰعیل بخاری کی ایک مستقل کتاب ہے ١٢ ٥٨ موت کے یاد کرنے سے یہ مطلب ہے کہ انسان اس بات کو یاد کرے کہ مجھے ایک دن اس دنیا سے رخصت ہونا ہے اور اپنے اعمال کا بدلہ مجھے ملنے والا ہے ... ہونے کے سبب سے ... اور اپنے گناہوں سے توبہ کرے اور آخرت کی تیاری میں مصروف رہے اور وہ کام ... کرتا رہے جو وہاں کام آئیں ١٢ ٥٩ اس قید سے معلوم ہو کہ دنیاوی مصائب بیماری مفلسی وغیرہ دنیا کی کسی مصیبت کے سبب موت کی آرزو کرنا ... منع ہے کیونکہ ایسی آرزو بے صبری اور تقدیر ہی سے ناخوش ہونے کی علامت ہے اور اللہ تعالے کی محبت اور اس ... کرنا کمال ایمان کا نشان ہے جیسا کہ حدیث میں ہے من احب لقاء الله احب الله لقاءه اور سبطرح دین کے فتنے کے خوف سے موت کی آرزو کرنا ناجائز نہ ممنوع نہیں ١٢

ــه قوله لقنوا موتاكم، الخ مراد اس سے یہ ہے کہ جو قریب جان نکلنے کے ہو اس کے پاس لا الٰہ الا اللہ پڑھا جاوے اور کہا امام شوکانی نے

كان لا بد متمنيا فليقل اللهم أحيني ما كانت الحيوة خيرا لي وتوفني

وہ ہر دو ری ہی موت کی آرزو کرنیوالا ہے تو (یوں) کہے اے اللہ جب تک میرے لیے زندگی بہتر ہے مجھکو زندہ رکھ اور فوت کرے مجھے

إذا كانت الوفاة خيرا لي متفق عليه وعن بريدة رضي الله تعالى عنه

جبکہ مرنا بہتر میرے حق میں یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت

عن النبي صلى الله عليه وآله وسلم قال المؤمن يموت بعرق الجبين

وہ روایت کرتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ آپ نے فرمایا مومن فوت ہوتا ہے پیشانی کے پسینے کے ساتھ

رواه الثلاثة وصححه ابن حبان وعن أبي سعيد وأبي هريرة رضي

روایت کیا اسے تینوں نے اور صحیح کہا اسے ابن حبان نے۔ اور ابو سعید اور ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ

الله تعالى عنهما قالا قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم لقنوا موتاكم

عنہما سے روایت ہے دونوں نے کہا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا تلقین کرو اپنے مرنیوالوں کو

لا إله إلا الله رواه مسلم والأربعة وعن معقل بن يسار رضي الله

لا الٰہ الا اللہ روایت کیا اسے مسلم نے اور چاروں نے۔ اور معقل بن یسار رضی اللہ تعالیٰ

تعالى عنه أن النبي صلى الله عليه وآله وسلم قال اقرءوا على موتاكم

عنہ سے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اپنے مردوں پر سورۂ

يس رواه أبو داود والنسائي وصححه ابن حبان وعن أم سلمة رضي

یٰسین پڑھو روایت کیا اسے ابو داؤد اور نسائی نے اور صحیح کہا اسے ابن حبان نے۔ اور روایت ہے ام سلمہ رضی اللہ

الله تعالى عنها قالت دخل رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم على

تعالیٰ عنہا سے انہوں نے کہا داخل ہوئے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

أبي سلمة وقد شق بصره فأغمضه ثم قال إن الروح إذا قبض تبعه

ابو سلمہ پر اور ان کی آنکھیں کھلی رہتی تھیں پس آپ نے ان کو بند کر دیا پھر فرمایا کہ جب روح قبض ہو جاتی

البصر فضج ناس من أهله فقال لا تدعوا على أنفسكم إلا بخير فإن

ہے اس کے پیچھے نظر جاتی ہے پس لوگوں میں سے بعض نے رونا شروع کیا تو آپ نے فرمایا اپنے لئے اچھی ہی دعا کرو کیونکہ

الملائكة يؤمنون على ما تقولون ثم قال اللهم اغفر لأبي سلمة وارفع

فرشتے آمین کہتے ہیں اس پر جو تم کہتے ہو پھر آپ نے فرمایا اے اللہ ابو سلمہ کو بخش دے اور بلند کر

درجته في المهديين وافسح له في قبره ونور له فيه واخلفه في

درجہ اس کا ہدایت والوں میں اور اس کی قبر میں فراخی اور روشنی کر دے اور تو خلیفہ ہو اس کا اس کے

عقبه رواه مسلم وعن عائشة رضي الله تعالى عنها أن النبي صلى الله

پیچھے رہنے والوں میں روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ

عليه وآله وسلم حين توفي سجي ببرد حبرة متفق عليه وعنها أن أبا بكر

علیہ وآلہ وسلم نے جب وفات پائی آپ کو ایک دھاری دار چادر میں چھپایا گیا یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور اسی سے روایت ہے کہ ابو بکر رضی اللہ عنہ نے

یہ ... دیکھنے والوں کو ... اور اس طرح کھلی رہتی ہیں اور اس سے دیکھنے والوں کو شاید ایک خوف اور دہشت

تلقین شہادتین سے کرنی چاہیے اشہد ان لا الٰہ الا اللہ و اشہد ان محمدا عبدہ و رسولہ کہے تاکہ اقرار توحید اور رسالت دونوں کا ہو جاوے ۱۲ مسک۔ اور ابن ماجہ میں روایت ہے عبد اللہ بن جعفر رضی اللہ عنہ سے کہ کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تلقین کرو اپنے قریب مرگوں کو یہ کلمہ لا الٰہ الا اللہ الحلیم الکریم سبحان اللہ رب العرش العظیم الحمد للہ رب العالمین ۱۲

ــه مردوں پر سورۂ یٰسین پڑھنے سے یہ مطلب ہے کہ جو لوگ قریب الموت ہوں ان کے پاس بیٹھ کر سورۂ یٰسین پڑھو۔ امام احمد نے مسند میں صفوان سے روایت کی ہے کہ میرے مشائخ فرماتے تھے کہ قریب الموت شخص کے پاس سورۂ یٰسین پڑھنے سے اس کے لیے عذاب میں تخفیف ہو جاتی ہے۔ [illegible]

ف ۱ اس حدیث میں دلیل ہے اس امر کی کہ میت کو بوسہ دینا جائز ہے اور مسلمان میت طاہر ہے ۱۲ مسک ف ۲ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ میت بعد مرنے کے قرض کا زیر بار رہتا ہے یہاں تک کہ اس سے کوئی اسکا وارث وغیرہ ادا کرے اور اس میں ترغیب اور تنبیہ ہے اس امر پر کہ مرنے سے پہلے سبکدوشی حاصل کرنی چاہیے جب اس مال کا یہ حال ہے جو حلال مال [illegible] کی رضا سے لیا جاتا ہے تو کیا حال ہوگا جو چوری - فریب اور غصب سے لیا جاوے ۱۲ مسک ف ۳ ظاہر حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ بیری کے پتے پانی میں ملا کر خوب مل کر نہلا دے تا کہ خوب صاف ہو جاوے ۱۲ مسک اختتام ۱۲ ف ۴ اور حدیث میں ہے کہ جب صحابہ میں اختلاف ہوا اور فیصلہ نہ کر سکے تو اللہ تعالے نے ان پر غنودگی مسلط کر دی اور گھر کے گوشہ سے کسی نامعلوم شخص نے ان کو کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کپڑوں میں غسل دو تو انہوں نے آپ کو غسل دیا اور آپ پر قمیص تھی قمیص پر پانی ڈالتے تھے اور [illegible] ساتھ بدن ملتے تھے [illegible] ہاتھوں سے ۱۲ مسک ف ۵ یعنی اگر پانچ بار سے زیادہ نہلانے میں مصلحت اور بھلائی جانو اور اسراف نہ ہو جاوے تو پانچ بار سے زیادہ بھی نہلاؤ مگر تین بار ضرور نہلاؤ چنانچہ آپ نے غسل کا عدد کم سے کم تین مقرر فرمایا ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ تین دفعہ غسل دینا واجب ہے گو [illegible] ایک دفعہ غسل دینے سے بھی [illegible] ادا ہو جاتا ہے ۱۲

قَبَّلَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ بَعْدَ مَوْتِهٖ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ ۝ وَعَنْ أَبِي

بوسہ دیا نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو آپکے فوت ہو جانے کے بعد ف۱ روایت کیا اسے بخاری نے اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ

هُرَيْرَةَ رض عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ نَفْسُ الْمُؤْمِنِ مُعَلَّقَةٌ بِدَيْنِهٖ

سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ فرمایا آپ نے مومن آدمی کی روح اپنے قرض سے لٹکی رہتی

حَتّٰى يُقْضٰى عَنْهُ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِيُّ وَحَسَّنَهٗ ۝ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ

ہے یہاں تک کہ اس کی طرف سے ادا کیا جاوے ف۲ روایت کیا اسے احمد اور ترمذی نے اور حسن کہا اسکو ترمذی نے اور ابن عباس رضی اللہ

رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ فِي الَّذِي سَقَطَ

تعالے عنہما سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اس آدمی کے حق میں جو گر گیا اپنی سواری

عَنْ رَاحِلَتِهٖ فَمَاتَ اغْسِلُوْهُ بِمَاءٍ وَّسِدْرٍ وَّكَفِّنُوْهُ فِي ثَوْبَيْنِ مُتَّفَقٌ

سے پس فوت ہو گیا کہ نہلاؤ اس کو پانی اور بیری کے پتوں سے ف۳ اور دو کپڑوں سے اسکو کفن دو یہ حدیث

عَلَيْهِ ۝ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَتْ لَمَّا أَرَادُوْا غُسْلَ النَّبِيِّ

متفق علیہ ہے اور عائشہ رضی اللہ تعالی عنہا سے روایت ہے فرمایا کہ جب ارادہ کیا صحابہ نے نبی صلے اللہ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ قَالُوْا وَاللّٰهِ مَا نَدْرِيْ نُجَرِّدُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

علیہ وآلہ وسلم کو غسل دینے کا تو بولے اللہ کی قسم ہم نہیں جانتے کہ کپڑے اتاریں ہم رسول اللہ صلے اللہ

عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ كَمَا نُجَرِّدُ مَوْتَانَا أَمْ لَا الْحَدِيْثَ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُوْ دَاوٗدَ

علیہ وآلہ وسلم کے (بدن مبارک سے) جس طرح ہم اپنی میتوں کے کپڑے اتار لیتے ہیں یا نہ آخر حدیث تک ف۴ روایت کیا اسے احمد اور ابو داود نے

وَعَنْ أُمِّ عَطِيَّةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَتْ دَخَلَ عَلَيْنَا النَّبِيُّ صَلَّى

اور ام عطیہ رضی اللہ تعالے عنہا سے روایت ہے انہوں نے کہا داخل ہوئے ہمپر نبی صلے اللہ

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ وَنَحْنُ نَغْسِلُ ابْنَتَهٗ فَقَالَ اغْسِلْنَهَا ثَلَاثًا أَوْ خَمْسًا

علیہ وآلہ وسلم اور ہم آپکی صاحبزادی کو نہلا رہی تھیں تو آپ نے فرمایا نہلاؤ اسے تین بار یا پانچ بار ف۵

أَوْ أَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ إِنْ رَأَيْتُنَّ ذٰلِكَ بِمَاءٍ وَّسِدْرٍ وَّاجْعَلْنَ فِي الْآخِرَةِ كَافُوْرًا

یا زیادہ اس سے اگر مناسب جانو پانی اور بیری کے پتوں سے اور آخر میں کافور

أَوْ شَيْئًا مِّنْ كَافُوْرٍ فَلَمَّا فَرَغْنَا آذَنَّاهُ فَأَلْقٰى إِلَيْنَا حِقْوَهٗ فَقَالَ أَشْعِرْنَهَا إِيَّاهُ

یا (فرمایا) تھوڑا سا کافور پھر جب ہم نہلا چکیں تو ہم نے آپ کو خبر دی تو آپ نے اپنا تہبند ہماری طرف ڈال دیا اور فرمایا [illegible]

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِي رِوَايَةٍ ابْدَأْنَ بِمَيَامِنِهَا وَمَوَاضِعِ الْوُضُوْءِ مِنْهَا وَفِي

یہ حدیث متفق علیہ ہے اور ایک روایت میں (یوں) ہے کہ (غسل میں) انکی داہنی جانب سے اور وضو کی جگہوں سے شروع کرو اور

لِلْبُخَارِيِّ فَضَفَرْنَا شَعْرَهَا ثَلَاثَةَ قُرُوْنٍ فَأَلْقَيْنَاهَا خَلْفَهَا ۝ وَعَنْ عَائِشَةَ

بخاری کے ایک لفظ میں (یوں) ہے پھر ہم نے اسکے بالوں کی تین چوٹیاں کر دیں اور ان کو پیچھے ڈال دیا اور عائشہ

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَتْ كُفِّنَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ

رضی اللہ تعالے عنہا سے روایت ہے کہا کہ کفن دیے گئے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

ثلثة اثواب بيض سحولية من كرسف ليس فيها قميص ولا عمامة

تین سفید کپڑوں میں سحول جو سحول کے بنے ہوئے (اور) روئی کے تھے نہ ان میں کرتہ تھا اور نہ پگڑی تھی

متفق عليه وعن ابن عمر رضي الله تعالى عنهما قال لما توفي عبد

یہ حدیث متفق علیہ ہے اور ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے انہوں نے کہا جب مرا عبد اللہ

الله بن ابي جاء ابنه الى رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم فقال

بن ابی تو اس کا بیٹا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آیا اور کہا

اعطني قميصك اكفنه فيه فاعطاه متفق عليه وعن ابن عباس

اپنا کرتہ مجھ کو دیجیے اس میں اسے کفن دوں تو آپ نے اسے کرتہ دیدیا یہ حدیث متفق علیہ ہے اور ابن عباس

رضي الله تعالى عنهما ان النبي صلى الله عليه وآله وسلم قال البسوا من

رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا پہنا کرو تم اپنے

ثيابكم البيض فانها من خير ثيابكم وكفنوا فيها موتاكم رواه الخمسة

کپڑوں میں سے سفید کپڑوں کو اس لیے کہ وہ تمہارے اچھے کپڑوں میں سے ہیں اور انہیں میں اپنے مردوں کو کفن دیا کرو روایت کیا

الا النسائي وصححه الترمذي وعن جابر رضي الله تعالى عنه

سوائے نسائی کے اور صحیح کہا اسے ترمذی نے اور روایت ہے جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے

قال قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم اذا كفن احدكم اخاه

کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب کوئی تم میں سے کفن پہنائے بھائی اپنے کو

فليحسن كفنه رواه مسلم وعنه رض كان النبي صلى الله عليه وآله

تو چاہیے کہ اسے اچھا کفن پہنائے روایت کیا اسے مسلم نے اور اسی سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

وسلم يجمع بين الرجلين من قتلى احد في ثوب واحد ثم يقول ايهم

احد کے شہیدوں کو ایک کپڑے میں دو آدمیوں کو ملا کر دفن کرتے تھے پھر آپ فرماتے کس کو

اكثر اخذا للقرآن فيقدمه في اللحد ولم يغسلوا ولم يصل عليهم

ان میں سے زیادہ قرآن یاد ہے پھر اس کو لحد میں آگے کرتے اور ان کو غسل نہ دیا گیا اور نہ آپ نے ان کا جنازہ پڑھا

رواه البخاري وعن علي رضي الله تعالى عنه قال سمعت النبي صلى الله

روایت کیا اسے بخاری نے اور علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انہوں نے کہا سنا میں نے رسول اللہ صلے اللہ

عليه وآله وسلم يقول لا تغالوا في الكفن فانه يسلب سريعا رواه ابو

علیہ وآلہ وسلم سے کہ آپ فرماتے تھے کفن کو بیش قیمت نہ کرو اس لیے کہ وہ بہت جلدی چھینا جاتا ہے روایت کیا اسے ابو

داود وعن عائشة رضي الله تعالى عنها ان النبي صلى الله عليه وسلم قال

داؤد نے اور روایت ہے عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کو ارشاد فرمایا

لها لو مت قبلي فغسلتك الحديث رواه احمد وابن ماجه وصححه ابن حبان

کہ اگر تو مجھ سے پہلے فوت ہو تو میں خود ہی تجھ کو نہلاؤں آخر حدیث تک روایت کیا اسے احمد اور ابن ماجہ نے اور صحیح کہا اسے ابن حبان نے

---

۱؎ قولہ ثلثۃ اثواب مراد تین کپڑوں سے ازار اور چادر اور لفافہ ہے ۱۲ اسکا الختام ۲؎ قولہ سحولیۃ سحول ایک گاؤں کا نام ہے یمن کے ملک میں ۱۲ ۳؎ بعض متاخرین نے پگڑی کو اشراف کے لیے مستحسن کہا ہے سو وہ بدعت ہے سنت کے خلاف ۱۲ مسک ۴؎ یا بدلہ اسکا بدلہ دیا جو اس نے حضرت کے چچا عباس کو بدر کے دن اپنا کپڑا دیا تھا تاکہ منافق کا کوئی احسان باقی نہ رہے جس کا بدلہ نہ دیا ہو ۱۲ مسک ۵؎ یعنی جلد کا پرانا اور خراب ہو جاتا ہے پس مہنگا اور نفیس کپڑا پہننے سے کیا فائدہ ۱۲ مسک ۶؎ صحیح فغسلتک ہے بجائے فا کے لام کے ساتھ ۱۲ مسک

سلہ اس حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ جائز ہے کہ مرد اپنی بی بی کو غسل دے جیسے کہ ایک حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ عورت کو جائز ہے کہ عورت اپنے خاوند کو غسل دے ۱۲ مسک

وعن أسماء بنت عميس رضي الله تعالى عنها أن فاطمة رضي الله تعالى

اور روایت ہے اسماء بنت عمیس رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کہ فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ

عنها أوصت أن يغسلها علي رضي الله تعالى عنه رواه الدارقطني وعن

عنہا نے وصیت کی کہ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہی ان کو غسل دیں سلہ روایت کیا اسے دارقطنی نے اور روایت ہے

بريدة في قصة الغامدية التي أمر النبي صلى الله عليه وآله وسلم برجمها

بریدہ رضی سے غامدیہ کے قصہ میں جس کے لیے حکم دیا نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے رجم کرنے کا

في الزناء قال ثم أمر بها فصلي عليها ودفنت رواه مسلم وعن جابر

(زنا کی حد) میں راوی کہتا ہے پھر آپ نے حکم دیا تو اس پر نماز جنازہ پڑھی گئی اور دفن کی گئی روایت کیا اسے مسلم نے اور جابر رضی

رضي الله تعالى عنه قال أتي النبي صلى الله عليه وآله وسلم برجل قتل

رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہا کہ لایا گیا پاس نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ایک مرد جس نے اپنے

نفسه بمشاقص فلم يصل عليه رواه مسلم وعن أبي هريرة رضي الله

آپ کو تیر سے مار ڈالا تھا تو اس پر آپ نے نماز جنازہ کی نہ پڑھی روایت کیا اسے مسلم نے اور ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے

تعالى عنه في قصة المرأة التي كانت تقم المسجد فسأل عنها النبي صلى

اس عورت کے قصہ میں روایت ہے جو مسجد میں جھاڑو دیا کرتی تھی (دیکھ پر بسبب نظر نہ آنے کے) نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

الله عليه وآله وسلم فقالوا ماتت فقال أفلا كنتم آذنتموني فكأنهم صغروا

اس کا حال پوچھا تو صحابیوں نے عرض کیا کہ وہ فوت ہو گئی ہے آپ نے فرمایا کیا تم سے یہ نہ ہو سکا کہ مجھ کو خبر دیتے گویا انہوں نے اسے حقیر سمجھا

أمرها فقال دلوني على قبرها فدلوه فصلى عليها متفق عليه وزاد مسلم

حقیر سمجھا سلہ تو آپ نے فرمایا مجھ کو اس کی قبر بتلاؤ پھر صحابہ نے آپ کو (قبر) بتلائی تو آپ نے اس پر جنازہ پڑھا یہ حدیث متفق علیہ ہے اور مسلم (یہ عبارت)

ثم قال إن هذه القبور مملوءة ظلمة على أهلها وإن الله ينورها لهم

پھر آپ نے فرمایا کہ یہ قبریں اندھیروں سے پر ہوتی ہیں اوپر اہل اپنے کے اور اللہ تعالیٰ انکے لیے میری نماز سے قبروں کو

بصلاتي عليهم وعن حذيفة رضي الله تعالى عنه أن النبي صلى الله

روشن کر دیتا ہے اپنی اور روایت ہے حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ نبی صلے اللہ علیہ

عليه وآله وسلم كان ينهى عن النعي رواه أحمد والترمذي وحسنه و

وآلہ وسلم منع فرماتے تھے موت کی خبر دینے سے سلہ روایت کیا اسے احمد اور ترمذی نے اور حسن کہا اسے ترمذی نے اور

عن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه أن النبي صلى الله عليه وآله وسلم نعى

روایت ہے ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نجاشی کے

النجاشي في اليوم الذي مات فيه وخرج بهم إلى المصلى فصف بهم و

فوت ہونے کی خبر دی اس دن میں جس میں اس کا انتقال ہوا اور عیدگاہ میں صحابیوں کے ساتھ باہر گئے پھر آپ نے صفیں بنائیں اور

كبر عليه أربعا متفق عليه وعن ابن عباس رضي الله تعالى عنهما قال

چار تکبیریں اس پر کہیں یہ حدیث متفق علیہ ہے اور ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہا

سلہ نفظ فصلی صحیح مسلم کی اکثر روایات کے نزدیک صاد اور لام کی فتحہ کے ساتھ بصیغہ معلوم ہے اور اس صورت میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بذات خود عورت غامدیہ کا جنازہ پڑھا اور ابو داود اور ابن ابی شیبہ اور طبرانی کی روایت بضم صاد و کسر لام بصیغہ مجہول ہے اور ابو داود کی ایک روایت میں ولم یصل علیہا کے ساتھ تصریح ہے یہ روایات دلالت کرتی ہیں آپ کے جنازہ نہ پڑھنے پر لہٰذا ائمہ نے صلوٰۃ علی المحدود میں اختلاف کیا ہے امام مالک کے نزدیک مکروہ اور امام احمد کے نزدیک امام اور اہل فضل کو نہ پڑھنا چاہیے اور امام ابو حنیفہ رح اور امام شافعی کے پڑھنا چاہیے ۱۲

سلہ قولہ صغروا امرہا الخ اس خیال سے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اس کی وجہ سے تکلیف ہوگی اور حقیقت میں صحیح یہ کہ آپ کی تعظیم اور تکریم ملحوظ اور منظور تھی ۱۲

سلہ یعنے نعی ممنوع وہ ہے کہ کسی کو بھیجیں بازاروں میں اور دروازہ بدروازہ محلہ بمحلہ گاؤں بگاؤں یا بلند مقام پر کھڑا ہو کر پکارے کہ فلاں سردار مر گیا ہے۔ جاہلیت میں نعی کا دستور تھا منع ہے کہ ہیں قرابت وغیرہ صلحا کو خبر کردیں تاکہ جنازہ میں شامل ہو سکیں ۱۲ مسک الختام

۱ یہ حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ مسلمان کی شفاعت مسلمان کے حق میں اللہ تعالیٰ کے نزدیک مقبول ہے ۱۲ مسک ۲ اس مسئلہ میں علماء کا اختلاف ہے صحیح قوی تر اور ظاہر موافق حدیث یہ ہے جائز ہے بلا کراہت ۱۲ مسک الختام ۱۲ ۱۲ ۱۲ ۱۲ ۱۲

سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ مَا مِنْ رَجُلٍ مُسْلِمٍ يَمُوتُ فَيَقُومُ

سنا میں نے نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ فرماتے تھے کوئی ایسا مسلمان نہیں کہ فوت ہو پس کھڑے ہوں

عَلَى جَنَازَتِهِ أَرْبَعُونَ رَجُلًا لَا يُشْرِكُونَ بِاللهِ شَيْئًا إِلَّا شَفَّعَهُمُ اللهُ فِيهِ

اسکے جنازہ پر ایسے چالیس شخص جو اللہ تعالیٰ کے ساتھ کسی چیز کو شریک نہ کرتے ہوں مگر قبول کرتا ہے اللہ تعالیٰ ان کی شفاعت اس کے حق میں

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ صَلَّيْتُ

روایت کیا اسے مسلم نے اور روایت ہے سمرہ بن جندب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا نماز پڑھی میں نے

وَرَاءَ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ عَلَى امْرَأَةٍ مَاتَتْ فِي نِفَاسِهَا فَقَامَ وَسْطَهَا

پیچھے نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ایسی عورت پر جو مر گئی تھی اپنے نفاس میں تو آپ اسکے کمر کے برابر کھڑے ہوئے

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهَا قَالَتْ وَاللهِ لَقَدْ صَلَّى رَسُولُ

یہ حدیث متفق علیہ ہے اور روایت ہے عائشہ رضی اللہ عنہا سے کہا اللہ تعالیٰ کی قسم نماز پڑھی رسول

اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ عَلَى ابْنَيْ بَيْضَاءَ فِي الْمَسْجِدِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ

اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بیضا کے دونوں بیٹوں پر مسجد میں ۵ روایت کیا اسے مسلم نے اور روایت ہے

عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ أَبِي لَيْلَى قَالَ كَانَ زَيْدُ بْنُ أَرْقَمَ يُكَبِّرُ عَلَى جَنَائِزِنَا أَرْبَعًا

عبدالرحمن بن ابی لیلے سے کہا زید بن ارقم ہمارے جنازوں پر چار تکبیریں کہتے تھے

وَأَنَّهُ كَبَّرَ عَلَى جَنَازَةٍ خَمْسًا فَسَأَلْتُهُ فَقَالَ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَ

اور انہوں نے ایک جنازہ پر پانچ تکبیریں کہیں پھر میں نے ان سے پوچھا تو انہوں نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و

آلِهِ وَسَلَّمَ يُكَبِّرُهَا رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالْأَرْبَعَةُ وَعَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى

آلہ وسلم (پانچ تکبیریں بھی) کہتے تھے روایت کیا اسے مسلم نے اور چاروں نے اور روایت ہے علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے

عَنْهُ أَنَّهُ كَبَّرَ عَلَى سَهْلِ بْنِ حُنَيْفٍ سِتًّا وَقَالَ إِنَّهُ بَدْرِيٌّ رَوَاهُ سَعِيدُ بْنُ

کہ انہوں نے سہل بن حنیف پر چھ تکبیریں کہیں اور فرمایا کہ یہ بدری ہے روایت کیا اسے سعید بن

مَنْصُورٍ وَأَصْلُهُ فِي الْبُخَارِيِّ وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ كَانَ

منصور نے اور اسکی اصل بخاری میں ہے اور جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انہوں نے کہا

رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يُكَبِّرُ عَلَى جَنَائِزِنَا أَرْبَعًا وَيَقْرَأُ بِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ہمارے جنازوں پر چار تکبیریں کہتے تھے اور پہلی تکبیر میں سورۃ فاتحہ

فِي التَّكْبِيرَةِ الْأُولَى رَوَاهُ الشَّافِعِيُّ بِإِسْنَادٍ ضَعِيفٍ وَعَنْ طَلْحَةَ بْنِ عَبْدِ اللهِ

پڑھتے تھے روایت کیا اسے شافعی نے ضعیف اسناد سے اور طلحہ بن عبد اللہ

بْنِ عَوْفٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ صَلَّيْتُ خَلْفَ ابْنِ عَبَّاسٍ عَلَى جَنَازَةٍ فَقَرَأَ

بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہا میں نے ابن عباس کے پیچھے ایک جنازہ پر نماز پڑھی تو انہوں نے

فَاتِحَةَ الْكِتَابِ فَقَالَ لِتَعْلَمُوا أَنَّهَا سُنَّةٌ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ عَوْفِ بْنِ

سورۃ فاتحہ پڑھی اور فرمایا اس کو میں نے اس لیے پڑھا ہے تاکہ تم جان لو کہ یہ بھی سنت ہے روایت کیا اسے بخاری نے اور روایت ہے

۳ یہ حدیث دلیل ہے قرات فاتحہ کے وجوب پر نماز جنازہ میں کیونکہ سنت سے مراد پیغمبر صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا طریق مألوف ہے اور گئے شافعی احمد وغیرہما سلف خلف سے اسکے وجوب کی طرف اور بعض عدم مشروعیت کے قائل ہیں اور دلیل انکی حدیث عبد اللہ بن مسعود کی ہے لم یوقت لنا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم قراءۃ فاتحۃ الکتاب فی صلوۃ الجنازۃ بل قال کبر اذا کبر الامام واختر من اطیب الکلام ما شئت لیکن انتصار نے اس حدیث کو کسی کتاب کی طرف منسوب نہیں کیا تاکہ صحت حدیث عدم صحت سے معلوم ہو علاوہ بریں قول صحابی ہے اور وہ نافی ہے اور ابن عباس مثبت پس مثبت مقدم ہوگا نافی پر اور نیز ابن منذر نے ابن مسعود رض سے قرات فاتحۃ الکتاب فی صلوۃ الجنازہ کی مشروعیت نقل کی ہے۔ کذا فی مسک الختام ۱۲ ۱۲

ف یہ تمثیل ہے واسطے عظمت فضل اور ثواب کے اور پوری روایت یوں ہے اور جو شخص جنازہ پڑھ کر دفن کرنے سے پہلے چلا آوے وہ ایک قیراط اجر لے کر پھر آیا یعنی اس کا اجر دفن ہونے تک پھرنے والے سے کم ہے۔ اس حدیث کو بارہ صحابیوں نے روایت کیا ہے اور نسائی

مَنْ شَهِدَ الْجَنَازَةَ حَتَّى يُصَلَّى عَلَيْهَا فَلَهُ قِيرَاطٌ وَمَنْ شَهِدَهَا حَتَّى تُدْفَنَ

جو حاضر رہے جنازہ کے یہاں تک کہ نماز پڑھی جاوے اور اس کے تو اس کے لیے ثواب ہے ایک قیراط اور جو دفن ہونے تک حاضر رہے

فَلَهُ قِيرَاطَانِ قِيلَ وَمَا الْقِيرَاطَانِ قَالَ مِثْلُ الْجَبَلَيْنِ الْعَظِيمَيْنِ مُتَّفَقٌ

اس کو دو قیراط ملتے ہیں پوچھا کہ دو قیراط کتنے ہیں آپ نے فرمایا دو بڑے پہاڑوں کے برابر ہیں یہ حدیث متفق علیہ

عَلَيْهِ وَلِمُسْلِمٍ حَتَّى تُوضَعَ فِي اللَّحْدِ وَلِلْبُخَارِيِّ مَنْ تَبِعَ جَنَازَةَ مُسْلِمٍ إِيمَانًا

اور مسلم کی روایت میں یوں ہے یہاں تک کہ لحد میں رکھا جاوے اور بخاری کی روایت میں یوں ہے جو کسی مسلمان کے جنازہ کے پیچھے چلا ایمان

وَاحْتِسَابًا وَكَانَ مَعَهُ حَتَّى يُصَلَّى عَلَيْهَا وَيُفْرَغَ مِنْ دَفْنِهَا فَإِنَّهُ يَرْجِعُ بِقِيرَاطَيْنِ

اور ثواب کی امید سے اور اس کے ساتھ رہے یہاں تک کہ اس پر جنازہ پڑھا جاوے اور اس کے دفن کرنے سے فراغت حاصل ہو تو وہ ثواب کے دو قیراط

كُلُّ قِيرَاطٍ مِثْلُ جَبَلِ أُحُدٍ وَعَنْ سَالِمٍ عَنْ أَبِيهِ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُ

ہر ایک قیراط احد پہاڑ کی مثل ہوتا ہے اور روایت ہے سالم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ سے

أَنَّهُ رَأَى النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ وَأَبَا بَكْرٍ وَعُمَرَ يَمْشُونَ أَمَامَ

کہ انہوں نے دیکھا نبی صلے اللہ علیہ وسلم اور ابو بکر رض اور عمر رض کو کہ چلتے تھے آگے

الْجَنَازَةِ رَوَاهُ الْخَمْسَةُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَأَعَلَّهُ النَّسَائِيُّ وَطَائِفَةٌ

جنازہ کے روایت کیا اسے پانچوں نے اور صحیح کہا اسے ابن حبان نے اور معلول کیا ہے اسے نسائی نے اور ایک جماعت نے

بِالْإِرْسَالِ وَعَنْ أُمِّ عَطِيَّةَ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهَا قَالَتْ نُهِينَا عَنِ

ساتھ ارسال کے اور روایت ہے ام عطیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے وہ فرماتی ہیں کہ ہم منع کی گئیں

اتِّبَاعِ الْجَنَائِزِ وَلَمْ يُعْزَمْ عَلَيْنَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ أَبِي سَعِيدٍ

جنازے کے پیچھے چلنے سے اور اس امر کی ہمیں تاکید نہیں کی گئی یہ حدیث متفق علیہ ہے اور روایت ہے ابی سعید

رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ

رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب

إِذَا رَأَيْتُمُ الْجَنَازَةَ فَقُومُوا فَمَنْ تَبِعَهَا فَلَا يَجْلِسْ حَتَّى تُوضَعَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَ

دیکھو تم جنازہ کو کھڑے ہو جاؤ اور جو ساتھ ہو جاوے وہ نہ بیٹھے یہاں تک کہ رکھا جاوے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور

عَنْ أَبِي إِسْحَاقَ أَنَّ عَبْدَ اللَّهِ بْنَ يَزِيدَ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُ أَدْخَلَ الْمَيِّتَ

روایت ہے ابی اسحاق سے کہ عبد اللہ بن یزید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے داخل کیا میت کو قبر میں

مِنْ قِبَلِ رِجْلَيِ الْقَبْرِ وَقَالَ هَذَا مِنَ السُّنَّةِ أَخْرَجَهُ أَبُو دَاوُدَ وَعَنِ

پاؤں کی طرف سے اور فرمایا یہ فعل سنت سے ہے نقل کیا اسے ابو داؤد نے اور روایت ہے

ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُمَا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا

ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے وہ روایت کرتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ فرمایا جب

وَضَعْتُمْ مَوْتَاكُمْ فِي الْقُبُورِ فَقُولُوا بِسْمِ اللَّهِ وَعَلَى مِلَّةِ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ

اپنے مردوں کو قبروں میں رکھو تو کہو دفن کرتے ہیں ہم اللہ تعالیٰ کے نام سے اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی

ف اس روایت میں ہے کہ قیراط ... مثل جبل احد کے ہے ... جو شخص جنازہ کے ساتھ رہے یہاں تک کہ دفن کیا جاوے ... پھرنے والے کا اجر دو قیراط ہیں ... ہر قیراط مثل احد پہاڑ کے ... ف جنازہ کے ساتھ جانے والوں کو اس سے آگے یا پیچھے اور دائیں بائیں کی طرف چلنا چاہیے ... اس کے متعلق علماء کے پانچ قول ہیں۔ اول یہ کہ جنازہ کے آگے چلنا افضل ہے ... جمہور علماء اور امام شافعی ... اور امام احمد ... کہ جنازے کے پیچھے چلنا بہتر ہے اور امام ابو حنیفہ ... اور امام اوزاعی کا یہی مذہب ہے ... اور سب اطراف برابر ہیں ... امام ثوری ... اور علماء کی ایک جماعت کا بھی قول ہے۔

ف۱ اس میں دلیل ہے اسپر کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لیے لحد بنائی گئی ۱۰ احمد اور ابن ماجہ نے اسناد حسن سے روایت کیا کہ مدینہ میں دو آدمی تھے ایک لحد بنایا کرتا تھا اور دوسرا شق صحابہ نے دونوں کی طلب میں کسی کو بھیجا اور فرمایا کہ جو نسا پہلے آوے وہ اپنا

عليه وآله وسلم أخرجه أحمد وأبو داود والنسائي وصححه ابن حبان

ملت پر نقل کیا اسے احمد نے اور ابو داود اور نسائی نے اور صحیح کہا اسے ابن حبان نے

وأعله الدارقطني بالوقف وعن عائشة رضي الله تعالى عنها أن

اور معلول کیا اسے دارقطنی نے ساتھ موقوف ہونے کے اور روایت ہے عائشہ رضے اللہ تعالے عنہا سے کہ

رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم قال كسر عظم الميت ككسره حيا

پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا مردہ کی ہڈی توڑنی ایسی ہے جیسے زندہ کی توڑنی

رواه أبو داود بإسناد على شرط مسلم وزاد ابن ماجه من حديث أم سلمة

روایت کیا اسے ابو داود نے ایسی اسناد سے جو مسلم کی شرط پر ہے اور ابن ماجہ نے ام سلمہ کی روایت سے (یہ لفظ) زیادہ کیے ہے

في الإثم وعن سعد بن أبي وقاص رضي الله تعالى عنه قال ألحدوا

گناہ میں۔ اور روایت ہے سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالے عنہ سے کہ (انہوں نے اپنی بیماری میں) کہ میرے لیے لحد

لي لحدا وانصبوا على اللبن نصبا كما صنع برسول الله صلى الله عليه

بنانا اور میری لحد پر کچی اینٹیں کھڑی کرنا جیسے کیا گیا تھا ساتھ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ

وآله وسلم رواه مسلم وللبيهقي عن جابر نحوه وزاد ورفع قبره عن الأرض

وسلم کے روایت کیا اسے مسلم نے اور بیہقی میں جابر سے بھی اسی مثل مروی ہے اور اتنا زیادہ ہے اور بلندی کی گئی قبر آپکی زمین سے

قدر شبر وصححه ابن حبان ولمسلم عنه نهى رسول الله صلى الله عليه

مقدار بالشت کے اور صحیح کہا اسے ابن حبان نے اور مسلم میں اسی سے روایت ہے کہ منع کیا رسول اللہ صلے اللہ علیہ

وآله وسلم أن يجصص القبر وأن يقعد عليه وأن يبنى عليه وعن

آلہ وسلم نے قبر کے گچ کرنے سے اور اس پر بیٹھنے سے اور اسپر عمارت کرنے سے اور روایت ہے

عامر بن ربيعة رضي الله تعالى عنه أن النبي صلى الله عليه وآله وسلم

عامر بن ربیعہ رضے اللہ تعالے عنہ سے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

صلى على عثمان بن مظعون وأتى القبر فحثى عليه ثلاث حثيات وهو قائم

جنازہ پڑھا عثمان بن مظعون کا اور (اس کی) قبر پر آئے اور کھڑے کھڑے تین لپیں مٹی کی اس پر ڈالیں

رواه الدارقطني وعن عثمان رضي الله تعالى عنه قال كان رسول

روایت کیا اسے دارقطنی نے اور روایت ہے عثمان رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا کہ تھی عادت رسول

الله صلى الله عليه وآله وسلم إذا فرغ من دفن الميت وقف عليه وقال

اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کہ جب میت کے دفن کرنے سے فارغ ہوتے اسپر ٹھہرتے اور فرماتے

استغفروا لأخيكم وسلوا له التثبيت فإنه الآن يسأل رواه أبو داود

اپنے بھائی کے لیے بخشش مانگو اور اسکے لیے ثابت قدمی کی دعا مانگو اس لیے کہ اب وہ پوچھا جاتا ہے۔ روایت کیا اسے ابو داود نے

وصححه الحاكم وعن ضمرة بن حبيب أحد التابعين قال كانوا

اور صحیح کہا اسے حاکم نے اور روایت ہے ضمرہ بن حبیب سے (جو کہ ایک تابعیوں سے ہے) کہا صحابہ رض کو

کام شروع کرے پس پہلے لحد بنانے والا آیا اور اس میں اسپر بھی دلیل ہے کہ لحد افضل ہے کیونکہ حق سبحانہ وتعالے اپنے حبیب کے لیے وہ کام کہیں پسند فرماویں گے جو افضل نہیں ہے ۱۲

ف۲ بہتر ہے کہ قبر بقدر ایک بالشت کے زمین سے بلند ہو کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی قبر مبارک کی بلندی اسی قدر ہے اور بعض علماء کہتے ہیں کہ کوہان کی شکل پر بنانا مسنون ہے کہ اس کے لیے کئی ایک اخبار وآثار صحیح مروی ہیں۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی قبر مبارک کے بعض دیکھنے والے بیان کرتے ہیں کہ ہم نے آپکی اور حضرت ابوبکر رض اور حضرت عمر رض کی قبروں کو دیکھا کہ وہ مسنم (کوہان نما) تھیں اور بعض کہتے ہیں کہ وہ بقدر ایک بالشت کے زمین سے بلند تھیں جمع ان روایات [illegible] ہے کہ پہلے آپکی قبر مبارک بقدر ایک بالشت کے [illegible] تھی اور ولید بن عبد الملک کے زمانے میں جب روضہ مبارک کی دیوار گر گئی تو اس نے دیوار کی درستی کرائی اور قبر مبارک بشکل کوہان بنوادی ۱۲

ك قوله لا اله الا الله الخ مذہب شافعیہ کا یہ ہے کہ جب قبر میں میت کو دفن کرکے قبر برابر کی جاوے تو اس پر تلقین کی جاوے اور کہا
شامی میں کہ اس حدیث تلقین کے موضوع ہونے میں حدیث کے پہچاننے والوں کے نزدیک شک نہیں فتح ابن ہمام نے کہا ہے کہ سورہ بقرہ ۱۲م ۱۰

یستحبون اذا سوی علی المیت قبره وانصرف الناس عنه ان یقال عند

سمجھا کرتے تھے کہ جب برابر کی جاوے اوپر میت کے قبر اسکی اور واپس ہوویں اس سے لوگ چلے جاویں یہ کہ اس کی قبر کے پاس

قبره یا فلان قل لا اله الا الله ثلث مرات یا فلان قل ربی الله و

کہا جاوے اے فلانے کہہ لا الہ الا اللہ تین بار اے فلانے کہہ اللہ میرا رب ہے اور

دینی الاسلام ونبیی محمد صلی الله علیه وآله وسلم رواه سعید بن

دین میرا اسلام ہے اور محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم میرے نبی ہیں روایت کیا اسے سعید بن

منصور موقوفا وللطبرانی نحوه من حدیث ابی امامة مرفوعا مطولا

منصور نے موقوف سند سے اور طبرانی میں اسکی مثل ابوامامہ کی روایت سے مرفوع یعنی حدیث مروی ہے

وعن بریدة بن الحصیب الاسلمی رضی الله تعالی عنه قال قال رسول

اور روایت ہے بریدہ بن حصیب اسلمی رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا فرمایا رسول

الله صلی الله علیه وآله وسلم کنت نهیتکم عن زیارة القبور فزوروها رواه

اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے میں نے تم کو قبروں کی زیارت سے دیہلے منع کیا تھا سواب تم انکی زیارت کرو روایت کیا اسے

مسلم زاد الترمذی فانها تذکر الآخرة زاد ابن ماجة من حدیث ابن مسعود

مسلم نے اور زیادہ کیا ترمذی نے دیہ لفظ) کیونکہ وہ آخرت کو یاد دلاتی ہیں اور ابن ماجہ نے زیادہ کیا ابن مسعود کی حدیث سے

وتزهد فی الدنیا وعن ابی هریرة رضی الله تعالی عنه ان رسول الله

دیہ لفظ) اور دنیا سے بے رغبت کرتی ہیں ۔ اور روایت ہے ابوہریرہ رضی اللہ تعالے عنہ سے کہ رسول اللہ

صلی الله علیه وآله وسلم لعن زائرات القبور اخرجه الترمذی وصححه

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے لعنت کی زیارت کرنے والیوں پر قبروں کی نقل کیا اسے ترمذی نے اور صحیح کہا اسکو

ابن حبان وعن ابی سعید الخدری رضی الله تعالی عنه قال لعن

ابن حبان نے اور روایت ہے ابی سعید خدری رضی اللہ تعالے عنہ سے انہوں نے کہا لعنت کی

رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم النائحة والمستمعة اخرجه ابو

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بین کرنے والی اور سننے والی پر نکالا اسے ابو

داود وعن ام عطیة رضی الله تعالی عنها قالت اخذ علینا رسول الله

داؤد نے اور روایت ہے ام عطیہ رضی اللہ تعالے عنہا سے کہا کہ عہد لیا ہم سے رسول اللہ

صلی الله علیه وآله وسلم ان لا ننوح متفق علیه وعن عمر رضی الله

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس بات کا کہ بین نہ کریں دکسی شخص پر) یہ حدیث متفق علیہ ہے اور روایت ہے عمر رض سے

تعالی عنه عن النبی صلی الله علیه وآله وسلم قال المیت یعذب فی

تعالے عنہ سے وہ روایت کرتے ہیں نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ آپ نے فرمایا میت کو اس کی قبر میں رونے

قبره بما نیح علیه متفق علیه ولهما نحوه عن المغیرة بن شعبة رض

کے سبب سے عذاب ہوتا ہے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور دونوں میں مغیرہ بن شعبہ کی روایت سے اسکی مثل مروی ہے

لکھی ہیں آیات مطعون ... اور امن الرسول ... تک دفن کے بعد قبر کے سرہانے اور پاؤں کی طرف کھڑے ہوکر پڑھنا بھی مروی ہے ۔ اور اگر قبر پر قرآن کریم ختم کریں تو بہتر ہے اور بعض علماء نے کہا ہے کہ اگر شریعت کا کوئی حکم ذکر [illegible] دے تو یہ بھی دل بستگی کا باعث ہے اور شامی ... قرائض کا مسئلہ ہے اور مختار یہ ہے کہ قبر کے سرہانے قرآن کریم کا پڑھنا مکروہ نہیں اور بعض علماء اس کو مکروہ کہتے ہیں شیخ عبدالحق نے کہا ہے کہ فاتحہ معروف [illegible] اور قل ہو اللہ احد کا ثواب مردوں کو پہنچانا متعارف ہے شریعت سے اور صحیح یہ ہے کہ قرأت پڑھنے کا ثواب میت کو پہنچتا ہے ۱۲ ۔

ك قوله اخرجه الترمذی کہا ترمذی نے کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے اور کہتے ہیں بعض اہل علم اس طرف کہ تحقیق یہ پیشتر لعنت انکی پہلے اس سے کہ اجازت دیں نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم زیارت کرنے قبروں کی پس جبکہ اجازت دی داخل ہوئے بیچ اجازت کے مرد اور عورتیں اور کہا بعض عالموں نے سوائے اسکے نہیں کہ مکروہ جانا حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے زیارت کرنا قبروں کا عورتوں کے لئے واسطے کم کرنے صبر انکے کے اور بہت جزع فزع کرنے انکے کے اور کہا شوکانی نے وارد ہوئی ہیں حدیثیں بیچ منع کرنے عورتوں کے جنازے کے پیچھے جانے کے باب میں اور یہ تقویت دیتی ہیں منع زیارت کو ۱۲ مسک ۳ اس حدیث معلوم ہوا کہ مردوں پر نوحہ کرنا جیسے بین کرکے ان پر رونا منع اور حرام ہے اور غم کی وجہ سے آنسو نکل آنا جو اختیاری امر نہیں جائز ہے لیکن زبان سے بے صبری کے کلمات

۱۰۵ — آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اس صاحبزادی کا نام ام کلثوم ہے جو حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نکاح میں تھیں۔ اور ... حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ میت کی قبر پر آنسو بہانا جائز ہے جیسا کہ ... پہلے بیان ہو چکا ہے اور بخاری و مسلم کی متفق علیہ حدیث میں حضرت ...

وعن انس رضي الله تعالى عنه قال شهدت بنتا للنبي صلى الله عليه وآله وسلم تدفن ورسول الله صلى الله عليه وآله وسلم جالس عند القبر فرأيت عينيه تدمعان رواه البخاري

اور روایت ہے انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا کہ میں حاضر ہوا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ایک صاحبزادی کے دفن کرنے کے وقت اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس وقت بیٹھے تھے پاس قبر کے پس دیکھا میں نے آپ کی آنکھوں کو کہ آنسو بہا رہی تھیں روایت کیا اسے بخاری نے

وعن جابر رضي الله تعالى عنه ان النبي صلى الله عليه وآله وسلم قال لا تدفنوا موتاكم بالليل الا ان تضطروا اليه اخرجه ابن ماجة واصله في مسلم لكن قال زجر ان يقبر الرجل في الليل حتى يصلى عليه

اور روایت ہے جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا مت دفن کرو اپنے مردوں کو رات کے وقت مگر جب ناچار ہو اس کی طرف نقل کیا اسے ابن ماجہ نے اور اس کی اصل مسلم میں ہے لیکن کہا (اس میں) آپ نے جھڑکا کہ لوگوں کو اس بات سے کہ دفن کیا جاوے رات کو کوئی شخص جب تک کہ اس پر نماز نہ پڑھی جائے

وعن عبد الله بن جعفر رضي الله تعالى عنهما قال لما جاء نعي جعفر حين قتل قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم اصنعوا لآل جعفر طعاما فقد اتاهم ما يشغلهم اخرجه الخمسة الا النسائي

اور روایت ہے عبد اللہ بن جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے جب آئی خبر شہید ہونے جعفر کی جس وقت وہ شہید ہوئے تو فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پکاؤ جعفر کے گھر والوں کے لیے کھانا پس تحقیق آیا ہے ان کو وہ جو مشغول کرتا ہے ان کو نقل کیا اسے پانچوں نے سوائے نسائی کے

وعن سليمان بن بريدة عن ابيه قال كان رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم يعلمهم اذا خرجوا الى المقابر يقولوا السلام على اهل الديار من المؤمنين والمسلمين وانا ان شاء الله بكم للاحقون نسأل الله لنا ولكم العافية رواه مسلم

اور روایت ہے سلیمان بن بریدہ سے وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ سے کہا کہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سکھلاتے تھے ان کو جب وہ قبرستان کی طرف جاویں یہ کہیں سلام ہو تم پر اے اہل گھروں کے مومنوں اور مسلمانوں سے اور ہم اگر اللہ تعالیٰ نے چاہا تم سے ملنے والے ہیں ہم سوال کرتے ہیں اللہ سے اپنے لیے اور تمہارے لیے عافیت کا روایت کیا اسے مسلم نے

وعن ابن عباس رضي الله تعالى عنهما قال مر رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم بقبور المدينة فاقبل عليهم بوجهه فقال السلام عليكم يا اهل القبور يغفر الله لنا ولكم انتم سلفنا ونحن بالاثر رواه الترمذي وقال حسن

اور روایت ہے ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کہا گزرے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مدینہ کی قبروں پر پس متوجہ ہوئے ان کی طرف اپنے منہ سے پس فرمایا سلام ہو تم پر اے قبروں والو بخشے اللہ ہم کو اور تم کو تم ہم سے پہلے جانے والے ہو اور ہم تمہارے پیچھے آنے والے ہیں روایت کیا اسے ترمذی نے اور کہا حسن ہے

حاشیہ: ... حضرت ابراہیم کی وفات کے وقت میں فرمایا ... جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے تو عبد الرحمن بن عوف نے کہا یا رسول اللہ آپ روتے ہیں تو آپ نے فرمایا ... یہ آنسو بے صبری کی وجہ سے جاری نہیں کرتا بلکہ آنسو جوش محبت اور شفقت کا اثر ہیں جو بالغ اولاد سے ہوتی ہے اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں کے دلوں میں رکھی ہے پس اس حدیث سے معلوم ہوا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا کمال تھا جو تمام لطائف ظاہر و باطن کا شامل ہے اور جیسا کہ انسان کے حال کے مناسب ہے ...

۹۲ — ... رات میں دفن کی کراہت ...

[illegible]

ـه اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اگر کوئی شخص جو کہ ایک نصاب کا مالک ہے اس نصاب پر سال گذرنے سے پہلے زکوٰۃ ادا کردے تو بھی زکوٰۃ ادا ہو جائیگی

قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ إِذَا أَتَاهُ قَوْمٌ بِصَدَقَتِهِمْ قَالَ

انہوں نے کہا دستور تھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس جب کوئی قوم صدقہ لیکر آتی تو آپ کہتے تھے

اللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَيْهِمْ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ الْعَبَّاسَ

اے اللہ تو ان پر رحمت بھیج یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے علی رضی اللہ تعالی عنہ سے کہ عباس

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ سَأَلَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فِي تَعْجِيلِ صَدَقَتِهِ

رضی اللہ تعالی عنہ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا زکوٰۃ کی جلدی کرنے میں

قَبْلَ أَنْ تَحِلَّ فَرَخَّصَ لَهُ فِي ذٰلِكَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالْحَاكِمُ وَعَنْ جَابِرٍ

اسکے کہ اسکا وقت ہو تو آپ نے اسکی رخصت دی روایت کیا اسے ترمذی اور حاکم نے اور جابر

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَيْسَ

رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ آپ نے فرمایا پانچ

فِيمَا دُونَ خَمْسِ أَوَاقٍ مِنَ الْوَرِقِ صَدَقَةٌ وَلَيْسَ فِيمَا دُونَ خَمْسِ

اوقیہ سے کم چاندی میں زکوٰۃ نہیں ہے اور نہ پانچ سے کم

ذَوْدٍ مِنَ الْإِبِلِ صَدَقَةٌ وَلَيْسَ فِيمَا دُونَ خَمْسَةِ أَوْسُقٍ مِنَ التَّمْرِ صَدَقَةٌ

اونٹوں میں اور نہیں ہے کم میں پانچ وسق کھجوروں سے زکوٰۃ

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَلَهُ مِنْ حَدِيثِ أَبِي سَعِيدٍ لَيْسَ فِيمَا دُونَ خَمْسَةِ أَوْسَاقٍ

روایت کیا اسے مسلم نے اور انہی کے واسطے حدیث سے ابوسعید کے (یوں) ہے نہیں ہے پانچ وسق سے کم

مِنْ تَمْرٍ وَلَا حَبٍّ صَدَقَةٌ وَأَصْلُ حَدِيثِ أَبِي سَعِيدٍ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَ

کھجوروں اور غلہ میں زکوٰۃ اور ابوسعید کی اصل حدیث متفق علیہ ہے۔ اور

عَنْ سَالِمِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ أَبِيهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ

روایت ہے سالم بن عبد اللہ سے وہ اپنے باپ سے وہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ فرمایا

فِيمَا سَقَتِ السَّمَاءُ وَالْعُيُونُ أَوْ كَانَ عَثَرِيًّا الْعُشْرُ وَفِيمَا سُقِيَ بِالنَّضْحِ

آپ نے جس زمین میں آسمان اور چشمے پانی دیں یا زمین نمناک ہو دسواں حصہ ہے اور جو زمین پانی نکالکر سیراب کیا جائے

نِصْفُ الْعُشْرِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَلِأَبِي دَاوُدَ وَكَانَ بَعْلًا الْعُشْرُ وَفِيمَا سُقِيَ

اس میں بیسواں حصہ ہے روایت کیا اسے بخاری نے اور ابوداؤد میں (یوں) ہے [illegible]

بِالسَّوَانِي أَوِ النَّضْحِ نِصْفُ الْعُشْرِ وَعَنْ أَبِي مُوسَى الْأَشْعَرِيِّ وَمُعَاذٍ رَضِيَ

[illegible]

اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَهُمَا لَا تَأْخُذَا

اللہ تعالی عنہما سے کہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان دونوں کو ارشاد فرمایا کہ مت لو

فِي الصَّدَقَةِ إِلَّا مِنْ هٰذِهِ الْأَصْنَافِ الْأَرْبَعَةِ الشَّعِيرِ وَالْحِنْطَةِ وَالزَّبِيبِ

زکوٰۃ میں سوائے ان چار قسموں کے جو اور گیہوں اور منقے

بِإِسْنَادٍ ضَعِيفٍ أَغْنُوهُمْ عَنِ الطَّوَافِ فِي هَذَا الْيَوْمِ وَعَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ

ضعیف اسناد سے یہ بھی ہے کہ لوگوں کو بے پروا کر دو سوال کرنے سے اس دن پھرنے سے اور روایت ہے ابو سعید خدری

رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ كُنَّا نُعْطِيهَا فِي زَمَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ

رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا ہم صدقہ فطر دیا کرتے تھے زمانہ میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے

صَاعًا مِنْ طَعَامٍ أَوْ صَاعًا مِنْ تَمْرٍ أَوْ صَاعًا مِنْ شَعِيرٍ أَوْ صَاعًا مِنْ زَبِيبٍ

ایک صاع طعام سے ۲ یا ایک صاع کھجور سے یا ایک صاع جو سے یا ایک صاع انگور سے

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِي رِوَايَةٍ أَوْ صَاعًا مِنْ أَقِطٍ قَالَ أَبُو سَعِيدٍ أَمَّا أَنَا فَلَا أَزَالُ

یہ حدیث متفق علیہ ہے اور ایک روایت میں ہے ایک صاع پنیر سے ۳ ابو سعید نے کہا میں تو وہی نکالے جاؤں گا

أُخْرِجُهُ كَمَا كُنْتُ أُخْرِجُهُ فِي زَمَنِ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

جو نکالا کرتا تھا زمانہ میں رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے

وَلِأَبِي دَاوُدَ لَا أُخْرِجُ أَبَدًا إِلَّا صَاعًا وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللهُ

اور ابو داؤد میں (ابو سعید) سے ہے کہ میں ہمیشہ ایک صاع نکالے جاؤں گا اور روایت ہے ابن عباس رضی اللہ

تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ فَرَضَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ زَكوٰةَ الْفِطْرِ

تعالیٰ عنہما سے انہوں نے کہا فرض کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے صدقہ فطر کو (باعث)

طُهْرَةً لِلصِّيَامِ مِنَ اللَّغْوِ وَالرَّفَثِ وَطُعْمَةً لِلْمَسَاكِينِ فَمَنْ أَدَّاهَا

طہارت کے واسطے روزہ داروں کے بیہودہ کلام اور بے حیائی کی باتوں سے اور واسطے کھانا بن جانے مسکینوں کے پھر جس نے

قَبْلَ الصَّلوٰةِ فَهِيَ زَكوٰةٌ مَقْبُولَةٌ وَمَنْ أَدَّاهَا بَعْدَ الصَّلوٰةِ فَهِيَ

نماز سے پہلے ادا کر دیا تو وہ صدقہ مقبول ہے اور جس نے نماز سے پیچھے ادا کیا تو وہ ایک صدقہ ہے

صَدَقَةٌ مِنَ الصَّدَقَاتِ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَابْنُ مَاجَةَ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ

(تمام) صدقوں سے روایت کیا اسے ابو داؤد اور ابن ماجہ نے اور صحیح کہا اسے حاکم نے

## بَابُ صَدَقَةِ التَّطَوُّعِ

نفلی صدقہ کا بیان

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ

روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے وہ روایت کرتے ہیں نبی صلی اللہ علیہ وآلہ

وَسَلَّمَ قَالَ سَبْعَةٌ يُظِلُّهُمُ اللهُ فِي ظِلِّهِ يَوْمَ لَا ظِلَّ إِلَّا ظِلُّهُ فَذَكَرَ

وسلم سے کہا انہوں نے فرمایا سات آدمیوں کو اللہ تعالیٰ اپنے سایہ میں جگہ دیگا جس دن اسکے سوا کوئی سایہ نہ ہوگا پھر بیان کی

الْحَدِيثَ وَرَجُلٌ تَصَدَّقَ بِصَدَقَةٍ فَأَخْفَاهَا حَتَّى لَا تَعْلَمَ شِمَالُهُ مَا

پوری حدیث اور اس میں ایک وہ شخص ہے جس نے صدقہ دیا اور اسے چھپایا یہاں تک کہ نہیں جانتا بایاں ہاتھ کیا خرچ کیا

تُنْفِقُ يَمِينُهُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ

داہنے ہاتھ نے خرچ کیا یہ حدیث متفق علیہ ہے اور روایت ہے عقبہ بن عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے انہوں نے کہا سنا میں نے

---

۱ لوگوں کو اچھی طرح صدقہ فطر ادا کر دو تاکہ سائل لوگ مانگنے سے آج کے روز بے پروا ہو جاویں ۱۲-۱۲-

۲ قولہ طعام یعنے لفظ طعام کا اطلاق فقط گیہوں پر بھی ہوتا ہے اور کبھی فقط غلہ پر اور کبھی فقط تمر پر ہوتا ہے

۳ اقط اور اس کو ہرط بھی کہتے ہیں اور وہ اونٹ کا دودھ ہے جسکو اس کو کپڑے میں باندھ کر لٹکا دیتے ہیں یعنے پنیر بنا لیتے ہیں ۱۲

۴ یعنے نماز کے پیچھے دینے سے صدقہ فطر ادا نہیں ہوتا اور یہ بھی نہیں کہ وہ ضائع ہو جاتا ہے بلکہ وہ عام صدقوں سے ایک صدقہ بن جاتا ہے ۱۲-۱۲-۱۲

۱؎ یعنے اب تو جس کو زیادہ محتاج دیکھے اس کو دیدے وہ دیکھنے پر موقوف ہے اسی واسطے آپ نے اس کو ایسا فرمایا ۱۲ ۲؎ بغیر فساد کے یعنے جیسا دستور ہے جیسے فقیر کو ٹکڑہ یا سائل کو مٹھی بھر آٹا جس میں شوہر کی رضا عادۃً معلوم ہوتی ہے ۱۲ ۳؎ تو دو ہوگا اور یعنے ہر ایک کو خدا تعالےٰ الگ الگ ثواب دیگا بغیر کہ ایک کے ثواب میں کمی کر کے دوسرے کو شریک کرے ۱۲ ۴؎ اس حدیث اور اس کے بعد کی حدیث سے معلوم ہوا کہ جو شخص بلا ضرورت لوگوں سے اپنے لیے سوال کرتا ہے کہ اسکے پاس مال زیادہ جمع ہو جاوے تو وہ قیامت کے روز ذلیل اور خوار اور رسوا دوزخ میں مبتلا اور گرفتار ہوگا اور جو لوگ محتاج ہوں حاجت کے وقت انکے لیے سوال کی اجازت ہے چنانچہ قبیصہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اے قبیصہ سوال کرنا حرام ہے اور سوال سے مال جمع کر کے کھانے والا حرام کھاتا ہے صرف تین شخصوں کے لیے سوال کی اجازت ہے اول وہ فقیر جس کے پاس کچھ نہیں اور وہ ایک روپے کے لیے بھی محتاج ہے اور اس کی قوم کے تین آدمی کہہ دیں کہ فلانا بیشک محتاج ہو گیا دوسرا وہ شخص جس کا مال کسی آفت سے برباد ہو گیا۔ تیسرا وہ شخص جس پر کوئی تاوان آ پڑے اور وہ اسکے ادا کرنے میں لاچار ہو ۱۲۔

قال عندي آخر قال تصدق به على خادمك قال عندي آخر قال أنت

اس نے کہا میرے پاس اور بھی ہے آپ نے فرمایا اپنے غلام پہ صدقہ کر (دیدے) اس نے کہا میرے پاس اور بھی ہے فرمایا اب تجھے خوب

أبصر رواه أبو داود والنسائي وصححه ابن حبان والحاكم وعن عائشة

دیکھنے والا ہے ۱؎ روایت کیا اسے ابوداؤد اور نسائی نے اور صحیح کہا اسے ابن حبان اور حاکم نے اور روایت ہے عائشہ

رضي الله تعالى عنها قالت قال النبي صلى الله عليه وآله وسلم إذا أنفقت

رضی اللہ تعالےٰ عنہا سے کہا انہوں نے فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب عورت اپنے گھر کے

المرأة من طعام بيتها غير مفسدة كان لها أجرها بما أنفقت ولزوجها

طعام سے خرچ کرے بغیر فساد کے ۲؎ تو ۳؎ ہوگا اس کو ثواب اسکے خرچ کرنے کا اور شوہر کو

أجره بما اكتسب وللخازن مثل ذلك لا ينقص بعضهم من أجر بعض شيئا

اسکے کمانے کا اور خزانچی کو بھی اسکی مثل ہے نہ کم کریگا کوئی دوسرے کے ثواب سے کچھ بھی

متفق عليه وعن أبي سعيد الخدري رضي الله تعالى عنه قال جاءت

یہ حدیث متفق علیہ ہے اور روایت ہے ابی سعید خدری رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے انہوں نے کہا آئی زینب

زينب امرأة ابن مسعود رض فقالت يا رسول الله إنك أمرت اليوم

ابن مسعود کی بیوی (پاس رسول اللہ صلعم کے) اور بولی اے رسول اللہ کے البتہ آپ نے حکم دیا ہے آج

بالصدقة وكان عندي حلي لي فأردت أن أتصدق به فزعم

صدقہ دینے کا اور میرے پاس زیور ہے پس ارادہ کیا میں نے اسکے صدقہ دینے کا تو عبداللہ ابن

ابن مسعود رض أنه وولده أحق من تصدقت به عليهم فقال النبي صلى الله

مسعود نے کہا کہ وہ اور اسکی اولاد زیادہ حقدار ہیں ان لوگوں سے جن کو میں صدقہ دوں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ

عليه وآله وسلم صدق ابن مسعود زوجك وولدك أحق من تصدقت

وآلہ وسلم نے فرمایا سچ کہا ہے ابن مسعود نے تیرا شوہر اور تیری اولاد زیادہ حقدار ہیں ان لوگوں سے جنپر تو صدقہ

به عليهم رواه البخاري وعن ابن عمر رضي الله تعالى عنهما قال قال

کرے روایت کیا اسے بخاری نے اور روایت ہے ابن عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہما سے کہا فرمایا

رسول الله صلى الله عليه وسلم ما يزال الرجل يسأل الناس حتى يأتي

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آدمی ہمیشہ لوگوں سے سوال کرتا ہے یہاں تک کہ قیامت کے

يوم القيمة وليس في وجهه مزعة لحم متفق عليه وعن أبي هريرة

دن آویگا ۴؎ اور اسکے منہ پر ایک ٹکڑا گوشت کا نہ ہوگا یہ حدیث متفق علیہ ہے اور روایت ہے ابوہریرہ

رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من سأل

رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو لوگوں سے

الناس أموالهم تكثرا فإنما يسأل جمرا فليستقل أو ليستكثر رواه

مانگتا رہتا ہے انکے مال اپنا مال بڑھانے کے لیے تو وہ مانگتا ہے چنگاریاں پھر چاہے کم لے چاہے زیادہ ۵؎ روایت کیا اسے

**۱۱۷** تاوان اٹھانے سے یہ مراد ہے کہ مثلاً کسی قوم کے درمیان آپس میں لڑائی شروع ہے اور وہ ایک دوسرے کے خون بہاتے ہیں پس ایک شخص اٹھتا ہے کہ وہ اُنکے درمیان صلح کرا دے اور اُنکے درمیان جو فتنہ اور فساد برپا ہے اُس کو مٹا دے پس وہ ان سے یہ کہتا ہے کہ تمہارے جو آدمی مارے گئے ہیں تم اُنکے بدلے خون بہا لے لو اور آپس میں لڑائی نہ کرو اور اُنکے خون بہا اپنے ذمہ لیتا اور اُن کا ضامن بنتا ہے اور اس وجہ سے وہ مقروض ہو جاتا ہے تو ایسے شخص کے لیے اس وقت تک سوال کرنا جائز ہے جس وقت تک اُس کو اسقدر روپیہ وصول ہو جائے جس کا وہ ضامن ہوا ہے ۱۲۔

رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَعَنْ قَبِيصَةَ بْنِ مُخَارِقٍ الْهِلَالِيِّ رَضِيَ

روایت کیا اسے ابو داؤد اور نسائی نے اور روایت ہے قبیصہ بن مخارق ہلالی رضی

اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ إِنَّ الْمَسْأَلَةَ

اللہ تعالیٰ عنہ سے انہوں نے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سوال جو ہے

لَا تَحِلُّ إِلَّا لِأَحَدِ ثَلَاثَةٍ رَجُلٍ تَحَمَّلَ حَمَالَةً فَحَلَّتْ لَهُ الْمَسْأَلَةُ حَتَّى يُصِيبَهَا

نہیں مگر تین شخصوں کو (ایک) وہ آدمی جو قرضدار ہو جاوے ۱ تو حلال ہو جاتا ہے اس کو سوال یہاں تک کہ ملجاوے اس کو اتنا

ثُمَّ يُمْسِكَ وَرَجُلٍ أَصَابَتْهُ جَائِحَةٌ اجْتَاحَتْ مَالَهُ فَحَلَّتْ لَهُ الْمَسْأَلَةُ حَتَّى

پھر سوال کرنے سے باز رہے (دوسرا) وہ آدمی کہ پہنچی ہو اس کو کوئی آفت ۲ کہ الاہیں ضائع ہو گیا ہو مال اس کا تو حلال ہو جاتا ہے اس کو سوال یہاں تک

يُصِيبَ قِوَامًا مِنْ عَيْشٍ وَرَجُلٍ أَصَابَتْهُ فَاقَةٌ حَتَّى يَقُومَ ثَلَاثَةٌ مِنْ ذَوِي

کہ ملجاوے اس کو اتنا مال کہ درستی ہو جاوے اس کی گذران (تیسرا) وہ شخص کہ پہنچی ہو اس کو فاقہ ۳ یہاں تک کہ کھڑے ہوں تین آدمی (اسکی گواہی کے لیے)

الْحِجَى مِنْ قَوْمِهِ لَقَدْ أَصَابَتْ فُلَانًا فَاقَةٌ فَحَلَّتْ لَهُ الْمَسْأَلَةُ حَتَّى يُصِيبَ

عقل کے ان کی قوم سے کہ فلانے شخص کو بے شک فاقہ ہو گیا ہے تو حلال ہو جاتا ہے اس کو سوال یہاں تک کہ ملجاوے اس کو

قِوَامًا مِنْ عَيْشٍ فَمَا سِوَاهُنَّ مِنَ الْمَسْأَلَةِ يَا قَبِيصَةُ سُحْتٌ يَأْكُلُهُ

اتنا مال جس سے درستی ہو گذران ٹھیک ہو جاوے اور سوا ان شخصوں کے سوال کرنا اے قبیصہ حرام ہے اور جو سوال کرتا ہے

صَاحِبُهُ سُحْتًا رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَبُو دَاوُدَ وَابْنُ خُزَيْمَةَ وَابْنُ حِبَّانَ وَ

وہ حرام کھاتا ہے روایت کیا اسے مسلم نے اور ابو داؤد اور ابن خزیمہ اور ابن حبان نے اور

عَنْ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ بْنِ رَبِيعَةَ بْنِ الْحَارِثِ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ

روایت ہے عبد المطلب بن ربیعہ بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے انہوں نے کہا

قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ الصَّدَقَةَ لَا تَنْبَغِي لِآلِ مُحَمَّدٍ

فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ صدقہ آل محمد کے لیے لائق نہیں

إِنَّمَا هِيَ أَوْسَاخُ النَّاسِ وَفِي رِوَايَةٍ وَإِنَّهَا لَا تَحِلُّ لِمُحَمَّدٍ وَلَا لِآلِ مُحَمَّدٍ

وہ تو لوگوں (کے مالوں) کی میل ہے اور ایک روایت (میں یوں) ہے اور وہ محمد اور آل محمد کے لیے حلال نہیں

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ مَشَيْتُ أَنَا

روایت کیا اسے مسلم نے اور روایت ہے جبیر بن مطعم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے انہوں نے کہا گیا میں اور

وَعُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَقُلْنَا يَا رَسُولَ

عثمان بن عفان نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس تو ہم نے کہا یا رسول

اللهِ أَعْطَيْتَ بَنِي الْمُطَّلِبِ مِنْ خُمُسِ خَيْبَرَ وَتَرَكْتَنَا وَنَحْنُ وَهُمْ بِمَنْزِلَةٍ

اللہ آپ نے خیبر کی (لوٹ) کے پانچویں حصہ سے بنی مطلب کو دیا اور ہم کو چھوڑ دیا حالانکہ ہم اور وہ ایک

وَاحِدَةٍ فَقَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ إِنَّمَا بَنُو الْمُطَّلِبِ وَ

ہیں ۵ تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا بے شک بنو مطلب اور

**۲** یعنے اسکے مال کو کوئی ناگہانی آفت پہنچ جائے کہ اس کا تمام مال برباد ہو جائے اور وہ اس سبب سے محتاج ہو جائے جیسے مثلاً مکان کو آگ لگ جائے اور گھر کا تمام مال و اسباب جل کر راکھ کا ڈھیر ہو جائے یا چور گھر کا تمام مال و اسباب چرا لیجائیں پس ایسے شخص کے لیے بھی بقدر ضرورت سوال کرنا جائز ہے ۱۲

**۳** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ تین سے کم آدمی اگر گواہی دیں تو مقبول نہ ہوگی یہی امام شافعی کا مذہب ہے اور دیگر علماء کے نزدیک دو شخصوں کی شہادت بھی کافی ہے یہ تین شخص کی نسبت ہی جو پہلے مالدار مشہور تھا بعد مفلس اور تنگدست ہو گیا یعنی جب اس کی قوم میں سے تین عقلمند اور سمجھدار آدمی یہ گواہی دیں کہ حقیقی یہ مفلس ہو گیا ہے تو ایسے کے لیے بقدر ضرورت سوال کرنا جائز ہے اور بعض علماء نے کہا ہے کہ تین آدمیوں کی شہادت کی کوئی ضرورت نہیں بلکہ اور شہادتوں کی طرح دو آدمیوں کی شہادت بھی کافی ہے۔ اور حدیث میں جو تین آدمیوں کی شہادت مذکور ہے یہ مستحب اور مندوب ہے ۱۲

**۵** تو وہ بمنزلہ واحد ہونے قرابت کے درجہ میں حضرت صلعم کو سلام کہتے ہیں ۱۲

بنو هاشم شيء واحد رواه البخاري وعن أبي رافع رضي الله تعالى عنه أن النبي

بنو ہاشم ایک ہی چیز ہیں روایت کیا اسے بخاری نے اور روایت ہے ابو رافع رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ نبی

صلى الله عليه وآله وسلم بعث رجلا على الصدقة من بني مخزوم

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بھیجا ایک آدمی کو صدقہ لینے پر بنی مخزوم سے

فقال لأبي رافع اصحبني فإنك تصيب منها فقال لا حتى آتي النبي

تو اس نے ابو رافع کو کہا کہ میرے ساتھ چل کہ تجھ کو بھی اس سے حصہ ملے گا تو ابو رافع نے کہا میں نہیں جاؤں گا یہاں تک کہ نبی

صلى الله عليه وسلم فأسأله فأتاه فسأله فقال مولى القوم من أنفسهم و

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس جاؤں اور پوچھوں پس وہ آپ کے پاس آیا اور آپ سے پوچھا تو آپ نے فرمایا قوم کا آزاد کیا ہوا انہیں میں سے ہے اور

إنا لا تحل لنا الصدقة رواه أحمد والثلاثة وابن خزيمة وابن حبان

اور ہمارے لیے درست نہیں صدقہ روایت کیا اسے احمد اور تینوں اور ابن خزیمہ اور ابن حبان نے

وعن سالم بن عبد الله بن عمر عن أبيه أن رسول الله صلى الله عليه

اور روایت ہے سالم بن عبد اللہ بن عمر سے وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ سے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و

وآله وسلم كان يعطي عمر العطاء فيقول أعطه أفقر مني فيقول خذه

آلہ وسلم عمر کو بخشش دیا کرتے تو عمر کہتے یہ دیجئے اس کو جو زیادہ محتاج ہو مجھ سے تو آپ فرماتے اس کو لے

فتموله أو تصدق به وما جاءك من هذا المال وأنت غير مشرف ولا

پھر اس کو اپنے پاس رکھ یا صدقہ کر اور جو تجھے آئے اس مال سے اور تو اس کا انتظار کرنے والا اور

سائل فخذه وما لا فلا تتبعه نفسك رواه مسلم

سوال کرنے والا نہ ہو تو اسے لے لے اور جو ایسا نہ ہو تو اس کے پیچھے اپنے نفس کو مت لگا روایت کیا اس کو مسلم نے

## كتاب الصيام

کتاب ہے روزوں کے بیان میں

عن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله

روایت ہے ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ

عليه وآله وسلم لا تقدموا رمضان بصوم يوم ولا يومين إلا رجل كان

علیہ وآلہ وسلم نے رمضان سے پہلے ایک دن یا دو دن روزہ نہ رکھو مگر وہ شخص جو

يصوم صوما فليصمه متفق عليه وعن عمار بن ياسر رضي الله تعالى

کسی دن روزہ رکھتا ہو تو وہ اس دن روزہ رکھ لے متفق علیہ ہے اور روایت ہے عمار بن یاسر رضی اللہ تعالیٰ

عنه قال من صام اليوم الذي يشك فيه فقد عصى أبا القاسم صلى

عنہ سے کہا جس نے روزہ رکھا اس دن جس میں شک کیا جاتا ہے تو بیشک نافرمانی کی اس نے ابو القاسم

الله عليه وآله وسلم ذكره البخاري تعليقا ووصله الخمسة وصححه

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذکر کیا اسے بخاری نے تعلیقاً اور موصول کیا اسے پانچوں نے اور صحیح کہا اس کو

ابن خزيمة وابن حبان وعن ابن عمر رضي الله تعالى عنهما قال

ابن خزیمہ اور ابن حبان نے اور ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے انہوں نے کہا

سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول إذا رأيتموه فصوموا وإذا رأيتموه

سنا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے آپ فرماتے تھے کہ جب تم چاند دیکھو تو روزہ رکھو اور جب اس کو دیکھو

فأفطروا فإن غم عليكم فاقدروا له متفق عليه ولمسلم فإن أغمي عليكم

تب ہی افطار کرو اور اگر تم پر ابر ہو جاوے تو پورا کرو (تیس دن کو) یہ حدیث متفق علیہ ہے اور مسلم کی ایک روایت میں ہے اگر تم پر بادل ہو جاوے

فاقدروا له ثلاثين وللبخاري فأكملوا العدة ثلاثين وله في حديث

تو تیس دن کا اندازہ کر لو اور بخاری کی ایک روایت میں ہے پس گنتی پوری کرو اور اسی میں (ابوہریرہ) کی حدیث میں

أبي هريرة فأكملوا عدة شعبان ثلاثين وعن ابن عمر رضي الله

روایت ہے یوں کہ پھر شعبان کی تیس دن کی گنتی پوری کر لو اور روایت ہے ابن عمر رضی اللہ نے

تعالى عنهما قال تراءى الناس الهلال فأخبرت النبي صلى الله عليه وسلم

عنہما سے انہوں نے کہا لوگوں نے ایک دوسرے کو چاند دکھایا پھر میں نے خبر دی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو

أني رأيته فصام وأمر الناس بصيامه رواه أبو داود وصححه ابن حبان

کہ میں نے اس کو دیکھا ہے تو آپ نے روزہ رکھا اور لوگوں کو حکم دیا اس کے روزہ رکھنے کا روایت کیا اسے ابو داؤد نے اور صحیح کہا اسے ابن حبان

والحاكم وعن ابن عباس رضي الله تعالى عنهما أن أعرابيا جاء إلى

اور حاکم نے اور روایت ہے ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کہ ایک اعرابی رسول اللہ صلی اللہ

النبي صلى الله عليه وآله وسلم فقال إني رأيت الهلال فقال أتشهد

علیہ وآلہ وسلم کے پاس آیا اور کہا میں نے چاند دیکھا ہے تو آپ نے فرمایا کیا تو اس بات کی گواہی دیتا ہے

أن لا إله إلا الله قال نعم قال أتشهد أن محمدا رسول الله قال

کہ نہیں کوئی معبود مگر اللہ اس نے کہا ہاں فرمایا کیا تو اس بات کی گواہی دیتا ہے کہ محمد اللہ کا رسول ہے اس نے کہا

نعم قال فأذن في الناس يا بلال أن يصوموا غدا رواه الخمسة

ہاں فرمایا اے بلال خبر کر دے لوگوں کو کہ کل روزہ رکھیں روایت کیا اسے پانچوں نے

وصححه ابن خزيمة وابن حبان ورجح النسائي إرساله وعن حفصة

اور صحیح کہا اسے ابن خزیمہ نے اور ابن حبان نے اور نسائی نے اس کے مرسل ہونے کو ترجیح دی ہے اور روایت ہے

أم المؤمنين رضي الله تعالى عنها أن النبي صلى الله عليه وسلم قال من

ام المؤمنین حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جس نے

لم يبيت الصيام قبل الفجر فلا صيام له رواه الخمسة ومال

روزہ کی نیت نہ کی فجر سے پہلے تو اس کا روزہ ہی نہیں ہے روایت کیا اسے پانچوں نے اور مائل

الترمذي والنسائي إلى ترجيح وقفه وصححه مرفوعا ابن خزيمة

ہے ترمذی اور نسائی اس کے موقوف ہونے کی ترجیح کی طرف اور صحیح کہا اسے ابن خزیمہ نے

روزہ کی صبح سے پہلے لازم ہے ۱۲ در بہیہ

---

ف۱ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ چاند کے دیکھنے پر روزہ رکھنا اور افطار کرنا چاہیے اگر ابر و غبار کی وجہ سے انتیس کو چاند نظر نہ آئے تو پورے تیس دن کے بعد روزہ رکھنے اور افطار کرنا سنت و حکمت ہے۔ بعضے شرح مؤطا میں لکھا ہے کہ اگر ایک شہر میں چاند دیکھا جائے اور دوسرے شہر میں باوجود ملاحظہ کرنے کے لوگوں کو نظر نہ آئے تو جس شہر میں دیکھا گیا ہے اگر وہ نزدیک ہے تو نزدیک کے تمام شہروں کے لوگوں کو ان کی رؤیت کے مطابق روزہ رکھنا چاہیے اور اگر وہ دور فاصلے پر واقع ہے تو دور والوں پر ان کے دیکھنے سے روزہ رکھنا لازم نہیں اس مسئلہ میں علما کا اختلاف ہے کہ ایک شہر کی رؤیت سے ہر ایک جگہ میں روزہ رکھنا لازم ہو جاتا ہے یا بعض کے نزدیک ایک جگہ چاند نظر آنے سے سب جگہوں میں اس کا اعتبار کیا جائے گا۔ اور بعض کے نزدیک ایک جگہ کی رؤیت دوسری جگہ میں معتبر نہیں ۱۲

ف۲ قولہ رایت الہلال الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ روزہ رکھنے کے لیے ایک شخص مسلمان کی گواہی بھی کافی ہے ۱۲

ف۳ من لم یبیت الصیام الخ کہا مصنف نے کہ روزے کے ارکان سے ایک رکن نیت بھی ہے اور دلیل اس کی حدیث انما الاعمال بالنیات ہے ۱۲ مسک الختام

ف۴ اور کہا امام شوکانی نے نیت

۱۶۱

ملہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جب کھیتی پک جائے تو غلے کو بالیوں کے اندر فروخت کرنا جائز ہے قوری نے کہا ہے کہ یہ حدیث اہل کوفہ اور اکثر علماء کے اس قول کی دلیل ہے کہ غلے کو بالیوں کے اندر پختگی کے بعد فروخت کرنا جائز ہے اور ہمارا (شافعیہ کا) یہ مذہب ہے کہ اگر غلہ اس قسم کا ہو کہ اسکے دانے بالیوں میں صاف نظر آئیں جیسے جو۔ جوار۔ باجرہ وغیرہ۔ تو پختگی کے بعد اسکا بیچنا درست ہے۔ اور اگر بالیوں میں دانے چھپے ہوئے ہوں جیسے گیہوں مکی۔ مونگ۔ ماش وغیرہ تو اسکی بیع درست نہیں ۱۲ ملہ قولہ لو بعت من اخیک یہ حدیث دلیل ہے اس بات پر کہ درخت پر میوہ کو جب کوئی آفت پہنچ جائے تو جو کچھ نقصان ہو وہ مال بائع کا نقصان ہوا ۱۲ ملہ یعنے اگر بعد عقد کے کوئی آفت پھل کو مار جاوے تو بائع کو مشتری سے درگذر کرنا چاہیے ۱۲ ملہ نوع السلم سلم نام ہے اس بیع کا کہ بالفعل درہم یا اشرفی دے اور مبیع یعنے ایک جنس ٹھیرالے کہ اتنی مدت مثلاً ایک مہینہ یا دو مہینے تک مثلاً ایک شخص کو سو روپیہ دیا اور اس سے ٹھیرالیا کہ دو مہینے میں گیہوں سو من فلاں قسم کی مجھ سے لیں گے اسکو عربی میں بیع سلم کہتے ہیں اور کبھی سلف بھی اس کو کہتے ہیں ۱۲ ملہ فی کیل معلوم اور جو کوئی بیع سلم کرے اس چیز میں کہ بیچی جاتی ہے تول کر جیسے زعفران تو سلم کرے وزن معلوم میں مثلاً چار تولہ یا پانچ تولہ ۱۲ مدت معلوم تک جیسے ایک مہینہ یا دو مہینے یا مانند اسکے اور ظاہر اس حدیث کا دلالت کرتا ہے اس پر کہ مدت معلوم کا ہونا بیع سلم میں شرط ہے۔ اور یہی مذہب ہے امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور امام مالک کا ۔ امام احمد کا اور امام شافعی رح کے نزدیک مدت معلوم کا ہونا اس میں شرط نہیں ۱۲۔

عن انس بن مالك رضي الله تعالى عنه ان النبي صلى الله عليه وآله وسلم نهى عن

انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منع فرمایا

بيع العنب حتى يسود وعن بيع الحب حتى يشتد رواه الخمسة

بیچنے سے انگور کے یہاں تک کہ سیاہ ہو جاوے اور بیچنے سے غلے کے یہاں تک کہ سخت ہو جاوے روایت کیا اسے پانچوں نے

الا النسائي وصححه ابن حبان والحاكم وعن جابر بن عبد الله رضي

سوائے نسائی کے اور صحیح کہا اسے ابن حبان اور حاکم نے۔ اور روایت ہے جابر بن عبداللہ رضی

الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم لو بعت

اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا کہ فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اگر بیچے تو

من اخيك ثمرا فاصابته جائحة فلا يحل لك ان تاخذ منه شيئا

اپنے بھائی کے پاس میوہ اور اسکو آفت مار جاوے تو تجھکو اس سے کچھ لینا حلال نہیں

بم تاخذ مال اخيك بغير حق رواه مسلم وفي رواية له ان النبي صلى

کیونکر لیگا تو اپنے بھائی کا مال ناحق روایت کیا اسے مسلم نے اور مسلم کی ایک روایت میں (یوں) ہے کہ رسول خدا صلے

الله عليه وآله وسلم امر بوضع الجوائح وعن ابن عمر رضي الله تعالى

اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آفتوں کے رکھ دینے (اور در گذر کرنیکا) ارشاد فرمایا ملہ اور روایت ہے ابن عمر رضی اللہ تعالے

عنهما عن النبي صلى الله عليه وآله وسلم قال من ابتاع نخلا بعد ان

عنہما سے وہ روایت کرتے ہیں پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے فرمایا جس نے کھجور کے درخت پیوند کرنے کے پیچھے خریدے

تؤبر فثمرتها للبائع الذي باعها الا ان يشترط المبتاع متفق عليه

تو انکا پھل بیچنے والے کا ہے مگر جب خریدنے والا شرط کر لے یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

## ابواب السلم والقرض والرهن

باب ہیں سلم ملہ اور قرض اور گرو کے بیان میں

عن ابن عباس رضي الله تعالى عنهما قال قدم النبي صلى الله عليه و

روایت ہے ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کہا تشریف لائے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ و

آله وسلم المدينة وهم يسلفون في الثمار السنة والسنتين فقال

آلہ وسلم مدینہ منورہ میں اور وہاں کے لوگ سلف کرتے تھے پھلوں میں ایک ایک دو دو برس تک پس فرمایا

من اسلف في ثمر فليسلف في كيل معلوم ووزن معلوم الى اجل

جو سلف کرے میووں میں تو سلف کرے ماپ معین میں ملہ اور وزن معین میں ایک مدت

معلوم متفق عليه وللبخاري من اسلف في شيء وعن عبد الرحمن بن

معین تک یہ حدیث متفق علیہ ہے اور بخاری میں (یوں) ہے جو سلف کرے کسی چیز میں۔ اور روایت ہے عبدالرحمن بن

ابزى وعبد الله بن ابي اوفى رضي الله تعالى عنهما قالا كنا نصيب المغانم

ابزیٰ اور عبداللہ بن ابی اوفیٰ رضی اللہ تعالے عنہما سے کہا ان دونوں نے ہم پاتے تھے غنیمت

سلہ اگر مشتری نے ثمن کا کچھ حصہ ادا کر دیا ہے تو اس صورت کے متعلق جمہور علماء کہتے ہیں کہ بائع باقی مبیع کا بھی حقدار نہیں رہتا بلکہ دوسرے قرضخواہوں کے ساتھ برابر ہوگا اور اس چیز کو یا اسکی قیمت کو سب قرضخواہ حصہ رسدی کے مطابق تقسیم کرینگے۔ اور امام شافعی فرماتے ہیں کہ بائع اپنی چیز کا زیادہ حقدار ہے اور اگر مشتری مر جاوے اور مبیع چیز موجود ہے تو اسکے متعلق امام مالک اور امام احمد فرماتے ہیں کہ بائع اپنی چیز کا زیادہ حقدار نہیں رہتا بلکہ سب قرضدار اسکے برابر حقدار ہیں۔ اور امام شافعی رح فرماتے ہیں کہ بائع اپنی چیز کا زیادہ حقدار ہے ۱۲ سلہ قولہ لی الواجد الخ یعنی غنی ہوکر جو قرضخواہ کا قرض نہ ادا کرے تو مباح ہوتی ہے آبروریزی اسکی اور سزا دینی اسکی کہ کلام سخت کہا جاوے اسکو اور قید کرے اسکو حاکم کے حکم سے اسلیے کہ دیر کرنا اسکا ظلم ہے۔ سلہ قولہ ولیس لکم الا ذلک یعنی نہیں پہنچتا تم کو تنبیہ کرنا اور قید کرنا اسکو بسبب ظاہر ہونے افلاس اسکے کے پس واجب ہے مہلت [illegible] قرضخواہ کو چاہیے کہ جب اسکے [illegible] ہو پھر طلب کرے یہ نہیں کہ [illegible] کا حق ساقط ہو جاتا ۱۲ سلہ قولہ حجر [illegible] اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حاکم [illegible] مفلس [illegible] بقدر لوازم کے [illegible] خرچ [illegible] اور خرچ [illegible]

مِنْ رِوَايَةِ عُمَرَ بْنِ خَلْدَةَ قَالَ أَتَيْنَا أَبَا هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ فِي صَاحِبٍ لَنَا

عمر بن خلدہ کی روایت سے کہا آئے ہم ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس اپنے یار کے مقدمہ میں

قَدْ أَفْلَسَ فَقَالَ لَأَقْضِيَنَّ فِيكُمْ بِقَضَاءِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ

کہ مفلس ہو گیا تھا فرمایا فیصلہ کرونگا میں تم میں بموجب فیصلہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ و آلہ

وَسَلَّمَ مَنْ أَفْلَسَ أَوْ مَاتَ فَوَجَدَ رَجُلٌ مَتَاعَهُ بِعَيْنِهِ فَهُوَ أَحَقُّ بِهِ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ

وسلم کے جو مفلس ہو جاوے یا مر جاوے پھر پاوے کوئی آدمی اپنی چیز بجنسہ تو وہ زیادہ حقدار ہے اسکا اور صحیح کہا اسے حاکم نے

وَضَعَّفَهُ أَبُو دَاوُدَ وَضَعَّفَ أَيْضًا هٰذِهِ الزِّيَادَةَ فِي ذِكْرِ الْمَوْتِ وَعَنْ عَمْرِو

اور ضعیف کہا اسے ابو داؤد نے اور اس زیادتی کو بھی ضعیف کہا اس نے موت کے ذکر میں۔ اور روایت ہے عمرو

ابْنِ الشَّرِيدِ عَنْ أَبِيهِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ لَيُّ

بن الشرید سے وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ شرید سے کہ فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے (ادا کرنے قرض میں)

الْوَاجِدِ يُحِلُّ عِرْضَهُ وَعُقُوبَتَهُ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَعَلَّقَهُ الْبُخَارِيُّ

غنی کا ٹال مٹول کرنا اسکی عزت اتارنے اور اسکی سزا دینے کو حلال کر دیتا ہے۔ روایت کیا اسے ابو داؤد و نسائی نے اور معلق کیا اسے بخاری نے

وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَعَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ

اور صحیح کہا اسے ابن حبان نے۔ اور روایت ہے ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ ایک شخص

أُصِيبَ رَجُلٌ فِي عَهْدِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فِي ثِمَارٍ ابْتَاعَهَا

نقصان پہنچایا گیا زمانہ میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم کے میووں میں کہ خریدا تھا اس نے انکو

فَكَثُرَ دَيْنُهُ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ تَصَدَّقُوا عَلَيْهِ فَتَصَدَّقَ

تو اس پر قرض ہو گیا تو فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے (لوگوں کو) کہ خیرات کرو (تو وہ اپنا قرض ادا کرے) پس خیرات کیا

النَّاسُ عَلَيْهِ فَلَمْ يَبْلُغْ ذٰلِكَ وَفَاءَ دَيْنِهِ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ

لوگوں نے اس پر پس نہ پہنچا وہ صدقہ اسکے قرض کے پورا کرنے کو (یعنی قرض بچ رہا) تو فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ

وَسَلَّمَ لِغُرَمَائِهِ خُذُوا مَا وَجَدْتُمْ وَلَيْسَ لَكُمْ إِلَّا ذٰلِكَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنِ ابْنِ كَعْبِ

وسلم نے اسکے قرضخواہوں کو لو جو پاؤ اور نہیں ہے واسطے تمہارے مگر یہی۔ روایت کیا اسے مسلم نے اور روایت ہے بیٹے کعب

بْنِ مَالِكٍ عَنْ أَبِيهِ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ حَجَرَ عَلَى مُعَاذٍ مَالَهُ وَ

بن مالک سے وہ اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں کہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے منع کیا معاذ کو انکے مال سے روک دیا اور

بَاعَهُ فِي دَيْنٍ كَانَ عَلَيْهِ رَوَاهُ الدَّارَقُطْنِيُّ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَأَخْرَجَهُ أَبُو دَاوُدَ

بیچ ڈالا مال انکا قرض میں جو انپر تھا روایت کیا اسے دارقطنی نے اور صحیح کہا اسے حاکم نے اور نکالا اسے ابو داؤد نے

مُرْسَلًا وَرُجِّحَ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ عُرِضْتُ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ

مرسل اور ترجیح دی [illegible] اور روایت ہے ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کہ پیش کیا گیا میں [illegible] اللہ

عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ أُحُدٍ وَأَنَا ابْنُ أَرْبَعَ عَشْرَةَ سَنَةً فَلَمْ يُجِزْنِي وَعُرِضْتُ

علیہ و آلہ وسلم پر دن جنگ احد کے اور میں چودہ برس کا تھا [illegible] تو اجازت نہ دی مجھے (جنگ کی) اور پیش ہوا میں [illegible]

[illegible] سلہ الختام [illegible] احد کے دن [illegible] پیش کیا گیا ۱۲

۱۶۵ عـه اس حدیث سے معلوم ہوا کہ موئے زہار پیدا ہوجانے سے آدمی بالغ ہو جاتا ہے۔ غالباً اس میں سب کا اتفاق ہے۔ نیز یہ بھی معلوم ہوا کہ بلوغ سے پہلے احکام شرعیہ فرض نہیں ہوتے۔ تقریر مختصر سلف قولہ خمس عشرۃ الخ وجہ ذکر اس حدیث کی بیان یہ ہے کہ جسکی عمر پندرہ برس کی نہیں ہے تو اسکی بیع وغیرہ کا تصرف جائز نہیں اور یہ بھی معلوم ہوا کہ حد بلوغ کی پندرہ برس ہے۔ سلف اس حدیث کے ظاہر سے معلوم ہوتا ہے کہ عورت اپنے خاوند کی اجازت کے بغیر اپنے مال میں بھی تصرف نہیں کرسکتی۔ جمہور علماء کہتے ہیں کہ عورت اپنے مال میں شوہر کی اجازت کے بغیر تصرف کرنے کی مجاز ہے۔ چنانچہ جب آپ نے عورتوں کو صدقہ کرنے کا حکم دیا تو وہ اپنی بالیاں اور انگوٹھیاں پھینکنے لگیں اور حضرت بلال رض ان کو چادر میں اکٹھا کرتے گئے۔ صرف طاؤس اس حدیث کے مطابق یہ کہتے ہیں کہ عورت کو شوہر کی اجازت کے بغیر اپنے مال میں بھی تصرف کرنے کی اجازت نہیں ہے۔ سلف صلح شرعی ایک قسم ہے صلح مسلم کی کافر کے ساتھ صلح مرد کی عورت کے ساتھ صلح جماعت باغیہ اور جماعت اہل حق کے درمیان، اور صلح متخاصمین (دو آدمی) کا جس میں ایک دوسرے کو غصہ ہو ان کے درمیان اور صلح، سعد تقلیع خصومت وراثی کو خصام باب الصلح میں ذکر

يَوْمَ الْخَنْدَقِ وَأَنَا ابْنُ خَمْسَ عَشْرَةَ سَنَةً فَأَجَازَنِي مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِي رِوَايَةٍ لِلْبَيْهَقِيِّ

خندق کے دن (یعنی جنگ احزاب میں) اور میں پندرہ برس کا تھا تو اجازت دی مجھے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور روایت میں بیہقی کے

فَلَمْ يُجِزْنِي وَلَمْ يَرَنِي بَلَغْتُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ خُزَيْمَةَ وَعَنْ عَطِيَّةَ الْقُرَظِيِّ

(یوں) ہے پس نہ اجازت دی اور مجھے بالغ نہ سمجھا اور صحیح کہا اسے ابن خزیمہ نے۔ اور روایت ہے عطیہ قرظی

رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ عُرِضْنَا عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ

رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ ہم قریظہ کے دن حاضر کیے گئے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس

قُرَيْظَةَ فَكَانَ مَنْ أَنْبَتَ قُتِلَ وَمَنْ لَمْ يُنْبِتْ خُلِّيَ سَبِيلُهُ فَكُنْتُ مِمَّنْ

(بحالت کفر میں) تو جس شخص کے موئے زہار تھے وہ قتل کیا گیا اور جسکے نہ تھے وہ چھوڑا گیا تو میں ان میں تھا جسکے

لَمْ يُنْبِتْ فَخُلِّيَ سَبِيلِي رَوَاهُ الْأَرْبَعَةُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَالْحَاكِمُ وَعَنْ

موئے زہار نہ تھے پس میں بھی چھوڑا گیا۔ روایت کیا اسے چاروں نے۔ اور صحیح کہا اسے ابن حبان اور حاکم نے۔ اور روایت ہے

عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ جَدِّهِ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ

عمرو بن شعیب رح سے وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ سے اور انکے باپ اپنے دادا سے کہ حضرت پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ

وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَجُوزُ لِامْرَأَةٍ عَطِيَّةٌ إِلَّا بِإِذْنِ زَوْجِهَا وَفِي لَفْظٍ لَا يَجُوزُ

وسلم نے فرمایا عورت کو کچھ چیز کسی کو بخشنا جائز نہیں سوا اذن خاوند کے اور ایک روایت میں (یوں) ہے نہیں جائز

لِلْمَرْأَةِ أَمْرٌ فِي مَالِهَا إِذَا مَلَكَ زَوْجُهَا عِصْمَتَهَا رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَصْحَابُ

عورت کو حکم اپنے مال میں جب اسکا خاوند اسکی عصمت کا مالک ہو سکہ روایت کیا اسے احمد اور اصحاب

السُّنَنِ إِلَّا التِّرْمِذِيَّ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَعَنْ قَبِيصَةَ بْنِ مُخَارِقٍ رَضِيَ اللَّهُ

سنن نے سوائے ترمذی کے اور صحیح کہا اسے حاکم نے۔ اور روایت ہے قبیصہ بن مخارق رضی اللہ

تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ إِنَّ الْمَسْأَلَةَ

تعالیٰ عنہ سے کہا فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے مانگنا

لَا تَحِلُّ إِلَّا لِأَحَدِ ثَلَاثَةٍ رَجُلٍ تَحَمَّلَ حَمَالَةً فَحَلَّتْ لَهُ الْمَسْأَلَةُ حَتَّى يُصِيبَهَا ثُمَّ يُمْسِكُ

حلال نہیں مگر ایک کو تین میں سے ایک آدمی کہ اٹھایا اس نے تاوان پس حلال ہے اسکو مانگنا یہانتک کہ پہنچ جاوے اسکو پھر بند ہو جاوے

وَرَجُلٍ أَصَابَتْهُ جَائِحَةٌ اجْتَاحَتْ مَالَهُ فَحَلَّتْ لَهُ الْمَسْأَلَةُ حَتَّى يُصِيبَ

اور ایک وہ آدمی کہ پہنچی اسے آفت اور تباہ کردیا اس نے اسکا مال پس حلال ہے اسکو مانگنا یہانتک کہ پہنچ جاوے

قِوَامًا مِنْ عَيْشٍ وَرَجُلٍ أَصَابَتْهُ فَاقَةٌ حَتَّى يَقُولَ ثَلَاثَةٌ مِنْ ذَوِي الْحِجَى

گذران کے موافق کو اور ایک وہ کہ پہنچا اسکو فاقہ اور اسکی قوم سے تین شخص عقل والوں نے شہادت دے دی کہ

مِنْ قَوْمِهِ لَقَدْ أَصَابَتْ فُلَانًا فَاقَةٌ فَحَلَّتْ لَهُ الْمَسْأَلَةُ رَوَاهُ مُسْلِمٌ

بیشک اسکو فاقہ ہو گیا ہے پس حلال ہے اسکے لیے سوال۔ روایت کیا اسے مسلم نے

## بَابُ الصُّلْحِ

صلح کا بیان سلف

سلف جو ملاپ اور رسوں میں واقع ہو۔ اور یہی قسم یہاں مراد ہے

۲۹ | سلہ قولہ متفق علیہ اور مسلم میں ابن عمرؓ سے مرفوعاً مروی ہے کہ تلاش کرو شب قدر کی آخیر کے دہاکے میں پس اگر ضعیف ہو کوئی تم میں سے یا عاجز ہو یعنی عشرہ اواخر سے (دہا تمام نہ کر سکے) تو پچھلے سات دنوں میں مغلوب نہ ہو جاوے یعنے ضرور کوشش کرے ۱۲ سلہ حجۃ اللہ البالغہ میں لکھا ہے کہ لیلۃ القدر دو ہیں۔ ایک وہ رات ہے جس میں ہر ایک کام کا فیصلہ کیا جاتا ہے جس کی نسبت اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے فیھا یفرق کل امر حکیم اسی رات میں تمام قرآن کریم ایک دفعہ پہلے آسمان پر نازل ہوا اور اسکے بعد تھوڑا تھوڑا حصہ حسب ضرورت تئیس سال تک نازل ہوتا رہا یہ رات تمام سال میں کبھی کسی مہینے میں اور کبھی کسی مہینے میں پھرکر آتی ہے خاص رمضان مبارک میں اسکا آنا ضروری نہیں البتہ رمضان مبارک میں اسکے آنیکا غالب گمان ہے اور نزول قران کریم سے وقت اتفاقاً یہ رات رمضان میں واقع ہوگئی تھی۔ دوسری وہ رات ہے جسمیں ارواح اور فرشتے زمین کیطرف اترتے ہیں تنزل الملائکۃ والروح فیھا باذن ربھم پس اس رات میں مسلمان عبادت اور دزاری میں معروف ہوتے ہیں اور ایک دوسرے کے انوار کا عکس اثر ڈالتا ہے فرشتے ان سے نزدیک ہوتے ہیں شیطان دور بھاگ جاتے ہیں انکی دعائیں اور عبادتیں مستجاب اور مقبول ہوتی ہیں اور یہ رات رمضان مبارک کے اخیر عشرہ کی طاق راتوں میں آتی ہے کبھی کسی تاریخ میں ہوتی ہے اور کبھی کسی تاریخ میں۔ لیکن رمضان مبارک کے اندر ہی ہوتی ہے پس جو علماء یہ کہتے ہیں کہ لیلۃ القدر تمام سال میں پھرکر آتی ہے انکی مراد پہلی رات ہوتی ہے اور جو یہ کہتے ہیں کہ وہ رمضان کے اخیر عشرہ میں ہوتی ہے وہ دوسری لیلۃ القدر مراد لیتے ہیں اور صحابہؓ اور تابعینؒ کا راتوں کی تعیین کے متعلق جو اختلاف ہے اسکی وجہ یہ ہے کہ جس نے جس وقت دیکھا اس نے یہی سمجھا کہ لیلۃ القدر اسی تاریخ میں آتی ہے جس میں اس نے دیکھی ہے۔ امام ابو حنیفہؒ کا یہ قول ہے کہ لیلۃ القدر تمام سال میں پھرکر آتی ہے کبھی کسی مہینے میں اور کبھی کسی مہینے میں مگر احادیث سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ عموماً ماہ رمضان میں ہی آتی ہے ۱۲

تَوَاطَأَتْ فِي السَّبْعِ الْأَوَاخِرِ فَمَنْ كَانَ مُتَحَرِّيَهَا فَلْيَتَحَرَّهَا فِي السَّبْعِ الْأَوَاخِرِ

موافق ہوئیں آخر کی سات تاریخوں میں پھر جو اسکا تلاش کرنے والا ہو تو وہ اسکو تلاش کرے آخر کی سات تاریخوں میں

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ مُعَاوِيَةَ بْنِ أَبِي سُفْيَانَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ عَنِ

یہ حدیث متفق علیہ ہے سلہ اور روایت ہے معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے وہ روایت کرتے ہیں

النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ فِي لَيْلَةِ الْقَدْرِ لَيْلَةُ سَبْعٍ وَعِشْرِينَ

نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ فرمایا آپ نے بیچ حق لیلۃ القدر کے کہ وہ ستائیسویں رات ہے سلہ

رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَالرَّاجِحُ وَقْفُهُ وَقَدِ اخْتُلِفَ فِي تَعْيِينِهَا عَلَى أَرْبَعِينَ قَوْلًا

روایت کیا اسے ابو داؤد نے اور راجح اسکا موقوف ہونا ہے اور اس کی تعیین میں چالیس قولوں پر اختلاف کیا گیا ہے

أَوْرَدْتُهَا فِي فَتْحِ الْبَارِي وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهَا قَالَتْ قُلْتُ

جن کو میں نے بیان کیا ہے فتح الباری میں۔ اور روایت ہے عائشہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا سے انہوں نے کہا میں نے پوچھا

يَا رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ أَرَأَيْتَ إِنْ عَلِمْتُ أَيَّ لَيْلَةٍ لَيْلَةُ

یا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم مجھے بتلایئے اگر مجھے معلوم ہو جائے کہ لیلۃ القدر

الْقَدْرِ مَا أَقُولُ فِيهَا قَالَ قُولِي اَللّٰهُمَّ إِنَّكَ عَفُوٌّ تُحِبُّ الْعَفْوَ فَاعْفُ عَنِّي

کونسی ہے تو اس میں کیا کہوں آپ نے فرمایا کہہ اے اللہ تو معاف کرنیوالا ہے دوست رکھتا ہے معاف کرنیکو تو معاف کر مجھے

رَوَاهُ الْخَمْسَةُ غَيْرَ أَبِي دَاوُدَ وَصَحَّحَهُ التِّرْمِذِيُّ وَالْحَاكِمُ وَعَنْ أَبِي سَعِيدِ

روایت کیا اسے پانچوں نے سوا ابو داؤد کے اور صحیح کہا اسے ترمذی اور حاکم نے۔ اور روایت ہے ابو سعید

الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ

خدری رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے انہوں نے کہا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ

وَسَلَّمَ لَا تُشَدُّ الرِّحَالُ إِلَّا إِلَى ثَلَاثَةِ مَسَاجِدَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ وَمَسْجِدِي

وسلم نے فرمایا کہ نہ باندھے جاویں کجاوے مگر طرف تین مسجدوں کے (ایک) مسجد الحرام (دوسری) میری مسجد

هٰذَا وَالْمَسْجِدِ الْأَقْصَى مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

یہ (جو مدینہ میں ہے) (تیسری) مسجد اقصےٰ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

## كِتَابُ الْحَجِّ بَابُ فَضْلِهِ وَبَيَانِ مَنْ فُرِضَ عَلَيْهِ

کتاب حج کے بیان میں اور باب حج کی فضیلت کا اور اس شخص کا بیان جس پر حج فرض ہے

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ

روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

وَسَلَّمَ قَالَ الْعُمْرَةُ إِلَى الْعُمْرَةِ كَفَّارَةٌ لِمَا بَيْنَهُمَا وَالْحَجُّ الْمَبْرُورُ لَيْسَ لَهُ جَزَاءٌ

فرمایا ایک عمرہ دوسرے عمرہ تک بیچ کے (گناہوں کا) کفارہ ہے اور حج مقبول کا بدلہ جنت

إِلَّا الْجَنَّةُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهَا قَالَتْ قُلْتُ يَا

ہی ہے یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے عائشہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا سے انہوں نے کہا میں نے پوچھا یا

سلہ قولہ فی الصحیح مراد صحیح سے صحیح بخاری ہے ۔ سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حج اور عمرہ دونو فرض ہیں۔ حج کی فرضیت میں تو کسیکا اختلاف نہیں البتہ عمرہ کی

رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ عَلَی النِّسَاءِ جِهَادٌ قَالَ نَعَمْ عَلَيْهِنَّ

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم عورتوں پر بھی جہاد ہے آپ نے فرمایا ہاں اُن پر

جِهَادٌ لَا قِتَالَ فِيْهِ الْحَجُّ وَالْعُمْرَةُ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَابْنُ مَاجَةَ وَاللَّفْظُ لَهٗ وَ

ایسا جہاد ہے جس میں لڑائی نہیں (وہ) حج اور عمرہ ہے روایت کیا اسے احمد اور ابن ماجہ نے اور عبارت اسی کی ہے اور

إِسْنَادُهٗ صَحِيْحٌ وَأَصْلُهٗ فِي الصَّحِيْحِ وَعَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى

اسکی اسناد صحیح ہے اور اصل اسکی صحیح (بخاری) میں ہے سلہ اور روایت ہے جابر بن عبد اللہ رضی اللہ تعالی

عَنْهُ قَالَ أَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ أَعْرَابِيٌّ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ أَخْبِرْنِيْ

عنہ سے انہوں نے کہا آیا نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس ایک اعرابی اور کہا یا رسول اللہ مجھے خبر دیجئے

عَنِ الْعُمْرَةِ أَوَاجِبَةٌ هِيَ فَقَالَ لَا وَأَنْ تَعْتَمِرَ خَيْرٌ لَكَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالرَّاجِحُ

عمرہ کے بابت کیا یہ واجب ہے تو آپ نے فرمایا نہیں اور عمرہ کرنا بہتر ہے تیرے لئے روایت کیا اسے ترمذی نے اور راجح اسکا

وَقْفُهٗ وَأَخْرَجَهُ ابْنُ عَدِيٍّ مِنْ وَجْهٍ آخَرَ ضَعِيْفٍ وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ

موقوف ہونا ہے اور نکالا اسے ابن عدی نے اور طریق سے وہ بھی ضعیف ہے۔ اور روایت ہے جابر

اللّٰهُ عَنْهُ مَرْفُوْعًا الْحَجُّ وَالْعُمْرَةُ فَرِيْضَتَانِ وَعَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى

رضی اللہ تعالی عنہ سے مرفوعا کہ حج اور عمرہ دونو فرض ہیں سلہ اور روایت ہے انس رضی اللہ تعالی

عَنْهُ قَالَ قِيْلَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا السَّبِيْلُ قَالَ الزَّادُ وَالرَّاحِلَةُ رَوَاهُ الدَّارُ

عنہ سے انہوں نے کہا کسی نے پوچھا یا رسول اللہ سبیل کیا ہے سلہ آپ نے فرمایا توشہ اور سواری روایت کیا اسے

قُطْنِيُّ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَالرَّاجِحُ إِرْسَالُهٗ وَأَخْرَجَهُ التِّرْمِذِيُّ مِنْ حَدِيْثِ ابْنِ عُمَرَ

دار قطنی نے اور صحیح کہا اسے حاکم نے اور راجح اسکا مرسل ہونا ہے اور روایت کیا اسے ترمذی نے بھی ابن عمرؓ کی حدیث سے

أَيْضًا وَفِيْ إِسْنَادِهٖ ضَعْفٌ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا أَنَّ النَّبِيَّ

اور اسکی اسناد میں ضعف ہے۔ اور روایت ہے ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہما سے کہ نبی

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ لَقِيَ رَكْبًا بِالرَّوْحَاءِ فَقَالَ مَنِ الْقَوْمُ قَالُوْا

صلے اللہ علیہ وسلم روحا میں چند سواروں سے ملے اور آپ نے فرمایا کون قوم ہے انہوں نے جواب دیا

الْمُسْلِمُوْنَ فَقَالُوْا مَنْ أَنْتَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ فَرَفَعَتْ إِلَيْهِ امْرَأَةٌ صَبِيًّا

مسلمان پھر انہوں نے کہا آپ کون ہیں تو آپ نے فرمایا اللہ تعالی کا رسول پھر اٹھا لائی ایک عورت آپکے پاس ایک لڑکا

فَقَالَتْ أَلِهٰذَا حَجٌّ قَالَ نَعَمْ وَلَكِ أَجْرٌ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْهُ قَالَ كَانَ الْفَضْلُ

اور کہا کیا اسکے واسطے حج ہے آپ نے فرمایا ہاں اور تیرے لئے اجر ہے روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور انہی سے روایت ہے کہ تھا فضل

ابْنُ عَبَّاسٍ رَدِيْفَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ فَجَاءَتْ امْرَأَةٌ

ابن عباس رض سوار پیچھے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے تو ایک عورت

مِنْ خَثْعَمَ فَجَعَلَ الْفَضْلُ يَنْظُرُ إِلَيْهَا وَتَنْظُرُ إِلَيْهِ وَجَعَلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

خثعم (کے قبیلہ کی) آئی تو فضل دیکھنے لگا اسکی طرف اور وہ عورت اسکی طرف دیکھتی تھی اور نبی صلے اللہ علیہ

فرضیت میں علمائے سلف وخلف کا اختلاف ہے کیونکہ دلائل بھی مختلف ہیں بعض کہتے ہیں کہ چونکہ دلائل فرضیت ضعیف ہیں اسلئے وہ فرض وواجب نہیں۔ اور امام شافعی اور بخاری اور حنفیہ وغیرہ اسکے وجوب کے قائل ہیں یہی قول راجح ہے۔ اہلحدیث کی ایک جماعت اسی طرف گئی ہے نیز حضرت علی و عائشہ رض زین العابدین طاؤس اور حسن بصری سے بھی یہی قول مروی ہے۔ سلہ قولہ السبیل الخ یعنی یا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے زبان من استطاع الیہ سبیلا میں سبیل سے کیا مراد ہے فرمایا توشہ یعنی اسقدر مال ہو کر جانے اور آنے تک عیال کو کافی ہو اور سواری ہو سوار ہو کر جاوے اور آوے مصفی میں لکھا ہے کہ معتبر زاد اور راحلہ میں وہ مال ہے جو حوائج ضروریہ (مثل دین ونفقہ) سے فاضل ہو اور جو مال حوائج ضروریہ سے زائد نہیں تو صاحب مال پر حج فرض نہیں اور جو شخص بیت اللہ کے قریب رہنے والا ہے اور کعبہ تک چلنے کی طاقت رکھتا ہے اس کے حق میں راحلہ کی شرط نہیں ہے کیونکہ عرف شرع کو استطاعت شمار کرتی ہے۔ انتہی مع زیادۃ یسیرۃ ۱۲ اللہم اغفر لکاتبہ ولمن سعی فیہ۔

۱۳۱

ف۵ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جب مکلف بذات خود حج کرنے کی قدرت سے مایوس ہوجائے جیسا کہ نہایت بوڑھا آدمی کہ اسکو بدن میں دوبارہ طاقت پیدا ہونے کی کوئی امید نہیں ہوتی یا اس قسم کی کوئی بیماری لاحق ہوجائے کہ اس سے شفا پانے کی کوئی امید باقی نہیں رہی تو اسکی طرف سے دوسرا

وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَصْرِفُ وَجْهَ الْفَضْلِ إِلَى الشِّقِّ الْآخَرِ فَقَالَتْ يَا رَسُولَ اللهِ

و آلہ وسلم پھیرتے تھے فضل کے منہ کو دوسری طرف پس اس عورت نے کہا یا رسول اللہ

إِنَّ فَرِيضَةَ اللهِ عَلَى عِبَادِهِ فِي الْحَجِّ أَدْرَكَتْ أَبِي شَيْخًا كَبِيرًا لَا يَثْبُتُ عَلَى الرَّاحِلَةِ

البتہ فرض خدا کے جو اس نے اپنے بندوں پر حج میں لازم کیا ہے میرے باپ کو ایسے بڑھاپے کی حالت میں پایا ہے کہ وہ سواری پر ٹھہر نہیں سکتا

أَفَأَحُجُّ عَنْهُ قَالَ نَعَمْ وَذٰلِكَ فِي حَجَّةِ الْوَدَاعِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِلْبُخَارِيِّ

کیا میں اسکی طرف سے حج کر دوں آپ نے فرمایا ہاں ف۵ اور یہ قصہ حجۃ الوداع میں تھا یہ حدیث متفق علیہ ہے اور عبارت بخاری کی ہے

وَعَنْهُ أَنَّ امْرَأَةً مِّنْ جُهَيْنَةَ جَاءَتْ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَ

اور انہی سے روایت ہے کہ ایک عورت جہینہ کی آئی طرف نبی صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم

سَلَّمَ فَقَالَتْ إِنَّ أُمِّي نَذَرَتْ أَنْ تَحُجَّ فَلَمْ تَحُجَّ حَتّٰى مَاتَتْ أَفَأَحُجُّ عَنْهَا قَالَ

کے اور کہا میری ماں نے حج کرنے کی نذر کی تھی اور اس نے حج نہیں کیا یہاں تک کہ مرگئی کیا میں اسکی طرف سے حج کردوں آپ نے فرمایا

نَعَمْ حُجِّي عَنْهَا أَرَأَيْتِ لَوْ كَانَ عَلَى أُمِّكِ دَيْنٌ أَكُنْتِ قَاضِيَتَهُ اقْضُوا

ہاں حج کر اسکی طرف سے بھلا اگر ہوتا تیری ماں پر کچھ قرض کیا تو اسے ادا (نہ) کرتی ادا کرو حق

اللهَ فَاللهُ أَحَقُّ بِالْوَفَاءِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ

اللہ کے اسلیے کہ اللہ تو زیادہ لائق ہے کہ اسکے حق ادا کیے جاویں ف۶ روایت کیا اسے بخاری نے۔ اور انہی سے روایت ہو کہ رسول اللہ

صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَيُّمَا صَبِيٍّ حَجَّ ثُمَّ بَلَغَ الْحِنْثَ فَعَلَيْهِ أَنْ يَحُجَّ حَجَّةً

صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا جس لڑکے نے حج کیا بلوغت سے پہلے پھر بلوغت کو پہنچا تو اسپر پھر حج کرنا لازم

أُخْرٰى وَأَيُّمَا عَبْدٍ حَجَّ ثُمَّ أُعْتِقَ فَعَلَيْهِ حَجَّةٌ أُخْرٰى رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ

ہے اور جس غلام نے حج کیا پھر آزاد ہوگیا اسپر بھی اور حج کرنا لازم ہے روایت کیا اسے ابن ابی شیبہ

وَالْبَيْهَقِيُّ وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ إِلَّا أَنَّهُ اخْتُلِفَ فِي رَفْعِهِ وَالْمَحْفُوظُ أَنَّهُ

اور بیہقی نے اور راوی اسکے ثقہ ہیں مگر اسکے مرفوع ہونے میں اختلاف ہے اور صحیح بات یہ ہے کہ یہ

مَوْقُوفٌ وَعَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ

موقوف ہے۔ اور انہی سے روایت ہے کہ سنا رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم کو

يَخْطُبُ يَقُولُ لَا يَخْلُوَنَّ رَجُلٌ بِامْرَأَةٍ إِلَّا وَمَعَهَا ذُو مَحْرَمٍ وَلَا تُسَافِرُ

کہ خطبہ میں فرماتے تھے کہ کوئی مرد کسی عورت کے ساتھ ایک مکان میں اکیلا نہ ہو مگر اس حالت میں کہ ساتھ

الْمَرْأَةُ إِلَّا مَعَ ذِي مَحْرَمٍ فَقَامَ رَجُلٌ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

اس کے محرم ہو اور نہ سفر کرے کوئی عورت مگر ساتھ محرم کے ف۷ سو ایک شخص کھڑا ہوا اور کہا یا رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم

إِنَّ امْرَأَتِي خَرَجَتْ حَاجَّةً وَإِنِّي اكْتُتِبْتُ فِي غَزْوَةِ كَذَا وَكَذَا قَالَ انْطَلِقْ

میری عورت تو حج کو نکلی ہے اور میں فلانی فلانی لڑائی میں لکھا گیا ہوں آپ نے فرمایا تو جا

فَحُجَّ مَعَ امْرَأَتِكَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِمُسْلِمٍ وَعَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَ

اور اپنی عورت کے ساتھ حج کر یہ حدیث متفق علیہ ہے اور عبارت مسلم کی ہے۔ اور انہی سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ و

شخص حج کر سکتا ہے اور اگر صحت کی امید ہو تو پھر دوسرے شخص کا حج کرنا اسکے لیے کافی نہیں ہے ۱۲

ف۶ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ میت پر اگر حج فرض ہو تو وارثوں پر اسکی طرف سے حج ادا کرنا لازم ہے خواہ وہ وصیت کر جائے یا نہ اور اسیطرح تمام عبادات مالیہ جیسے کفارہ وغیرہ جو اسکے ذمہ میں سب کا ادا کرنا ضروری ہے کیونکہ یہ میت کے ذمہ قرض ہیں اور اسکے قرض کا ادا کرنا ضروری ہے ابن عباسؓ زید بن ثابتؓ ابو ہریرہؓ اور امام شافعی کا یہی قول ہے اور انکے نزدیک آیا یہ مقدم ہو کے قرض سے پہلے ہو اسکے مال میں سے یہ سب ادا کیے جائیں اور حنفیہ کہتے ہیں کہ اگر میت ادائے حج کے واسطے وصیت کر جائے تو وارثوں پر لازم ہے کہ وہ اسکیطرف سے حج کرائیں ورنہ انکے ذمہ لازم نہیں ۱۲

ف۷ قولہ لا یخلون الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ تنہا اجنبی مرد اور اجنبی عورت کا ایک مکان میں جمع ہونا حرام ہے اور بدون محرم کے عورت کو حج وغیرہ کیلئے سفر کرنا بھی جائز نہیں۔ اور کہا امام نووی نے کہ عورت کو بدون محرم کے کوئی سفر بھی نہیں خواہ تھوڑا سفر ہو خواہ بہت درست نہیں اور محرم سے مراد وہ ہے کہ جس کے ساتھ نکاح ہمیشہ کو حرام ہو بسبب قرابت کے یا علاقہ دودھ کے یا سسرال کے ۱۲

في رفعه وفي البخاري أن عمر هو الذي وقّت ذات عرق وعند أحمد

اسکے مرفوع ہونے میں اور بخاری میں ہے کہ حضرت عمرؓ وہ ہیں جنہوں نے ذات عرق کو میقات مقرر کیا اور احمد

وأبي داود والترمذي عن ابن عباس رضي الله تعالى عنهما أن النبي

اور ابو داؤد اور ترمذی میں روایت ہے ابن عباس رضی اللہ تعالے عنہما سے کہ نبی

صلى الله عليه وآله وسلم وقّت لأهل المشرق العقيق

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مشرق والوں کے لئے عقیق کو میقات مقرر فرمایا ہے[1]

## باب وجوب الإحرام وصفته

احرام کے واجب ہونے اور اس کی صفت کا بیان

عن عائشة رضي الله تعالى عنها قالت خرجنا مع رسول الله صلى

روایت ہے عائشہ رضی اللہ تعالی عنہا سے انہوں نے کہا نکلے ہم ساتھ رسول اللہ صلے

الله عليه وآله وسلم حجة الوداع فمنا من أهل بعمرة ومنا من أهل

اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حجۃ الوداع کو[2] پھر بعضوں نے ہم میں سے عمرہ کا احرام باندھا اور بعضوں نے

بحج وعمرة ومنا من أهل بحج وأهل رسول الله صلى الله عليه وآله

حج اور عمرہ کا اور بعضوں نے (صرف) حج کا اور احرام باندھا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ

وسلم بالحج فأما من أهل بعمرة فحل وأما من أهل بحج أو جمع الحج و

وسلم نے ساتھ حج کے پھر جنہوں نے احرام باندھا تھا عمرہ کا وہ حلال ہو گئے اور جنہوں نے احرام باندھا تھا حج کا یا حج اور

العمرة فلم يحلوا حتى كان يوم النحر متفق عليه

عمرہ کا وہ لوگ حلال نہ ہوئے یوم النحر تک یہ حدیث متفق علیہ ہے

## باب الإحرام وما يتعلق به

احرام کا بیان اور اس چیز کا جو اس سے تعلق رکھتی ہے

عن ابن عمر رضي الله تعالى عنهما قال ما أهل رسول الله صلى الله

روایت ہے ابن عمر رضی اللہ تعالی عنہما سے انہوں نے کہا نہیں احرام باندھا[3] رسول اللہ صلے اللہ

عليه وآله وسلم إلا من عند المسجد متفق عليه وعن خلاد بن

علیہ وآلہ وسلم نے مگر مسجد کے پاس سے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور روایت ہے خلاد بن

السائب عن أبيه رضي الله تعالى عنه أن رسول الله صلى الله عليه و

سائب سے وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ رضی اللہ تعالے عنہ سے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ و

آله وسلم قال أتاني جبريل عليه السلام فأمرني أن آمر أصحابي أن

آلہ وسلم نے فرمایا کہ میرے پاس جبرئیل علیہ السلام آئے اور مجھے حکم دیا کہ میں کہہ دوں اپنے اصحاب کو کہ لبیک

يرفعوا أصواتهم بالإهلال رواه الخمسة وصححه الترمذي وابن حبان

کے ساتھ اپنی آوازیں اونچی کریں روایت کیا اسے پانچوں نے اور صحیح کہا اسے ترمذی اور ابن حبان نے

---

۱۳۲ [1] قولہ لاہل المشرق العقیق مشرق والوں سے وہ لوگ مراد ہیں کہ گھر انکے باہر حرم کے جانب مشرق مکہ کے ہیں اور عقیق نام ایک جگہ کا ہے کہ برابر ہے ذات عرق کے پس مشرق والوں کی جگہ احرام کی دو ہیں ایک تو عقیق اور دوسری ذات عرق جو کوئی ان دونوں جگہوں میں سے جس جگہ پر گذرے وہیں سے احرام باندھے ۱۲

[2] قولہ حجۃ الوداع الخ حج کرنیوالے تین قسم پر ہیں ایک تو مفرد۔ اور مفرد وہ ہے کہ نرے حج کا احرام باندھے اور دوسرا قارن۔ اور قارن وہ ہے کہ احرام حج اور عمرہ دونوں کا باندھے اور تیسرا متمتع اور متمتع وہ ہے کہ اول احرام عمرہ کا باندھے میقات سے حج کے مہینوں میں اور افعال عمرے کے بجا لاوے پھر اگر ہدی ساتھ لایا ہے تو احرام باندھے رہے اور اگر ہدی نہیں لایا ہے تو احرام سے نکل آوے اور مکے میں بیٹھا رہے جب ایام حج کے آویں تو احرام حج کا حرم سے باندھے اور حج کرے ۱۲

[3] قولہ ما اہل الخ یہ حدیث رد ہے اس شخص کا جو کہتا ہے کہ احرام باندھا ہے آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بیداء سے اور ایک روایت میں ہے کہ درخت کے پاس سے اور کہا سبل میں کہ یہ حدیث دلالت کرتی ہے اس پر کہ افضل احرام باندھنا ہے میقات سے نہ پہلے اس سے اور اگر احرام باندھا پہلے اس سے پس کہا ابن منذر نے کہ اہل علم نے کہا ہے کہ یہ جائز ہے اسلیے کہ قول صحابہ کا کہ جگہ مقرر کی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے واسطے اہل مدینہ کے ذوالحلیفہ یہ چاہتا ہے کہ احرام میقات سے پہلے نہ باندھا جاوے اور بعض اہل علم کے نزدیک میقات سے پہلے بھی احرام باندھنا جائز ہے ۱۲

؎۱ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ احرام باندھنے کے وقت غسل کرنا سنت ہے ۱۲ ؎۲ سائل نے پوچھا کہ محرم کو کونسے کپڑے پہننا چاہئیں آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے اسکے جواب میں ارشاد فرمایا کہ محرم قمیص کوٹ پاجامہ اور موزے نہ پہنے اور عمامہ نہ باندھے پس اس سے معلوم ہوا کہ محرم کو صرف دو چادریں پہننے کی اجازت ہے ۱۲ ؎۳ قولہ والورس ورس نام ایک گھاس کا ہے اس سے زرد رنگ کرتے ہیں ۱۲ ؎۴ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ احرام سے پہلے اور بعد اور طواف زیارت سے پہلے خوشبودار اشیاء کا استعمال کرنا جائز ہے ۱۲ ؎۵ قولہ لا ینکح یعنی نہیں لائق کہ محرم نکاح کرے کسی کا خواہ بولایت ہو خواہ بوکالت ۱۲ ؎۶ قولہ انہ اہدی الخ ابی قتادہ کی حدیث جو اس سے پہلے گذری اس میں یوں آیا ہے کہ جو صحابہ محرم تھے آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے انکو گورخر کا گوشت کھانے کا ارشاد فرمایا اور اس حدیث سے یہ معلوم ہوا کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم جب خود محرم تھے اسکو کھانے کے واسطے نہ لیا پس تطبیق ان دونوں حدیثوں کی یوں دیجاتی ہے جیسا کہ امام شوکانی نے دراری مضیہ شرح درر البہیہ میں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے



وَعَنْ زَيْدِ بْنِ ثَابِتٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ تَجَرَّدَ لِإِهْلَالِهِ وَاغْتَسَلَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَحَسَّنَهُ

اور روایت ہے زید بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے احرام کے وقت اپنے کپڑے اتارے اور غسل کیا ؎۱ روایت کیا اسے ترمذی نے اور حسن کہا اسے

وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ سُئِلَ مَا يَلْبَسُ الْمُحْرِمُ مِنَ الثِّيَابِ قَالَ لَا يَلْبَسُ الْقُمُصَ وَلَا الْعَمَائِمَ وَلَا السَّرَاوِيلَاتِ وَلَا الْبَرَانِسَ وَلَا الْخِفَافَ إِلَّا أَحَدٌ لَا يَجِدُ نَعْلَيْنِ فَلْيَلْبَسِ الْخُفَّيْنِ وَلْيَقْطَعْهُمَا أَسْفَلَ مِنَ الْكَعْبَيْنِ وَلَا تَلْبَسُوا شَيْئًا مِنَ الثِّيَابِ مَسَّهُ الزَّعْفَرَانُ وَلَا الْوَرْسُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِمُسْلِمٍ

اور روایت ہے ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کسی نے پوچھا محرم کیا پہنے ؎۲ کپڑوں سے آپ نے فرمایا نہ پہنے کرتہ اور نہ ہی عمامہ اور نہ ہی پاجامہ اور نہ باران کوٹ اور نہ موزے مگر وہ شخص جو نہ پاوے جوتی تو موزے پہن لے اور انکو ٹخنوں کے نیچے سے کاٹ ڈالے اور نہ پہنو وہ کپڑا جسکو زعفران یا ورس ؎۳ لگا ہو یہ حدیث متفق علیہ ہے اور عبارت مسلم کی ہے۔

وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهَا قَالَتْ كُنْتُ أُطَيِّبُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ لِإِحْرَامِهِ قَبْلَ أَنْ يُحْرِمَ وَلِحِلِّهِ قَبْلَ أَنْ يَطُوفَ بِالْبَيْتِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

اور روایت ہے عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے انہوں نے کہا میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو خوشبو لگاتی تھی انکے احرام کے لیے احرام باندھنے سے پہلے اور واسطے احرام کھولنے کے بیت اللہ کا طواف کرنے سے پہلے ؎۴ یہ حدیث متفق علیہ ہے

وَعَنْ عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَنْكِحُ الْمُحْرِمُ وَلَا يُنْكِحُ وَلَا يَخْطُبُ رَوَاهُ مُسْلِمٌ

اور روایت ہے عثمان بن عفان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ محرم نہ (اپنا نکاح) کرے اور نہ (دوسرے کا) نکاح کرے ؎۵ اور نہ منگنی کرے روایت کیا اسے مسلم نے۔

وَعَنْ أَبِي قَتَادَةَ الْأَنْصَارِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ فِي قِصَّةِ صَيْدِهِ الْحِمَارَ الْوَحْشِيَّ وَهُوَ غَيْرُ مُحْرِمٍ قَالَ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ لِأَصْحَابِهِ وَكَانُوا مُحْرِمِينَ هَلْ مِنْكُمْ أَحَدٌ أَمَرَهُ أَوْ أَشَارَ إِلَيْهِ بِشَيْءٍ قَالُوا لَا قَالَ فَكُلُوا مَا بَقِيَ مِنْ لَحْمِهِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

اور روایت ہے ابو قتادہ انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے انکے جنگلی گدھے کے شکار کرنے کے قصہ میں جبکہ وہ محرم نہ تھا اس نے کہا پھر فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے ساتھیوں کو اور وہ محرم تھے کسی نے تم میں سے اسکو حکم کیا تھا یا کسی چیز سے اشارہ کیا تھا انہوں نے جواب دیا نہیں آپ نے فرمایا پھر کھا لو جو اس کے گوشت سے بچا ہے یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

وَعَنِ الصَّعْبِ بْنِ جَثَّامَةَ اللَّيْثِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّهُ أَهْدَى لِرَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ حِمَارًا

اور روایت ہے صعب بن جثامہ لیثی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ اس نے ہدیہ بھیجا ؎۶ واسطے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ایک جنگلی

نہ کھایا اسکی وجہ یہی ہے کہ وہ خاص حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے واسطے شکار کیا گیا تھا اور جب صحابہ کو کھانے کے لیے فرمایا وہ شکار انکے واسطے نہیں کیا گیا تھا پس حاصل ان دونوں حدیثوں کا یہ ہوا کہ جو شکار محرم کے واسطے کیا گیا ہو اسکا کھانا درست نہیں اور جو محرم کے لیے نہ کیا گیا ہو کسی اور نیت سے کیا ہو تو محرم کیلئے اسکا کھانا درست ہے ۱۲

وَحْشِيًّا وَهُوَ بِالْأَبْوَاءِ أَوْ بِوَدَّانَ فَرَدَّهُ عَلَيْهِ وَقَالَ إِنَّا لَمْ نَرُدَّهُ عَلَيْكَ

گدھا اور آپ ابوا یا ودان میں تھے پھر آپ نے پھیر دیا اسکو اور فرمایا ہمنے نہیں پھرا اسکو مگر اسی وجہ سے

إِلَّا أَنَّا حُرُمٌ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهَا قَالَتْ قَالَ

کہ ہم احرام والے ہیں یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے عائشہ رضی اللہ تعالے عنہا سے انہوں نے کہا فرمایا

رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ خَمْسٌ مِنَ الدَّوَابِّ كُلُّهُنَّ فَاسِقٌ

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پانچ حیوان شریر ہیں

يُقْتَلْنَ فِي الْحَرَمِ الْعَقْرَبُ وَالْحِدَأَةُ وَالْغُرَابُ وَالْفَأْرَةُ وَالْكَلْبُ الْعَقُورُ

مارے جاویں حرم میں (اور حل میں اور وہ یہ ہیں) بچھو اور چیل اور کوا اور چوہا اور کتا کاٹ کھانے والا [1]

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہما سے کہ نبی صلے اللہ

عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ احْتَجَمَ وَهُوَ مُحْرِمٌ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ كَعْبِ بْنِ عُجْرَةَ

علیہ وسلم نے پچھنی لگائی اور آپ احرام سے تھے۔ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے کعب بن عجرہ

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ حُمِلْتُ إِلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ

رضی اللہ تعالی عنہ سے انہوں نے کہا مجھکو اٹھا کر لیگئے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس

وَالْقَمْلُ يَتَنَاثَرُ عَلَى وَجْهِي فَقَالَ مَا كُنْتُ أَرَى الْوَجَعَ بَلَغَ بِكَ مَا أَرَى

اور جوئیں میرے منہ پر گرتی تھیں تو آپ نے فرمایا مجھے معلوم نہ تھا کہ تجھے بیماری نے اتنا ستایا ہوگا جو میں دیکھ رہا ہوں کیا

أَتَجِدُ شَاةً قُلْتُ لَا قَالَ فَصُمْ ثَلَاثَةَ أَيَّامٍ أَوْ أَطْعِمْ سِتَّةَ مَسَاكِينَ لِكُلِّ

تو ایک بکری پاتا ہے میں نے کہا نہیں فرمایا (پس) تو تین دن کے روزے رکھ یا چھ مسکینوں کو کھانا دے

مِسْكِينٍ نِصْفُ صَاعٍ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ

مسکین کو آدھا صاع [2] یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے ابوہریرہ رضی اللہ تعالی عنہ سے

قَالَ لَمَّا فَتَحَ اللّٰهُ تَعَالَى عَلَى رَسُولِهِ مَكَّةَ قَامَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

انہوں نے کہا جب اللہ تعالی نے اپنے رسول پر مکہ کو فتح کیا تو کھڑے ہوئے رسول اللہ صلے اللہ علیہ

وَآلِهِ وَسَلَّمَ فِي النَّاسِ فَحَمِدَ اللّٰهَ وَأَثْنَى عَلَيْهِ ثُمَّ قَالَ إِنَّ اللّٰهَ تَعَالَى حَبَسَ

وآلہ وسلم لوگوں میں پھر حمد کی اللہ تعالی کی اور اسپر ثنا کی پھر فرمایا بیشک اللہ تعالی نے روک رکھا

عَنْ مَكَّةَ الْفِيلَ وَسَلَّطَ عَلَيْهَا رَسُولَهُ وَالْمُؤْمِنِينَ وَإِنَّهَا لَمْ تَحِلَّ لِأَحَدٍ

اصحاب فیل کو مکہ سے اور اپنے رسول اور مومنوں کو اسپر غالب کیا اور بیشک وہ حلال نہیں ہوا کسی کے لئے

كَانَ قَبْلِي وَإِنَّمَا أُحِلَّتْ لِي سَاعَةً مِنْ نَهَارٍ وَإِنَّهَا لَنْ تَحِلَّ لِأَحَدٍ بَعْدِي

جو مجھ سے پہلے تھا اور میرے لئے بھی ایک گھڑی ہی حلال ہوا دن سے اور نہ میرے پیچھے کسی کو حلال ہوگا

فَلَا يُنَفَّرُ صَيْدُهَا وَلَا يُخْتَلَى شَوْكُهَا وَلَا تَحِلُّ سَاقِطَتُهَا إِلَّا لِمُنْشِدٍ

پھر اسکا شکار بھڑکایا نہ جاوے اور نہ توڑا جاوے کانٹا اسکا اور نہ اٹھائی جاوے گری پڑی چیز اسکی مگر وہ شخص اٹھائے جو مشہور کرے اور [3]

[1] ۱۳۵ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ کوے۔ چیل۔ کاٹنے والے کتے۔ بچھو اور چوہے کو حل اور حرم میں محرم اور غیر محرم کے لئے مار ڈالنے کی اجازت ہے مصفے میں لکھا ہے کہ علماء کا اسبات پر اتفاق ہے کہ ان پانچ قسم کے جانوروں کے مار ڈالنے سے محرم پر کوئی فدیہ لازم نہیں آتا۔ اور امام شافعی تمام حرام جانوروں کو انہی پر قیاس کرتے اور کہتے ہیں کہ کسی حرام جانور کے مار ڈالنے سے محرم پر کوئی فدیہ نہیں اور امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کوکٹنے پر قیاس کرکے اسکے مار ڈالنے کی اجازت دیتے ہیں اور باقی درندوں جیسے چیتا۔ شیر اور خنزیر انکے مار ڈالنے سے محرم کے ذمے فدیہ لازم ٹھہراتے ہیں۔ ہاں اگر کوئی درندہ محرم پر حملہ کرے اور اسکی مدافعت کے وقت محرم اسکو مار ڈالے تو اسکے وجہ سے کوئی فدیہ نہیں۔

[2] اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عذر کی وجہ سے بھی محرم کو سر منڈانے پر فدیہ لازم ہے اور فدیے میں محرم کو اختیار ہے کہ خواہ ایک جانور ذبح کرے یا تین روزے رکھے یا چھ مسکینوں کو اس طرح کھانا کھلا دے کہ ہر ایک مسکین کو گیہوں کا نصف صاع غلہ دے۔

[3] نزول سورت کہ الفیل قصہ کلام اللہ میں سورہ الم ترکیف میں موجود ہے۔ تو لا لمنشد ایک روایت میں یوں آیا ہے اور نہ اٹھاوے کوئی گری پڑی چیز مگر وہ شخص جو ڈھنڈورا کرے اسکو یعنے جہاں گمادر جگہ دل میں مشہور کرے۔ ما ینشد

سه بخیر النظرین یعنے یا اسکے بدلے فدیہ لیلے یا اسکو قتل کر ڈالے ۱۲ منہ سه قولہ الا الاذخر یعنے اذخر کہ نام ایک گھاس کا ہے سونا چاندی ۱۲ اور لوہے کے پگھلانے کے لیے لہاروں اور سناروں کے کام آتا ہے اور گھروں کی چھتوں پر ڈالنے کے کام بھی آتا ہے عباس رضی اللہ عنہ نے پوچھا اسکا کیا حکم ہے تب فرمایا حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مگر اذخر یعنے اسکو اکھاڑو تو جائز ہے

مَنْ قُتِلَ لَهُ قَتِيلٌ فَهُوَ بِخَيْرِ النَّظَرَيْنِ فَقَالَ الْعَبَّاسُ إِلَّا الْإِذْخِرَ يَا رَسُولَ

کوئی شخص مارا جائے اسکو دو باتوں کا اختیار ہے سه سو عباس رضی نے کہا یا رسول اللہ مگر اذخر سه

اللّٰهِ فَإِنَّا نَجْعَلُهُ فِي قُبُورِنَا وَبُيُوتِنَا فَقَالَ إِلَّا الْإِذْخِرَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ

ہم اس کو قبروں اور گھروں میں ڈالتے ہیں تو آپ نے فرمایا مگر اذخر یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے عبد اللہ

ابْنِ زَيْدِ بْنِ عَاصِمٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ

بن زید بن عاصم رضی اللہ تعالی عنہ سے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ و

آلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِنَّ إِبْرَاهِيمَ حَرَّمَ مَكَّةَ وَدَعَا لِأَهْلِهَا وَإِنِّي حَرَّمْتُ الْمَدِينَةَ

آلہ وسلم نے فرمایا کہ ابراہیم علیہ السلام نے مکہ کو حرم مقرر کیا سه اور دعا کی اسکے رہنے والوں کے لیے اور میں نے مدینہ کو حرم کیا

كَمَا حَرَّمَ إِبْرَاهِيمُ مَكَّةَ وَإِنِّي دَعَوْتُ فِي صَاعِهَا وَمُدِّهَا بِمِثْلَيْ مَا دَعَا بِهِ

جیسے ابراہیم علیہ السلام نے مکہ کو حرم مقرر کیا اور میں نے دعا کی اسکے صاع اور مد کے لیے دوگنی اس سے جو ابراہیم ع نے دعا کی تھی

إِبْرَاهِيمُ لِأَهْلِ مَكَّةَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عَلِيِّ بْنِ أَبِي طَالِبٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى

اہل مکہ کے لیے یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالی

عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ الْمَدِينَةُ حَرَامٌ مَا بَيْنَ

عنہ سے انہوں نے کہا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا مدینہ حرم ہے عیر سے

عَيْرٍ إِلَى ثَوْرٍ رَوَاهُ مُسْلِمٌ

ثور تک روایت کیا اسے مسلم نے

## بَابُ صِفَةِ الْحَجِّ وَدُخُولِ مَكَّةَ

حج کی صفت اور مکہ میں داخل ہونے کا بیان

عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

روایت ہے جابر بن عبد اللہ رضی اللہ تعالی عنہما سے کہ رسول اللہ صلے اللہ

عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ حَجَّ فَخَرَجْنَا مَعَهُ حَتَّى أَتَيْنَا ذَا الْحُلَيْفَةِ فَوَلَدَتْ أَسْمَاءُ

علیہ وآلہ وسلم نے حج کیا اور ہم بھی آپ کے ساتھ نکلے (حج کو) یہاں تک کہ ہم ذوالحلیفہ میں پہونچے تو وہاں اسماء

بِنْتُ عُمَيْسٍ فَقَالَ اغْتَسِلِي وَاسْتَثْفِرِي بِثَوْبٍ وَأَحْرِمِي وَصَلَّى

بنت عمیس جنیں ادھر آپ نے فرمایا غسل کرلے اور لنگوٹ باندھ لے ایک کپڑے کا اور احرام باندھ لے اور رسول اللہ

رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فِي الْمَسْجِدِ ثُمَّ رَكِبَ الْقَصْوَاءَ حَتَّى إِذَا

صلے اللہ علیہ وسلم نے مسجد میں نماز پڑھی پھر قصواء سه پر سوار ہوئے یہاں تک کہ جب وہ

اسْتَوَتْ بِهِ عَلَى الْبَيْدَاءِ أَهَلَّ بِالتَّوْحِيدِ لَبَّيْكَ اللّٰهُمَّ لَبَّيْكَ لَبَّيْكَ لَا

آپ کو لے کر بیداء سه پر سیدھی ہوئی توحید کے ساتھ لبیک پکاری (یعنے) حاضر ہوں تیری خدمت میں یا اللہ حاضر ہوں میں تیری خدمت میں

شَرِيكَ لَكَ لَبَّيْكَ إِنَّ الْحَمْدَ وَالنِّعْمَةَ لَكَ وَالْمُلْكَ لَا شَرِيكَ لَكَ حَتَّى

تیرا کوئی شریک نہیں میں حاضر ہوں بیشک سب تعریف اور نعمت تیرے ہی لیے ہے اور سلطنت تیری ہی ہے اور تیرا کوئی شریک نہیں یہاں تک

سه قولہ حرم مکۃ ظاہراً یہ حدیث دلالت کرتی ہے اس بات پر کہ شکار کرنا اور درخت کاٹنا مدینے کے عیر سے ثور تک حرام ہے اور عیر اور ثور دونوں پہاڑوں کا نام ہے اور وہ مدینہ منورہ کی دو طرف ہیں سه ... میں لکھا ہے کہ ثور مدینے کے ایک پہاڑ کا نام ہے اور ابو عبید قاسم بن سلام وغیرہ اکابر علما جو یہ کہتے ہیں کہ حدیث میں راوی کی غلطی سے ثور کا لفظ ذکر کیا گیا ہے اور صحیح یہ ہے ما بین عیر الی احد کیونکہ ثور مکے کے پہاڑ کا نام ہے ان کا یہ کہنا درست نہیں کیونکہ شجاع بعلی زاہد نے بتلایا ہے اور وہ حافظ ابو محمد عبد السلام بصری سے نقل کرتے ہیں کہ احد کے مقابل ایک چھوٹا سا پہاڑ ہے اسکو ثور کہتے ہیں اور شیخ عفیف الدین مطری نے اپنے والد سے کہ حافظ اور ثقہ تھے نقل کیا ہے لکھا ہے کہ احد کے پیچھے شمال کیطرف ایک چھوٹا سا گول پہاڑ ہے جسکا نام ثور ہے مدینے کے لوگ اسکو پہچانتے ہیں ۱۲

سه قولہ قصواء نام حضرت صلعم کی اونٹنی کا تھا سه قولہ بیداء نام ایک گاؤں کا ہے اور اسکے معنے جنگل کے بھی ہیں ۱۲

ف ۱ رکن سے مراد ہے حجر اسود اور استلام سے حجر اسود کو چومنا یا اسکو ہاتھ لگانا مراد ہے۔ پس اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حجر اسود کو بوسہ دینا یا اسکو ہاتھ لگانا سنت ہے۔ علما نے لکھا ہے کہ اگر بلا مزاحمت اور کسیکو تکلیف دینے کے بغیر یہ کام کر سکے تو اسکا کرنا بہتر ہے اور اگر زیادہ ہجوم ہو تو اس سنت کے ادا کرنے کے واسطے کسی کو تکلیف نہ پہونچائے بلکہ اسکو ترک کر دے۔ اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے طواف کے تین پھیروں میں رمل کیا۔ رمل سے یہ مطلب ہے کہ طواف میں چلتے ہوئے تیزی کے ساتھ چلے اور کندھوں کو اس طرح ہلائے جسطرح کہ پہلوان اور لڑائی کے وقت مقابلہ کے واسطے میدان میں نکلنے والے بہادر اپنے کندھوں کو ہلاتے ہیں۔ اور اس ہیئت کے ساتھ طواف کرنیکی اصل یہ ہے کہ جب آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام رضہ عمرۃ القضا کے لیے مکہ میں تشریف لائے تو مکہ کے مشرک کہنے لگے کہ مسلمانوں کو یثرب (مدینے کا قدیمی نام) کے تپ نے لاغر اور سست کر دیا ہے پس آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے مسلمانوں کو حکم دیا کہ اس قسم کی بہادرانہ چال سے اپنی قوت کا اظہار کریں ۱۲ ف ۲ قولہ صفا اور مروہ کے شریف کی دو پہاڑیوں کا نام ہے۔ تفسیر مظہری ف ۳ انصبتا یعنی نشیب میں پہونچے تو دوڑنے لگے پھر بلندی پر چڑھنے کے کر آہستہ چلے یعنی دوڑنا موقوف کیا۔ ف ۴ ...کے دسک ف ۵

إِذَا أَتَيْنَا الْبَيْتَ اسْتَلَمَ الرُّكْنَ فَرَمَلَ ثَلَاثًا وَمَشَى أَرْبَعًا ثُمَّ أَتَى مَقَامَ

کہ جب ہم آگئے بیت اللہ میں پہلے آپ نے چوما رکن کو پھر اکڑ کر چلے تین بار اور معمولی عادت کے چار بار پھر آگئے مقام

إِبْرَاهِيمَ فَصَلَّى ثُمَّ رَجَعَ إِلَى الرُّكْنِ فَاسْتَلَمَهُ ثُمَّ خَرَجَ مِنَ الْبَابِ إِلَى الصَّفَا

ابراہیم کے پاس اور نماز پڑھی پھر آپ حجر اسود کے پاس لوٹ گئے اور چوما اسکو پھر اس دروازے سے نکلے جو صفا کی طرف ہے

فَلَمَّا دَنَا مِنَ الصَّفَا قَرَأَ إِنَّ الصَّفَا وَالْمَرْوَةَ مِنْ شَعَائِرِ اللَّهِ أَبْدَأُ بِمَا بَدَأَ

پھر جب صفا کے نزدیک پہونچے تو یہ آیت پڑھی بیشک صفا اور مروہ دونوں اللہ تعالیٰ کی نشانیوں سے ہیں اور فرمایا میں شروع کرتا ہوں

اللَّهُ بِهِ فَرَقِيَ الصَّفَا حَتَّى رَأَى الْبَيْتَ فَاسْتَقْبَلَ الْقِبْلَةَ فَوَحَّدَ اللَّهَ وَكَبَّرَهُ

جسے اللہ تعالیٰ نے شروع کیا ہے پھر آپ صفا پر چڑھے یہانتک کہ بیت اللہ کو دیکھا اور منہ کیا قبلہ کی طرف اور اللہ تعالیٰ کی توحید بیان کی اور تکبیر کہی

وَقَالَ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلَى

اور کہا کوئی معبود لائق عبادت کے نہیں سوائے اللہ کے اکیلا ہے نہیں شریک اسکے لیے اسی کا ملک ہے اور اسی کو حمد ہے اور وہ ہر شے پر

كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ أَنْجَزَ وَعْدَهُ وَنَصَرَ عَبْدَهُ وَهَزَمَ الْأَحْزَابَ

قادر ہے کوئی معبود لائق عبادت کے نہیں سوائے اللہ تعالیٰ کے جس نے اپنا وعدہ پورا کیا اور اپنے بندے کی مدد کی اور سب لشکر کو

وَحْدَهُ ثُمَّ دَعَا بَيْنَ ذَلِكَ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ ثُمَّ نَزَلَ إِلَى الْمَرْوَةِ حَتَّى إِذَا انْصَبَّتْ

اسی نے اکیلے شکست دی پھر دعا کی درمیان اسکے تین بار پھر اترے اور مروہ کو چلے یہانتک کہ جب اترنے لگے آپ کے

قَدَمَاهُ فِي بَطْنِ الْوَادِي ثُمَّ سَعَى حَتَّى إِذَا صَعِدَ مَشَى إِلَى الْمَرْوَةِ فَفَعَلَ

قدم میدان کے نیچے میں تو دوڑے یہانتک کہ جب چڑھ گئے تو چلے (موافق عادت کے) مروہ تک اور مروہ پر

عَلَى الْمَرْوَةِ كَمَا فَعَلَ عَلَى الصَّفَا فَذَكَرَ الْحَدِيثَ وَفِيهِ فَلَمَّا كَانَ يَوْمُ

ویسے کیا جیسے کہ صفا پر کیا تھا پھر ذکر کیا پوری حدیث کو اور اسمیں یہ ہے پھر جب آٹھویں ذی الحجہ

التَّرْوِيَةِ تَوَجَّهُوا إِلَى مِنًى وَرَكِبَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَصَلَّى

کی ہوئی تو لوگ منے کو متوجہ ہوئے اور سوار ہوئے نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اور پڑھیں آپ نے

بِهَا الظُّهْرَ وَالْعَصْرَ وَالْمَغْرِبَ وَالْعِشَاءَ وَالْفَجْرَ ثُمَّ مَكَثَ قَلِيلًا حَتَّى طَلَعَتِ

اسی میں ظہر اور عصر اور مغرب اور عشاء اور فجر کی نمازیں پھر تھوڑی دیر ٹھیرے یہانتک کہ سورج

الشَّمْسُ فَأَجَازَ حَتَّى أَتَى عَرَفَةَ فَوَجَدَ الْقُبَّةَ قَدْ ضُرِبَتْ لَهُ بِنَمِرَةَ فَنَزَلَ

چڑھ آیا پھر چلے یہانتک کہ عرفہ میں آگئے اور خیمہ اپنا نمرہ ف ۵ میں لگا ہوا پایا اور آپ

بِهَا حَتَّى إِذَا زَالَتِ الشَّمْسُ أَمَرَ بِالْقَصْوَاءِ فَرُحِلَتْ لَهُ فَأَتَى بَطْنَ الْوَادِي

اسمیں اترے یہانتک کہ جب آفتاب ڈھل گیا تو آپ نے حکم دیا قصوی (اونٹنی کے کسنے کا) تو وہ آپکے لیے کسی گئی پھر تشریف لائے بیچ میں

فَخَطَبَ النَّاسَ ثُمَّ أَقَامَ فَصَلَّى الظُّهْرَ ثُمَّ أَقَامَ فَصَلَّى الْعَصْرَ وَلَمْ يُصَلِّ بَيْنَهُمَا

اور لوگوں کو خطبہ سنایا پھر اقامت کہنیکا حکم دیا اور نماز ظہر کی پڑھی پھر اقامت کہنے کا حکم دیا اور عصر کی پڑھی اور دونوں کے بیچ میں آپ نے کوئی

شَيْئًا ثُمَّ رَكِبَ حَتَّى أَتَى الْمَوْقِفَ فَجَعَلَ بَطْنَ نَاقَتِهِ الْقَصْوَاءِ إِلَى الصَّخَرَاتِ

نماز نہیں پڑھی پھر آپ سوار ہوئے یہانتک کہ آئے کھڑے ہونے کی جگہ میں پھر کر دیا اونٹنی کا پیٹ پتھروں کی طرف

آہستہ چلے یعنی دوڑنا موقوف کیا۔ ف ۴ ...سنا کو منا اسلئے کہتے ہیں کہ یہاں خون گرائے جاتے ہیں یعنے بسبب قربانی ہونے جانوروں کے ...

ف ۵ نمرۃ ساتھ زبر نون کے اور زیر میم کے ایک پہاڑ کا نام ہے کہ زمین حرم کی وہاں تمام ہوتی ہے اور عرفات میں سے ہے ۱۲

ف قولہ حبل المشاۃ نام ایک جگہ کا ہے ۱۲ ف قولہ باذان واحد الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جب آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نماز جمع کر کے پڑھتے تو ایک اذان اور دو تکبیریں ہوتیں اور یہی مذہب ہے امام شافعیؒ اور زفرؒ اور بعضے اور اماموں کا اور مذہب امام ابو حنیفہؒ اور امام احمدؒ اور بہت علما کا یہ ہے کہ ایک اذان اور ایک تکبیر کہی جائے ۱۲

وَجَعَلَ حَبْلَ الْمُشَاةِ بَيْنَ يَدَيْهِ وَاسْتَقْبَلَ الْقِبْلَةَ فَلَمْ يَزَلْ وَاقِفًا حَتّٰى

اور کر لیا حبل المشاۃ کو سامنے اپنے اور قبلہ کی طرف منہ کیا اور کھڑے رہے یہاں تک کہ

غَرَبَتِ الشَّمْسُ وَذَهَبَتِ الصُّفْرَةُ قَلِيلًا حَتّٰى غَابَ الْقُرْصُ وَدَفَعَ وَقَدْ

سورج غروب ہو گیا اور زردی تھوڑی تھوڑی چلی گئی یہاں تک کہ جب سورج کی ٹکیا غروب ہو گئی آپ وہاں سے نکلے اور

شَنَقَ لِلْقَصْوَاءِ الزِّمَامَ حَتّٰى إِنَّ رَأْسَهَا لَيُصِيبُ مَوْرِكَ رَحْلِهِ وَيَقُولُ

مہار قصویٰ کی اس قدر کھینچی ہوئی تھی کہ سر اس کا کجاوہ کی مورک میں لگ گیا تھا اور آپ داہنے ہاتھ سے اشارہ کرتے

بِيَدِهِ الْيُمْنٰى يَا أَيُّهَا النَّاسُ السَّكِينَةَ السَّكِينَةَ وَكُلَّمَا أَتٰى جَبَلًا أَرْخٰى لَهَا

تھے اے لوگو آہستہ آہستہ (چلو) اور جب کسی پہاڑ پر آتے تو مہار کچھ ڈھیلی

قَلِيلًا حَتّٰى تَصْعَدَ حَتّٰى أَتَى الْمُزْدَلِفَةَ فَصَلّٰى بِهَا الْمَغْرِبَ وَالْعِشَاءَ بِأَذَانٍ

کر دیتے تو اونٹنی چڑھ جاتی پھر مزدلفہ میں آئے اور وہاں مغرب اور عشا ایک اذان سے

وَاحِدٍ وَإِقَامَتَيْنِ وَلَمْ يُسَبِّحْ بَيْنَهُمَا شَيْئًا ثُمَّ اضْطَجَعَ حَتّٰى طَلَعَ الْفَجْرُ فَصَلَّى

اور دو اقامتوں سے پڑھی اور دونوں کے بیچ میں کوئی نفل نہیں پڑھا پھر آپ لیٹ گئے یہاں تک کہ فجر طلوع ہوئی پھر آپ نے

الْفَجْرَ حِينَ تَبَيَّنَ لَهُ الصُّبْحُ بِأَذَانٍ وَإِقَامَةٍ ثُمَّ رَكِبَ حَتّٰى أَتَى الْمَشْعَرَ

فجر کی نماز پڑھی جب صبح روشن ہو گئی ایک اذان اور ایک تکبیر سے پھر (قصویٰ اونٹنی پر) سوار ہوئے یہاں تک کہ مشعر الحرام میں

الْحَرَامَ فَاسْتَقْبَلَ الْقِبْلَةَ فَدَعَاهُ وَكَبَّرَهُ وَهَلَّلَهُ فَلَمْ يَزَلْ وَاقِفًا حَتّٰى أَسْفَرَ

آئے اور وہاں قبلہ کی طرف منہ کیا اور دعا کی اور اللہ اکبر کہا اور لا الٰہ الا اللہ کہا اور آپ کھڑے رہے یہاں تک کہ صبح خوب

جِدًّا فَدَفَعَ قَبْلَ أَنْ تَطْلُعَ الشَّمْسُ حَتّٰى أَتٰى بَطْنَ مُحَسِّرٍ فَحَرَّكَ قَلِيلًا ثُمَّ

روشن ہو گئی پھر آپ لوٹے سورج نکلنے سے پہلے یہاں تک کہ آپ آئے بیچ میں محسر کے تو اپنی اونٹنی کو کچھ تیز چلایا پھر

سَلَكَ الطَّرِيقَ الْوُسْطَى الَّتِي تَخْرُجُ عَلَى الْجَمْرَةِ الْكُبْرٰى حَتّٰى أَتَى الْجَمْرَةَ الَّتِي

درمیان کی راہ لی جو نکلتی ہے جمرہ کبری کو یہاں تک کہ آپ آئے اس جمرہ کو جو

عِنْدَ الشَّجَرَةِ فَرَمَاهَا بِسَبْعِ حَصَيَاتٍ يُكَبِّرُ مَعَ كُلِّ حَصَاةٍ مِنْهَا مِثْلَ حَصَى

درخت کے پاس ہے پھر آپ نے مارے اس کو سات کنکر ہر کنکر کے ساتھ اللہ اکبر کہتے تھے اس میں سے ہر کنکر ایسی تھی جیسی

الْخَذْفِ رَمٰى مِنْ بَطْنِ الْوَادِي ثُمَّ انْصَرَفَ إِلَى الْمَنْحَرِ فَنَحَرَ ثُمَّ رَكِبَ رَسُولُ

انگلی سے پھینکی جاتی ہیں (اور) وادی کے بیچ میں کھڑے ہو کر مارے پھر آپ لوٹے نحر کرنے کی جگہ میں اور وہاں نحر کیا پھر سوار ہوئے رسول

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَأَفَاضَ إِلَى الْبَيْتِ فَصَلّٰى بِمَكَّةَ الظُّهْرَ رَوَاهُ

اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اور بیت اللہ کی طرف آئے اور مکہ میں ظہر کی نماز پڑھی روایت کیا اس کو

مُسْلِمٌ مُطَوَّلًا وَعَنْ خُزَيْمَةَ بْنِ ثَابِتٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ

مسلم نے لمبی حدیث سے — اور روایت ہے خزیمہ بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ نبی

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ كَانَ إِذَا فَرَغَ مِنْ تَلْبِيَتِهِ فِي حَجٍّ أَوْ عُمْرَةٍ سَأَلَ

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم جب فارغ ہوتے لبیک کہنے سے ف حج یا عمرہ میں اللہ تعالیٰ سے

ف قولہ وسلم سبح یعنی نہ پڑھا دلیل ہے اس پر کہ جب جمع کر کے ظہر اور عصر یا مغرب اور عشا پڑھے تو سنتیں پڑھنی ضروریات سے نہیں ہیں ۱۲ ف قولہ المشعر الحرام مشعر الحرام اس جگہ کا نام ہے جو درمیان دو پہاڑوں مزدلفہ کے ہے ۱۲ ف قولہ محسر محسر نام ایک جگہ کا ہے درمیان مزدلفہ اور منا کے ۱۲ ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے وادی محسر میں اپنی اونٹنی کو تیز چلایا یہاں تک کہ پتھر پھینکنے کی مسافت تک اس کو دوڑایا پس اس وادی سے شتابی کے ساتھ نکل جانا مسنون و مستحب ہے اگر آدمی پیادہ ہو تو تیزی کے ساتھ چلے اور اگر سوار ہو تو سواری کو تیز دوڑائے تاکہ آگ کی تاخ کا شرف حاصل ہو۔ اس تیزی اور جلدی کرنے کی حکمت اور سبب میں اہل علم کا اختلاف ہے مشہور یہ ہے کہ اس مقام میں اصحاب فیل پر جو مسلّط کر کے گرانے سے عذاب نازل ہوا تھا اور صحیح حدیث میں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے قوم ثمود و عاد کے ملک میں سے گذرنے والوں کو بہت تیزی کے ساتھ گذر جانے اور گریہ وزاری کے ساتھ اس مسافت کو طے کرنیکا حکم دیا ہے اور مواہب لدنیہ میں ہے کہ وہاں نصاریٰ ٹھیرتے تھے سو ان کی مخالفت کرنیکا حکم دیا گیا ۱۲ ف قولہ الجمرۃ الکبریٰ یعنے جمرہ عقبہ پر اور جمرہ کہتے ہیں پتھروں کے ڈھیر کو وہاں کئی ڈھیر ہیں کہ ان پر سنگریزے مارتے ہیں ۱۲ ف قولہ تلبیہ کے معنے ہیں لبیک کہنا ۱۲

۱؎ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ہر ایک تلبیہ کے بعد جو محرم کہتا ہے ہر وقت دعا کرنا مستحب اور مسنون ہے جو ان الفاظ کے ساتھ
۱۳۹ دعا کرے یا اسی قسم کے دوسرے الفاظ کے ساتھ دعا کرے اور اس حدیث کا یہ مطلب بھی ہو سکتا ہے کہ تلبیہ کے ختم ہونے کے

اللّٰہَ رِضْوَانَہٗ وَالْجَنَّةَ وَاسْتَعَاذَ بِرَحْمَتِہٖ مِنَ النَّارِ رَوَاہُ الشَّافِعِیُّ بِاِسْنَادٍ

اُسکی رضا اور جنت مانگتے اور پناہ مانگتے ساتھ رحمت اسکی کے دوزخ سے سلے روایت کیا اسے شافعی نے ضعیف

ضَعِیْفٍ وَعَنْ جَابِرٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی

اسناد سے۔ اور جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انہوں نے کہا فرمایا رسول اللہ صلے

اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ نَحَرْتُ ھٰھُنَا وَمِنًی کُلُّھَا مَنْحَرٌ فَانْحَرُوْا فِیْ رِحَالِکُمْ وَوَقَفْتُ

اللہ علیہ وآلہ وسلم نے میں نے اس جگہ نحر کیا ہے اور منے تمام ہی جگہ نحر کی ہے تو ذبح کرو اپنے ڈیروں میں اور میں نے وقوف کیا

ھٰھُنَا وَعَرَفَةُ کُلُّھَا مَوْقِفٌ وَوَقَفْتُ ھٰھُنَا وَجَمْعٌ کُلُّھَا مَوْقِفٌ رَوَاہُ مُسْلِمٌ

اس جگہ اور عرفہ تمام ہی کھڑا ہونے کی جگہ ہے اور میں نے وقوف کیا اس جگہ اور مزدلفہ سب کھڑا ہونے کی جگہ ہے روایت کیا اسے مسلم نے ۲؎

وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْھَا اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ لَمَّا جَاءَ اِلٰی مَکَّةَ

اور روایت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کہ جب نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم مکہ کو آئے

دَخَلَھَا مِنْ اَعْلَاھَا وَخَرَجَ مِنْ اَسْفَلِھَا مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی

تو آپ داخل ہوئے اس میں اوپر کی طرف سے اور نکلے نیچے کی طرف سے ۳؎ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے

عَنْھُمَا اَنَّہٗ کَانَ لَا یَقْدَمُ مَکَّةَ اِلَّا بَاتَ بِذِیْ طُوًی حَتّٰی یُصْبِحَ وَیَغْتَسِلَ وَ

کہ وہ مکہ میں داخل نہ ہوتے تھے جب تک رات نہ گذارتے ذی طویٰ میں ۴؎ پھر جب وہاں صبح ہو جاتی نہاتے پھر داخل ہوتے اور

یَذْکُرُ ذٰلِکَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ وَعَنِ ابْنِ

ذکر کرتے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے بھی ایسا ہی کیا ہے۔ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے ابن

عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْھُمَا اَنَّہٗ کَانَ یُقَبِّلُ الْحَجَرَ الْاَسْوَدَ وَیَسْجُدُ عَلَیْہِ

عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کہ وہ حجر اسود کو چومتے تھے اور اسپر سجدہ کرتے

رَوَاہُ الْحَاکِمُ مَرْفُوْعًا وَالْبَیْھَقِیُّ مَوْقُوْفًا وَعَنْہُ قَالَ اَمَرَھُمُ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ

روایت کیا اسے حاکم نے مرفوع سند سے اور بیہقی نے موقوف سند سے۔ اور انہی سے روایت ہے کہ حکم کیا لوگوں کو نبی صلی اللہ

عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ اَنْ یَّرْمُلُوْا ثَلَاثَةَ اَشْوَاطٍ وَیَمْشُوْا اَرْبَعًا مَّا بَیْنَ الرُّکْنَیْنِ

علیہ وآلہ وسلم نے کہ تین بار اکڑ کر چلیں ۵؎ اور چار بار موافق عادت کے درمیان دونوں رکنوں کے

مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ وَعَنْہُ قَالَ لَمْ اَرَ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور انہی سے روایت ہے کہ نہیں دیکھا میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو

یَسْتَلِمُ مِنَ الْبَیْتِ غَیْرَ الرُّکْنَیْنِ الْیَمَانِیَیْنِ رَوَاہُ مُسْلِمٌ وَعَنْ عُمَرَ

چومتے کسی چیز کو خانہ کعبہ سے سوائے دونوں رکنوں یمانیوں کے روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور روایت عمر

رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ اَنَّہٗ قَبَّلَ الْحَجَرَ وَقَالَ اِنِّیْ اَعْلَمُ اَنَّکَ حَجَرٌ لَا تَضُرُّ وَلَا تَنْفَعُ

رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ انہوں نے حجر اسود کو بوسہ دیا تو فرمایا میں خوب جانتا ہوں کہ تو پتھر ہے کسی کو نفع نقصان نہیں دیتا

وَلَوْلَا اَنِّیْ رَاَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ یُقَبِّلُکَ مَا قَبَّلْتُکَ

اور اگر نہ دیکھا ہوتا میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کہ وہ چومتے تجھ کو تو میں تجھ کو نہ چومتا

بعد جو جمرہ عقبہ کی رمی کرنے پر ختم ہوتا ہے دعا کی جائے۔ ۲؎ قولہ جمع الخ جمع نام مزدلفہ کا ہے اور یہ نام اسکا اسلئے مقرر ہوا ہے کہ آدم علیہ السلام اور حوا علیہا السلام اسی مقام پر اکٹھے ہوئے تھے اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عرفات کا تمام میدان موقف ہے پس اسکے جس حصہ میں جو شخص عرفہ کے دن زوال آفتاب کے بعد دسویں کی صبح سے پہلے ٹھیر جائے تو حج کا رکن وقوف عرفات ادا ہو جاتا ہے علماء نے لکھا ہے اگر کوئی شخص وقت مذکور میں وہاں سے گذر جائے اور اسکو یہ معلوم نہیں کہ یہ عرفات ہے یا سوتے ہوئے گذر جائے تو بھی وقوف عرفات کا فرض ادا ہو جاتا ہے۔ ۳؎ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مکے میں تشریف لانے کے وقت اسکی بالائی جانب سے جس کو ثنیہ علیا اور کدا کہتے ہیں اسمیں داخل ہوئے اور روانگی کے وقت اسکی دوسری جانب سے جسکو ثنیہ سفلی کہتے ہیں روانہ ہوئے۔ اسکے متعلق علما کا اختلاف ہے کہ آیا اس طریق پر آنے میں داخل ہونا اور اس سے نکلنا سنت ہے یا نہ بعض کہتے ہیں کہ آپ کے اس کے لئے یہی طور پر آمد و رفت کرنا سنت ہے اور بعض کہتے ہیں کہ اسطور سے آمد و رفت کرنے پر آنحضرت صلعم کیلئے سہولت تھی پس جس شخص کو اس قسم کی سہولت ہو وہ اسطور سے آمد و رفت کرے اور جسکے لیے کسی دوسرے رستے سے آنے جانے میں سہولت ہو اسی رستے سے آمد و رفت کرے۔ ۴؎ قولہ بذی طوی الخ۔ ذی طوی حرم کے اندر مکہ میں ایک جگہ کا نام ہے۔ ۵؎ قولہ اشواط اشوط طواف کے ایک پھیرے کو کہتے ہیں ۱۲ اللہم اغفر

متفق علیه وعن ابی الطفیل رضی الله تعالی عنه قال رأیت رسول
یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے ابو الطفیل رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے انہوں نے کہا دیکھا میں نے رسول

الله صلی الله علیه وآله وسلم یطوف بالبیت ویستلم الرکن بمحجن
اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو آپ طواف کرتے تھے اور حجر اسود کو اپنی چھڑی سے

معه ویقبل المحجن رواه مسلم وعن یعلی بن امیة رضی الله تعالی
چھوتے تھے اور چھڑی کو چومتے تھے ۱؎ روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور روایت ہے یعلے بن امیہ رضی اللہ تعالےٰ

عنه قال طاف رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم مضطبعا ببرد اخضر
عنہ سے انہوں نے کہا کہ طواف کیا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے (اس حال میں کہ اپنی) سبز چادر کو داہنی بغل سے نکال کر

رواه الخمسة الا النسائی وصححه الترمذی وعن انس رضی الله
اپنے کندھے پر رکھا ہوا تھا ۲؎ روایت کیا اسے پانچوں نے سوا نسائی کے اور صحیح کہا اسے ترمذی نے اور روایت ہے انس رضی اللہ

تعالی عنه قال کان یهل منا المهل فلا ینکر علیه ویکبر المکبر فلا ینکر علیه
تعالیٰ عنہ سے انہوں نے کہا بعض ہم میں سے لبیک کہتے تو کوئی انکو برا نہ جانتا اور بعض تکبیر کہتے انکو بھی کوئی برا نہ سمجھتا ۳؎ یہ حدیث

متفق علیه وعن ابن عباس رضی الله تعالی عنهما قال بعثنی النبی
متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے ابن عباس رضی اللہ تعالےٰ عنہما سے انہوں نے کہا بھیجا مجھکو نبی

صلی الله علیه وآله وسلم فی الثقل او قال فی الضعفة من جمع بلیل
صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اسباب کے ساتھ یا کہا ضعیفوں ۴؎ کے ساتھ مزدلفہ سے رات کے وقت

رواه مسلم وعن عائشة رضی الله تعالی عنها قالت استاذنت
روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور روایت ہے عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے انہوں نے کہا سودہ رضی نے

سودة رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم لیلة المزدلفة ان تدفع قبله
رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اذن مانگا مزدلفہ کی رات میں آپ کے لوٹ جانے سے پہلے

وکانت ثبطة یعنی ثقیلة فاذن لها متفق علیه وعن ابن عباس رضی
اور وہ فربہ جسیم والی تھیں تو اذن دیا آپ نے انکو یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے ابن عباس رضی

الله تعالی عنهما قال قال لنا رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم لا ترموا
اللہ تعالیٰ عنہما سے انہوں نے کہا فرمایا ہمکو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جمرہ کو

الجمرة حتی تطلع الشمس رواه الخمسة الا النسائی وفیه انقطاع وعن
کنکر مت مارو جب تک آفتاب طلوع نہ ہو روایت کیا اسے پانچوں نے سوا النسائی کے اور اس (حدیث) میں انقطاع ہے۔ اور

عائشة رضی الله تعالی عنها قالت ارسل النبی صلی الله علیه وآله وسلم بام
عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے انہوں نے کہا بھیجا نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ام

سلمة لیلة النحر فرمت الجمرة قبل الفجر ثم مضت فافاضت رواه ابو
سلمہ رض کو نحر کی رات تو انہوں نے صبح کے پہلے کنکر مارے پھر گئیں اور طواف افاضہ کیا ۵؎ روایت کیا اسے ابو

---

۱؎ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اگر ہجوم کی وجہ سے حجر اسود کو بوسہ نہ دے سکے تو لاٹھی لگا کر لاٹھی کو چوم لے۔ ۲؎ اس ہیئت کے ساتھ چادر اوڑھنے میں بہادری کی ہیئت اور صولت ہے جو طواف میں رمل کرنے میں ہے یعنے اپنی قوت اور تندرستی کو ظاہر کرنا۔ اگرچہ علیہ السلام کے جسم کو اسکی ضرورت نہ تھی۔ مگر چونکہ اضداد عالم کی یہ ہیئت تھی ایسی پسند اور مقبول ہوئی کہ ہمیشہ کے لئے امت محمدیہ کے واسطے عبادت اور مسنون ہو گئی۔ ۳؎ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ تلبیہ کہنا ضروری نہیں بلکہ اگر تکبیر کہیں تو بھی جائز ہے۔ لیکن علماء نے کہا ہے کہ تکبیر کہنا رخصت اور تلبیہ کہنا سنت ہے جمرہ عقبہ کی رمی تک۔ اور جو لوگ کہتے ہیں کہ عرفہ کی صبح کے بعد تلبیہ ختم کر دینا چاہئے یہ درست نہیں بلکہ حج میں رمی جمرہ عقبہ پر اور عمرہ میں طواف شروع کرنے پر تلبیہ ختم ہوتا ہے۔ ۴؎ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ضعیفوں کو مزدلفہ سے کچھ رات رہتی چلے آنا اور وہاں پوری رات نہ گذارنا جائز ہے اور عورتیں بھی ضعیفوں کے حکم میں ہیں جیسا کہ حضرت عائشہ رض کی (آئندہ) حدیث متفق علیہ اسپر شاہد ہے کہ سودہ رض نے آپ سے اذن چاہا مزدلفہ کی رات میں آپ سے پہلے جانیکا اسوجہ سے کہ وہ بھاری (یعنے فربہ جسیم والی تھیں) تو آپ نے اذن دے دیا۔ ۵؎ قولہ فافاضت یعنے طواف زیارت کیا جو کہ (ایک رکن ہے حج کے) کیونکہ

١٤١ ؎ تو پورا وقت تفث یعنی آنا ہے آلایش اپنی یعنی بال منڈوائے اور نہائے اور خوشبو لگاوے ۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو شخص یہ تمام افعال بجا نہ لائے اُسکا حج پورا نہ ہوا

داؤد واسنادہ علی شرط مسلم وعن عروۃ بن مضرس رضی اللہ
داؤد نے اور اسکی اسناد مسلم کی شرط پر ہے ۔ اور روایت ہے عروہ بن مضرس رضی اللہ

تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم من شہد صلوتنا
تعالیٰ عنہ سے انہوں نے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو حاضر ہوا ہماری اس نماز کو

ھذہ یعنی بالمزدلفۃ فوقف معنا حتی ندفع وقد وقف بعرفۃ قبل
جو مزدلفہ میں ہے اور ہمارے ساتھ ٹھیرے یہاں تک کہ لوٹیں اور اس سے پہلے رات کے یا دن کے وقت

ذلک لیلا او نہارا فقد تم حجہ وقضی تفثہ رواہ الخمسۃ وصححہ
عرفات میں بھی کھڑا ہو تو اسکا حج پورا ہو گیا اور شرا لط حج کو پورا کرے ؎ روایت کیا اسے پانچوں نے اور صحیح کہا اسے

الترمذی وابن خزیمۃ وعن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال ان المشرکین
ترمذی اور ابن خزیمہ نے اور روایت ہے عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے انہوں نے کہا مشرک لوگ

کانوا لا یفیضون حتی تطلع الشمس ویقولون اشرق ثبیر وان النبی صلی اللہ
مزدلفہ سے لوٹتے نہ تھے جب تک آفتاب طلوع نہ ہوتا اور کہتے اے ثبیر ؎ روشن ہو اور نبی صلی اللہ

علیہ وآلہ وسلم خالفہم ثم افاض قبل ان تطلع الشمس رواہ البخاری
علیہ وآلہ وسلم نے انکی مخالفت کی اور طلوع آفتاب سے پہلے لوٹے روایت کیا اسے بخاری نے

وعن ابن عباس واسامۃ بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہما قالا لم یزل
اور روایت ہے ابن عباس اور اسامہ بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے دونوں نے کہا رہے نبی

النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یلبی حتی رمی جمرۃ العقبۃ رواہ البخاری
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لبیک پکارتے یہاں تک کہ جمرہ عقبہ کو کنکر مارے روایت کیا اسے بخاری نے

وعن عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ انہ جعل البیت عن
اور روایت ہے عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ انہوں نے کر لیا بیت اللہ کو اپنے

یسارہ ومنی عن یمینہ ورمی الجمرۃ بسبع حصیات وقال ھذا مقام
بائیں اور منے کو داہنی جانب اور جمرہ کو سات کنکر مارے اور فرمایا یہ اس شخص کا مقام ہے

الذی انزلت علیہ سورۃ البقرۃ متفق علیہ وعن جابر رضی اللہ
جس پر سورہ بقرہ نازل ہوئی ؎ یہ حدیث متفق علیہ ہے اور روایت ہے جابر رضی اللہ

تعالیٰ عنہ قال رمی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم الجمرۃ یوم
تعالیٰ عنہ سے انہوں نے کہا کنکر مارے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جمرہ کو قربانی کے

النحر ضحی واما بعد ذلک فاذا زالت الشمس رواہ مسلم وعن ابن عمر
دن (دسویں ذی الحجہ کو) دوپہر کے وقت اور یوم النحر کے پیچھے جب سورج ڈھلتا روایت کیا اسے مسلم نے اور روایت ہے ابن عمر

رضی اللہ تعالیٰ عنہما انہ کان یرمی الجمرۃ الدنیا بسبع حصیات ویکبر علی
رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کہ وہ مارتے تھے جمرہ اولیٰ کو ؎ سات کنکر ہر کنکر کے ساتھ

(حاشیہ) ...نہ لائے اُسکا حج پورا نہ ہوا۔ ان میں سے وقوف عرفات تو بالاتفاق رکن اور فرض ہے اور مزدلفہ میں ٹھیرنا اور وہاں نماز صبح پڑھنا جمہور کے نزدیک فرض نہیں۔ اگر کوئی شخص وہاں نہ پہنچ سکے تو بھی اُسکا حج پورا ہو جاویگا لیکن دم لازم آئیگا اور ابن عباس اور سلف کی ایک جماعت کا مذہب ہے کہ وقوف مزدلفہ کا رکن ہے پس جس شخص سے وقوف مزدلفہ فوت ہوا اُسکا حج فوت ہو جاتا ہے۔

؎ قولہ ثبیر۔ ثبیر نام ایک پہاڑ کا ہے اور مشہور ہے منا کی بائیں طرف اور مکے کے سب پہاڑوں سے وہ بڑا پہاڑ ہے۔ مسک الختام۔

؎ یعنی جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہاں ٹھیر کے جمرہ کو سات کنکریاں ماری تھیں اور اس طرح کھڑے ہوئے تھے کہ بیت اللہ شریف بائیں جانب تھا اور منے داہنی جانب۔ یہ جو فرمایا سورہ بقرہ جن پر نازل ہوئی کا خاص ہونا اسلیے ذکر کیا کہ اسمیں حج کے احکام کا بیان ہے یا اس سے یہ مراد ہے کہ نزول وحی کی جگہ ہے کہ یہ سورت قرآن کریم کی سورتوں سے زیادہ لمبی اور بہت سے امور دیانات اور معاملات کے بیان پر مشتمل ہے ؎ ؎ تو جمرۃ الدنیا۔ اس جمرہ کو یہ نام اسلئے دیا گیا کہ وہ منزل سے قریب ہے اور اسکو جمرۂ اولیٰ بھی کہتے ہیں۔

اثر کل حصاۃ ثم یتقدم ثم یسھل فیقوم فیستقبل القبلۃ فیقوم طویلا و

تکبیر پڑھتے پھر آگے بڑھتے اور میدان میں آتے اور کھڑے ہوتے پھر قبلہ کیطرف منہ کرتے پھر بہت دیر تک کھڑے رہتے اور

یدعو ویرفع یدیہ ثم یرمی الوسطی ثم یاخذ ذات الشمال فیسھل فیقوم

دعا مانگتے اور اپنے ہاتھ اٹھاتے پھر جمرہ وسطے کو کنکر مارتے پھر بائیں جانب کو ہوتے میدان میں آتے اور کھڑے ہوتے

مستقبل القبلۃ ثم یدعو فیرفع یدیہ ویقوم طویلا ثم یرمی جمرۃ

قبلہ کی طرف منہ کرکے پھر دعا مانگتے اور اپنے ہاتھ اٹھاتے اور بہت دیر تک کھڑے رہتے پھر جمرہ عقبہ کو کنکر

ذات العقبۃ من بطن الوادی ولا یقف عندھا ثم ینصرف

مارتے وادی کے بیچ میں کھڑے ہوکر اور اس جمرہ کے پاس نہیں ٹھیرتے تھے پھر لوٹتے

فیقول ھکذا رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یفعلہ رواہ

اور فرماتے اسی طرح دیکھا میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو کرتے تھے آپ یہ کام روایت کیا

البخاری وعنہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قال اللھم

بخاری نے اور انہی سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اے خدا

ارحم المحلقین قالوا والمقصرین یارسول اللہ قال فی الثالثۃ والمقصرین

رحم کر سر منڈانے والوں پر صحابہؓ نے عرض کی اور کترانے والوں پر بھی یارسول اللہ آپ نے تیسری بار فرمایا اور (رحم کر) کترانے والوں پر

متفق علیہ وعن عبد اللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ تعالی عنہ ان

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ تعالی عنہ سے کہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وقف فی حجۃ الوداع فجعلوا

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم حجۃ الوداع میں کھڑے ہوئے اور لوگ آپ سے

یسالونہ فقال رجل لم اشعر فحلقت قبل ان اذبح فقال اذبح ولا

پوچھنے لگے تو ایک شخص نے کہا مجھکو معلوم نہ تھا اور میں نے ذبح کرنے سے پہلے سر منڈا دیا آپ نے فرمایا (اب) ذبح کر

حرج وجاء آخر فقال لم اشعر فنحرت قبل ان ارمی فقال ارم ولا حرج

کچھ حرج نہیں اور دوسرا آیا اور کہا میں نہیں جانتا تھا اور میں نے رمی کی ذبح کرنے سے پہلے تو آپ نے فرمایا رمی کر اور کچھ حرج نہیں

فما سئل یومئذ عن شئ قدم ولا اخر الا قال افعل ولا حرج متفق

نہیں پوچھے گئے آپ اس دن کسی شئے سے جو آگے پیچھے ہوئی ہو مگر فرمایا آپ نے (اب) کرلے اور کچھ حرج نہیں یہ حدیث

علیہ وعن المسور بن مخرمۃ رضی اللہ تعالی عنہ ان رسول اللہ صلی

متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے مسور بن مخرمہ رضی اللہ تعالی عنہ سے کہ رسول اللہ صلے

اللہ علیہ وآلہ وسلم نحر قبل ان یحلق وامر اصحابہ بذلک رواہ البخاری و

اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سر منڈانے سے پہلے نحر کیا اور حکم دیا اپنے اصحابوں کو اسی کا روایت کیا اسے بخاری نے۔ اور

عن عائشۃ رضی اللہ تعالی عنھا قالت قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و

روایت ہے عائشہ رضی اللہ تعالی عنہا سے انہوں نے کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ و

سلہ قولہ فیسہل یعنی قصد کرتے تھے میدان کی طرف ۱۲ عمدۃ القاری شرح صحیح البخاری سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حج اور عمرے کے بعد سر کا منڈانا اور کترانا دونوں جائز ہیں اور منڈوانا افضل ہے علما نے لکھا ہے کہ جس شخص کے سر پر بال نہ ہوں وہ بھی سر پر استرہ پھروالے۔ اسکے لیے مستحب ہے

سلہ نحر کے دن چار کاموں کا کرنا ضروری ہے ایک رمی جمرہ عقبہ کا دوسرا ذبح کرنا یا نحر کرنا ہدی کا تیسرا منڈانا یا کتروانا بالوں کا چوتھا طواف کرنا زیارت کا تو ترتیب میں اختلاف ہے کہ سنت ہے یا واجب اکثر علما مثل شافعی اور احمد کے سنیت کے قائل ہیں اور انکی یہی حدیث دلیل ہے اور کہتے ہیں کہ آپ نے حج میں ایسا ہی کیا جیسا صحیحین میں ہے۔ آپ منا میں آئے پھر جمرہ کے پاس آئے اور اسے سنگریزے چلائے پھر آئے اپنے مقام پر اور فرمایا سر مونڈنے والے کو لے (بال) اتار پس یہی ترتیب مشروع و مسنون ہے [illegible] میں لکھا ہے [illegible] وحلق اور [illegible] میں ترتیب [illegible] نص و [illegible] دلیل یہی حدیث لا حرج دالی لاتے ہیں اور امام ابوحنیفہؒ اور امام مالکؒ کے نزدیک واجب ہے اور دفع حرج سے رفع اثم ہے بسبب جہالت و نسیان کے دلیل لیتے ہیں اثر ابن عباس [illegible] عدم ترتیب میں دم واجب کرنا ہدی کا واجب کرتا ہے گر ابن عباسؓ یہ معنی لیتے یعنے حرج اسے اثم نہ سمجھتے تو دم مقرر نہ فرماتے۔ فقیر کہتا ہے یہ تاویل ضعیف ہے اور فہم صحابی نص صریح صحیح کے معارض نہیں ہو سکتا علاوہ اس کے طحی نے کہا ہے روی عن ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہ ولم یثبت عنہ۔ یہ اثر ابن عباس رضؓ سے مروی ہے لیکن ثابت نہیں ۱۲

۱۴۳ ؎ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جمرہ عقبہ کی رمی کرنے اور سر منڈوانے کے بعد عورتوں کے سوا باقی

وآلہ وسلم اذا رمیتم وحلقتم فقد حل لکم الطیب وکل شیء الا النساء رواہ

آلہ وسلم نے جب تم کنکر مار چکو اور سر منڈا چکو تو حلال ہو گئی تمکو خوشبوئی اور سب چیزیں سوا عورتوں کے ؎ روایت کیا اسے

احمد وابوداود وفی اسنادہ ضعف وعن ابن عباس رضی اللہ تعالی

احمد اور ابوداؤد نے اور اسکی اسناد میں ضعف ہے۔ اور روایت ہے ابن عباس رضی اللہ تعالے

عنہما ان النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قال لیس علی النساء حلق و

عنہما سے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا عورتوں پر سر منڈانا نہیں ہے اور (ان پر تو)

انما علی النساء التقصیر رواہ ابوداود باسناد حسن وعن ابن عمر

صرف کترانا ہی ہے ؎ روایت کیا اسے ابوداؤد نے حسن اسناد سے اور روایت ہے ابن عمر

رضی اللہ تعالی عنہما ان العباس بن عبد المطلب رضی اللہ تعالی عنہ

رضی اللہ تعالی عنہما سے کہ عباس بن عبد المطلب رضی اللہ تعالی عنہ نے

استاذن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان یبیت بمکۃ لیالی

اجازت مانگی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مکہ میں رہنے کی منے کے دنوں

منی من اجل سقایتہ فاذن لہ متفق علیہ وعن عاصم بن عدی رضی

میں پانی پلانے کے لیے پھر آپ نے انکو اجازت دی ؎ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے عاصم بن عدی رضی

اللہ تعالی عنہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رخص لرعاۃ

اللہ تعالی عنہ سے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اونٹوں کے چرانے والوں کو رخصت دی

الابل فی البیتوتۃ عن منی یرمون یوم النحر ثم یرمون الغد ومن بعد

منے سے (باہر) رات گذارنے (کے بارے) میں کنکریاں ماریں یوم النحر میں پھر کنکریاں ماریں کل اور پرسوں

الغد لیومین ثم یرمون یوم النفر رواہ الخمسۃ وصححہ الترمذی وابن

دو دن کے لیے پھر کنکریاں ماریں لوٹنے کے دن روایت کیا ہے پانچوں نے اور صحیح کہا اسے ترمذی اور ابن

حبان وعن ابی بکرۃ رضی اللہ تعالی عنہ قال خطبنا رسول اللہ صلی

حبان نے۔ اور روایت ہے ابی بکرہ رضی اللہ تعالے عنہ سے انہوں نے کہا کہ خطبہ سنایا رسول اللہ صلے

اللہ علیہ وآلہ وسلم یوم النحر الحدیث متفق علیہ وعن سراء بنت

اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یوم النحر میں آخر تک یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے سراء بنت

نبہان رضی اللہ تعالی عنہا قالت خطبنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ

نبہان رضی اللہ تعالے عنہا سے انہوں نے کہا کہ ہمکو خطبہ سنایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ و

وآلہ وسلم یوم الرؤس فقال الیس ھذا اوسط ایام التشریق الحدیث رواہ

آلہ وسلم نے قربانی کے دوسرے دن ؎ (یعنی گیارھویں ذی الحجہ) [illegible] ایام تشریق [illegible]

ابوداود باسناد حسن وعن عائشۃ رضی اللہ تعالی عنہا ان النبی

روایت کیا اسے ابوداؤد نے ساتھ اسناد حسن کے۔ اور روایت ہے عائشہ رضی اللہ تعالی عنہا سے کہ نبی

؎ وہ تمام چیزیں جو انپر حرام تھیں حلال ہو جاتی ہیں۔ اور عورتوں سے جماع کرنا طواف افاضہ کے بعد حلال ہوتا ہے ۱۲ ؎ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حج یا عمرہ کے بعد عورتوں کو سر منڈوانا نہ چاہیے بلکہ انکے لیے سنت یہ ہے کہ وہ تھوڑے سے بال کتر دیں ۱۲ ؎ مطلب یہ ہے کہ حضرت عباس رض نے جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ اگر اجازت ہو تو میں منے کے دنوں میں لوگوں کو پانی پلانے کے واسطے مکے میں شب باشی اختیار کروں کہ حاجیوں کو پانی پلانے کا منصب بنی مطلب کے سپرد تھا اور اسوقت حضرت عباس ان میں رئیس تھے۔ پس آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے انکو مکے میں رات بسر کرنے کی اجازت دی [illegible]

؎ یوم الرؤس یعنی قربانی کے دوسرے دن [illegible]

؎ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ طواف افاضہ میں رمل نہیں کرنا چاہئے اور اسی طرح طواف وداع میں بھی رمل نہیں کرنا چاہئے بلکہ صرف طواف قدوم میں رمل کرنا سنت ہے علماء نے لکھا ہے اگر کسی شخص نے طواف قدوم میں رمل نہ کیا ہو تو وہ طواف افاضہ میں رمل کرے اور صفحہ ۱۴۴

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَهَا طَوَافُكِ بِالْبَيْتِ وَسَعْيُكِ بَيْنَ الصَّفَا
صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے انکو فرمایا طواف بیت اللہ اور سعی درمیان صفا

وَالْمَرْوَةِ يَكْفِيكِ لِحَجِّكِ وَعُمْرَتِكِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ
اور مروہ کے کفایت کرتا ہے تجھ کو حج اور عمرہ کے لیے روایت کیا اسے مسلم نے اور روایت ہے ابن عباس رضی اللہ

تَعَالَى عَنْهُمَا أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ لَمْ يَرْمُلْ فِي السَّبْعِ الَّذِي
تعالیٰ عنہما سے کہ نبی صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے رمل نہیں کیا؎ طواف

أَفَاضَ فِيهِ رَوَاهُ الْخَمْسَةُ إِلَّا التِّرْمِذِيَّ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَعَنْ أَنَسٍ
افاضہ میں روایت کیا اسے ترمذی کے سوا پانچوں نے اور صحیح کہا اسے حاکم نے ۔ اور روایت ہے انس

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ صَلَّى الظُّهْرَ وَالْعَصْرَ
رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ نبی صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے نماز پڑھی ظہر اور عصر

وَالْمَغْرِبَ وَالْعِشَاءَ ثُمَّ رَقَدَ رَقْدَةً بِالْمُحَصَّبِ ثُمَّ رَكِبَ إِلَى الْبَيْتِ فَطَافَ
اور مغرب اور عشاء کی اور پھر سو رہے تھوڑا سا بیچ محصب پھر سوار ہو کر بیت اللہ کو آئے اور طواف کیا

بِهِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهَا أَنَّهَا لَمْ تَكُنْ تَفْعَلُ
روایت کیا اسے بخاری نے ۔ اور روایت ہے عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کہ وہ نہ کرتیں یہ کام

ذٰلِكَ أَيِ النُّزُولَ بِالْأَبْطَحِ وَتَقُولُ إِنَّمَا نَزَلَهُ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ
یعنی اترنا ابطح میں اور فرماتی تھیں کہ اترے اس میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ و

آلِهِ وَسَلَّمَ لِأَنَّهُ كَانَ مَنْزِلًا أَسْمَحَ لِخُرُوجِهِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ
آلہ وسلم اسلئے کہ وہاں کا اترنا انکے نکلنے کے لئے زیادہ آسان تھا ۔ روایت کیا اسے مسلم نے ۔ اور روایت ہے ابن عباس

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ أُمِرَ النَّاسُ أَنْ يَكُونَ آخِرُ عَهْدِهِمْ بِالْبَيْتِ إِلَّا أَنَّهُ
رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے انہوں نے کہا لوگوں کو حکم ہوا ہے کہ ہو انکی آخری ملاقات ساتھ بیت اللہ کے مگر (طواف وداع)

خُفِّفَ عَنِ الْحَائِضِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنِ ابْنِ الزُّبَيْرِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ
حیض والی کو معاف ہے یہ حدیث متفق علیہ ہے ۔ اور روایت ہے ابن الزبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے انہوں نے کہا

قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ صَلَاةٌ فِي مَسْجِدِي هٰذَا
فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے میری اس مسجد میں ایک نماز پڑھنی افضل

أَفْضَلُ مِنْ أَلْفِ صَلَاةٍ فِيمَا سِوَاهُ إِلَّا الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ وَصَلَاةٌ فِي الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ
ہے ہزار نماز سے جو وہاں اور مسجدوں میں سوائے مسجد حرام کے اور ایک نماز مسجد حرام میں

أَفْضَلُ مِنْ صَلَاةٍ فِي مَسْجِدِي هٰذَا بِمِائَةِ صَلَاةٍ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ
افضل ہے نماز پڑھنے سے جو ہو میری اس مسجد میں سو نماز سے روایت کیا اسے احمد نے اور صحیح کہا اسے ابن حبان نے

## بَابُ الْفَوَاتِ وَالْإِحْصَارِ

حج کے فوت ہونے اور محرم کے بند ہونے کا بیان

رمل کے جلدی چلنے کے ہیں ساتھ نزدیک نزدیک پاؤں رکھنے کر اور رمل اور اضطباع (دائیں بغل کے نیچے اور بائیں کندھے کے اوپر چادر ڈالنا) صرف مردوں کے واسطے ہے
؎ اس طواف کو طواف وداع کہتے ہیں کہ یہ بیت اللہ سے رخصت ہونے کے وقت کیا جاتا ہے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے رات کو محصب میں آرام کیا اور کچھ دیر آرام کر کے بعد سویرے بیت اللہ شریف کے طواف کو گئے اور مدینے کو روانہ ہوئے محصب کو ابطح بطحا اور خیف بنی کنانہ بھی کہتے ہیں اور یہ ایک مقام ہے منے کے قریب اور مکے سے باہر آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو مدینہ منورہ کیطرف روانگی کے لیے اس مقام میں اترنے سے سہولت تھی اسلئے یہاں آرام فرمایا اور بعد فراغت یہاں سے مدینہ کو روانہ ہوئے جیسا کہ حضرت عائشہ کی حدیث میں (جو اس حدیث کے بعد مذکور ہے) مروی ہے ۱۲
؎ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مسجد نبوی میں ایک نماز پڑھنا مسجد حرام کے سوا باقی تمام مساجد میں ہزار نماز پڑھنے کے برابر ہے اور مسجد حرام میں ایک نماز پڑھنا مسجد نبوی میں سو نماز (یعنی مسجد نبوی) میں نماز پڑھنے

کے برابر ہے ۔ اور طبرانی کی روایت میں اسطرح ہے کہ مسجد حرام میں ایک نماز لاکھ نماز کے برابر ہے اور میری مسجد کے برابر ہے اور بیت المقدس میں ایک نماز پانچسو نمازوں کے برابر ہے پس دونوں روایتوں کا مطلب ایک ہے ۱۲

**١٤٥** ؎ قولہ احصر یعنے عمرے کا احرام باندھ کر مکے کو چلے تھے مشرکوں نے روکا حدیبیہ میں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم احرام سے نکل آئے یعنے جب مشرکان مکہ نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو مکہ میں آنے اور عمرہ بجالانے سے روک دیا تو آپ نے قربانی کو ذبح کر دیا اور احرام سے باہر آگئے اس مسئلہ میں کہ محصر قربانی کس جگہ ذبح کرے علما کا اختلاف ہے۔ جمہور علما یہ کہتے ہیں کہ جس جگہ احرام سے باہر آئے اسی جگہ قربانی ذبح کرے خواہ حل ہو یا حرم۔ اور حنفیہ کہتے ہیں کہ حرم میں ذبح کرنا ضروری ہے اور ابن عباس اور اہل علم کی جماعت کا یہ قول ہے کہ اگر حرم میں پہونچانا ممکن ہو تو حرم میں ذبح کیا جاوے ورنہ جہاں رکاوٹ پیش آئے اسی جگہ ذبح کیا جاوے اور اس اختلاف کا سبب یہ ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے قربانی ذبح کرنے کے مقام میں اہل علم مختلف ہیں۔ بعض کہتے ہیں کہ آپ نے حل میں قربانی ذبح کی یا حرم میں۔ عطا کہتے ہیں کہ آپ نے حرم میں قربانی کو ذبح کیا اور اہل مغازی وغیرہ علما کہتے ہیں کہ آپ نے حل میں ذبح کی اور شافعی کا یہی خیال ہے کیونکہ حدیبیہ زمین حل میں ہے اور بعض کہتے ہیں کہ حدیبیہ کا کچھ حصہ حرم میں داخل ہے اور کچھ حصہ حل میں ہے پس ممکن ہے کہ آپ نے حل میں قربانی ذبح کی ہو اور سوا اس کے نہیں ہے کہ حدیبیہ کا کچھ حصہ حرم میں داخل ہے اور حصر کن چیزوں سے ہوتا ہے اس میں بھی علما کا اختلاف ہے۔ حصر رکنے کو کہتے ہیں ہر چیز حج اور عمرہ بجالانے سے مانع ہو جائے وہ حصر ہے خواہ دشمن ہو یا بیماری وغیرہ دونوں برابر ہیں ابو حنیفہ اور علما کی ایک جماعت کا یہی قول ہے۔ اور بعض علما کہتے ہیں کہ احصار صرف دشمن کی وجہ سے ہوتا ہے اور بعض کہتے ہیں کہ خاص اسی صورت میں ہو سکتا ہے جو آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو پیش آئی تھی۔ اللھم اغفر لکاتبہ ولوالدیہ ولمن سعی فیہ

عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا قَالَ قَدْ أُحْصِرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى
روایت ہے ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہما سے کہا انہوں نے بند کیے گئے ؎ رسول اللہ صلے

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ فَحَلَقَ رَأْسَهٗ وَجَامَعَ نِسَاءَهٗ وَنَحَرَ هَدْيَهٗ حَتّٰى اعْتَمَرَ
اللہ علیہ وآلہ وسلم (عمرے سے) تو آپ نے سر منڈا دیا اور اپنی بیبیوں سے جماع کیا اور اپنی ہدی کو ذبح کیا یہاں تک کہ آئندہ سال

عَامًا قَابِلًا رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَتْ دَخَلَ
عمرہ کیا روایت کیا اسے بخاری نے۔ اور روایت ہے عائشہ رضی اللہ تعالی عنہا سے انہوں نے کہا داخل ہوئے

النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ عَلٰى ضُبَاعَةَ بِنْتِ الزُّبَيْرِ بْنِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ رَضِيَ
نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اوپر ضباعہ بنت الزبیر بن عبد المطلب رضی

اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا فَقَالَتْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ إِنِّيْ أُرِيْدُ الْحَجَّ وَأَنَا شَاكِيَةٌ فَقَالَ النَّبِيُّ
اللہ تعالی عنہما کے تو اس نے کہا یا رسول اللہ میں نے حج کا ارادہ کیا ہے اور میں بیمار ہوں تو فرمایا نبی

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ حُجِّيْ وَاشْتَرِطِيْ أَنَّ مَحِلِّيْ حَيْثُ حَبَسْتَنِيْ مُتَّفَقٌ
صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حج کو چل اور شرط کر لے کہ یا اللہ میرے حلال ہونے کی وہی جگہ ہے جہاں تو مجھے بند کر دے

عَلَيْهِ وَعَنْ عِكْرِمَةَ عَنِ الْحَجَّاجِ بْنِ عَمْرٍو الْأَنْصَارِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ
یہ حدیث متفق علیہ ہے اور روایت ہے عکرمہ سے وہ روایت کرتے ہیں حجاج بن عمرو انصاری رضی اللہ تعالی عنہ سے

قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ كُسِرَ أَوْ عَرِجَ فَقَدْ حَلَّ
انہوں نے کہا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جس کا پاؤں ٹوٹ جائے یا لنگڑا ہو جائے تو البتہ وہ حلال ہو گیا

وَعَلَيْهِ الْحَجُّ مِنْ قَابِلٍ قَالَ عِكْرِمَةُ فَسَأَلْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ وَأَبَا هُرَيْرَةَ عَنْ ذٰلِكَ
اور اس پر آئندہ سال حج ہے کہا عکرمہ نے تو میں نے سوال کیا ابن عباس اور ابو ہریرہ رض کو اس بات کا

فَقَالَا صَدَقَ رَوَاهُ الْخَمْسَةُ وَحَسَّنَهُ التِّرْمِذِيُّ
تو دونوں نے کہا اس نے سچ کہا روایت کیا اسے پانچوں نے اور حسن کہا اسے ترمذی نے

# كِتَابُ الْبُيُوْعِ بَابُ شُرُوْطِهٖ وَمَا نُهِيَ عَنْهُ
کتاب بیعوں کی۔ باب ان کی شرطوں کا اور جن سے منع ہے

عَنْ رِفَاعَةَ بْنِ رَافِعٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ
روایت ہے رفاعہ بن رافع رضی اللہ تعالی عنہ سے کہ نبی صلے اللہ علیہ و

آلِهٖ وَسَلَّمَ سُئِلَ أَيُّ الْكَسْبِ أَطْيَبُ قَالَ عَمَلُ الرَّجُلِ بِيَدِهٖ وَكُلُّ بَيْعٍ
آلہ وسلم سے پوچھا گیا سب سے اچھا کسب کون ہے آپ نے فرمایا آدمی کا اپنے ہاتھ سے کام کرنا اور وہ بیع جو

مَبْرُوْرٍ رَوَاهُ الْبَزَّارُ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَعَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى
بے بال ہو روایت کیا اسے بزار نے اور صحیح کہا اسے حاکم نے۔ اور روایت ہے جابر بن عبد اللہ رضی اللہ تعالی

عَنْهُ أَنَّهٗ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ عَامَ الْفَتْحِ وَهُوَ بِمَكَّةَ
عنہ سے کہ انہوں نے سنا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے فتح کے سال آپ مکہ معظمہ میں فرماتے تھے

لہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ شراب ۔ مردار ۔ خنزیر اور بتوں کو بیچنا حرام ہے اور اسیطرح تصویروں کو پاس رکھنا اور انکا بنانا اور بیچنا سب کام حرام ہیں

إِنَّ اللّٰهَ وَرَسُولَهُ حَرَّمَ بَيْعَ الْخَمْرِ وَالْمَيْتَةِ وَالْخِنْزِيرِ وَالْأَصْنَامِ فَقِيلَ يَا

اللہ تعالیٰ اور اسکے رسول نے حرام کیا بیچنا شراب اور مردار اور سور اور بتوں کا لوگوں نے کہا یا

رَسُولَ اللّٰهِ أَرَأَيْتَ شُحُومَ الْمَيْتَةِ فَإِنَّهَا تُطْلٰى بِهَا السُّفُنُ وَتُدْهَنُ بِهَا

رسول اللہ مردار کی چربی کا حال بتاویں کیونکہ روغن لگایا جاتا ہے ساتھ اسکے کشتیوں کو اور چرب کیے جاتے ہیں ساتھ اسکے

الْجُلُودُ وَيَسْتَصْبِحُ بِهَا النَّاسُ فَقَالَ لَا هُوَ حَرَامٌ ثُمَّ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى

چمڑے اور روشنی کرتے ہیں ساتھ اسکے لوگ تو آپ نے فرمایا نہیں وہ حرام ہے پھر فرمایا رسول اللہ صلے

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ عِنْدَ ذٰلِكَ قَاتَلَ اللّٰهُ الْيَهُودَ إِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى لَمَّا حَرَّمَ

اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اسوقت اللہ تعالیٰ یہود کو ہلاک کرے کہ جب اللہ تعالیٰ نے انپر حرام کیا

عَلَيْهِمْ شُحُومَهَا جَمَلُوهُ ثُمَّ بَاعُوهُ فَأَكَلُوا ثَمَنَهُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنِ ابْنِ مَسْعُودٍ

انکی چربیوں کو تو انہوں نے پگھلایا اسکو پھر بیچا اسکو پھر کھایا اسکی قیمت کو یہ حدیث متفق علیہ ہے ۔ اور روایت ہے ابن مسعود

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ

رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے انہوں نے کہا سنا میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے وہ فرماتے تھے

إِذَا اخْتَلَفَ الْمُتَبَايِعَانِ وَلَيْسَ بَيْنَهُمَا بَيِّنَةٌ فَالْقَوْلُ مَا يَقُولُ رَبُّ السِّلْعَةِ

جب بائع اور مشتری کی آپس میں اختلاف کریں اور نہ ہو ان میں گواہ دونوں کے تو قول (معتبر) مالک اسباب کا ہے

أَوْ يَتَتَارَكَانِ رَوَاهُ الْخَمْسَةُ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَعَنْ أَبِي مَسْعُودٍ الْأَنْصَارِيِّ

یا دونوں بیع چھوڑ دیں روایت کیا اسے پانچوں نے اور صحیح کہا اسے حاکم نے ۔ اور روایت ہے ابو مسعود انصاری

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ نَهٰى عَنْ

رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منع فرمایا

ثَمَنِ الْكَلْبِ وَمَهْرِ الْبَغِيِّ وَحُلْوَانِ الْكَاهِنِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ جَابِرِ بْنِ

کتے کے مول سے اور خرچی زانیہ سے اور مٹھائی کاہن سے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور روایت ہے جابر بن

عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ أَنَّهُ كَانَ عَلٰى جَمَلٍ لَهُ أَعْيٰى فَأَرَادَ أَنْ يُسَيِّبَهُ قَالَ

عبد اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ وہ ایک اونٹ پر سوار تھے جو تھک گیا تھا تو اس نے ارادہ کیا کہ اسے چھوڑ دے کہا

فَلَحِقَنِي النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَدَعَا لِي وَضَرَبَهُ فَسَارَ سَيْرًا لَمْ

پھر مجھے ملے نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم پس میرے لیے دعا کی اور اس (اونٹ) کو مارا تو ایسا چلا کہ کبھی نہ چلا تھا مثل

يَسِرْ مِثْلَهُ قَالَ بِعْنِيهِ بِوُقِيَّةٍ قُلْتُ لَا ثُمَّ قَالَ بِعْنِيهِ فَبِعْتُهُ بِوُقِيَّةٍ

اسکی آپ نے فرمایا بیچ ڈالو میرے ہاتھ ایک اوقیہ کے بدلے کہا میں نے نہیں پھر فرمایا بیچ ڈالو میرے ہاتھ پس بیچا میں نے اوقیہ کے بدلے

وَاشْتَرَطْتُ حُمْلَانَهُ إِلٰى أَهْلِي فَلَمَّا بَلَغْتُ أَتَيْتُهُ بِالْجَمَلِ فَنَقَدَنِي ثَمَنَهُ

اور ٹھیرایا (اسپر) گھر تک اسپر سوار ہونے کی شرط کر دیا پھر جب میں پہنچ گیا تو لے آیا میں آپکے پاس اونٹ تو آپ نے مجھکو اس کا مول نقد دیا

ثُمَّ رَجَعْتُ فَأَرْسَلَ فِي أَثَرِي فَقَالَ أَتُرَانِي مَاكَسْتُكَ لِآخُذَ جَمَلَكَ خُذْ

پھر میں لوٹا اور میرے پیچھے کسی کو بھیجا اور فرمایا کیا تو خیال کرتا ہے کہ میں تجھ سے قیمت کم کراتا تھا تیرا اونٹ لینے کے لیے لے

لہ اور یہ بھی معلوم ہوا کہ حرام چیز کو بیچکر جو دام اسکی قیمت وصول کیجائے اسکا کھانا بھی حرام ہے ۔

سلہ قولہ عن ثمن الکلب ۔ کتے کی قیمت یعنی حرام ہے اور اسی کے قائل ہیں جمہور علماء ان میں سے ہیں ابو ہریرہ اور حسن بصری اور ربیعہ اور حکم بن حماد اور امام شافعی اور امام احمد اور ابو داود اور ابن منذر وغیرہ ۔

سلہ قولہ مہر البغی خرچی زانیہ کی ساتھ اجماع مسلمانوں کے حرام ہے کہا امام مالک نے موطا میں مہر سے مراد وہ چیز ہے جو کہ دیجاوے عورت کو ۔۔۔

سلہ حلوان الکاہن ۔۔۔ اور حرام ہے حلوان کاہن کا ۔۔۔

سلہ ۔۔۔ اسکے اور بعض کہتے ہیں بدلے میں کرنے کے ۔

لہ قولہ وقیہ یعنی چالیس درم کا ہوتا ہے اور درہم میں ساڑھے ۔۔۔ اور ایک رتی اور پانچواں حصہ رتی کا ہوتا ہے ۱۲

لہ ماکستک یعنی یا گمان کرتا ہے تو مجھکو کہ گھٹاتا ہوں میں تمکو قیمت اونٹ تیرے کی اور زبان اہل عرب میں بھی اسیطرح ہیں ۱۲ مسک

۱۴۷ اللہ قولہ فخذ جملک الخ یعنے فرمایا حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ اپنا اونٹ بھی لے لے اور جو قیمت اسکی تجھکو دیگئی ہے وہ بھی اپنے پاس رکھ وہ بھی تیرا مال ہوگیا ہے ۱۲ منہ

جَمَلَكَ وَدَرَاهِمَكَ فَهُوَ لَكَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهٰذَا السِّيَاقُ لِمُسْلِمٍ وَعَنْهُ

اونٹ اپنا لے اور روپے بھی اپنے لیں وہ تیرا ہے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور یہ عبارت مسلم کی ہے۔ اور انہی سے روایت ہے

قَالَ أَعْتَقَ رَجُلٌ مِنَّا عَبْدًا لَهُ عَنْ دُبُرٍ وَلَمْ يَكُنْ لَهُ مَالٌ غَيْرُهُ فَدَعَا بِهِ

کہا آزاد کیا ہم میں سے ایک آدمی نے غلام اپنا اپنے مرنے کے بعد (اور) نہ تھا اسکے پاس سوا اسکے اور مال تو

النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَبَاعَهُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ مَيْمُونَةَ زَوْجِ

نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اسکو بلایا پھر بیچ دیا اس غلام کو یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے میمونہ بی بی نبی صلے اللہ

النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَنَّ فَأْرَةً وَقَعَتْ فِي السَّمْنِ فَمَاتَتْ

علیہ وآلہ وسلم کی بی بی سے کہ چوہا گھی میں گر پڑا اور اس میں مر گیا

فِيهِ فَسُئِلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ عَنْهَا فَقَالَ أَلْقُوهَا وَمَا حَوْلَهَا وَ

پھر پوچھا گیا نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اسکا حکم تو آپ نے فرمایا پھینک دو اسکو اور اس چیز کو جو اسکے گرد ہے اور

كُلُوهُ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَزَادَ أَحْمَدُ وَالنَّسَائِيُّ فِي سَمْنٍ جَامِدٍ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ

کھاؤ اس (کے بقیہ) کو روایت کیا اسکو بخاری نے اور زیادہ کیا احمد اور نسائی نے بیچ گھی جمے ہوئے کے اور روایت ہے ابی ہریرہ

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ إِذَا

رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب

وَقَعَتِ الْفَأْرَةُ فِي السَّمْنِ فَإِنْ كَانَ جَامِدًا فَأَلْقُوهَا وَمَا حَوْلَهَا وَإِنْ كَانَ

چوہا گھی میں پڑ جاوے پھر اگر جما ہوا ہو تو پھینک دو اسکو اور اس چیز کو جو اسکے گرد ہے اور اگر پگھلا ہوا ہو

مَائِعًا فَلَا تَقْرَبُوهُ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُو دَاوُدَ وَقَدْ حَكَمَ عَلَيْهِ الْبُخَارِيُّ وَأَبُو حَاتِمٍ

تو مت نزدیک جاؤ اسکے روایت کیا اسے احمد اور ابو داؤد نے اور حکم کیا بخاری اور ابو حاتم نے اس پر ساتھ

بِالْوَهْمِ وَعَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ قَالَ سَأَلْتُ جَابِرًا عَنْ ثَمَنِ السِّنَّوْرِ وَالْكَلْبِ فَقَالَ

وہم کے۔ اور روایت ہے ابو الزبیر سے اس نے کہا میں نے پوچھا جابر رض سے بلی اور کتے کے مول سے تو انہوں نے کہا

زَجَرَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ عَنْ ذٰلِكَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالنَّسَائِيُّ وَزَادَ

منع کیا نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس سے روایت کیا اسے مسلم اور نسائی نے اور زیادہ کیا

إِلَّا كَلْبَ صَيْدٍ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَتْ جَاءَتْنِي بَرِيرَةُ فَقَالَتْ

سوا شکاری کتے کے۔ اور روایت ہے عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے۔ انہوں نے کہا میرے پاس بریرہ آئی تھی اور کہا

إِنِّي كَاتَبْتُ أَهْلِي عَلٰى تِسْعِ أَوَاقٍ فِي كُلِّ عَامٍ أُوقِيَّةٌ فَأَعِينِينِي فَقُلْتُ إِنْ

مجھکو میرے مالکوں نے نو اوقیہ ادا کرنے پر آزاد کیا اس طرح کہ ہر برس ایک اوقیہ ادا کروں تو تو مجھکو مدد دے پھر میں نے کہا اگر تیرے (مالک)

أَحَبَّ أَهْلُكِ أَنْ أَعُدَّهَا لَهُمْ وَيَكُونَ وَلَاؤُكِ لِي فَعَلْتُ فَذَهَبَتْ

پسند کریں کہ میں انکو ایک دفعہ گن دوں اور تیری ولا میرے لئے ہو تو میں کروں گی پھر گئی

بَرِيرَةُ إِلٰى أَهْلِهَا فَقَالَتْ لَهُمْ فَأَبَوْا عَلَيْهَا فَجَاءَتْ مِنْ عِنْدِهِمْ وَرَسُولُ اللّٰهِ

بریرہ رض اپنے اہل کے پاس اور انکو کہا تو انہوں نے اسپر انکار کیا پھر وہ انکے پاس سے آئی اور رسول اللہ

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مدبر غلام کا بیچنا جائز ہے۔ اور مدبر غلام وہ ہوتا ہے جسکا مالک اسکو کہدے کہ تو میرے مرنیکے بعد آزاد ہے امام شافعی رح اور امام احمد اس حدیث کی وجہ سے اسکی بیع کو جائز کہتے ہیں اور امام ابو حنیفہ رح اور امام مالک رح فرماتے ہیں کہ مدبر مطلق کی بیع جائز نہیں البتہ اگر مدبر مقید ہو یعنے اسکا آقا یوں کہے کہ اگر میں اس بیماری سے یا اتنے عرصہ کے اندر مرگیا تو تو آزاد ہے ورنہ آزاد نہیں تو ایسے مدبر کو بیچنا بالاتفاق جائز ہے اور اس حدیث میں جس مدبر کا ذکر ہے ممکن ہے کہ وہ مدبر مقید ہو امکانات و احتمالات سے مسائل ثابت نہیں ہوسکتے جب حدیث میں کوئی مقید واقعہ ہوئی تو محض احتمال سے اسمیں قید پیدا کرنا [illegible] احتمال کو حدیث کے ساتھ [illegible] کرنا ہے ۱۲ منہ قولہ ثمن السنور الخ امام شوکانی نے لکھا ہے کہ بیع شراب اور مردار اور خنزیر اور بتوں اور کتے اور بلی کی جائز نہیں مگر شکاری کتے کی بیع جائز ہے [illegible] قولہ جاءتنی بریرۃ بریرہ حضرت عائشہ رض کی لونڈی کا نام ہے پہلے وہ ایک آدمی کی لونڈی تھی اسنے کتابت کی تھی مگر

اور کتابت اسکو کہتے ہیں کہ مالک آزاد کرے بردے کو اس شرط پر کہ اسقدر روپیہ مجھکو ادا کر اور وہ قبول کرے پھر اگر اس نے ادا کیا تو وہ آزاد ہو ورنہ نہیں تو ویسا ہی بندہ غلام رہا پس وہ حضرت عائشہ رض کے پاس آئیں اور کہا میں نے کتابت کی ہے نو اوقیہ پر کہ ہر سال ایک اوقیہ ادا کروں اور اوقیہ چالیس درہم کا ہوتا ہے۔

سلہ قولہ الولاء ولا کہتے ہیں غلام آزاد کرنے کے ترکہ کو ۱۲ سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مکاتب غلام کو بیچنا جائز ہے اس مسئلہ میں علما کے تین قول ہیں۔

صلى الله عليه وآله وسلم جالس فقالت إني عرضت ذلك عليهم فأبوا إلا

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اس وقت بیٹھے تھے پس کہا بیشک میں نے اس بات کو ظاہر کیا تو انہوں نے انکار کیا مگر

أن يكون الولاء لهم فسمع النبي صلى الله عليه وآله وسلم فأخبرت عائشة

اس بات پر کہ ولا انکے لئے ہو تو سنا نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اور خبر دی عائشہ

رضي الله تعالى عنها النبي صلى الله عليه وآله وسلم فقال خذيها واشترطي

رضی اللہ تعالےٰ عنہا نے نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو سو آپ نے فرمایا اسکو لیلے اور ولا کی شرط انکے لئے

لهم الولاء فإنما الولاء لمن أعتق ففعلت عائشة رضي الله تعالى عنها ثم قام

کرلے ولا تو اسی کے لئے ہے جس نے آزاد کیا پھر عائشہ رضی اللہ عنہا نے (یہی بات) کی پھر کھڑے ہوئے

رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم في الناس فحمد الله وأثنى عليه ثم

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم لوگوں میں اور اللہ کی حمد کی اور اسپر ثنا کہی پھر

قال أما بعد فما بال رجال يشترطون شروطا ليست في كتاب الله ما

فرمایا حمد ثنا کے بعد پس کیا ہے حال لوگوں کا کہ ایسی شرطیں کرتے ہیں جو اللہ کی کتاب میں نہیں جو ایسی

كان من شرط ليس في كتاب الله فهو باطل وإن كان مائة شرط قضاء

شرط ہو کہ اللہ تعالےٰ کی کتاب میں نہ ہو تو وہ باطل ہے اگرچہ ہو سو شرط ادا کرنا

الله أحق وشرط الله أوثق وإنما الولاء لمن أعتق متفق عليه واللفظ للبخاري

اللہ کا زیادہ حق ہے اور اللہ تعالےٰ کی شرط مضبوط ہے اور سوا اسکے نہیں کہ ولا اسکے لئے ہے جسنے آزاد کیا یہ حدیث متفق علیہ ہے اور عبارت بخاری کی

وعند مسلم فقال اشتريها وأعتقيها واشترطي لهم الولاء وعن ابن عمر

اور مسلم کی روایت میں [illegible] خرید لے اسکو اور آزاد کر دے اور انکے ساتھ ولا کی شرط کر لے اور روایت ہے ابن عمر

رضي الله تعالى عنهما قال نهى عمر عن بيع أمهات الأولاد فقال لا تباع

رضی اللہ تعالےٰ عنہما سے کہا عمر نے منع کیا ام ولدوں کی بیع سے پھر فرمایا نہ بیچی جاویں

ولا توهب ولا تورث يستمتع بها سيدها ما بدا له فإذا مات فهي حرة رواه

[illegible] اور جب مالک مر جائے تو وہ آزاد ہے

مالك والبيهقي وقال رفعه بعض الرواة فوهم وعن جابر رضي الله تعالى

[illegible] اور روایت ہے جابر رضی اللہ تعالےٰ

عنه قال كنا نبيع سرارينا أمهات الأولاد والنبي صلى الله عليه وآله وسلم

عنہ سے کہا ہم بیچتے تھے [illegible] اور رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

حي لا يرى بذلك بأسا رواه النسائي وابن ماجة والدارقطني و

زندہ تھے ان کے بیچنے میں کچھ مضائقہ نہیں دیکھتے تھے روایت کیا اسے نسائی اور ابن ماجہ اور دارقطنی نے اور

صححه ابن حبان وعن جابر بن عبد الله رضي الله تعالى عنه قال نهى

صحیح کہا اسے ابن حبان نے۔ اور روایت ہے جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے کہا منع کیا

امام احمدؒ اور امام مالکؒ فرماتے ہیں کہ مکاتب کی بیع جائز ہے اور بعض علما کہتے ہیں کہ مکاتب کی رضامندی سے اس شخص کے [illegible] بیچنا جائز ہے [illegible] اور امام ابو حنیفہ [illegible] جماعت علما کا [illegible] کہ اسکی بیع مطلقاً درست نہیں [illegible] جائز ہے۔ [illegible] مرفوع کا مقابلہ نہیں کر سکتی ۱۲

اللھم اغفر لکاتبہ ولوالدیہ ولمن سعی فیہ۔

سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اپنی حاجت سے زائد پانی کو روکنا اور اسکو بیچنا جائز نہیں خواہ یہ پانی اپنی مملوکہ زمین کے کسی کنوئیں یا چشمے میں ہو یا غیر مملوک اور مباح زمین کے اندر موجود ہو البتہ وہ پانی جو برتنوں میں بھر کر رکھا ہے وہ اس حکم سے باہر ہے جیسا کہ لکڑیاں۔ اگر کوئی شخص انکو مباح زمین سے جمع کرلے تو وہ اسکی مملوک ہو جاتی ہیں اور انکو فروخت کر سکتا ہے چنانچہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک صحابی کو جس نے آپ سے سوال کیا تھا یہ حکم دیا کہ جنگل سے لکڑیاں جمع کر فروخت کیا کرو اور کسی سے سوال نہ کرو۔ سلہ حبل الحبلہ یعنی اس اونٹنی کے پیٹ میں جو بچہ ہے وہ بچہ جنے پھر اس بچے کی قیمت [illegible]

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم عن بیع فضل الماء رواہ مسلم وزاد

پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے زائد پانی کے بیچنے سے سلہ روایت کیا اسے مسلم نے اور زیادہ

فی روایۃ وعن بیع ضراب الجمل وعن ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما قال

کیا مسلم نے ایک روایت میں اور بیچنے سے (اونٹ کی جفت کو اونٹنی پر) اور روایت ہے ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کہا

نھی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم عن عسب الفحل رواہ البخاری وعنہ

منع فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نر کے کرایہ دینے سے روایت کیا اسے بخاری نے اور انہی سے روایت

ان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نھی عن بیع حبل الحبلۃ وکان بیعا

ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منع فرمایا حبل الحبلہ سلہ کی بیع سے اور یہ بیع جاہلیت (کفر) کے زمانہ

یتبایعہ اھل الجاھلیۃ کان الرجل یبتاع الجزور الی ان تنتج الناقۃ

میں رواج تھا مرد خرید کرتا تھا اونٹ یہانتک کہ جنائی جاوے اونٹنی

ثم تنتج التی فی بطنھا متفق علیہ واللفظ للبخاری وعنہ ان رسول

پھر جنائی جاوے جو اسکے پیٹ میں ہے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور عبارت بخاری کی ہے اور انہی سے روایت ہے کہ پیغمبر

اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نھی عن بیع الولاء وعن ھبتہ متفق

خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منع فرمایا ولا کے بیچنے اور اسکے بخشنے سے سلہ یہ حدیث متفق

علیہ وعن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال نھی رسول اللہ صلے

علیہ ہے۔ اور روایت ہے ابی ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا منع کیا رسول خدا صلے

اللہ علیہ وآلہ وسلم عن بیع الحصاۃ وعن بیع الغرر رواہ مسلم

اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بیع حصات سے اور بیع غرر سے سلہ روایت کیا اسے مسلم نے

وعنہ ان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم قال من اشتری طعاما

اور انہی سے روایت ہے کہ تحقیق پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو شخص غلہ خرید کرے

فلا یبیعہ حتی یکتالہ رواہ مسلم وعنہ قال نھی رسول اللہ صلے اللہ

پس نہ بیچے اسکو یہانتک کہ ماپ لے اسکو روایت کیا اسے مسلم نے اور انہی سے روایت ہے کہ منع کیا پیغمبر خدا صلے اللہ

علیہ وآلہ وسلم عن بیعتین فی بیعۃ رواہ احمد والنسائی وصححہ الترمذی

علیہ وآلہ وسلم نے دو بیعوں سے بیچ ایک بیع کے روایت کیا اسے احمد و نسائی نے اور صحیح کہا اسے ترمذی نے

وابن حبان ولابی داود من باع بیعتین فی بیعۃ فلہ اوکسھما او

اور ابن حبان نے اور ابو داؤد کی عبارت کے یہ معنی ہیں جس نے ایک بیع میں دو بیعیں کیں تو اسکو کمتر دونوں کا

الربا وعن عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ قال قال رسول اللہ

ربا۔ اور روایت ہے عمرو بن شعیب سے وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ شعیب سے اور شعیب اپنے دادا سے کہا فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم لا یحل سلف وبیع ولا شرطان فی بیع ولا

علیہ وآلہ وسلم نے نہیں حلال قرض اور بیع اور نہیں درست دو شرطیں کرنی ایک بیع میں اور نہیں

[illegible] سے کہ ایک [illegible] جو بیع ہو [illegible] اور کردہ [illegible] چونکہ غلہ [illegible] یہ بھی ایک قسم کا حق ہے اور مال نہیں ہے لہٰذا اسکا بیچنا یا کسی [illegible] درست نہیں [illegible] جائز ہے [illegible] کہا ہے [illegible] یہ حدیث [illegible] سلہ بیع حصات [illegible] پایا جاتا ہے اسلئے یہ بیع [illegible] اور اسکے علاوہ بیع کی وہ تمام صورتیں جن میں دھوکہ پایا جاتا ہے۔ بیع حصاۃ کی ایک صورت یہ ہے کہ مثلاً بائع مشتری سے کہتا ہے کہ یہ سنگریزہ تم ان کپڑوں پر ڈالدو پس جس کپڑے پر یہ پڑیگا وہ اتنی قیمت سے تیرا ہو جائیگا اور بیع کی مندرجہ ذیل صورتیں بیع غرر میں داخل ہیں بھاگے ہوئے غلام یا چارپائے کو فروخت کرنا ہوا میں اڑتے پرندوں یا پانی کے اندر مچھلیوں کو بیچنا۔ اور بعض صورتیں ایسی ہیں کہ اگرچہ ان میں دھوکا پایا جاتا ہے مگر شرعاً جائز ہیں مثلاً خرید کردہ مکان کی بنیاد کا علم نہ ہونا۔ مکان کا ماہوار کرایہ پر لینا اور مہینہ کبھی ۳۰ کا اور کبھی ۲۹ دن کا ہوتا ہے مگر اسقدر دھوکا [illegible]

ف: تو بیع العربان معنے اسکے موطا امام مالک میں یوں لکھے ہیں کہ کوئی شخص کسی سے کچھ خریدے اور اسکو ایک روپیہ کمتی یا بڑھتی اس شرط پر دے کہ اگر یہ چیز میں تجھ سے خرید کر لی تو یہ روپیہ تجھ سے حساب میں مجرا لوں گا۔ اور اگر نہ خریدوں تو یہ تیرا ہو چکا اور ہندی میں اسکو بیعانہ اور سائی کہتے ہیں شریعت میں یہ بیع باطل ہے ۱۲ ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جس جگہ کوئی چیز خرید لیجائے اسی جگہ اسکو فروخت کرنا درست نہیں بلکہ اسکو دوسری جگہ لیجا کر فروخت کریں۔ علماء نے کہا ہے کہ اس حدیث کا مطلب یہ ہے کہ خرید کردہ چیز کو قبض کرنے سے پہلے فروخت کرنا درست نہیں مشتری کو چاہئے کہ پہلے خود اس چیز کو قبضے میں لائے اور اسکے بعد فروخت کرے قبض کرنیکے بعد اسی جگہ فروخت کرنا درست ہے چونکہ قبض کرنے کے وقت عموماً سامان کو اٹھا کر دوسری جگہ لیجاتے ہیں اسلئے قبض کرنے کو دوسری جگہ لیجانیکے ساتھ تعبیر کیا گیا ہے اور بعض علماء اس حدیث کے ظاہر کے موافق یوں کہتے ہیں کہ خرید کردہ چیز کو خریدنے کے مقام میں فروخت کرنا درست نہیں دوسری جگہ جواز ضروری ہے ۱۲ ف یعنے دراہم کو دینار کے بدلے اور دیناروں کو درہموں کے بدلے میں لینا اس شرط پر درست ہے کہ بائع اور مشتری دونوں جدا نہ ہوئے ہوں ایک ہی مجلس میں موجود ہوں اور عوضین کو دست بدست قبضہ میں لے آئیں ۱۲

ربح ما لم يضمن ولا ما ليس عندك رواه الخمسة وصححه الترمذي وابن خزيمة

نفع اس چیز کا کہ نہیں ضمان میں آئی اسکے اور نہیں درست بیچنا اس چیز کا کہ نہیں نزدیک تیرے روایت کیا اسے پانچوں نے اور صحیح کہا اسے ترمذی نے

والحاكم وأخرجه في علوم الحديث من رواية أبي حنيفة عن عمرو المذكور

اور حاکم نے اور روایت کیا اسے حاکم نے علوم الحدیث میں ابو حنیفہ رح کی روایت سے اور وہ لیتے ہیں عمرو مذکور سے

بلفظ نهى عن بيع وشرط ومن هذا الوجه أخرجه الطبراني في الأوسط و

اس عبارت کے ساتھ کہ منع کیا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے بیع اور شرط سے اور اسی طریق سے روایت کیا اسکو طبرانی نے اوسط میں اور

هو غريب وعنه قال نهى رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم عن

وہ غریب ہے۔ اور اسی سے روایت ہے کہا منع کیا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے بیع

بيع العربان رواه مالك قال بلغني عن عمرو بن شعيب به وعن ابن

عربان کی سے روایت کیا اسے مالک نے کہا پہونچی مجھے یہ حدیث عمرو بن شعیب کے طریق سے۔ اور روایت ہے ابن

عمر رضي الله تعالى عنهما قال ابتعت زيتا في السوق فلما استوجبته لقيني

عمر رضی اللہ تعالے عنہما سے کہا خریدا میں نے روغن بازار میں پس جب واجب کر چکا میں بیع اسکی ملا مجھے

رجل فأعطاني به ربحا حسنا فأردت أن أضرب على يد الرجل فأخذ رجل

ایک آدمی پس دینے لگا مجھے فائدہ خوب پس میں نے ارادہ کیا کہ بیچ ڈالوں میں روغن اس مرد کے ہاتھ میں تو پکڑ لیا ایک آدمی نے

من خلفي بذراعي فالتفت فإذا هو زيد بن ثابت فقال لا تبعه حيث

میرے پیچھے سے ہاتھ میرا پس میں نے نظر کی تو وہ زید بن ثابت رضی اللہ عنہ تھے فرمایا نہ بیچ اسے جہاں

ابتعته حتى تحوزه إلى رحلك فإن رسول الله صلى الله عليه و

خریدا ہے تو نے یہاں تک کہ لیجاوے تو اپنے گھر میں پس تحقیق رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

آله وسلم نهى أن تباع السلع حيث تبتاع حتى يحوزها التجار إلى رحالهم

نے منع فرمایا اس سے کہ بیچی جاوے چیز جہاں خریدی جاوے یہانتک کہ لیجاویں سوداگر اپنے گھروں میں سند

رواه أحمد وأبو داود واللفظ له وصححه ابن حبان والحاكم وعنه

روایت کیا اسے احمد اور ابو داؤد نے اور عبارت ابو داؤد کی ہے اور صحیح کہا اسے ابن حبان اور حاکم نے۔ اور اسی سے روایت ہے

قال قلت يا رسول الله إني أبيع الإبل بالبقيع فأبيع بالدنانير وآخذ

کہا عرض کیا میں نے یا رسول اللہ میں بیچا کرتا ہوں اونٹ بقیع میں اور بیچتا ہوں بحساب دیناروں کے اور لیتا ہوں جگہ انکی

الدراهم وأبيع بالدراهم وآخذ الدنانير آخذ هذا من هذه و

درہم اور بیچتا ہوں بحساب درہموں کے اور لیتا ہوں جگہ انکی دینار غرض کہ لیتا ہوں انکو بدلے انکے اور دیتا ہوں انکو

أعطي هذه من هذا فقال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم لا

بدلے ان کے فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مضائقہ نہیں

بأس أن تأخذها بسعر يومها ما لم تتفرقا وبينكما شيء رواه الخمسة

اس میں کہ لے تو اس دن کے نرخ سے جب تک جدا نہ ہو تم اور درمیان تمہارے چیز ہے کچھ روایت کیا اسے پانچوں نے

۱۵۱ | سلہ قولہ عن النجش الخ اسکے معنے یہ ہیں کہ ایک شخص کچھ خریدتا ہے اور ایک آیا اس نے تعریف کی اس جنس کی یا مول زیادہ لگایا اسکا اور خریدنا منظور نہیں منظور یہی ہے کہ لینے والا فریب دیکھا کر کچھ زیادہ قیمت کر دے اسکے لینے میں اس سے منع فرمایا کہ لینے والے کو فریب دینا ہے ۱۲

وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَعَنْهُ قَالَ نَهَى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ

اور صحیح کہا اسے حاکم نے۔ اور اسی سے روایت ہے کہا منع فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

عَنِ النَّجْشِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ

نجش سے یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ نبی صلے اللہ علیہ

عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ نَهَى عَنِ الْمُحَاقَلَةِ وَالْمُزَابَنَةِ وَالْمُخَابَرَةِ وَعَنِ الثُّنْيَا إِلَّا

وآلہ وسلم نے منع فرمایا محاقلہ سے اور مزابنہ سے اور مخابرہ سے اور الگ کر لینے سے مگر

أَنْ تُعْلَمَ رَوَاهُ الْخَمْسَةُ إِلَّا ابْنَ مَاجَهْ وَصَحَّحَهُ التِّرْمِذِيُّ وَعَنْ

یہ کہ معلوم ہو روایت کیا اسے پانچوں نے سوا ابن ماجہ کے اور صحیح کہا اسے ترمذی نے۔ اور روایت ہے

أَنَسٍ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ نَهَى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ عَنِ

انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا منع فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

الْمُحَاقَلَةِ وَالْمُخَاضَرَةِ وَالْمُلَامَسَةِ وَالْمُنَابَذَةِ وَالْمُزَابَنَةِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ

محاقلہ سے اور مخاضرہ سے اور ملامسہ سے اور منابذہ سے اور مزابنہ سے روایت کیا اسے بخاری نے

وَعَنْ طَاوُسٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى

اور روایت ہے طاؤس سے وہ روایت کرتے ہیں ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا فرمایا پیغمبر خدا صلے

اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ لَا تَلَقَّوُا الرُّكْبَانَ وَلَا يَبِيعُ حَاضِرٌ لِبَادٍ قُلْتُ لِابْنِ

اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مت آگے جاکر ملو قافلہ والوں سے اور نہ بیچے شہری چیز بدوی کی کہا طاؤس نے کہا

عَبَّاسٍ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُمَا مَا قَوْلُهُ وَلَا يَبِيعُ حَاضِرٌ لِبَادٍ قَالَ لَا يَكُونُ لَهُ سِمْسَارًا

میں نے ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کیا ہیں معنے رسول اللہ کے اس فرمانے کے کہ نہ بیچے شہری چیز بدوی کی فرمایا نہ ہو شہری اسکا دلال

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِلْبُخَارِيِّ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ

یہ حدیث متفق علیہ ہے اور عبارت بخاری کی ہے۔ اور روایت ہے ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا فرمایا

رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ لَا تَلَقَّوُا الْجَلَبَ فَمَنْ تُلُقِّيَ فَاشْتُرِيَ

رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مت آگے جاکر ملو لانے والوں سے غلہ وغیرہ پھر جو ملا اس سے اور خریدا

مِنْهُ فَإِذَا أَتَى سَيِّدُهُ السُّوقَ فَهُوَ بِالْخِيَارِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْهُ قَالَ

اس سے تو جس وقت کہ آوے مالک اسکا بازار میں پس وہ مختار ہے رہنے یا پھیر لینے کا روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور اسی سے روایت ہے کہا

نَهَى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَنْ يَبِيعَ حَاضِرٌ لِبَادٍ وَلَا تَنَاجَشُوا

منع فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس سے کہ دلالی کرے شہری واسطے بدوی کے اور نہ نجش کرو

وَلَا يَبِيعُ الرَّجُلُ عَلَى بَيْعِ أَخِيهِ وَلَا يَخْطُبُ عَلَى خِطْبَةِ أَخِيهِ وَلَا

اور نہ بیچے آدمی اوپر بیچنے بھائی اپنے کے اور نہ بھیجے پیغام نکاح کا اوپر پیغام نکاح بھائی اپنے کے اور نہ چاہے

تَسْأَلُ الْمَرْأَةُ طَلَاقَ أُخْتِهَا لِتَكْفَأَ مَا فِي إِنَائِهَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَلِمُسْلِمٍ لَا يَسُمِ

عورت طلاق اپنی بہن کی تاکہ الٹ دے اسکے برتن کی چیز کو یہ حدیث متفق علیہ ہے اور مسلم کی روایت میں نہ مول کرے

حاشیہ: سلہ قولہ عن الثنیا یعنے میوہ درخت پر موجود ہو اسکو بیچے اور ایک قدر غیر معین اس میں سے استثنا کرے یعنی نہ بیچے ۱۲ سلہ عن المحاقلہ طعام کو اسکے خوشے میں بیچنے کو محاقلہ کہتے ہیں اور زمین کا حصہ معین سے کرانے پر دینے کو مخابرہ کہتے ہیں ۱۲ سلہ قولہ الملامسۃ ملامسہ یہ ہے کہ آدمی ہاتھ سے دوسرے کے کپڑے کو رات میں یا دن میں چھوئے اور کھول کر نہ دیکھے سوائے اس کے سودا کر لیوے ۱۲ سلہ قولہ المنابذۃ یعنی ہر ایک دوسرے کی طرف چیز پھینکے اور بغیر دیکھے بیع کا لازم ہو جانا ہے ۱۲ سلہ قولہ المزابنہ مزابنہ یہ ہے کہ بیچے کھجور کو درختوں پر بدلے سوکھی کھجور کے زمین پر اور دوسری صورت یہ ہے کہ انگور کو بیچے بدلے منقیٰ کے اور غلہ کو بدلے غلہ کے بطور حد وس کرنے کے ۱۲

سلہ قولہ لا تلقوا الرکبان یعنے اگر شہر میں سوداگر قافلہ وغیرہ آتا ہے تو نہ جا کر ملو اس سے اور مال خرید کرنے کے سلئے شہر بازار میں آویں اور نرخ معلوم کریں اس سے منع اسلئے کیا کہ فریب دینا اور ضرر ہو جاتا ہے بیچنے والے کو ۱۲ سلہ قولہ ولا تناجشوا نجش کہتے ہیں کہ ایک شخص ایک چیز خریدتا ہو اور دوسرا جسکو لینا منظور نہیں تعریف کرے تاکہ مول بڑھے سلہ قولہ لتکفأ ما فی انائہا یعنی جو کچھ اسکی بہن کے حصہ میں ہے وہ خود لے لے اس سے منع فرمایا ۱۲

۱؎ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جس خریدار کو بیع میں دھوکا لگ گیا ہو اسکو اختیار ہے کہ وہ تین دن تک خریدی ہوئی چیز کو رکھے یا واپس کرے
۱۵۳ اور اس حدیث کے مطلب میں علما کا اختلاف ہے بعض ظاہر حدیث کے مطابق کہتے ہیں کہ صرف کھجور کا صاع دودھ کے عوض بائع کو دے

إلا خاطئٌ رواه مسلم وعن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه عن النبي
گنہگار روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور روایت ہے ابی ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے وہ روایت کرتے ہیں پیغمبر خدا

صلى الله عليه وآله وسلم لا تصروا الإبل والغنم فمن ابتاعها بعد ذلك
صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے فرمایا نہ جمع کرو دودھ اونٹ اور بکری کے تھنوں میں اور جو شخص خریدے اس جانور کو بعد دودھ جمع کرنے کے

فهو بخير النظرين بعد أن يحلبها إن شاء أمسكها وإن شاء ردها وصاعا
پس وہ اپنے بھلے کی دو باتوں میں مختار ہے رکھنے اور پھیرنے میں اسکے چاہے رکھ لے اسے چاہے پھیر دے اور دیوے ساتھ ایک

من تمر متفق عليه وفي رواية لمسلم فهو بالخيار ثلاثة أيام وفي رواية له علقها
صاع کھجوروں کا یہ حدیث متفق علیہ ہے اور مسلم کی روایت میں یہ بھی ہے پس وہ اختیار رکھتا ہے تین دن تک اور مسلم کی ایک روایت میں جسکو

البخاري ورد معها صاعا من طعام لا سمراء قال البخاري والتمر أكثر
بخاری نے تعلیقاً بیان کیا ہے یہ بھی ہے کہ پھیرے ساتھ اسکے ایک صاع غلہ کا نہ گیہوں کا بخاری نے کہا کھجور کی روایت اکثر ہے ۱؎ اور

وعن ابن مسعود رضي الله تعالى عنه قال من اشترى شاة محفلة فردها
روایت ہے عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا جو خریدے بکری تھن میں دودھ جمع کی ہوئی پھر پھیرنا چاہے اسے

فليرد معها صاعا رواه البخاري وزاد الإسمعيلي من تمر وعن أبي هريرة
تو چاہیئے کہ پھیر دے اسکے ساتھ ایک صاع روایت کیا اسے بخاری نے اور زیادہ کیا اسمعیلی نے لفظ من تمر یعنی ایک صاع خرما کا بھی ساتھ دے اور روایت ہے

رضي الله تعالى عنه أن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم مر على صبرة
ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ تحقیق پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم گذرے غلہ کے ڈھیر پر

من طعام فأدخل يده فيها فنالت أصابعه بللا فقال ما هذا يا صاحب
پھر ڈالا ہاتھ اپنا اس میں پس لگی آپ کی انگلیوں کو تری تو فرمایا یہ کیا ہے اے

الطعام قال أصابته السماء يا رسول الله قال أفلا جعلته فوق الطعام
غلہ والے بولا بھیگ گیا ہے اسکو مینہ یا رسول اللہ فرمایا پھر کیوں نہ رکھا تو نے تری والے غلہ کو اوپر

كي يراه الناس من غش فليس مني رواه مسلم وعن عبد الله بن بريدة
غلہ کے تاکہ دیکھیں اسے لوگ جو شخص فریب کرے وہ ہم میں سے نہیں ہے ۲؎ روایت کیا اسے مسلم نے اور روایت ہے عبداللہ بن بریدہ سے

عن أبيه رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وآله
وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

وسلم من حبس العنب أيام القطاف حتى يبيعه ممن يتخذه خمرا
جس نے روکا انگور کاٹنے کے دنوں میں تاکہ بیچے ان کو شراب بنانے والے کے ہاتھ میں

فقد تقحم النار على بصيرة رواه الطبراني في الأوسط بإسناد حسن
تو داخل ہوا دوزخ میں جان بوجھ کر ۳؎ روایت کیا اسے طبرانی نے اوسط میں اسناد حسن سے

وعن عائشة رضي الله تعالى عنها قالت قال رسول الله صلى الله
اور روایت ہے ام المومنین عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کہا فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ

اور بعض کہتے ہیں کہ گندم کے سوا ہر طعام کا صاع دینا جائز ہے یہی قول زیادہ صحیح ہے کیونکہ مسلم کی حدیث میں حرف لا سمراء ہے یعنی گندم کے سوا ہے اس سے معلوم ہوا کہ جن روایات میں کھجور کا ذکر ہے انمیں کھجور تعیین کے لیے ذکر نہیں کی گئی بلکہ مثال بیان کرنے کے لیے مذکور ہوئی ہے کیونکہ عرب کا طعام عموماً کھجور ہی ہے۔ ۲؎ نیز [illegible] اور بعض روایات میں لیس منی مروی ہے اور مطلب یہ ہے کہ دھوکا کرنیوالا ان لوگوں میں سے نہیں جو میری ہدایت کے مطابق عمل کرتے اور میرے علم و عمل اور حسن [illegible] کی پیروی کرتے ہیں [illegible] عملاً بھی لائق مذمت ہے ۳؎ علی بصیرۃ یعنی دیدہ دانستہ اور یہ حدیث دلیل ہے [illegible] بات کی کہ ایک شخص شراب بنانے والا [illegible] انگور یا اور کوئی چیز کہ جس سے شراب بنتا ہے خریدنا چاہتا ہے تو بیچنے والے کو اگر معلوم ہو کہ یہ شخص ضرور شراب بنائیگا تو اسکے ہاتھ بیچنا درست نہیں [illegible]

سلہ اس حدیث سے کئی مسائل معلوم ہوتے ہیں اول یہ کہ وکیل مطلق کو اختیار ہے کہ وہ جس طرح چاہے تصرف کرے جس میں مالک کا فائدہ منظور ہو

عليه وآله وسلم الخراج بالضمان رواه الخمسة وضعفه البخاري وأبو
علیہ و آلہ وسلم نے خراج بسبب ضمان کے ہے روایت کیا اسے پانچوں نے اور ضعیف کہا اسے بخاری اور ابو

داود وصححه الترمذي وابن خزيمة وابن الجارود وابن حبان و
داؤد نے اور صحیح کہا اسے ترمذی اور ابن خزیمہ اور ابن الجارود اور ابن حبان اور

الحاكم وابن القطان وعن عروة البارقي رضي الله تعالى عنه أن النبي
حاکم اور ابن القطان نے ۔ اور روایت ہے عروہ بارقی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ مقرر رسول خدا

صلى الله عليه وآله وسلم أعطاه دينارا يشتري به أضحية أو شاة فاشترى
صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے دیا اسے ایک دینار کہ خرید لاوے اسکی قربانی یا بکری تو خرید لیں اسنے

به شاتين فباع إحداهما بدينار فأتاه بشاة ودينار فدعا له بالبركة في
ساتھ اسکے دو بکریاں اور بیچا ایک کو ایک دینار سے پھر لایا آپ کے پاس ایک بکری اور ایک دینار پھر دعا کی آپ نے اسکے لیے برکت کی

بيعه فكان لو اشترى ترابا لربح فيه رواه الخمسة إلا النسائي وقد
بیع میں اسکے پھر تھا اگر خرید کرتا مٹی تو نفع پاتا اس میں روایت کیا اسے پانچوں نے سوائے نسائی کے اور تحقیق

أخرجه البخاري في ضمن حديث ولم يسق لفظه وأورد الترمذي
روایت کیا اسے بخاری نے ایک حدیث کے ضمن میں اور نہیں ذکر کی عبارت اسکی اور بیان کیا ترمذی نے

له شاهدا من حديث حكيم بن حزام وعن أبي سعيد الخدري
اسکا شاہد حدیث سے حکیم بن حزام کے اور روایت ہے ابی سعید خدری

رضي الله تعالى عنه أن النبي صلى الله عليه وآله وسلم نهى عن شراء
رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ مقرر نبی صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے منع فرمایا ان چیزوں کے خریدنے سے

ما في بطون الأنعام حتى تضع وعن بيع ما في ضروعها وعن شراء العبد
جو چارپایوں کے پیٹوں میں ہیں یہاں تک کہ جنیں اور اس کی بیع سے جو چارپایوں کے تھنوں میں ہے اور بیچنے سے

وهو آبق وعن شراء المغانم حتى تقسم وعن شراء الصدقات حتى
غلام کے حالانکہ وہ بھاگا ہوا ہے اور لوٹ کے مال کے بیچنے سے یہاں تک کہ تقسیم کیا جاوے اور صدقات کے بیچنے سے یہاں تک

تقبض وعن ضربة الغائص رواه ابن ماجه والبزار والدارقطني
کہ قبضہ کیے جاویں اور غوطہ خور کے غوطہ مارنے سے روایت کیا اسے ابن ماجہ اور بزار اور دار قطنی نے ضعیف

بإسناد ضعيف وعن أبي مسعود رضي الله تعالى عنه قال قال
سند سے اور روایت ہے ابی مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا فرمایا

رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم لا تشتروا السمك في الماء فإنه
پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے کہ نہ خرید کرو مچھلی پانی میں کہ بیشک

غرر رواه أحمد وأشار إلى أن الصواب وقفه وعن ابن عباس رضي الله تعالى
فریب ہے روایت کیا اسے احمد نے اور اشارہ کیا اسطرف کہ صحیح موقوف ہونا ہے اور روایت ہے ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ

دوسرا یہ کہ غیر کے مال کو فروخت کرنا جائز ہے اور اسکو بیع موقوف کہتے ہیں اگر مالک نے اسکو جائز رکھی تو نافذ ہوجاویگی ورنہ فسخ ہوجاویگی تیسرا یہ کہ قربانی کے جانور کو فروخت کرنا اور اسکے بدلے دوسرا جانور قربانی کرنا جائز ہے لیکن قیمت کے زیادہ ملنے کی وجہ سے فروخت کرنا درست نہیں۔ سو واسطے آنحضرت صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے دوسرا دینار صدقہ کرنیکا حکم دیا چوتھا یہ کہ نیکی کرنے والے کا شکریہ ادا کرنا مستحب اور مسنون ہے اور کچھ نہ ہوسکے تو دعائے خیر سے اسکا شکریہ ادا کیا جائے چنانچہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے عروہ کا شکریہ دعائے خیر کے ساتھ ادا کیا ۱۲
سے یہ حدیث [illegible] ... اول اور ثانی کی حرمت جہالت کی وجہ سے اور ثالث کی تعذر تسلیم کی وجہ سے اور رابع کی عدم ملک کی وجہ سے اور خامس کی عدم قبض کی وجہ سے اور سادس کی دھوکا کی وجہ سے ۱۲ مسک الختام ۔ اللہم اغفر

سلہ اس حدیث میں بیع کی تین صورتیں بیان ہیں جنسے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا ہے۔ اول یہ کہ میوہ جات جبتک کھانیکے قابل نہ ہوں انکو فروخت نہ کرنا چاہیے کہ کچے پھل بیچنے کی صورت میں خریدار پھل کے پختہ ہونے تک انکو درختوں پر رکھیگا

**۱۵۵** عنهما قال نهى رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم أن تباع ثمرة حتى

عنہما سے کہا منع فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس سے کہ بیچا جاوے میوہ جبتک

تطعم ولا يباع صوف على ظهر ولا لبن في ضرع رواه الطبراني في

کہ کھانے کے قابل ہو اور نہ بیچی جاوے اون پیٹھ پر اور نہ دودھ تھن میں روایت کیا اسے طبرانی نے

الأوسط والدارقطني وأخرجه أبو داود في المراسيل لعكرمة وهو

اوسط میں اور دارقطنی نے اور روایت کیا ابو داؤد نے عکرمہ کی مرسل حدیثوں میں اور اس حدیث کا

الراجح وأخرجه أيضا موقوفا على ابن عباس بإسناد قوي ورجحه البيهقي

مرسل ہونا راجح ہے اور ابو داؤد نے قوی سند سے ابن عباس پر موقوف بھی روایت کیا اور ترجیح دی اسے بیہقی نے

وعن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه أن النبي صلى الله عليه وآله وسلم

اور روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالی عنہ سے کہ مقرر نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

نهى عن بيع المضامين والملاقيح رواه البزار وفي إسناده ضعف

منع فرمایا مضامین (وہ بچہ جو نر کی منی کے شکم میں ہو) اور ملاقیح (وہ بچہ جو اونٹنی کی پشت میں ہو) کی بیع سے روایت کیا اسے بزار نے اور سند اسکی ضعیف ہے

وعن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله

اور روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالی عنہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ

عليه وآله وسلم من أقال مسلما أقال الله عثرته رواه أبو داود وابن

علیہ وآلہ وسلم نے جو شخص پھیر دے بیع مسلمان کی تو پھیرے گا اللہ تعالے گناہ اسکے دن قیامت کے روایت کیا اسے ابو داؤد اور ابن

ماجه وصححه ابن حبان والحاكم

ماجہ نے اور صحیح کہا اسے ابن حبان اور حاکم نے

## باب الخيار

بیع خیار کا بیان

عن ابن عمر رضي الله تعالى عنهما عن رسول الله صلى الله عليه وآله

روایت ہے ابن عمر رضی اللہ تعالے عنہما سے وہ روایت کرتے ہیں پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ

وسلم قال إذا تبايع الرجلان فكل واحد منهما بالخيار ما لم يتفرقا و

وسلم سے فرمایا جب خرید و فروخت کریں دو مرد تو ہر ایک ان دونوں میں سے اختیار رکھتا ہے بیع پھیرنے کا جبتک کہ جدا نہ ہوں اور

كانا جميعا أو يخير أحدهما الآخر فإن خير أحدهما الآخر فتبايعا على ذلك

رہیں اکٹھے یا اختیار دے ایک ان دونوں میں سے دوسرے کو پھر اگر اختیار دیا ایک نے دوسرے کو پھر خرید و فروخت کی اس پر

فقد وجب البيع وإن تفرقا بعد أن تبايعا ولم يترك واحد منهما البيع

تو بیع واجب ہو گئی اور اگر جدا ہوئے بعد اسکے کہ خرید و فروخت کی اور نہ چھوڑا ان میں سے کسی نے بیع کو

فقد وجب البيع متفق عليه واللفظ لمسلم وعن عمرو بن شعيب عن

تو بیع واجب ہو گئی یہ حدیث متفق علیہ ہے اور عبارت مسلم کی ہے اور روایت ہے عمرو بن شعیب سے

اور اس صورت میں بائع کا مال مشتری کے مال کے ساتھ مخلوط ہوگا اور یہ ناجائز ہے اور نیز آفت پہونچنے کا اندیشہ ہے۔ دوسری صورت یہ ہے کہ اون کو جانور کی پشت پر فروخت نہ کرنا چاہیے اس مسئلہ میں علما کے دو قول ہیں۔ اول یہ کہ اس حدیث کے مطابق یہ بیع ناجائز ہے امام شافعی رح اور امام ابو حنیفہ رح کا یہی مذہب ہے۔ دوسرا یہ کہ یہ بیع جائز ہے۔ امام مالک اور بعض دیگر علما کا یہی مسلک ہے اور پہلا قول زیادہ ظاہر ہے کہ اس میں دھوکا پایا جاتا ہے اور دھوکے والی بیع ناجائز ہے۔ تیسری صورت یہ ہے کہ دودھ کو جانور کے پستان کے اندر فروخت نہ کرنا چاہیے۔ کہ اس میں بھی ایک قسم کا دھوکا ہے۔ اور سعید بن جبیر اسکے جواز کے قائل ہیں۔ شوکانی رح نے کہا ہے کہ یہ حدیثیں جنمیں دھوکے کی بیع کی ممانعت آئی ہے اس حدیث کی مؤید ہیں ۔۔ سلہ قولہ من اقال الخ یعنے جو شخص کسی چیز کو خرید کر پشیمان ہو اسکے [illegible]

سلہ [illegible] سلہ [illegible]

[illegible]

ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ بائع اور مشتری جبتک اسی مجلس میں موجود ہوں جہاں بیع کی گئی ہے اور وہ ایک دوسرے سے جدا نہ ہوں تو ان میں سے ہر ایک کو اختیار ہے کہ وہ اس عقد بیع (سودے) کو قائم رکھے یا فسخ کر دے اور جب اس مجلس سے اٹھ کر ایک دوسرے سے جدا ہو جائیں خواہ دونو اس مجلس سے اٹھ کر الگ الگ ہو جائیں۔ یا ان میں سے ایک چلا جائے تو پھر خیار مجلس باقی نہیں رہتا اور بیع لازم ہو جاتی ہے۔ ہاں اگر بیع کے وقت خیار کی شرط کی گئی ہے یعنے ان میں سے ایک نے یا دونو نے یہ کہا تھا کہ مجھے تین دن تک اختیار ہے اگر میری مرضی ہوئی تو میں اس بیع کو قائم رکھونگا یا فسخ کر دونگا تو اس صورت میں جس نے یہ شرط کر لی تھی اسکو تین دن تک اس بیع کے قائم رکھنے یا فسخ کرنیکا اختیار ہے اگر دونو نے شرط کر لی تھی تو دونو کو اختیار ہے اور اس خیار کو خیار شرط کہتے ہیں اور ان میں سے کسی ایک کو جائز نہیں کہ سودا کر لینے کے بعد اس خطرہ سے کہ کہیں دوسرا سودے کو واپس نہ کر دے جلدی سے اس سے الگ ہو جائے خیار شرط تو سب علما کے نزدیک جائز ہے اور خیار مجلس کے ثبوت میں علما کا اختلاف ہو رہا تھا اور امام احمد اور بہت سے صحابہ اور تابعین اسکے ثبوت کے قائل ہیں جیسا کہ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے اور حنفیہ و مالکیہ خیار مجلس کے قائل نہیں [illegible]

أبيه عن جده أن النبي صلى الله عليه وآله وسلم قال البائع والمبتاع

وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ شعیب سے اور انکے باپ اپنے دادا سے کہ حضرت نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بیچنے والا اور خریدنے والا

بالخيار حتى يتفرقا إلا أن تكون صفقة خيار ولا يحل له أن يفارقه

مختار ہیں بیع فسخ کرنے کے یہانتک کہ جدا ہو جاویں مگر یہ کہ بیع خیار ہو اور نہیں حلال بائع یا مشتری کو کہ جدا ہو جاوے دوسرے سے

خشية أن يستقيله رواه الخمسة إلا ابن ماجه ورواه الدارقطني

اس خوف سے کہ پھیر دے اسکو روایت کیا اسے پانچوں نے سوائے ابن ماجہ کے اور روایت کیا اسے دارقطنی

وابن خزيمة وابن الجارود وفي رواية حتى يتفرقا من مكانهما وعن ابن عمر

اور ابن خزیمہ اور ابن الجارود نے اور ایک روایت میں (یوں) ہے یہانتک کہ جدا ہوں جگہ اپنی سے اور روایت ہے ابن عمر

رضي الله تعالى عنهما قال ذكر رجل لرسول الله صلى الله عليه وآله وسلم

رضی اللہ تعالی عنہما سے کہا شکایت کی ایک شخص نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے

أنه يخدع في البيوع فقال إذا بايعت فقل لا خلابة متفق عليه

دھوکا کھانے کی خرید و فروخت میں تو فرمایا جب تو خرید و فروخت کیا کرے تو کہا کر نہیں ہے فریب یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

## باب الربا

بیاج کا بیان

عن جابر رضي الله تعالى عنه قال لعن رسول الله صلى الله عليه وآله

روایت ہے جابر رضی اللہ تعالی عنہ سے کہا لعنت کی پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ

وسلم آكل الربا وموكله وكاتبه وشاهديه وقال هم سواء رواه مسلم

وسلم نے بیاج کے کھانیوالے اور کھلانیوالے اور لکھنے والے اور گواہوں پر اور فرمایا وہ سب برابر ہیں (گناہ میں) روایت کیا اسے مسلم نے

وللبخاري نحوه من حديث أبي جحيفة وعن عبد الله بن مسعود رضي

اور بخاری میں بھی ایسا ہی ابو جحیفہ سے مروی ہے۔ اور روایت ہے عبداللہ بن مسعود رضی

الله تعالى عنه عن النبي صلى الله عليه وآله وسلم قال الربا ثلاثة وسبعون

اللہ تعالے عنہ سے وہ نقل کرتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے فرمایا بیاج کے تہتر

بابا أيسرها مثل أن ينكح الرجل أمه وإن أربى الربا عرض

دروازے ہیں اور چھوٹا انکا مانند اسکے ہے کہ زنا کرے مرد اپنی ماں سے اور مقرر بڑا سود مسلمان کی عزت کا

الرجل المسلم رواه ابن ماجه مختصرا والحاكم بتمامه وصححه وعن

آتا رہنا ہے۔ روایت کیا اسے ابن ماجہ نے مختصر اور حاکم نے پوری اور صحیح کہا ہے۔ اور روایت ہے

أبي سعيد الخدري رضي الله تعالى عنه أن رسول الله صلى الله عليه

ابو سعید خدری رضی اللہ تعالے عنہ سے کہ حضرت پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ

وآله وسلم قال لا تبيعوا الذهب بالذهب إلا مثلا بمثل ولا تشفوا بعضها

وآلہ وسلم نے فرمایا نہ بیچو سونا بدلے سونے کے مگر برابر برابر اور نہ زیادہ کرو ایک کو

ف۲ انکا نام حبان بن منقذ تھا انکے سر میں زخم آنے سے عقل میں کچھ فتور ہو گیا تھا اسلیے معاملات اچھی طرح سے نہ سمجھتے اور بیع میں دھوکا ہو جاتا تھا آنحضرت صلعم نے حکم دیا کہ تم خرید و فروخت کے وقت یہ کہہ دیا کرو دھوکا نہ کرنا چاہیے تاکہ دوسرا شخص سمجھ جائے کہ یہ سیدھا سادہ آدمی ہے اسکے ساتھ سودے میں ناجائز دستور کے مطابق برتاؤ نہ کرنا چاہیے۔ ف۳ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ کسی مسلمان کی آبروریزی کرنا سود کھانے سے زیادہ برا ہے ۲ع ف۵ یعنے اقسام

۱۵۷ | سلہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نص کیا ہے ربا کی حرمت پر ان چھ چیزوں میں سونے اور چاندی گیہوں اور جو اور کھجور اور نمک میں اب اہل ظاہر کا یہ قول ہے کہ ان چھ سوا

عَلٰى بَعْضٍ وَلَا تَبِيعُوا الْوَرِقَ بِالْوَرِقِ إِلَّا مِثْلًا بِمِثْلٍ وَلَا تُشِفُّوا بَعْضَهَا

دوسرے پر اور نہ بیچو چاندی بدلے چاندی کے مگر برابر اور نہ زیادہ کرو ایک کو

عَلٰى بَعْضٍ وَلَا تَبِيعُوا مِنْهَا غَائِبًا بِنَاجِزٍ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عُبَادَةَ بْنِ

دوسرے پر اور نہ بیچو ان سے غائب کو ساتھ حاضر کے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور روایت ہے عبادہ بن

الصَّامِتِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ

صامت رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ

وَسَلَّمَ الذَّهَبُ بِالذَّهَبِ وَالْفِضَّةُ بِالْفِضَّةِ وَالْبُرُّ بِالْبُرِّ وَالشَّعِيرُ بِالشَّعِيرِ وَ

وسلم نے بیچو سونا سونے کے ساتھ اور چاندی چاندی کے ساتھ اور گیہوں گیہوں کے ساتھ اور جو جو کے ساتھ اور

التَّمْرُ بِالتَّمْرِ وَالْمِلْحُ بِالْمِلْحِ مِثْلًا بِمِثْلٍ سَوَاءً بِسَوَاءٍ يَدًا بِيَدٍ فَإِذَا اخْتَلَفَتْ

کھجور کھجور کے ساتھ اور نمک نمک کے ساتھ برابر برابر ٹھیک ٹھیک نقد نقد پھر جب یہ قسم بدل

هٰذِهِ الْأَصْنَافُ فَبِيعُوا كَيْفَ شِئْتُمْ إِذَا كَانَ يَدًا بِيَدٍ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ

جاوے تو بیچو جس طرح چاہو بشرطیکہ ہو بیع دست بدست روایت کیا اسے مسلم نے اور روایت ہے

أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ

ابوہریرہ رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا فرمایا نبی صلے اللہ علیہ وآلہ

وَسَلَّمَ الذَّهَبُ بِالذَّهَبِ وَزْنًا بِوَزْنٍ مِثْلًا بِمِثْلٍ وَالْفِضَّةُ بِالْفِضَّةِ

وسلم نے سونا بدلے سونے کے وزن میں برابر اور جنس میں برابر بیچو اور چاندی بدلے چاندی کے

وَزْنًا بِوَزْنٍ مِثْلًا بِمِثْلٍ فَمَنْ زَادَ أَوِ اسْتَزَادَ فَهُوَ رِبًا رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ

وزن میں برابر جنس میں برابر جس نے زیادہ دیا یا زیادہ لیا تو بیاج لیا روایت کیا اسے مسلم نے اور روایت ہے

أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ وَأَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ

ابوسعید خدری اور ابوہریرہ رضی اللہ تعالے عنہما سے کہ رسول خدا صلے اللہ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ اسْتَعْمَلَ رَجُلًا عَلٰى خَيْبَرَ فَجَاءَهُ بِتَمْرٍ جَنِيبٍ فَقَالَ رَسُولُ

علیہ وآلہ وسلم نے ایک شخص کو خیبر کا عامل مقرر کیا تو لایا وہ آپ کے پاس عمدہ کھجوریں تو فرمایا رسول خدا

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ أَكُلُّ تَمْرِ خَيْبَرَ هٰكَذَا فَقَالَ لَا وَاللّٰهِ يَا رَسُولَ

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کیا خیبر کی سب کھجوریں ایسی ہی ہیں اس نے عرض کیا نہیں یا رسول

اللّٰهِ إِنَّا لَنَأْخُذُ الصَّاعَ مِنْ هٰذَا بِالصَّاعَيْنِ وَالصَّاعَيْنِ بِالثَّلَاثَةِ فَقَالَ

اللہ خدا ہم تو لیتے ہیں ایک صاع ان کھجوروں کے دو دیکر اور دو صاع تین دے کر پس فرمایا

رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ لَا تَفْعَلْ بِعِ الْجَمْعَ بِالدَّرَاهِمِ ثُمَّ ابْتَعْ

رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایسا نہ کیا کر بلکہ سب کو درہم سے بیچ کر درہم سے

بِالدَّرَاهِمِ جَنِيبًا وَقَالَ فِي الْمِيزَانِ مِثْلَ ذٰلِكَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَلِمُسْلِمٍ وَكَذٰلِكَ

عمدہ کھجوریں خرید لیا کر اور ترازو میں بھی اسیطرح فرمایا یعنے جو چیزیں تولکر بیچی جاتی ہیں ان کا بھی یہی حکم ہے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور مسلم کی روایت میں

اور کسی میں ربا نہیں ہے
کیونکہ انکے نزدیک قیاس
نہیں ہوسکتا اور باقی علما
نے یہ کہا ہے کہ ربا چھ چیزوں
میں ہی خاص نہیں بلکہ
جہاں حرمت کی علت
پائی جائیگی وہاں ربا حرام
ہوگا اور اختلاف کیا انہوں
نے علت میں تو شافعی کے
نزدیک علت ثمن اور طعم ہے
اور مالک کے نزدیک ثمن اور
ادخار اور ابوحنیفہ کے نزدیک
وزن اور کیل اور سعید بن
المسیب اور امام احمد اور
امام شافعی کے نزدیک طعم اور
یا کیل اس صورت میں حرام
اور سفرجل اور مہیہ جن میں
نہ کیل نہ وزن ہے ان میں ربا
حرام نہ ہوگی اب اجماع کیا
علما نے بیع ربوی کی دوسری
ربوی کے بدلے جب علت
مختلف ہو تو کم اور بیش
اور ادھار درست ہے
مثلاً بیع سونے کی گیہوں
کے بدلے یا چاندی کی
جو کے بدلے اور جو ایک جنس
ہو تو کمی اور بیشی اور ادھار
دونوں نادرست ہیں اور جب
جنس مختلف ہو لیکن علت
ایک ہو جیسے سونے کی بیع
چاندی سے اور گیہوں کی جو سے
تو ادھار نادرست ہے لیکن
کمی بیشی درست ہے
سلہ قولہ الذہب
بالذہب سونے کا
سونے سے اور چاندی کا
چاندی سے اور گیہوں
کا گیہوں سے اور جو کا جو

سے اور کھجور کا کھجور سے اور نمک کا نمک سے برابر بیچنا لازم ہے ان چیزوں میں زیادہ لینا دینا حرام ہے اور ربا نص سے ثابت ہے لیکن برابر نقد لینا
دینا درست ہے اور انکے سوا ظاہریہ کے نزدیک ربا نہیں اور جمہور کہتے ہیں کہ سوا ان چھ چیزوں کے اور کئی چیزوں میں بھی زیادہ لینا دینا سود ہے ۱۲ ۔

ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو چیزیں تولی یا ماپی جا سکتی ہیں انکو ہم جنس چیز کے بدلے فروخت کرتے وقت تولنا یا ماپنا ہی ضروری ہے تخمین اور اندازہ لگانا درست نہیں ۱۲ ف قوله فقال لا تباع حتى تفصل یہ حدیث دلیل ہے اس بات پر کہ اگر بیچے سونے کا جڑاؤ زیور وغیرہ بدلے سونے کے خواہ اشرفیاں

الميزان. وعن جابر بن عبد الله رضي الله تعالى عنه قال نهى رسول الله

(حکم) ترازو کا۔ اور روایت ہے جابر بن عبد اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا منع فرمایا رسول اللہ

صلى الله عليه وآله وسلم عن بيع الصبرة من التمر لا يعلم مكيلها

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بیچنے سے کھجوروں کے (اس) ڈھیر کو جسکا مقدار نہ معلوم ہو

بالكيل المسمى من التمر رواه مسلم. وعن معمر بن عبد الله رضي الله

ساتھ بیان کیے ہوئے ماپ کے کھجوروں سے روایت کیا اسکو مسلم نے۔ اور روایت ہے معمر بن عبد اللہ رضی اللہ

تعالى عنه قال إني كنت أسمع رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم يقول

تعالیٰ عنہ سے کہا سنا میں پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے فرماتے تھے

الطعام بالطعام مثلا بمثل وكان طعامنا يومئذ الشعير رواه مسلم

طعام کو بدلے طعام کے برابر بیچو (معمر نے کہا) اور اسدن ہمارا غلہ جو تھا روایت کیا اسے مسلم نے

وعن فضالة بن عبيد رضي الله تعالى عنه قال اشتريت يوم خيبر قلادة

اور روایت ہے فضالہ بن عبید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا میں نے (فتح) خیبر کے دن ایک ہیکل

باثني عشر دينارا فيها ذهب وخرز ففصلتها فوجدت فيها أكثر من

بارہ دینار کو خریدا جس میں سونا اور جواہر تھے تو میں نے انکو جدا جدا کر دیا اور بارہ دینار کی قیمت

اثني عشر دينارا فذكرت ذلك للنبي صلى الله عليه وآله وسلم فقال لا

سے زیادہ پایا پھر میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ذکر کیا آپ نے فرمایا نہ

تباع حتى تفصل رواه مسلم. وعن سمرة بن جندب رضي الله تعالى

بیچا جاوے یہاں تک کہ جدا کیا جاوے روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور روایت ہے سمرہ بن جندب رضی اللہ تعالیٰ

عنه أن النبي صلى الله عليه وآله وسلم نهى عن بيع الحيوان بالحيوان

عنہ سے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منع فرمایا بیچنے سے حیوان کے ساتھ حیوان کے

نسيئة رواه الخمسة وصححه الترمذي وابن الجارود. وعن ابن عمر

ادھار پر روایت کیا اسے پانچوں نے اور صحیح کہا اسے ترمذی اور ابن الجارود نے۔ اور روایت ہے ابن عمر

رضي الله تعالى عنهما قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم

رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کہا سنا میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے

يقول إذا تبايعتم بالعينة وأخذتم أذناب البقر ورضيتم بالزرع

فرماتے جب تم نے آپس میں بیع عینہ کی اور پکڑ لی دُمیں بیلوں کی اور کھیتی پر راضی ہو گئے

وتركتم الجهاد سلط الله عليكم ذلا لا ينزعه حتى ترجعوا إلى دينكم

اور جہاد چھوڑ دیا تو مسلط کرے گا اللہ تعالیٰ تم پر ذلت نہ اٹھاوے گا وہ ذلت کو کوئی یہاں تک کہ پھر جاؤ اپنے دین کی طرف

رواه أبو داود من رواية نافع عنه وفي إسناده مقال ولأحمد نحوه

روایت کیا اسکو ابو داود نے نافع کی روایت سے (کہ وہ عبد اللہ بن عمر سے روایت کرتے ہیں) اور اسکی سند میں کلام ہے اور احمد کی روایت ایسی ہے

ہوں یا اور کچھ تو نگینہ وغیرہ اسکے جدا کر کے برابر سونے کے بیچے اسی طرح اگر بیچے چاندی کی چیز بدلے چاندی کے خواہ روپے ہوں یا اور کچھ تو اسکا بھی یہی حکم ہے تاکہ زیادتی سے ربا نہ لازم آوے اور اگر بیچے سونے کی چیز جڑاؤ بدلے چاندی کے خواہ روپے ہوں خواہ اور کچھ یا چاندی کی جڑاؤ چیز بدلے سونے کے خواہ اشرفیاں ہوں خواہ اور کچھ تو انکا اور انکے نگینوں وغیرہ کا جدا کرنا ضروری نہیں اسلیے کہ خلاف جنس میں کمی زیادتی درست ہے اس میں کمی زیادتی سے ربا لازم نہیں آتا۔ ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حیوان کو حیوان کے بدلے ادھار بیچنا درست نہیں مصفی میں لکھا ہے کہ ایک جانور کو دو جانوروں کے بدلے بیچنا درست ہے خواہ ایک جنس کے ہوں خواہ مختلف جنس کے بشرطیکہ بیع نقدا نقد ہو کسی طرف ادھار نہ ہو اور حیوانوں کو حیوانوں سے ادھار بیچنے کی تمام صورتیں شافعی کے نزدیک درست ہیں اور امام ابو حنیفہ کے نزدیک ... ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ بیع عینہ ناجائز ہے ... کھیتی باڑی میں مشغول ہونا مسلمانوں کے لیے ...

ذلت کا باعث ہے جب تک مسلمان اپنے دین پر مضبوطی کے ساتھ قائم اور جہاد کیلیے آمادہ رہیں گے ... بیع عینہ کی صورت یہ ہے ... اور اسکو قرض نہیں دیتا بلکہ یہ کہتا ہے کہ میرے پاس ایک چیز ہے ... اسکو خرید کر لو پھر اسکو ... فروخت کر دیتا اور ... اس طرح ... اللهم اغفر ...

سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ سفارش کے بدلے ہدیہ قبول کرنا حرام ہے کیونکہ یہ رشوت ہے ۱۲ اور ربٰوا سکو ربا کہا گیا ہے۔ یہ حرمت اُس صورت میں ہے کہ جب کسی ایسے کام کے متعلق سفارش کی جائے جو مشروع الیہ (سفارش کرنیوالے) پر اسکا کرنا فرض ہے جیسا مظلوم کو ظالم سے چھڑانا یا اسمیں اسکا کرنا حرام ہے جیسا کہ کسی ظالم کو رعیت پر حاکم مقرر کرنا۔ اور اگر کسی مباح کام کے متعلق سفارش کی جائے اور اسکے عوض میں ہدیہ قبول کیا جائے تو یہ جائز ہو سکتا ہے کیونکہ یہ احسان کا بدلہ ہے ۱۲

سلہ اس حدیث سے رشوت کی حرمت ثابت ہوتی ہے رشوت لینے اور دینے اور دلانیوالا سب گنہگار ہیں۔

سلہ اس حدیث سے حیوانات کو بعوض قرض لینا معلوم ہوتا ہے۔ اور اس مسئلہ میں علماء کا اختلاف ہے۔ امام شافعیؒ اور امام مالکؒ اور جمہور علمائے سلف وخلف اس حدیث کی وجہ سے اسکو جائز کہتے ہیں اور حنفیہ کے نزدیک حیوانات کو قرض لینا جائز نہیں۔

سلہ مزابنہ یہ ہے کہ درخت پر لگی تر کھجور خشک کھجور کے بدلے بیچی جائے۔ اور اگر بالی میں کا گیہوں یعنے کھیت بیچا جائے گیہوں کے بدلے تو اسکو بھی مزابنہ اور کبھی محاقلہ کہتے ہیں ۱۲ اللھم اغفر لکاتبہ ولوالدیہ ولمن سعی فیہ۔

مِنْ رِوَايَةِ عَطَاءٍ، وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ، وَصَحَّحَهُ ابْنُ الْقَطَّانِ. وَعَنْ أَبِي أُمَامَةَ

عطا کی روایت سے اور اسکے راوی ثقہ ہیں اور صحیح کہا اسے ابن القطان نے اور روایت ہے ابی امامہ

رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ: مَنْ شَفَعَ لِأَخِيهِ

رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے وہ روایت کرتے ہیں پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے فرمایا جس نے سفارش کی اپنے بھائی کی

شَفَاعَةً فَأَهْدَى لَهُ هَدِيَّةً عَلَيْهَا فَقَبِلَهَا فَقَدْ أَتَى بَابًا عَظِيمًا مِنْ أَبْوَابِ

پھر بھیجا مشفوع الیہ (سفارش کرانے والے) نے تحفہ اور اس نے قبول کر لیا تو داخل ہوا بڑے دروازے میں بیاج کے

الرِّبَا. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُو دَاوُدَ، وَفِي إِسْنَادِهِ مَقَالٌ. وَعَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عَمْرٍو

دروازوں میں سے روایت کیا اسے احمد اور ابوداؤد نے اور اسکی سند میں کلام ہے۔ اور روایت ہے عبداللہ بن عمرو

رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ: لَعَنَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ الرَّاشِي

رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کہا لعنت فرمائی پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے رشوت دینے والے

وَالْمُرْتَشِي. رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهُ. وَعَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ

اور لینے والے (دونوں) پر سلہ روایت کیا اسے ابوداؤد اور ترمذی نے اور صحیح کہا اسے (ترمذی نے) اور اسی کی روایت ہے کہ پیغمبر خدا صلے اللہ

عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَمَرَهُ أَنْ يُجَهِّزَ جَيْشًا فَنَفِدَتِ الْإِبِلُ فَأَمَرَهُ أَنْ يَأْخُذَ

علیہ وآلہ نے حکم دیا اسکو کہ اسباب تیار کرے لشکر کا تو اونٹ ختم ہو گئے پھر حکم فرمایا کہ لے

عَلَى قَلَائِصِ الصَّدَقَةِ. قَالَ: فَكُنْتُ آخُذُ الْبَعِيرَ بِالْبَعِيرَيْنِ إِلَى إِبِلِ الصَّدَقَةِ.

اونٹ صدقے کے اونٹوں کی ضمانت پر یعنے جب صدقے کے اونٹ آوینگے تو انکو ادا کر دیے جاوینگے کہا پھر میں لیتا تھا ایک اونٹ دو اونٹوں کے بدلے

رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالْبَيْهَقِيُّ، وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ. وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى

روایت کیا اسے حاکم اور بیہقی نے اور اسکے راوی معتبر ہیں۔ اور روایت ہے ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ

عَنْهُمَا قَالَ: نَهَى رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ عَنِ الْمُزَابَنَةِ

عنہما سے کہا منع فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مزابنہ سے سلہ

أَنْ يَبِيعَ ثَمَرَ حَائِطِهِ إِنْ كَانَ نَخْلًا بِتَمْرٍ كَيْلًا، وَإِنْ كَانَ كَرْمًا أَنْ يَبِيعَهُ

یعنے بیچے اپنے باغ کا میوہ (اس طرح) یعنے کہ اگر باغ ہو کھجوروں کا تو پیمانہ کی ہوئی کھجور سے اور اگر انگور کا باغ ہو تو کشمش

بِزَبِيبٍ كَيْلًا، وَإِنْ كَانَ زَرْعًا أَنْ يَبِيعَهُ بِكَيْلِ طَعَامٍ، نَهَى عَنْ ذَلِكَ كُلِّهِ.

پیمانہ کی ہوئی سے اور اگر کھیت ہو تو پیمانہ کیے ہوئے غلے سے ان سب سے پیغمبر خدا صلعم نے منع فرمایا

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ. وَعَنْ سَعْدِ بْنِ أَبِي وَقَّاصٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ: سَمِعْتُ

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا سنا میں نے

رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ سُئِلَ عَنِ اشْتِرَاءِ الرُّطَبِ بِالتَّمْرِ،

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اس حال میں کہ آپ پوچھے گئے خریدنے سے تر کھجور کے خشک کھجور کے بدلے

فَقَالَ: أَيَنْقُصُ الرُّطَبُ إِذَا يَبِسَ؟ قَالُوا: نَعَمْ، فَنَهَى عَنْ ذَلِكَ. رَوَاهُ الْخَمْسَةُ، وَصَحَّحَهُ

تو فرمایا آپ نے کیا کم ہو جاتی ہے تر کھجور جب سوکھ جائے عرض کیا ہاں (یا رسول اللہ) تو منع کیا آپ نے اس سے روایت کیا اسے پانچوں نے اور صحیح کہا اسکو

سلے اس بیع کی صورت یہ ہے کہ ایک شخص کسی چیز کو ایک میعاد تک ادھار کے طور پر خرید کرتا ہے جب وہ میعاد پوری ہو جاتی ہے اور وہ شخص ادا نہیں کر سکتا تو وہ بائع سے کہتا ہے کہ وہ چیز ایک دوسری میعاد تک میرے ہاتھ بیچ دے اور بعض نے اسکی صورت اس طرح بیان کی ہے کہ

ابن المديني والترمذي وابن حبان والحاكم وعن ابن عمر رضي

علی بن المدینی اور ترمذی اور ابن حبان اور حاکم نے اور روایت ہے ابن عمر رضی

الله تعالى عنهما أن النبي صلى الله عليه وآله وسلم نهى عن بيع الكالئ

اللہ تعالیٰ عنہما سے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منع فرمایا بیچنے سے ادھار کے بدلے ادھار کے

بالكالئ يعني الدين بالدين رواه إسحق والبزار بإسناد ضعيف

یعنی قرض کو قرض پر بیچنے سے روایت کیا ہے اسحاق اور بزار نے ساتھ سند ضعیف کے

## باب الرخصة في العرايا وبيع الأصول والثمار

باب ہے رخصت کا عرایا میں اور درختوں اور پھلوں کے بیچنے کے بیان میں

عن زيد بن ثابت رضي الله تعالى عنه أن رسول الله صلى الله عليه و

روایت ہے زید بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ و

آله وسلم رخص في العرايا أن تباع بخرصها كيلا متفق عليه ولمسلم رخص

آلہ وسلم نے عرایا کا میوہ اٹکل کرکے پیمانہ کی ہوئی کھجوروں سے بیچنے میں اجازت دی یہ حدیث متفق علیہ ہے اور مسلم کی روایت

في العرية يأخذها أهل البيت بخرصها تمرا يأكلونها رطبا وعن

میں یوں ہے کہ آپ نے عریہ میں رخصت دی کہ گھر والے عریہ (کا میوہ) لے لیویں خشک کھجوروں کے ساتھ اندازہ کرکے (اور خود) [illegible]

أبي هريرة رضي الله تعالى عنه أن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم

ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

رخص في بيع العرايا بخرصها من التمر فيما دون خمسة أوسق أو في

اجازت دی عرایا کے بیچنے میں انکے پھل کو اندازہ کرکے خشک کھجوروں سے پانچ وسق سے کم میں یا پانچ

خمسة أوسق متفق عليه وعن ابن عمر رضي الله تعالى عنهما قال نهى

وسق میں یہ حدیث متفق علیہ ہے اور روایت ہے ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کہا منع فرمایا

رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم عن بيع الثمار حتى يبدو صلاحها

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے میوہ کے بیچنے سے پہلے میوہ کی خرید و فروخت سے منع فرمایا

نهى البائع والمبتاع متفق عليه وفي رواية وكان إذا سئل عن صلاحها

بیچنے والے اور خریدنے والے دونوں کو یہ حدیث متفق علیہ ہے اور ایک روایت میں یوں ہے کہ جب پوچھے جاتے انکے پختے ہونے

قال حتى تذهب عاهته وعن أنس بن مالك رضي الله تعالى عنه

فرماتے یہاں تک کہ اسکی آفت جاتی رہے۔ اور روایت ہے انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے

أن النبي صلى الله عليه وآله وسلم نهى عن بيع الثمار حتى تزهو قيل و

کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے میووں کی بیع سے منع فرمایا یہاں تک کہ خوبصورت ہو جاویں کسی نے پوچھا کہ

ما زهوها قال تحمار وتصفار متفق عليه واللفظ للبخاري وعن أنس

کیا ہے خوبصورتی انکی فرمایا وہ سرخ ہو جاتے ہیں اور زرد ہو جاتے ہیں یہ حدیث متفق علیہ ہے اور عبارت بخاری کی ہے اور روایت ہے انس

مثلاً زید نے عمرو سے ایک خاص کپڑا لینا ہے اور بکر نے عمرو سے دس درہم لینے ہیں پس زید بکر سے کہتا ہے کہ جو کپڑا مجھے عمرو سے لینا ہے وہ مجھے ان دس درہموں کے بدلے جو تو نے عمرو سے لینے ہیں بیچ دے پس بکر کہتا ہے کہ میں نے اسکو قبول کیا۔ چونکہ ان دونوں صورتوں میں بیع قبل از قبض ہے اسلیے یہ ناجائز ہے ۱۲

سلے قولہ العرایا۔ عرایا جمع عریہ کی ہے اور عریہ اس کھجور کے درخت کو کہتے ہیں جو عاریۃً کسی محتاج آدمی کو میوہ کھانے کیلیے دیا ہوا ہو ۱۲

سلے اصول جمع ہے اصل کی اور اصل جڑ کو کہتے ہیں بیع اصول سے درختوں کا بیچنا مراد ہے ۱۲

سلے قولہ اوسق جمع وسق کی ہے اور وسق ایک سو ترسٹھ سیر دو چھٹانک کا ہوتا ہے اور پانچ وسق کے آٹھ سو پندرہ سیر دس چھٹانک ہوتے یعنی بیس من پندرہ سیر دس چھٹانک ۱۲

سلے قولہ عاھۃ آفت کو کہتے ہیں جو میووں کو پہنچتی ہے۔ سلے بیع کی اس صورت سے اسلیے منع فرمایا کہ میوہ جب تک خوب پختہ نہیں ہوتا [illegible]

انتظار اس میں آفت آنے کا نہیں ہو سکتا اور پختگی کا انتظار کرنے میں دھوکے کی صورت موجود ہے کہ نامعلوم پختگی کے وقت ان پر کوئی آفت آ جائے اور تباہ ہو جاوے

میوہ جات کے بیچنے کی کئی صورتیں ہیں۔ بعض ان میں سے جائز ہیں اور بعض ناجائز ۱۲

اللہم اغفر لکاتبہ ولمن سعی فیہ

سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ قرض کے ادا کرنے کے وقت اچھی چیز دینا مستحب ہے اور جب عقد کے اندر یہ شرط نہ کی جائے تو اس میں کوئی قباحت نہیں۔ موطا امام مالک میں ہے کہ ابن عمر رض کے پاس ایک آدمی آیا اور اس نے کہا اے ابو عبد الرحمن میں نے ایک آدمی کو قرض دیا ہے اور میں نے اسکے ساتھ یہ شرط کی ہے کہ میری چیز سے اچھی چیز مجھے دینا۔ انہوں نے فرمایا یہ تو سود ہے اس نے کہا پس آپ مجھے کیا حکم دیتے ہیں آپ نے فرمایا کہ قرض کے تین قسم ہیں ایک یہ کہ تو کسی شخص کو قرض دے اور اس سے تجھے صرف اللہ کی رضامندی مقصود ہو پس اس سے اللہ تعالیٰ کی رضامندی حاصل ہوگی دوسرا یہ کہ جسکو تو قرض دیوے اسکی رضامندی مطلوب ہو پس اس سے اس شخص کی رضامندی حاصل ہوگی۔ تیسرا یہ کہ کسی کو قرض دیکر حلال کے عوض حرام کمائے پس یہ سود ہے۔ سائل نے کہا کہ آپ مجھے کیا حکم دیتے ہیں انہوں نے فرمایا کہ تو اس تمسک کو پھاڑ دے اگر وہ ویسی ہی چیز تجھے دیوے جیسی کہ تیری چیز تھی تو اسکو قبول کر اور اگر اس سے ردی چیز دے تو اسکے قبول کر لینے میں تجھے ثواب ملیگا اور اگر وہ اپنی خوشی سے اس سے اچھی چیز دیوے تو یہ اسکا شکریہ ہے اور تجھے مہلت دیے کا اجر ملیگا۔

سلہ تو اس کا [illegible] مال جسے بیچنے کو [illegible] کسی نے مال خرید لیا پھر خریدنے والا مفلس ہوگیا اور [illegible] اس مال کے اسکے پاس [illegible] تو بائع کو پہنچتا ہے کہ فسخ کردے بیع اور لے اپنا مال اس سے واپس لے۔ اور یہی مذہب ہے جمہور کا۔ لیکن خلاف کیا ہے اس مسئلہ میں حنفیہ نے کہتے ہیں کہ حق نہیں ہے بائع کو ساتھ عین مبیع کے لینے کا بلکہ [illegible] وہ [illegible] مثل دوسرے قرضخواہوں کا بھی اس مال میں حق ہے۔ کذا فی المسک

عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ اسْتَسْلَفَ مِنْ رَجُلٍ بَكْرًا فَقَدِمَتْ عَلَيْهِ إِبِلٌ مِنْ إِبِلِ

علیہ وآلہ وسلم نے قرض لیا ایک شخص سے ایک جوان اونٹ پھر آپ کے پاس صدقہ کے اونٹ

الصَّدَقَةِ فَأَمَرَ أَبَا رَافِعٍ أَنْ يَقْضِيَ الرَّجُلَ بَكْرَهُ فَقَالَ لَا أَجِدُ إِلَّا خِيَارًا فَقَالَ

آئے تو آپ نے ابو رافع کو ارشاد فرمایا کہ اس شخص کو اسکا اونٹ ادا کردو تو ابو رافع نے کہا میں نہیں پاتا ہوں مگر بہتر فرمایا اسکو

أَعْطِهِ إِيَّاهُ فَإِنَّ خِيَارَ النَّاسِ أَحْسَنُهُمْ قَضَاءً رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ

عمدہ ہی دیدے کیونکہ وہ لوگ نیک ہیں جو اچھا ادا کرتے ہیں (اپنے حقوق کو) روایت کیا اسے مسلم نے اور روایت ہے علی رضی

اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ كُلُّ قَرْضٍ

اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو قرض کہ حاصل کرے

جَرَّ مَنْفَعَةً فَهُوَ رِبًا رَوَاهُ الْحَارِثُ ابْنُ أَبِي أُسَامَةَ وَإِسْنَادُهُ سَاقِطٌ وَلَهُ

نفع وہ بیاج ہے روایت کیا اسے حارث بن ابی اسامہ نے اور اسناد اسکی ساقط ہے اور اسکا ایک

شَاهِدٌ ضَعِيفٌ عَنْ فَضَالَةَ بْنِ عُبَيْدٍ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُ عِنْدَ الْبَيْهَقِيِّ

ضعیف شاہد ہے فضالہ بن عبید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بیہقی کے نزدیک

وَآخَرُ مَوْقُوفًا عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ سَلَامٍ عِنْدَ الْبُخَارِيِّ

اور دوسرا موقوف شاہد ہے عبد اللہ بن سلام رض سے بخاری کے نزدیک

## بَابُ التَّفْلِيسِ وَالْحَجْرِ

کسی کے مفلس ہونے اور اسکو تصرفات سے روکنے کا بیان

عَنْ أَبِي بَكْرِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ

روایت ہے ابو بکر بن عبد الرحمن سے وہ روایت کرتے ہیں ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا کہ

سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ مَنْ أَدْرَكَ مَالَهُ بِعَيْنِهِ

سنا میں نے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے آپ فرماتے تھے جس نے پالیا اپنا مال بعینہ

عِنْدَ رَجُلٍ قَدْ أَفْلَسَ فَهُوَ أَحَقُّ بِهِ مِنْ غَيْرِهِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَرَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَ

تو وہ دوسرے سے (یعنی دوسرے قرض لینے والوں سے) اس مال کا زیادہ حقدار ہے سلہ یہ حدیث متفق علیہ ہے اور اسکو ابو داؤد اور

مَالِكٌ مِنْ رِوَايَةِ أَبِي بَكْرِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ مُرْسَلًا بِلَفْظِ أَيُّمَا رَجُلٍ بَاعَ مَتَاعًا

مالک نے ابو بکر بن عبد الرحمن کی روایت سے بیان کیا ہے مرسل کر کے ان لفظوں سے کہ جس شخص نے بیچا مال

فَأَفْلَسَ الَّذِي ابْتَاعَهُ وَلَمْ يَقْبِضِ الَّذِي بَاعَهُ مِنْ ثَمَنِهِ شَيْئًا فَوَجَدَ مَتَاعَهُ

اور خریدنے والا مفلس ہو گیا اور نہ وصول کیا بیچنے والے نے اس مبیع کی قیمت سے کچھ اور اپنا مال بعینہ

بِعَيْنِهِ فَهُوَ أَحَقُّ بِهِ وَإِنْ مَاتَ الْمُشْتَرِي فَصَاحِبُ الْمَتَاعِ أُسْوَةُ الْغُرَمَاءِ

اس نے پالیا تو وہ اس مال کا زیادہ حقدار ہے اور اگر خریدنے والا مر گیا تو اسباب والا برابر ہے دوسرے قرضخواہوں کے ساتھ

وَوَصَلَهُ الْبَيْهَقِيُّ وَضَعَّفَهُ تَبَعًا لِأَبِي دَاوُدَ وَرَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَابْنُ مَاجَهْ

اور موصول کیا اسے بیہقی نے اور ضعیف کہا (بیہقی نے) اسے سبب اتباع ابو داؤد کے اور روایت کیا ابو داؤد اور ابن ماجہ نے

ف اگر مشتری نے قرض کا کچھ حصہ ادا کر دیا ہے تو اس صورت کے متعلق جمہور علماء کہتے ہیں کہ بائع باقی مبیع کا بھی حقدار نہیں ہوگا بلکہ دوسرے قرضخواہوں کے ساتھ برابر ہوگا اور اس چیز کو یا اسکی قیمت کو سب قرضخواہ حصہ رسدی کے مطابق تقسیم کرینگے۔ اور امام شافعی فرماتے ہیں کہ بائع اپنی چیز کا زیادہ حقدار ہے اور اگر مشتری مر جائے اور مبیع چیز موجود ہے تو اسکے متعلق امام مالک اور امام احمد فرماتے ہیں کہ بائع اپنی چیز کا زیادہ حقدار نہیں رہتا بلکہ سب قرضدار اسکے برابر حقدار ہیں۔ اور امام شافعی رحمہ فرماتے ہیں کہ بائع اپنی چیز کا زیادہ حقدار ہے ۱۲

من رواية عمر بن خلدة قال أتينا أبا هريرة رضي الله تعالى عنه في صاحب لنا

قد أفلس فقال لأقضين فيكم بقضاء رسول الله صلى الله عليه وآله

وسلم من أفلس أو مات فوجد رجل متاعه بعينه فهو أحق به وصححه الحاكم

وضعفه أبو داود وضعف أيضا هذه الزيادة في ذكر الموت وعن عمرو

ابن الشريد عن أبيه قال قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم لي

الواجد يحل عرضه وعقوبته رواه أبو داود والنسائي وعلقه البخاري

وصححه ابن حبان وعن أبي سعيد الخدري رضي الله تعالى عنه قال

أصيب رجل في عهد رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم في ثمار ابتاعها

فكثر دينه فقال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم تصدقوا عليه فتصدق

الناس عليه فلم يبلغ ذلك وفاء دينه فقال رسول الله صلى الله عليه وآله

وسلم لغرمائه خذوا ما وجدتم وليس لكم إلا ذلك رواه مسلم وعن ابن كعب

ابن مالك عن أبيه أن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم حجر على معاذ ماله و

باعه في دين كان عليه رواه الدارقطني وصححه الحاكم وأخرجه أبو داود

مرسلا ورجح وعن ابن عمر رضي الله تعالى عنهما قال عرضت على النبي صلى الله

عليه وآله وسلم يوم أحد وأنا ابن أربع عشرة سنة فلم يجزني وعرضت

ف قولہ لی الواجد الخ یعنے غنی ہو کر جو قرضخواہ کا قرض نہ ادا کرے تو مباح ہوتی ہے آبروریزی اسکی اور سزا دینی اسکی کہ کلام سخت کہا جاوے اسکو اور قید کرے اسکو حاکم کے حکم سے اسلئے کہ دیر کرنا اسکا ظلم ہے ۱۲ ف قولہ ولیس لکم الا ذلک یعنے نہیں پہنچتا تم کو تنبیہ کرنا اور قید کرنا اسکو بسبب ظاہر ہونے افلاس اسکے کے پس واجب ہے مہلت دینی [illegible] ف قولہ حجر [illegible] اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حاکم [illegible] مفلس [illegible] منع کرے اور خرچ نہ کرنے دے [illegible]

ـــه اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حدود میں بھی وکالت درست ہے کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جس شخص کو حد قائم کرنیکا حکم دیا تھا وہ انکا وکیل ہوا اور یہ حدیث مفصل طور پر کتاب الحدود میں آئیگی ۱۲ ـــه قولہ باب الاقرار۔ لغت میں اقرار کے معنے ثابت کرنے کے ہیں اور شرع میں خبر دینا انسان کا اُس حق کے جو اُس پر ہے اور غیر کے لئے ہو ۱۲

الله تعالى عنه في قصة العسيف قال النبي صلى الله عليه وآله وسلم

اللہ تعالے عنہ سے عسیف کے قصہ میں فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

واغد يا أنيس على امرأة هذا فإن اعترفت فارجمها الحديث متفق عليه

تو صبح کو جا اے انیس اس مرد کی عورت کے پاس اگر وہ اقرار کرے (زنا کا) تو سنگسار کر اُسے آخر حدیث تک یہ حدیث متفق علیہ ہے

## باب الإقرار

اقرار کا بیان

عن أبي ذر رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه

روایت ہے ابی ذر رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ

وآله وسلم قل الحق ولو كان مرا صححه ابن حبان في حديث طويل

وآلہ وسلم نے کہہ سچ اگرچہ تلخ ہو (یعنی لوگوں کو برا معلوم ہو) صحیح کہا اسے ابن حبان نے بڑی حدیث میں ـــه

## باب العارية

عاریت کا بیان

عن سمرة بن جندب رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله

روایت ہے سمرہ بن جندب رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا فرمایا پیغمبر خدا

صلى الله عليه وآله وسلم على اليد ما أخذت حتى تؤديه رواه أحمد

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہاتھ کے ذمہ ہے جو لیا اُس نے یہانتک کہ ادا کرے اسکو (یعنی عاریت کا پھیر دینا واجب ہے) روایت کیا اسے احمد

والأربعة وصححه الحاكم وعن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه قال قال

اور چاروں نے اور صحیح کہا اسے حاکم نے اور روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا فرمایا

رسول الله صلى الله عليه وسلم أد الأمانة إلى من ائتمنك ولا تخن

پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ادا کر امانت اُس شخص کو جس نے امانت رکھی تیرے پاس اور خیانت نہ کر

من خانك رواه أبو داود والترمذي وحسنه وصححه الحاكم واستنكره

اُس شخص کی جس نے تیری خیانت کی روایت کیا اسے ابو داؤد اور ترمذی نے اور حسن کہا اسے اور صحیح کہا اسے حاکم نے اور منکر کہا اسے

أبو حاتم الرازي وعن يعلى بن أمية رضي الله تعالى عنه قال قال لي

ابو حاتم رازی نے اور روایت ہے یعلی بن امیہ رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا فرمایا مجھ کو

رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم إذا أتتك رسلي فأعطهم ثلاثين درعا

پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب تیرے پاس میرے بھیجے ہوئے آئیں تو دینا انہیں تیس زرہیں

قلت يا رسول الله أعارية مضمونة أو عارية مؤداة قال بل عارية مؤداة

میں نے عرض کیا یا رسول اللہ آپ کسطور لیتے ہیں آیا عاریت ضمانی کیلئے کے طور پر یا عاریت ادا کیلئے کے طور پر فرمایا بلکہ عاریت ادا کیلئے کے طور پر

رواه أحمد وأبو داود والنسائي وصححه ابن حبان وعن صفوان بن

روایت کیا اسے احمد اور ابو داؤد اور نسائی نے اور صحیح کہا اسے ابن حبان نے اور روایت ہے صفوان بن

ـــه یہ حدیث متصل طور پر مسلسل ہے کہ ابو ذر کہتے ہیں کہ میرے خلیل حضرت رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھے یوں وصیت فرمائی کہ میں اُن لوگوں کی حالت پر نظر کروں جو مجھ سے ادنیٰ درجے کے ہیں اور جو لوگ مجھ سے اعلیٰ درجہ رکھتے ہیں اُنکی حالت کیطرف نظر نہ کروں اور یہ کہ مسکینوں کے ساتھ محبت رکھوں اور ان سے میل ملاپ کیا کروں اور رشتہ داروں کے ساتھ نیک سلوک کروں اگرچہ وہ مجھ سے قطع کریں اور مجھ پر ظلم کریں۔ اور یہ کہ حق کہوں گو کہ وہ تلخ ہو اور خدا تعالیٰ کے حکم کے بارے میں کسی ملامت کرنے والے کا خوف نہ کروں اور کسی شخص سے کسی چیز کی نسبت سوال نہ کروں یعنی کسی کے آگے ہاتھ نہ پھیلاؤں اور لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم کو کثرت سے پڑھا کروں یہ بہشت کے خزانوں میں سے ایک خزانہ ہے ـــه سمرۃ بن جندب الفزاری صحابی مشہور ہیں حلیف انصار کا ہے انکی پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کثرت کیساتھ روایت ہے ایک جماعت نے ان سے روایت کی ۵۸ سنہ ہجری تک بصرہ میں انتقال فرمایا ۱۲ ـــه عاریت مضمونہ سے قرض مراد ہے کہ کوئی چیز قرض لے کے خرچ کرے پیسے کی صورت میں ضمان لازم آتی ہے کہ قرض لی ہوئی چیز کا بدلہ مقروض کے ذمہ لازم ہے اور عاریت اداکی گئی ہے مستعار طور پر لینا مراد ہے کہ مستعار چیز اگر اتفاقاً تلف ہو جائے تو مستعیر کے ذمہ لازم نہیں امام ابو حنیفہ رح کا یہی قول ہے اور بعض کے نزدیک اسکا بدلہ دینا لازم ہے چنانچہ اس کی تفصیل آگے صفحہ میں انشاء اللہ تعالیٰ آئے گی ۱۲

سلہ یعنی اسکی ضمان ہوگی چیز قائم کی حالت میں اور تلف کی حالت میں اسکی قیمت۔ امام شافعی رح اور امام احمد رح کا یہی مذہب ہے کہ اگر مستعار چیز مستعیر کے پاس ہلاک ہوجائے تو اسکو اسکی قیمت ادا کرنا ضروری ہے اور امام ابو حنیفہ رح اور بعض دیگر علما کہتے ہیں کہ مستعیر پر عاریت کی ضمان لازم

۱۶۷

أُمَيَّةَ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ اسْتَعَارَ مِنْهُ

امیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ مقرر پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس سے (اپنے لیے) بطور عاریت زرہیں

دُرُوعًا يَوْمَ حُنَيْنٍ فَقَالَ أَغَصْبٌ يَا مُحَمَّدُ قَالَ بَلْ عَارِيَةٌ مَضْمُونَةٌ رَوَاهُ

طلب کیں حنین کے دن تو کہا کیا غصب کے طور پر لیتے ہو اے محمد فرمایا بلکہ عاریت مضمونہ سلہ کے طور پر روایت کیا اسے

أَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَأَخْرَجَ لَهُ شَاهِدًا ضَعِيفًا عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ

ابو داؤد اور نسائی نے اور صحیح کہا اسے حاکم نے اور نکالا اسکا شاہد ضعیف ابن عباس رض سے

## بَابُ الْغَصْبِ

غصب کا بیان

عَنْ سَعِيدِ بْنِ زَيْدٍ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَ

روایت ہے سعید بن زید سے رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ مقرر پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ و

آلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنِ اقْتَطَعَ شِبْرًا مِنَ الْأَرْضِ ظُلْمًا طَوَّقَهُ اللَّهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ

آلہ وسلم نے فرمایا جس نے ایک بالشت زمین ظلم کے طور پر لے لی طوق بنا دیگا اسکے لئے اللہ سبحانہ وتعالیٰ قیامت

مِنْ سَبْعِ أَرَضِينَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ

سات زمینوں کا یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے تحقیق پیغمبر خدا

صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ كَانَ عِنْدَ بَعْضِ نِسَائِهِ فَأَرْسَلَتْ إِحْدَى أُمَّهَاتِ

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم تھے پاس بعض ازواج اپنے کے (زینب بنت جحش یا عائشہ رض کے) تو بھیجا مومنوں کی ماؤں میں سے ایک نے

الْمُؤْمِنِينَ مَعَ خَادِمٍ لَهَا بِقَصْعَةٍ فِيهَا طَعَامٌ فَكَسَرَتِ الْقَصْعَةَ فَضَمَّهَا

(یعنی ایک بیوی) نے اپنے خادم کے ہاتھ پیالے میں کچھ کھانا پس توڑ دیا ام المؤمنین نے (جنکے پاس آپ تشریف رکھتے تھے) پیالہ (غیرت سے) پس جمع

وَجَعَلَ فِيهَا الطَّعَامَ وَقَالَ كُلُوا وَدَفَعَ الْقَصْعَةَ الصَّحِيحَةَ لِلرَّسُولِ وَحَبَسَ

اور رکھا اس میں کھانا اور فرمایا کھاؤ اور غلام کو سالم پیالہ دیا اور ٹوٹا ہوا

الْمَكْسُورَةَ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَالتِّرْمِذِيُّ وَسَمَّى الضَّارِبَةَ عَائِشَةَ وَزَادَ فَقَالَ

رکھ لیا روایت کیا اسے بخاری نے اور ترمذی نے اور نام لیا ترمذی نے توڑنے والی کا عائشہ اور زیادہ کیا پس فرمایا

النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ طَعَامٌ بِطَعَامٍ وَإِنَاءٌ بِإِنَاءٍ وَصَحَّحَهُ وَعَنْ رَافِعِ

پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کھانا کھانے کے بدلے اور برتن برتن کے بدلے اور صحیح کہا اس نے (اس زیادتی کو) اور روایت ہے رافع

بْنِ خَدِيجٍ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ

بن خدیج رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ

وَسَلَّمَ مَنْ زَرَعَ فِي أَرْضِ قَوْمٍ بِغَيْرِ إِذْنِهِمْ فَلَيْسَ لَهُ مِنَ الزَّرْعِ شَيْءٌ وَلَهُ

وسلم نے جس نے کھیتی کی زمین میں کسی قوم کے سوا انکے اذن کے تو نہیں ہے بونے والے کا کچھ حصہ کھیتی میں اور اسکا

نَفَقَتُهُ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالْأَرْبَعَةُ إِلَّا النَّسَائِيَّ وَحَسَّنَهُ التِّرْمِذِيُّ وَيُقَالُ

(یعنی) اسکو (بیج وغیرہ کا) خرچہ (ملیگا) روایت کیا اسے احمد اور چاروں نے سوا نسائی کے اور حسن کہا اسے ترمذی نے اور کہا جاتا ہے کہ

نہیں جب تک کہ تعدی کے ساتھ اسکو ہلاک نہ کرے ۱۲ سلہ غصب کسی کا مال ظلم و تعدی کے طور سے لینا اور یہی ہے شرعی غصب [illegible] سلہ سعید بن زید بن عمرو [illegible] عشرہ مبشرہ میں سے ہیں [illegible] سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو شخص دوسرے کی زمین میں بلا اجازت بوئے اسکو زراعت میں سے کچھ نہیں ملیگا بلکہ پیداوار مالک زمین کا حق ہے [illegible] اسکے بیج کی قیمت دیجاویگی امام احمد رح اور امام مالک رح اور اسحاق رح اور ابن [illegible] اور اکثر اہل مدینہ کا یہی قول ہے اور جمہور امت کا یہ قول ہے کہ تمام پیداوار کاشتکار کو ملیگی [illegible] کے دن سے کھیتی کٹنے کے روز تک زمین کی اجرت دیگا [illegible] حدیث الزرع للزارع [illegible] سے دلیل پکڑتے ہیں مگر اس حدیث کی سند [illegible] ثابت نہیں لہذا قابل حجت نہیں سلہ اور ناقل اس قول کا خطابی ہے اور ترمذی نے

اسکی بخاری سے تحسین نقل کی ہے [illegible] بیہقی نے بھی اس حدیث کو ضعیف کہا اور یہ حدیث عطا بن ابی رباح عن رافع کے طریق سے ہے ابو زرعہ نے کہا عطاء نے رافع سے نہیں سنا اور موسیٰ بن ہارون [illegible] اس حدیث کو ضعیف کہتا تھا ۱۲

ا؎ ظالم وہ شخص ہے جو کہ دوسرے کی زمین میں بغیر کسی حق یا شبہ حق کے مکان بنائے۔ کھیتی کرے۔ درخت لگائے یا کنواں کھودے۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ دوسرے کی زمین میں درخت لگانے والا اپنے درخت کا مالک ہے لیکن مالک زمین کی اجازت کے بغیر وہ اس کو اس کی زمین میں قائم نہیں رکھ سکتا بلکہ اگر مالک زمین اجازت نہ دے تو وہ درخت اکھاڑ لے۔ علماء نے کہا ہے کہ اسکو اختیار ہے چاہے تو اپنا درخت اکھاڑ لے چاہے مالک زمین سے اسکی قیمت لے لے۔

ابن البخاري ضعّفه وعن عروة بن الزبير رضي الله تعالى عنه قال قال

مؤلف بخاری نے اسکو ضعیف کہا ہے۔ اور روایت ہے عروہ بن زبیر رضی اللہ تعالٰے عنہ سے کہ کہا فرمایا

رجل من أصحاب رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم إن رجلين اختصما

ایک مرد نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے اصحاب میں سے کہ تحقیق دو شخص جھگڑا لائے

إلى رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم في أرض غرس أحدهما فيها نخلا و

نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس زمین کے بارے میں لگائی تھی ایک نے دونوں سے اس میں کھجور اور

الأرض للآخر فقضى رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم بالأرض لصاحبها و

زمین دوسرے کی تھی تو فیصلہ کیا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ زمین مالک کی ہے اور

أمر صاحب النخل يخرج نخله وقال ليس لعرق ظالم حق رواه أبو داود و

کھجور والے کو ارشاد فرمایا نکال لے اپنی کھجور اور فرمایا نہیں ہے ظالم کی رگ کا حق کچھ روایت کیا اسے ابو داؤد نے اور

إسناده حسن وآخره عند أصحاب السنن من رواية عروة عن سعيد

سند اس کی حسن ہے اور آخر اس حدیث کا اصحاب سنن کے نزدیک عروہ کی روایت سے سعید

ابن زيد واختلف في وصله وإرساله وفي تعيين صحابيه وعن أبي

بن زید کی حدیث سے ہے اور اختلاف ہے اس حدیث کے موصول و مرسل ہونے میں اور اسکے صحابی کی تعیین میں اور روایت ہے ابو

بكرة رضي الله تعالى عنه أن النبي صلى الله عليه وآله وسلم قال في خطبته

بکرہ رضی اللہ تعالٰے عنہ سے کہ مقرر پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نحر کے دن منے میں

يوم النحر بمنى إن دماءكم وأموالكم عليكم حرام كحرمة يومكم هذا

اپنے خطبہ میں ارشاد فرمایا کہ تمہارے خون اور مال تم پر حرام ہیں مانند حرام ہونے اس دن تمہارے کے

في بلدكم هذا في شهركم هذا متفق عليه

تمہارے اس شہر میں تمہارے اس مہینے میں یہ حدیث متفق علیہ ہے

## باب الشفعة

شفعہ کا بیان

عن جابر بن عبد الله رضي الله تعالى عنه قال قضى رسول الله صلى

روایت ہے جابر بن عبد اللہ رضی اللہ تعالٰے عنہ سے کہا حکم کیا پیغمبر خدا صلے

الله عليه وآله وسلم بالشفعة في كل ما لم يقسم فإذا وقعت الحدود و

اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ساتھ شفعہ کے ہر اس چیز میں کہ تقسیم نہیں کی گئی پس جب واقع ہو گئیں حدیں اور

صرفت الطرق فلا شفعة متفق عليه واللفظ للبخاري وفي رواية مسلم

جدا کیے گئے رستے تو شفعہ نہیں یہ حدیث متفق علیہ ہے اور عبارت بخاری کی ہے اور مسلم کی ایک روایت میں

الشفعة في كل شرك في أرض أو ربع أو حائط لا يصلح أن يبيع حتى

(یوں) ہے شفعہ ہر چیز مشترک میں ہے زمین ہو یا گھر یا باغ کسی کو دونوں سے بیچنا لائق نہیں ہے جب تک

ا؎ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ایک مسلمان کی جان اور مال دوسرے پر حرام ہے اسی واسطے تمام مسلمانوں کو غصب کی حرمت پر اتفاق ہے

ا؎ نووی نے کہا ہے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا فرمانا فی الارض یعنی زمین میں اس بات کی دلیل ہے کہ نہیں ہوتا ہے حق شفعہ کا سوائے شریک کے اور کسی کو یہی حکایت کیا گیا ہے حضرت علی رضی اللہ تعالٰی عنہ اور عمر رضی اللہ تعالٰی عنہ اور عثمان رضی اللہ تعالٰی عنہ اور سعید بن مسیب رضی اللہ تعالٰی عنہ اور سلیمان بن یسار اور عمر بن عبد العزیز اور ربیعہ اور امام مالک اور امام شافعی و اوزاعی اور احمد و اسحق اور عبید اللہ بن حسن رحمہم اللہ تعالٰی سے اور مذہب ابو حنیفہ رضی اللہ تعالٰی عنہ اور انکے اصحاب اور ثوری اور ابن ابی لیلیٰ و دیگر بعض لوگوں کا یہ ہے کہ شریک کے بعد ہمسایہ کے لیے بھی شفعہ کا حق ہے کہ ثبوت شفعہ کا بہ ساتھ ہمسایہ ہونے کے اور شفعہ صرف غیر منقول چیز میں ہوتا ہے مثلاً زمین باغ کنواں یعنی ایسی اشیاء میں سے کسی مشترک چیز کا کوئی حصہ فروخت کیا جائے تو اس کا دوسرا حصہ دار اسی قیمت کے ساتھ شریک (خریدار) سے وہ حصہ لے سکتا ہے اور اسی طرح بعض علماء کے نزدیک ہمسایہ کو بھی یہ حق پہنچتا ہے چنانچہ اس کی تفصیل ان شاء اللہ تعالٰی آئندہ صفحہ میں آئے گی۔

ف — مضاربت تمام اہل اسلام کے نزدیک جائز ہے اور اسلام سے پہلے زمانہ جاہلیت میں بھی اسکا دستور تھا اور اسلام میں اسکو جائز رکھا گیا اور یہ ایک قسم کا اجارہ ہے لیکن اس میں اجرت کی جہالت معاف ہے اور اسکے کئی ارکان اور شروط اور احکام ہیں منجملہ کے احکام کے یہ ہے کہ عامل کے پاس اگر اسکی تعدی کے بغیر مال ہلاک ہو جائے تو اس پر کوئی ضمان نہیں کیونکہ وہ اس مال میں امین ہوتا ہے اور امین پر کوئی ضمان نہیں جب تک وہ تعدی نہ کرے اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ اگر عامل مالک کی ہدایات کے خلاف کریگا تو بصورت تلف ہونے مال کے وہ اسکا ضامن ہوگا ۱۲

ع قوله المساقاة معنے مساقات کے یہ ہیں کہ اپنے درخت کسی کو دے اسلیے کہ ان میں پانی دینا اور انکی اصلاح کرنا اور میوہ جو حاصل ہوگا آپس میں بانٹ لیں گے آدھا آدھا یا تہائی یا چوتھائی یا مانند انکی ۱۲ ع قوله والإجارة اجارے کے معنے ہیں کرایہ پر دینا کسی چیز کو [illegible] کے معنے ہیں مالک کرنا منفعت کا ۱۲ ع اس حدیث سے مساقات اور مزارعت (پیداوار کے حصے پر زمین دینا جس کو مخابرہ بھی کہا جاتا ہے) جائز ہونا معلوم ہوتا ہے مزارعت [illegible] کے نزدیک جائز ہے اور امام ابو حنیفہ اسکو ناجائز کہتے ہیں اور حنفیہ کے نزدیک [illegible] صاحبین [illegible] امام [illegible] کے سوا [illegible]

الله تعالى عنه أنه كان يشترط على الرجل إذا أعطاه مالا مقارضة أن

اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ تحقیق وہ شرط کر لیتے اوپر مرد کے جب مضاربت کے طور پر اسے کچھ مال دیتے کہ

لا تجعل مالي في كبد رطبة ولا تحمله في بحر ولا تنزل به في بطن مسيل

میرے مال سے حیوان نہ خریدنا اور اس کو دریا میں نہ لیجانا اور نہ اتارنا اسکو سیلگاہ زمین میں

فإن فعلت شيئا من ذلك فقد ضمنت مالي رواه الدارقطني ورجاله ثقات

اگر تو نے کوئی کام کیا ان میں سے تو تو میرے مال کا ضامن ہے روایت کیا اسے دار قطنی نے اور راوی اسکے باوثوق ہیں

وقال مالك في الموطأ عن العلاء بن عبد الرحمن بن يعقوب عن أبيه عن جده

اور کہا مالک نے موطا میں علاء بن عبد الرحمن بن یعقوب سے وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ سے اور وہ اسکے دادا سے

أنه عمل في مال لعثمان على أن الربح بينهما وهو موقوف صحيح

کہ اس نے معاملہ کیا حضرت عثمان رض کے مال میں اس شرط پر کہ نفع دونوں میں ہے اور یہ حدیث موقوف صحیح ہے۔

## باب المساقاة والإجارة

مساقات اور اجارے کا بیان

عن ابن عمر رضي الله تعالى عنهما أن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم

روایت ہے ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

عامل أهل خيبر بشطر ما يخرج منها من ثمر أو زرع متفق عليه وفي رواية

معاملہ کیا خیبر والوں سے ساتھ نصف اس چیز کے کہ پیدا ہو میوہ یا کھیتی سے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور بخاری مسلم کی ایک

لهما فسألوا أن يقرهم بها على أن يكفوا عملها ولهم نصف الثمر فقال لهم

روایت میں (یوں) ہے کہ یہود نے درخواست کی کہ آپ انکو خیبر پر برقرار رکھیں [illegible]

رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم نقركم بها على ذلك ما شئنا فقروا بها حتى

پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بحال رکھیں گے ہم تمہیں اس شرط پر جب تک ہم چاہیں [illegible]

أجلاهم عمر ولمسلم أن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم دفع إلى

جلاوطن کر دیا انکو حضرت عمر رض نے اور مسلم کی روایت میں (یوں ہے) کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خیبر کی

يهود خيبر نخل خيبر وأرضها على أن يعتملوها من أموالهم ولهم شطر ثمرها

کھجوریں اور زمین خیبر کی یہود کو اس شرط پر دے دیں کہ اس میں آبادی کریں اور انکے لیے آدھا میوہ اسکا ہے

عن حنظلة بن قيس قال سألت رافع بن خديج رضي الله تعالى عنه

روایت ہے حنظلہ بن قیس سے کہا میں نے رافع بن خدیج رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے سوال کیا

عن كراء الأرض بالذهب والفضة فقال لا بأس به إنما كان الناس

زمین کے کرایہ دینے سے سونے اور چاندی کے بدلے فرمایا کچھ مضائقہ نہیں سوائے اسکے نہیں کہ لوگ

يؤاجرون على عهد رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم على الماذيانات

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں اجارہ کرتے تھے ماذیانات [illegible]

نہیں کرتا اور بعض کہتے ہیں کہ امام زفر بھی اس مسئلہ میں امام ابو حنیفہ کے ساتھ موافق ہیں [illegible]
[illegible] مزارعت کرتے تھے [illegible]
[illegible] کے جواز کے قائل ہیں اور امام ابو حنیفہ [illegible]

سلہ قولہ فیہلک ہذا الخ یعنی جب سیلاب بہتا تو جو زمین کے نیچے ہوتی اور نہروں کے کنارے پر ہوتی ڈوب جاتی اور جو اونچی ہوتی بچتی اور جب خشکی ہوتی تو نیچی زمین بچتی اور اونچی خراب ہو جاتی ۱۲ سلہ عن المزارعة مزارعت یہ کہ کسیکو زمین دے کہ اس میں بوئے جو اس میں پیدا ہو آپس میں بانٹ لیں گے ۱۲



واقبال الجداول واشياء من الزرع فيهلك هذا ويسلم هذا ويسلم

اور نالوں کے سرے اور اور کھیتوں پر زراعت سے پس ہلاک ہو جاتا یہ اور بچ رہتا وہ اور بچ رہتا

هذا ويهلك هذا ولم يكن للناس كراء الا هذا فلذلك زجر عنه فاما

یہ اور ہلاک ہوتا وہ اور نہ تھا لوگوں کے واسطے کرایہ مگر یہی تو اسی واسطے (کرایہ پر زمین کو دینے سے) منع کیا آپ نے اس سے لیکن جو

شيء معلوم مضمون فلا باس به رواه مسلم وفيه بيان لما اجمل في

چیز معلوم ہو اور ضمانت دی جاوے تو کچھ مضائقہ نہیں ہے روایت کیا اسے مسلم نے اور اس مسلم کی روایت میں بیان ہے اس اجمالی تفسیر کا جو بخاری کی

المتفق عليه من اطلاق النهي عن كراء الارض وعن ثابت بن الضحاك

متفق علیہ میں مطلق منع کرنے سے زمین کے کرایہ دینے میں اور روایت ہے ثابت بن ضحاک

رضي الله تعالى عنه ان رسول الله صلى الله عليه واله وسلم نهى عن المزارعة

رضی اللہ تعالے عنہ سے کہ مقرر پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ و آلہ و سلم نے منع فرمایا مزارعت سے

وامر بالمواجرة رواه مسلم ايضا وعن ابن عباس رضي الله تعالى عنهما

اور اجارے کا حکم دیا روایت کیا اسے بھی مسلم نے۔ اور روایت ہے ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کہ

قال احتجم رسول الله صلى الله عليه واله وسلم واعطى الذي حجمه اجره و

کہا سینگی لگوائی پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے اور لگانیوالے کو اسکی مزدوری دی اور

لو كان حراما لم يعطه رواه البخاري وعن رافع بن خديج رضي الله تعالى

اگر مزدوری حرام ہوتی تو نہ دیتے آپ اسکو روایت کیا اسے بخاری نے۔ اور روایت ہے رافع بن خدیج رضی اللہ تعالے

عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه واله وسلم كسب الحجام خبيث رواه

عنہ سے کہا فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے کمائی سینگی لگانیوالے کی بد ہے روایت کیا اسے

مسلم وعن ابي هريرة رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله

مسلم نے۔ اور روایت ہے ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ

عليه واله وسلم قال الله عز وجل ثلاثة انا خصمهم يوم القيامة رجل اعطى بي

علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا اللہ عزوجل نے تین شخص ہیں جنکا میں دشمن ہوں گا دن قیامت کے ایک وہ جس نے مجھے

ثم غدر ورجل باع حرا فاكل ثمنه ورجل استاجر اجيرا فاستوفى منه ولم

درمیان دے کر عہد توڑا اور دوسرا جس نے آزاد کو بیچا اور اسکی قیمت کھائی اور تیسرا جس نے کام میں لگایا مزدور کو اور پورا کام لیا

يعطه اجره رواه مسلم وعن ابن عباس رضي الله تعالى عنهما ان

اور اسکو مزدوری اسکی نہ دی روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور روایت ہے ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کہا فرمایا رسول خدا

رسول الله صلى الله عليه واله وسلم قال ان احق ما اخذتم عليه اجرا

صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے تحقیق بہت لائق وہ چیز کہ لو تم اسپر مزدوری

كتاب الله اخرجه البخاري وعن ابن عمر رضي الله تعالى عنهما قال قال

اللہ کی کتاب ہے روایت کیا اسے بخاری نے۔ اور روایت ہے ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کہا فرمایا

سلہ مطلب یہ کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے مزارعت سے منع فرمایا اور زمین کو اجارہ پر دینے کی اجازت فرمائی مزارعت کی ممانعت کے بارے میں کئی حدیثیں موجود ہیں اور علماء نے ان حدیثوں میں اور جو حدیثیں جواز میں ہیں اس طرح تطبیق دی ہے ... جیسا کہ آپ نے ابتدائے اسلام میں قربانیوں کے گوشت جمع رکھنے سے منع فرمایا تھا تاکہ محتاجوں کو بھی کھانے کو واسطے گوشت ملجاوے اور جب اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں پر وسعت فرمائی اور اسکی ضرورت نہ رہی تو مزارعت کی اجازت فرمائی اسکے علاوہ اس طرح بھی تطبیق ہو سکتی ہے کہ مزارعت کی خاص صورتیں منع فرمایا جیسا کہ حدیثوں میں مذکور ہے کہ مزارعت کی خاص خاص صورتوں سے آپ نے منع کیا مطلقاً تمام [illegible] جائز نہیں ٹھہرایا جیسا کہ کئی حدیثوں سے جو ثابت ہے سلہ قولہ کتاب اللہ اس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ قرآن یا اور اذکار سے اگر منتر کرے تو اسکی اجرت لینا درست ہے امام شافعی اور مالک اور احمد اور اسحٰق کا یہی قول ہے اور ابوحنیفہ کے نزدیک تعلیم [illegible] درست ہے ۱۲

۱۶۵ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مزدور کو مزدوری دینے میں دیر نہ کرنا چاہیے جب وہ کام کر چکے تو اسکی مزدوری اُسکے حوالے کر دینا ضروری ہے اور جو شخص مزدور سے کام لے کر اُسکی مزدوری اُسکو نہیں دیتا قیامت کے دن اللہ تعالیٰ اسپر مدعی ہوگا۔ اور ایک روایت میں ہے کہ اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اُس سے کلام نہ کریگا اور اُس سے ناخوش ہوگا ۱۲

رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَعْطُوا الْأَجِيرَ أَجْرَهُ قَبْلَ أَنْ يَجِفَّ

پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے دیدو مزدور کو اُسکی مزدوری اس سے پہلے کہ خشک ہو جاوے

عَرَقُهُ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَفِي الْبَابِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ عِنْدَ

پسینا اسکا۔ روایت کیا اسے ابن ماجہ نے اور اس باب میں ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے نزدیک

أَبِي يَعْلَى وَالْبَيْهَقِيِّ وَجَابِرٍ عِنْدَ الطَّبَرَانِيِّ وَكُلُّهَا ضِعَافٌ وَعَنْ أَبِي سَعِيدٍ

ابو یعلے اور بیہقی کے۔ اور جابر سے نزدیک طبرانی کے ہے اور سب ضعیف ہیں۔ اور روایت ہے ابو سعید

الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنِ

خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا جس نے

اسْتَأْجَرَ أَجِيرًا فَلْيُسَمِّ لَهُ أُجْرَتَهُ رَوَاهُ عَبْدُ الرَّزَّاقِ وَفِيهِ انْقِطَاعٌ وَوَصَلَهُ

مقرر کیا مزدور تو اُسکی اُجرت مقرر کرے۔ روایت کیا اسے عبد الرزاق نے اور اس میں انقطاع ہے اور

الْبَيْهَقِيُّ مِنْ طَرِيقِ أَبِي حَنِيفَةَ

موصول کیا اسے بیہقی نے ابو حنیفہ کے طریق سے

## بَابُ إِحْيَاءِ الْمَوَاتِ

ویران زمین کے آباد کرنے کا بیان

عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهَا أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ

روایت ہے عروہ سے وہ روایت کرتے ہیں عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کہ پیغمبر نبی صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم

قَالَ مَنْ عَمَّرَ أَرْضًا لَيْسَتْ لِأَحَدٍ فَهُوَ أَحَقُّ بِهَا قَالَ عُرْوَةُ وَقَضَى بِهِ عُمَرُ

نے فرمایا جو آباد کرے زمین جو کسی کے ملک میں نہیں تو وہ اسکا زیادہ حقدار ہے کہا عروہ نے اور حضرت عمر نے اپنی خلافت

فِي خِلَافَتِهِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ سَعِيدِ بْنِ زَيْدٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

میں یہی فیصلہ کیا۔ روایت کیا اسے بخاری نے۔ اور روایت ہے سعید بن زید سے وہ روایت کرتے ہیں پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ

وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ أَحْيَا أَرْضًا مَيِّتَةً فَهِيَ لَهُ رَوَاهُ الثَّلَاثَةُ وَحَسَّنَهُ التِّرْمِذِيُّ

و آلہ وسلم سے کہ فرمایا جس نے آباد کی زمین ویران تو وہ اسی کی ہے۔ روایت کیا اسے تینوں نے اور حسن کہا اسے ترمذی نے

وَقَالَ رُوِيَ مُرْسَلًا وَهُوَ كَمَا قَالَ وَاخْتُلِفَ فِي صَحَابِيِّهِ فَقِيلَ جَابِرٌ وَقِيلَ

اور کہا روایت کی گئی یہ حدیث مرسل اور یہ ایسا ہی ہے جیسے کہا انہوں نے اور اس حدیث کے صحابی میں اختلاف ہے بعض نے کہا جابر ہے اور بعض نے کہا

عَائِشَةُ وَقِيلَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَمْرٍو وَالرَّاجِحُ الْأَوَّلُ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ

عائشہ ہیں اور بعض نے کہا عبد اللہ بن عمرو ہے اور پہلا قول راجح ہے۔ اور روایت ہے ابن عباس رضی اللہ

تَعَالَى عَنْهُمَا أَنَّ الصَّعْبَ بْنَ جَثَّامَةَ اللَّيْثِيَّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ أَخْبَرَهُ

تعالیٰ عنہما سے کہ صعب بن جثامہ لیثی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس کو خبر دی کہ

أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا حِمَى إِلَّا لِلّٰهِ وَلِرَسُولِهِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ

پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا کہ نہیں ہے چراگاہ مگر اللہ اور اُسکے رسول کے لیے روایت کیا اسے بخاری نے

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اگر اُجرت مقرر نہ کیا جاتا تو پیچھے مزدوری میں اختلاف اور جھگڑا پیدا ہوتا ۱۲ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو شخص کسی بنجر زمین کو آباد کرے تو وہ اسکا مالک ہو جاتا ہے بشرطیکہ کوئی مسلمان یا ذمی اُس کا مالک نہ ہو اور ظاہر حدیث سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ آباد کرنے کے لیے بادشاہ کی اجازت کی ضرورت نہیں جمہور علما کا یہی قول ہے۔ اور امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ بادشاہ کی اجازت بغیر اسکا آباد کرنا جائز نہیں اور امام مالک رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ بادشاہ کی اجازت کی اسوقت ضرورت ہے کہ جب زمین آبادی کے نزدیک ہو اور وہاں کے لوگوں کو اسکی ضرورت ہو ۱۲

قولہ الحمی۔ ایام جاہلیت میں عادت تھی کہ سردار ... اپنے ... کے لیے کوئی زمین گھاس اور پانی کی روک لیتا۔ پس حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے منع کیا اور ... اجازت دی ... کہ ... اور ... صدقہ کے ... اور ... زکوٰۃ کے لیے معلوم ہو کہ امام لشکر یعنی آنحضرت صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم کے بعد جائز ہے کسی حاکم کو کہ روکے وہ اپنے ذاتی فائدے کے لیے اور عامہ مسلمین کے مصالح کے لیے چراگاہ مقرر کرنا جائز ہے ۱۲

ل وقف لغت میں حبس اور روکنے کو کہتے ہیں اور شریعت میں کسی ایسی چیز کو اللہ تعالیٰ کی راہ میں اسطرح سے صدقہ کرنا کہ ذات موجود رہے اور اسکے منافع سے بندگان خدا فائدہ اٹھائیں۔ یہ ایک قسم کا صدقہ ہے۔ جاہلیت میں اسکا کوئی رواج نہ تھا

# بَابُ الْوَقْفِ

وقف کا بیان

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ

روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ مقرر پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ و آلہ و

قَالَ إِذَا مَاتَ الْإِنْسَانُ انْقَطَعَ عَنْهُ عَمَلُهُ إِلَّا مِنْ ثَلَاثٍ صَدَقَةٍ جَارِيَةٍ

سلم نے فرمایا جب آدمی مرجاتا ہے تو اسکا عمل موقوف ہو جاتا ہے مگر تین چیزوں کا ثواب جاری رہتا ہے ایک صدقہ جاریہ

أَوْ عِلْمٍ يُنْتَفَعُ بِهِ أَوْ وَلَدٍ صَالِحٍ يَدْعُو لَهُ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ

دوسرے اس علم کا جس سے لوگ فائدہ اٹھائیں تیسرے نیک بخت بچے کا جو دعا کرے اسکے لیے روایت کیا اسکو مسلم نے اور روایت ہے ابن عمر

رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ أَصَابَ عُمَرُ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ أَرْضًا بِخَيْبَرَ

رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کہا حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ایک زمین ملی خیبر میں

فَأَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَسْتَأْمِرُهُ فِيهَا فَقَالَ يَا رَسُولَ اللهِ

تو وہ آئے رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم سے مشورہ کرنے کے لیے اس زمین میں اور کہا یا رسول اللہ

إِنِّي أَصَبْتُ أَرْضًا بِخَيْبَرَ لَمْ أُصِبْ مَالًا قَطُّ هُوَ أَنْفَسُ عِنْدِي مِنْهُ قَالَ

مجھے ملی ہے ایک زمین خیبر میں ایسا عمدہ مال مجھے کبھی نہیں ملا تو آپ کیا حکم کرتے ہیں اسکے باب میں آپ نے فرمایا

إِنْ شِئْتَ حَبَسْتَ أَصْلَهَا وَتَصَدَّقْتَ بِهَا قَالَ فَتَصَدَّقَ بِهَا عُمَرُ

اگر تو چاہے تو زمین کی ملکیت کو روک رکھے (یعنی اصل زمین کو) اور صدقہ کرے اسکو (یعنی اسکی منفعت کو) کہا راوی نے پس صدقہ کیا اسکو حضرت عمر

رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّهُ لَا يُبَاعُ أَصْلُهَا وَلَا يُورَثُ وَلَا يُوهَبُ فَتَصَدَّقَ

رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس شرط پر کہ اصل زمین نہ بیچی جاوے اور نہ وہ کسی کی میراث میں آوے اور نہ ہبہ کیجاوے اور صدقہ

بِهَا فِي الْفُقَرَاءِ وَفِي الْقُرْبَى وَفِي الرِّقَابِ وَفِي سَبِيلِ اللهِ وَابْنِ السَّبِيلِ

کیا جائے اسکو فقیروں میں اور ناتے والوں میں اور بردوں میں اور اللہ کے راستے میں اور مسافروں میں

وَالضَّيْفِ لَا جُنَاحَ عَلَى مَنْ وَلِيَهَا أَنْ يَأْكُلَ مِنْهَا بِالْمَعْرُوفِ وَيُطْعِمَ

اور مہمان کی مہمانی میں اور نہیں گناہ اس شخص پر جو اسکا انتظام کرے کہ اس میں سے کھاوے دستور کے موافق اور کسی دوست کو

صَدِيقًا غَيْرَ مُتَمَوِّلٍ مَالًا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِمُسْلِمٍ وَفِي رِوَايَةٍ لِلْبُخَارِيِّ

کھلاوے نہ کہ مال جمع کرنے والا ہو ... یہ حدیث متفق علیہ ہے اور لفظ مسلم کے ہیں اور بخاری کی روایت میں ہے

تَصَدَّقْ بِأَصْلِهَا لَا يُبَاعُ وَلَا يُوهَبُ وَلَكِنْ يُنْفَقُ ثَمَرُهُ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ

صدقہ کر اسکے اصل کو اس شرط پر کہ نہ بیچا جائے اور نہ ہبہ کیا جائے لیکن خیرات کیا جاوے میوہ اسکا۔ اور روایت ہے ابو ہریرہ

رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ بَعَثَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ عُمَرَ عَلَى الصَّدَقَةِ الْحَدِيثَ

رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا بھیجا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے عمر کو صدقہ کی تحصیل پر آخر حدیث تک

وَفِيهِ وَأَمَّا خَالِدٌ فَقَدِ احْتَبَسَ أَدْرَاعَهُ وَأَعْتَادَهُ فِي سَبِيلِ اللهِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

اور اسمیں ہے لیکن خالد نے وقف کردیں اپنی زرہیں اور اسباب اللہ تعالیٰ کی راہ میں یہ حدیث متفق علیہ ہے

ل ... صدقہ جاریہ ... وقف کی فضیلت ... ابو حنیفہ ... [illegible]

سلہ عنین وہ شخص ہے کہ بسبب عدم انتشار ذکر کے عورتوں کے پاس آنے سے عاجز ہے اور ان کے پاس آ نہیں سکتا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا یہ فیصلہ دلیل ہے اس بات پر کہ اس عیب کے ثابت ہو چکنے کے بعد نکاح فسخ ہو جاتا ہے اور فسخ میں علماء کا اختلاف ہے تفصیل کتب میں ہے ۱۹۶

منصور ومالك وابن أبي شيبة ورجاله ثقات وروى سعيد أيضا

منصور اور مالک نے اور ابن ابی شیبہ نے اور راوی اس کے معتبر ہیں اور روایت کیا ہے سعید نے بھی

عن علي رضي الله عنه نحوه وزاد وبها قرن فزوجها بالخيار فإن مسها

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ایسا ہی جیسا اوپر گذرا اور زیادہ کیا کہ اگر عورت کو قرن ہو (ایک بیماری ہے) تو اس کا خاوند اختیار رکھتا ہے

فلها المهر بما استحل من فرجها وعن طريق سعيد بن المسيب

تو اس کے لیے مہر ہے عوض اس چیز کے کہ حلال کیا اس نے اپنے فرج سے اور سعید بن مسیب کے طریق سے

أيضا قال قضى عمر في العنين أن يؤجل سنة ورجاله ثقات

یہ بھی ثابت ہوا کہ فیصلہ کیا حضرت عمر نے نامرد کے حق میں یہ کہ ایک برس تک انتظار کرایا جاوے اور راوی اس کے معتبر ہیں

## باب عشرة النساء

عورتوں کے ساتھ گذران کرنے کے بیان میں

عن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى

ابی ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا پیغمبر خدا صلے

الله عليه وآله وسلم ملعون من أتى امرأة في دبرها رواه أبو داود والنسائي

اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو شخص آئے عورت کے دبر میں دخول کرے وہ ملعون ہے روایت کیا اسے ابو داؤد اور نسائی نے

واللفظ له ورجاله ثقات لكن أعل بالإرسال وعن ابن عباس رضي

اور عبارت نسائی کی ہے اور راوی اس کے معتبر ہیں لیکن مرسل ہے اور ابن عباس رضی

الله تعالى عنهما قال قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم لا ينظر

اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ

الله إلى رجل أتى رجلا أو امرأة في دبرها رواه الترمذي والنسائي

اس مرد کی طرف (رحمت کی) نظر نہیں کرتا جو دخول کرے کسی مرد یا عورت سے اس کی دبر میں روایت کیا اسے ترمذی اور نسائی

وابن حبان وأعل بالوقف وعن أبي هريرة رضي الله عنه عن النبي صلى الله

ابن حبان نے لیکن وقف کے ساتھ معلول ہے اور ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں پیغمبر خدا صلے

عليه وآله وسلم من كان يؤمن بالله واليوم الآخر فلا يؤذ جاره

علیہ وآلہ وسلم سے فرمایا جو ایمان رکھتا ہو اللہ پر اور پچھلے دن پر تو نہ ستاوے ہمسائے کو

واستوصوا بالنساء خيرا فإنهن خلقن من ضلع وإن أعوج شيء

اور عورتوں سے خیر خواہی کرو اسلئے کہ وہ پسلی سے بنی ہیں اور زیادہ ٹیڑھی چیز

في الضلع أعلاه فإن ذهبت تقيمه كسرته وإن تركته لم يزل

پسلیوں میں سب سے اوپر والی ہے پس اگر تو اسے سیدھا کرنے لگا تو توڑ دیگا اور اگر چھوڑ دیا تو ہمیشہ

أعوج فاستوصوا بالنساء خيرا متفق عليه واللفظ للبخاري ولمسلم

ٹیڑھی رہیگی پس خیر خواہی کرو عورتوں سے روایت کیا ہے ساتھ اسکے بخاری و مسلم نے اور عبارت بخاری کی ہے اور مسلم کی روایت میں (یوں) ہے

امام محمد فرماتے ہیں کہ نکاح فسخ نہیں ہوتا۔ اور جو علماء نکاح کے قائل ہیں وہ باہم یہ اختلاف ہے کہ عنین کو علاج کیلئے کتنی مہلت دی جائے بعض ایک سال کہتے ہیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے ایسا ہی مروی ہے اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ اس کے لئے کوئی خاص مدت مقرر نہیں اور حارث بن عبداللہ کہتے ہیں کہ دس ماہ تک اسکو مہلت دی جائے اگر شوہر ایک دفعہ وطی کر چکا ہے تو اس پر عنین کا حکم نہیں ۱۲

سلہ قولہ فانہن خلقن الخ یعنی حضرت حوا کو اصل یہ دا را سب عورتوں کی ہیں حضرت آدم علیہ السلام کی بائیں کی پسلی میں سے پیدا ہوئی ہیں اور اکثر بہت ٹیڑھی پسلی ہے پس انکی اصل میں ٹیڑھا پن ہے کہ کسی کو تکلیف کو ہضم کر سکتا اور ٹیڑھی پسلی کا یہ حال ہے کہ اگر تو سیدھا کرنا چاہے تو ٹوٹ جاوے گی اور اگر اس کو چھوڑ دے بحال خود ہمیشہ ٹیڑھی رہیگی اسی طرح چال عورت کا ہے کہ انکی اصل خلقت میں ہی اعمال و اخلاق میں ہے اگر چاہیں مرد کہ راست اور درست کریں انکو تو ہو نہیں سکتا۔ کہ ایسے ہی کیونکہ حدیث کے اخیر ٹکڑے سے معلوم ہوا پس ممکن نہیں ہے فائدہ اٹھانا ساتھ عورتوں کے مگر ساتھ چھوڑنے انکے ٹیڑھا پن پر جب تک کہ اس چھوڑنے میں گناہ لازم آوے نہیں تو تغافل مناسب نہیں حاصل یہ کہ معاملہ ان سے اچھی طرح رکھو اور صبر کرو انکے ٹیڑھا پن پر اور توقع نہ رکھو کہ سب معاملات میں تمہاری مرضی کے موافق ہی کام کریں ۱۲

سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جب کوئی آدمی سفر سے آئے تو اسکے لیے مناسب ہے کہ وہ بلا اطلاع اچانک رات کے وقت گھر میں نہ گھسے بلکہ کچھ دیر باہر ٹھہر جائے تاکہ اسکے آنے کی اطلاع گھر والوں کو پہنچ جائے اور وہ اپنے آپ کو آراستہ اور درست حالت میں کر لیں ورنہ اندیشہ ہے کہ بیوی کی پریشان حالت دیکھ کر مرد کو اس سے کہیں نفرت نہ ہو جائے اور سفر سے وہ سفر مراد ہے جس میں [illegible] کہ [illegible] باہر رہے۔ اور استحداد کا لغوی معنے استرے سے بال مونڈنا ہے۔ یعنی عورت اپنے اندام مخصوص کے بال صاف کرے اور مراد یہ ہے کہ اندام خاص سے بال صاف کرے خواہ کسی طریق سے ہو۔ اور استرے کا استعمال ضروری نہیں نیز اس زمانہ میں اس ملک میں عورتیں استرے کو استعمال کرتی تھیں اس لیے یہ لفظ استعمال کیا ۱۲

فَإِنِ اسْتَمْتَعْتَ بِهَا اسْتَمْتَعْتَ بِهَا وَبِهَا عِوَجٌ وَإِنْ ذَهَبْتَ تُقِيمُهَا كَسَرْتَهَا

پس اگر تو اس سے کام لے تو کام لے گا اس سے حالانکہ وہ ٹیڑھی ہے اور اگر تو اسے سیدھا کرنے لگا تو توڑ ڈالے گا

وَكَسْرُهَا طَلَاقُهَا وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ كُنَّا مَعَ النَّبِيِّ

اور توڑنا اس کا طلاق دینا ہے - اور جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہا تھے ہم ساتھ نبی

صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فِي غَزَاةٍ فَلَمَّا قَدِمْنَا الْمَدِينَةَ ذَهَبْنَا لِنَدْخُلَ

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ایک جہاد میں پھر جب ہم مدینہ میں آئے چلے ہم کہ داخل ہوویں

فَقَالَ أَمْهِلُوا حَتَّى تَدْخُلُوا لَيْلًا يَعْنِي عِشَاءً لِكَيْ تَمْتَشِطَ الشَّعِثَةُ

آپ نے فرمایا ٹھیر جاؤ یہاں تک کہ رات آجاوے یعنی عشاء کا وقت تاکہ کنگھی کرے پریشان بالوں والی

وَتَسْتَحِدَّ الْمُغِيبَةُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِي رِوَايَةٍ لِلْبُخَارِيِّ إِذَا أَطَالَ أَحَدُكُمُ

اور استرہ لیوے جس کا شوہر باہر گیا ہوا ہے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور ایک روایت میں واسطے بخاری کے یوں ہے کہ جب کوئی تم میں سے بہت دن

الْغَيْبَةَ فَلَا يَطْرُقْ أَهْلَهُ لَيْلًا وَعَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللهُ

باہر سفر میں رہے تو وہ اپنے گھر والوں میں رات کو نہ جاوے سلہ اور ابو سعید خدری رضی اللہ

تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ إِنَّ شَرَّ

تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تحقیق سب لوگوں سے برا

النَّاسِ عِنْدَ اللهِ مَنْزِلَةً يَوْمَ الْقِيَامَةِ الرَّجُلُ يُفْضِي إِلَى امْرَأَتِهِ وَتُفْضِي

مرتبہ میں اللہ کے نزدیک دن قیامت کے وہ شخص ہے جو صحبت کرے اپنی بی بی سے اور وہ اس سے صحبت کرے

إِلَيْهِ ثُمَّ يَنْشُرُ سِرَّهَا أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ حَكِيمِ بْنِ مُعَاوِيَةَ عَنْ أَبِيهِ

پھر اس کے بھید کو ظاہر کیا سلہ روایت کیا اسے مسلم نے اور حکیم بن معاویہ سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ سے

قَالَ قُلْتُ يَا رَسُولَ اللهِ مَا حَقُّ زَوْجِ أَحَدِنَا عَلَيْهِ قَالَ تُطْعِمُهَا إِذَا أَكَلْتَ

کہا عرض کی میں نے یا رسول اللہ عورت کا مرد پر کیا حق ہے فرمایا کھلاوے تو اسے جیسے آپ کھاوے

وَتَكْسُوهَا إِذَا اكْتَسَيْتَ وَلَا تَضْرِبِ الْوَجْهَ وَلَا تُقَبِّحْ وَلَا تَهْجُرْ إِلَّا فِي

اور پہناوے تو اسے جب پہنے تو اور نہ مارے تو اس کے منہ کو اور نہ برا کہے اور جدا ہووے تو اس سے مگر

الْبَيْتِ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَهْ وَعَلَّقَ الْبُخَارِيُّ بَعْضَهُ

گھر میں روایت کیا اسے احمد اور ابوداؤد اور نسائی اور ابن ماجہ نے اور تعلیق کیا بخاری نے اسکے بعض کو

وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَالْحَاكِمُ وَعَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ

اور صحیح کہا اسے ابن حبان اور حاکم نے اور جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے

قَالَ كَانَتِ الْيَهُودُ تَقُولُ إِذَا أَتَى الرَّجُلُ امْرَأَتَهُ مِنْ دُبُرِهَا فِي قُبُلِهَا

کہا کہ یہود کہا کرتے کہ جو مرد جماع کرے اپنی عورت سے پیچھے کی طرف سے ہو کر فرج میں تو

كَانَ الْوَلَدُ أَحْوَلَ فَنَزَلَتْ نِسَاؤُكُمْ حَرْثٌ لَكُمْ الْآيَةَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ

لڑکا بھینگا پیدا ہوتا ہے اس پر یہ آیت اتری کہ عورتیں تمہاری کھیتی ہیں آخر آیت تک یہ حدیث متفق علیہ ہے اور عبارت

سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ بلا ضرورت اپنی بیوی کا اس کے ساتھ مباشرت کرنے کے حالات کو لوگوں میں بالتفصیل بیان کرنا مرد کیلئے ناجائز اور حرام ہے کیونکہ یہ بے حیائی کی بات اور مروت کے خلاف ہے البتہ ضرورت کے وقت جب کوئی شرعی فائدہ ملحوظ ہو تو صرف مباشرت کو بیان کرنا جائز ہے اور اسی طرح عورت اپنے مرد کے متعلق اس قسم کے حالات کا اظہار نہ کرے ۱۲

سلہ قولہ ولا تضرب الوجہ یہ دلیل ہے مارنے کے جائز ہونے پر ادب سکھلانے کے لیے لیکن منہ پر مارنا جائز نہیں عورت ہو یا مرد۔ اور یہ بھی ثابت ہو گیا کہ عورت سے اگر کسی قسم کی بے حیائی یا ترک فرائض ہو تو سوا منہ کے اور اعضاء پر مار ناجائز ہے اور اگر تہدید پر اکتفا کرے تو افضل ہے ۱۲

**۱۹۹**

سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عزل (یا ہر انزال کرنا) جائز ہے لیکن کراہت سے خالی نہیں حنفیہ اور اکثر علما کا یہ مذہب ہے کہ عورہ کے ساتھ عزل کرنا اسکی اجازت کے بغیر جائز نہیں اور لونڈی کے ساتھ جائز ہے خواہ منکوحہ ہو یا مملوکہ اور بعض علما فرماتے ہیں کہ منکوحہ لونڈی کے ساتھ عزل کرنے میں اسکے مالک کی اجازت کا ہونا ضروری ہے اگر وہ اجازت دے تو جائز ہے ورنہ نہیں

عنه ان رجلا قال یا رسول الله ان لی جاریة وانا اعزل عنها وانا

اسی سے روایت ہے کہ ایک شخص نے عرض کیا یا رسول اللہ میرے پاس لونڈی ہے اور میں اس سے عزل کرتا ہوں اور میں

اكره ان تحمل وانا ارید ما یرید الرجال وان الیهود تحدث ان

اسکے حاملہ ہونے کو برا جانتا ہوں اور میں چاہتا ہوں جو مرد چاہتے ہیں اور یہود کہتے ہیں کہ

العزل الموءودة الصغرٰی قال كذبت الیهود لو اراد الله ان یخلقه ما

عزل زندہ دفن کرنا ہے چھوٹا سا فرمایا جھوٹے ہیں یہود اگر چاہے اللہ تعالیٰ اسکو پیدا کرے تو تو

استطعت ان تصرفه رواه احمد وابوداود واللفظ له والنسائی و

پھیر نہیں سکتا اسے روایت کیا اسے احمد اور ابو داود نے اور یہ لفظ ابو داود کے ہیں اور روایت کیا اسے نسائی اور

الطحاوی ورجاله ثقات وعن جابر رضی الله عنه قال كنا نعزل علی

طحاوی نے اور اس کے راوی معتبر ہیں اور روایت ہے جابر رضی اللہ عنہ سے کہا ہم عزل کیا کرتے تھے بیچ

عهد رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم والقرآن ینزل لو كان شیء

زمانہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اور قرآن اترتا تھا اگر عزل برا ہوتا

ینهی عنه لنهانا عنه القرآن متفق علیه ولمسلم فبلغ ذلك نبی الله صلی الله

تو البتہ منع کرتا ہم کو قرآن یہ حدیث متفق علیہ ہے اور مسلم کی ایک روایت میں یہ ہے کہ یہ خبر حضرت صلی اللہ علیہ

علیه وآله وسلم فلم ینهنا وعن انس بن مالك رضی الله عنه ان النبی صلی

وآلہ وسلم کو پہنچی پس آپ نے ہم کو منع نہیں کیا اور روایت ہے انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے کہ نبی صلی

الله علیه وآله وسلم كان یطوف علی نسائه بغسل واحد اخرجاه واللفظ لمسلم

اللہ علیہ وآلہ وسلم دورہ کرتے تھے اپنی سب عورتوں پر ایک غسل سے روایت کیا اسے بخاری اور مسلم نے اور لفظ مسلم کے ہیں

## باب الصداق

بیان مہر کا

عن انس رضی الله عنه عن النبی صلی الله علیه وآله وسلم انه اعتق

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ آپ نے آزاد کیا (ام المؤمنین)

صفیة وجعل عتقها صداقها متفق علیه وعن ابی سلمة بن عبد الرحمٰن

صفیہ کو اور ٹھہرایا اسکے آزاد کرنے کو مہر اسکا یہ حدیث متفق علیہ ہے اور روایت ہے ابو سلمہ بن عبد الرحمٰن سے

انه قال سألت عائشة رضی الله تعالٰی عنها زوج النبی صلی الله علیه وآله

کہ انہوں نے پوچھا حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے جو بی بی تھیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ

وسلم كم كان صداق رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم قالت

وسلم کی کہ کس قدر تھا مہر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا انہوں نے فرمایا کہ

كان صداقه لازواجه ثنتی عشرة اوقیة ونشا قالت اتدری ما

تھا مہر آپ کا اپنی بیبیوں کے لئے بارہ اوقیہ چاندی اور ایک نش فرمایا (عائشہ رضی) تو جانتا ہے

علہ علمانے اس حدیث سے استدلال کیا ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم پر ازواج کے پاس یکساں باری سے جانا فرض نہ تھا ورنہ ایک بیوی کی باری میں دوسرے عورتوں میں تشریف نہ لیجاتے حنفیہ کا یہی مذہب ہے اور آپ نے جو باری مقرر فرمائی تھی وہ صرف آپکی مروت اور احسان تھا۔ اور اس وقت آپکی نو بیویاں تھیں اور ایک روایت میں ہے کہ گیارہ تھیں ان دونوں روایتوں میں تطبیق اس طرح ہو سکتی ہے کہ جس روایت میں نو کا ذکر ہے اس میں صرف منکوحہ ازواج مطہرات کا بیان ہے اور جس روایت میں گیارہ مذکور ہیں ان میں دو دوسری (لونڈیاں) ماریہ قبطیہ اور ریحانہ بھی شامل کی گئی ہیں ۱۲۔

سلہ قولہ باب الصداق الخ صداق صاد کی زبر اور زیر سے مشتق ہے صدق سے کیونکہ صداق مشعر ہوتا ہے صدق رغبت، قدر و استبازی زوج کا۔ مجمع البحار میں ہے کہ اسکے سات لغت ہیں اور آٹھ نام اور وہ آٹھ نام یہ ہیں۔ صداق۔ مہر۔ نحلہ۔ فریضہ۔ حباء۔ اجر۔ عقر۔ علائق ۱۲

سلسلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اگر [illegible] سے پہلے فوت ہو جائے تو بھی پورا مہر

۲۰۱ مہر مثل اور میراث کی مستحق ہے حضرت ابن مسعودؓ [illegible] امام ابو حنیفہؒ و [illegible] اور امام احمدؒ کا یہی مذہب ہے اور حضرت علیؓ

وحسّنه وجماعة وعن جابر بن عبد الله أن النبي صلى الله عليه و

اور حسن کہا اسے ترمذی اور ایک جماعت نے سلسلہ اور جابر بن عبد اللہ سے روایت ہے کہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ و

آله وسلم قال من أعطى في صداق امرأة سويقا أو تمرا فقد استحل

آلہ وسلم نے فرمایا جسنے اپنی عورت کے مہر میں دیدو تو ستو یا کھجوروں سے بھر کر دیدیے تو اسنے عورت کو اپنے پر حلال کیا

أخرجه أبو داود وأشار إلى ترجيح وقفه وعن عبد الله بن عامر

روایت کیا اسے ابو داود نے اور اشارہ کیا اسکے وقف کی ترجیح کی طرف اور عبد اللہ بن عامر

ابن ربيعة عن أبيه أن النبي صلى الله عليه وآله وسلم أجاز نكاح امرأة

بن ربیعہ سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ سے کہ مقرر پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جائز رکھا نکاح ایک عورت کا

على نعلين أخرجه الترمذي وصححه وخولف في ذلك وعن سهل

دو جوتیوں پر نکالا اسے ترمذی نے اور صحیح کہا اسے اور اختلاف کیا گیا ترمذی کا اس تصحیح میں ۔ اور سہل

ابن سعد رضي الله تعالى عنه قال زوج النبي صلى الله عليه وآله وسلم

بن سعد رضی اللہ تعالے عنہ سے روایت ہے کہا نکاح کر دیا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

رجلا امرأة بخاتم من حديد أخرجه الحاكم وهو طرف من الحديث

ایک مرد کا ایک عورت سے لوہے کی انگوٹھی پر روایت کیا اسے حاکم نے اور یہ حدیث اسی حدیث کا

الطويل المتقدم في أوائل النكاح وعن علي رضي الله تعالى عنه قال

ایک ٹکڑا ہے جو شروع باب نکاح میں گزر چکی ۔ اور حضرت علی رضی اللہ تعالے عنہ سے روایت ہے کہا

لا يكون المهر أقل من عشرة دراهم أخرجه الدارقطني موقوفا وفي

کہ نہیں کم ہوتا مہر دس درہموں سے روایت کیا اسے دارقطنی نے موقوف اور اسکی

سنده مقال وعن عقبة بن عامر أنه قال قال رسول الله صلى

سند میں کلام ہے ۔ اور روایت ہے عقبہ بن عامرؓ سے کہا فرمایا پیغمبر خدا صلے

الله عليه وآله وسلم خير الصداق أيسره أخرجه أبو داود وصححه

اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بہتر مہر وہ ہے جو آسان ہو (دینے میں) روایت کیا ابو داود نے اور صحیح کہا اسے

الحاكم وعن عائشة رضي الله تعالى عنها أن عمرة بنت الجون

حاکم نے ۔ اور عائشہ رضی اللہ تعالے عنہا سے روایت ہے کہ عمرہ بنت الجون نے

تعوذت من رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم حين أدخلت عليه يعني

پناہ مانگی اللہ تعالے کی رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے جب داخل کی گئی آپ پر یعنے

لما تزوجها فقال لقد عذت بمعاذ فطلقها وأمر أسامة فمتعها

جب آپ نے اس سے نکاح کیا تو فرمایا رسول اللہ نے پناہ پکڑی ہے تو نے ساتھ پناہ لئے گئے کے پس طلاق دی آپنے اور حکم کیا اسامہ کو کہ دے اسکو

بثلاثة أثواب أخرجه ابن ماجة وفي إسناده راو متروك وأصل

تین کپڑے روایت کیا اسے ابن ماجہ نے اور اسکی سند میں ایک راوی متروک ہے اور اصل

ابن عباسؓ، ابن عمرؓ اور امام مالکؒ، اوزاعیؒ اور لیث [illegible] [illegible] [illegible] [illegible] [illegible] ہیں ۱۲ سلسلہ حضرت علیؓ کے اس قول سے حنفیہ استدلال کرتے ہیں کہ عورت کا مہر کم سے کم دس درہم ہونا ضروری ہے مگر یہ اثر موقوف اور ضعیف ہے۔ اور اکثر علما فرماتے ہیں کہ مہر کی کوئی مقدار شرعاً معین نہیں بلکہ جو چیز بیع میں ثمن ہو سکتی ہے وہ مہر بن سکتی ہے چنانچہ لوہے کی انگوٹھی اور جوتیوں کا جوڑا وغیرہ مہر ہو سکتے ہیں حنفیہ ان حدیثوں کی یہ تاویل کرتے ہیں کہ مہر معجل پر محمول ہیں سلسلہ واصل قصہ الخ اور وہ یہ ہے کہ جب پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم جون کی بیٹی پر داخل ہوئے اور اسکے قریب لے گئے تو اسنے کہا میں اللہ تعالے کے ساتھ پناہ مانگتی ہوں آپ سے آپنے فرمایا تو نے بڑے کی پناہ مانگی تو اپنے میکے چلی جا ۱۲ یہ حدیث ابن ماجہ و نسائی میں بھی ہے

۱۲ ۱۲

ل یعنی جو دکھلاوا کریگا اسکو اللہ تعالے فضیحت آخرت کے روبرو ذلیل کریگا ۱۲ ۵ اگر دو دعوت دینے والے ایک ہی وقت میں دعوت دیں تو علما نے لکھا ہے کہ ان میں سے جو شخص زیادہ قریب ہو یا اہل علم یا اہل ورع یا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے اہل قرابت سے ہو تو اسکی دعوت کو قبول کرنا چاہئے ۱۲ ۵ اس حدیث سے [illegible] کھانے کے وقت تکیہ لگا کر بیٹھنا مذموم اور برا ہے۔ تکیہ لگا کر بیٹھنے کی ہیئت کے بیان میں مختلف اقوال ہیں اور مقصود یہ ہے کہ جس ہیئت کے ساتھ متکبر لوگ بیٹھ کر کھانا کھاتے ہیں اس سے پرہیز کرنا چاہئے علامہ سیوطی رحمہ نے عمل الیوم واللیلہ میں لکھا ہے کہ تکیہ لگا کر اور منہ کے بل لیٹ کر نہ کھائے بلکہ دونو زانو کے سہارے یا اقعا کی ہیئت میں یا دونو پاؤں کے سہارے بیٹھ کر کھانا کھائے یا داہنا زانو کھڑا کرے اور بایاں [illegible] بیٹھ کر [illegible] کرے ۱۲ ۵ قولہ یا غلام سم اللہ الحدیث وغیرہ سے کھانے سے پہلے بسم اللہ کہنے کی وجوب پر اور اصحاب احمد سے بھی ایک روایت میں وجوب معلوم ہوتا ہے اور محقق اہل حدیث اسپر ہیں ابن القیم رحمہ زاد المعاد میں فرماتے ہیں وجوب تسمیہ میں صحیح صریح احادیث وارد ہیں کوئی حدیث انکے معارض نہیں ہے اور اجماع ان احادیث کی مخالفت کا مجوز نہیں ہے اور انکو ظاہر سے نہیں نکالتا اور بے شک تارک تسمیہ کے ساتھ شیطان اکل شرب میں شریک ہو جاتا ہے ۱۲

يومٍ حقٌّ وطعامُ يومِ الثاني سنةٌ وطعامُ يومِ الثالثِ سُمعةٌ ومن

دن واجب ہے اور دوسرے دن کی دعوت سنت ہے اور تیسرے دن کی دعوت شہرت ہے اور جنے

سمّع سمّع الله به رواه الترمذي واستغربه ورجاله رجال الصحيح

شہرت کی شہرت کریگا اللہ سبحانہ وتعالے اسکی روایت کیا اسے ترمذی نے اور غریب کہا اسے اور اسکے راوی صحیح بخاری کے ہیں

وله شاهدٌ عن أنسٍ عند ابن ماجه وعن صفية بنت شيبة قالت

اس حدیث کا شاہد ہے انس سے ابن ماجہ کے نزدیک۔ اور صفیہ بنت شیبہ سے روایت ہے کہا

أولم النبي صلى الله عليه وآله وسلم على بعض نسائه بمُدَّين من شعير

ولیمہ کیا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی بعض بیبیوں پر دو مد جو سے

أخرجه البخاري وعن أنس رضي الله تعالى عنه قال أقام النبي صلى

روایت کیا اسے بخاری نے۔ اور انس رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے روایت ہے کہا ٹھیرے پیغمبر خدا صلے

الله عليه وآله وسلم بين خيبر والمدينة ثلاث ليالٍ يُبنى عليه بصفية

اللہ علیہ وآلہ وسلم خیبر اور مدینہ کے درمیان تین راتیں بنایا جاتا آپ پر (نیا خیمہ) بسبب صفیہ کے

فدعوتُ المسلمين إلى وليمته فما كان فيها من خبزٍ ولا لحمٍ وما كان

تو بلایا مسلمانوں کو آپ کے ولیمہ کی طرف بلایا تو نہ تھی اس ولیمہ میں روٹی اور نہ گوشت اور نہ تھا

فيها إلا أن أمر بالأنطاع فبُسطت فأُلقي عليها التمر والأقط والسمن

اسمیں مگر یہ کہ حکم دیا چمڑے کے دسترخوان بچھانے کا پس بچھائے گئے پھر ڈالی گئی ان پر کھجور اور پنیر اور گھی

متفق عليه واللفظ للبخاري وعن رجلٍ من أصحاب النبي صلى الله

یہ حدیث متفق علیہ ہے اور عبارت بخاری کی ہے۔ اور پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اصحاب میں سے

عليه وآله وسلم قال إذا اجتمع داعيان فأجب أقربهما بابًا فإن سبق

ایک سے روایت ہے کہا انہوں نے جب دو دعوت کرنے والے جمع ہو جاویں تو جسکا دروازہ قریب ہو اسکی دعوت قبول کرو اور اگر سبقت کی ہو ایک نے

أحدهما فأجب الذي سبق رواه أبو داود وسنده ضعيف وعن

دونوں سے تو سبقت کرنے والے کی قبول کر روایت کیا اسے ابوداؤد نے اور اسکی سند ضعیف ہے۔ اور

أبي جحيفة رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وآله

ابی جحیفہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ

وسلم لا آكل متكئًا رواه البخاري وعن عمر بن أبي سلمة رضي الله عنه

وسلم نے میں ٹیک لگا کر کھانا نہیں کھاتا روایت کیا اسے بخاری نے اور روایت ہے عمر بن ابی سلمہ رضی اللہ عنہ سے

قال قال لي رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم يا غلام سمّ الله وكل

کہا فرمایا میرے لئے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اے لڑکے بسم اللہ کہہ اور کھا

بيمينك وكل مما يليك متفق عليه وعن ابن عباس رضي الله عنهما أن النبي

داہنے ہاتھ سے اور اپنے آگے سے کھا یہ حدیث متفق علیہ ہے اور ابن عباس رضی اللہ تعالےٰ عنہما سے روایت ہے کہ نبی

صلى الله عليه وآله وسلم أتي بقصعة من ثريد فقال كلوا من جوانبها و

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں ایک ثرید کا پیالہ لایا گیا ف فرمایا اسکے کناروں سے کھاؤ اور

لا تأكلوا من وسطها فإن البركة تنزل من وسطها رواه الأربعة و

اسکے درمیان سے نہ کھاؤ کیونکہ اسکے بیچ میں برکت اترتی ہے ف روایت کیا اسے چاروں نے اور

هذا لفظ النسائي وسنده صحيح وعن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه

یہ عبارت نسائی کی ہے اور اسکی سند صحیح ہے اور ابوہریرہ رضی اللہ تعالے عنہ سے روایت ہے

قال ما عاب رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم طعاما قط كان إذا اشتهاه

کہا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عیب نہیں لگایا کسی کھانے کو کبھی اگر چاہتے کسی چیز کا

شيئا أكله وإن كرهه تركه متفق عليه وعن جابر رضي الله تعالى عنه عن

کھانا تو نوش فرماتے اور اگر برا لگتا چھوڑ دیتے ف یہ حدیث متفق علیہ ہے اور جابر رضی اللہ تعالے عنہ سے روایت ہے وہ

النبي صلى الله عليه وآله وسلم قال لا تأكلوا بالشمال فإن الشيطان

روایت کرتے ہیں پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے فرمایا بائیں ہاتھ سے مت کھایا کرو کیونکہ شیطان

يأكل بالشمال رواه مسلم وعن أبي قتادة رضي الله تعالى عنه

بائیں ہاتھ سے کھاتا ہے روایت کیا اسے مسلم نے اور ابوقتادہ رضی اللہ تعالے عنہ سے روایت ہے

أن النبي صلى الله عليه وآله وسلم قال إذا شرب أحدكم فلا يتنفس

کہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جب کوئی تم میں کا پانی پیئے ف تو برتن میں

في الإناء متفق عليه ولأبي داود عن ابن عباس نحوه وزاد أو ينفخ

سانس نہ لے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور ابوداؤد میں ابن عباس رض سے ایسا ہی مروی ہے اور اتنا زیادہ کیا ہے اور نہ

فيه وصححه الترمذي

پھونک مارے اس میں اور صحیح کہا اسے ترمذی نے

## باب القسم

عورتوں کی نوبت کا بیان

عن عائشة رضي الله تعالى عنها قالت كان رسول الله صلى الله

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالے عنہا سے روایت ہے کہا تھے پیغمبر خدا صلے اللہ

عليه وآله وسلم يقسم لنسائه فيعدل ويقول اللهم هذا قسمي فيما

علیہ وآلہ وسلم تقسیم کرتے درمیان اپنی بی بیوں کے اور عدل کرتے اور فرماتے الٰہی یہ تقسیم ہے میرا بیچ اس چیز کے ہے

أملك فلا تلمني فيما تملك ولا أملك رواه الأربعة وصححه ابن حبان

کہ مالک ہوں میں سو مت ملامت کر مجھے بیچ اس کے کہ تو اسکا مالک ہے اور میں اسکا مالک نہیں روایت کیا اسے چاروں نے اور صحیح کہا اسے ابن حبان

والحاكم لكن رجح الترمذي إرساله وعن أبي هريرة رضي الله

اور حاکم نے لیکن ترمذی نے اسکے مرسل ہونے کو ترجیح دی ہے اور ابوہریرہ رضی اللہ

ف ثرید شوربا روٹی شوربے میں ملی ہوئی روٹی کو کہتے ہیں ۱۲ ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ برتن کے درمیان سے کھانا نہیں کھانا چاہیئے کہ وہ رحمت اور برکت کے نزول کا مقام ہے ۱۲ ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کسی کھانے کی مذمت نہ کرتے اور یوں فرماتے کہ اس میں نمک زیادہ ہے یا کم ۱۲ ف اذا شرب احدکم الخ اور من جملہ آداب شرب کے یہ بھی ہے کہ اگر شارب کے پاس اور لوگ بیٹھے ہوں اور شارب انکو پلانے میں شریک کرنا چاہے تو اول داہنی طرف سے شروع کرے جیسا کہ صحیحین میں انس رض سے مروی ہے اور مکروہات شرب میں سے یہ امر بھی مکروہ ہے کہ پیالہ کے شگاف سے پیئے یعنے جہاں سے پیالہ ٹوٹا ہو وہاں سے پینا شروع کرے جیسا کہ ابوداؤد میں ابوسعید رضے اللہ تعالے عنہ سے مروی ہے ۱۲

سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ زوج پر لازم ہے کہ وہ اپنی سب بیویوں میں خوراک۔ پوشاک اور شب باشی وغیرہ ان امور میں جو اسکے اختیار میں ہیں مساوات اور برابری کرتا ہے اور کسی ایک کیطرف زیادہ میلان نہ کرے اور کچھ قلبی اسکے اختیار سے باہر ہیں جیسے دلی الفت و محبت ان میں مساوات ضروری نہیں۔ اور اسیطرح جماع میں مساوات ضروری نہیں مگر یہ درست نہیں کہ ایک کی باری میں دوسری کے پاس رات گذارے یا دونو کے پاس شب باشی کرے ہاں اگر وہ اجازت دیدیں تو درست ہے ۱۲

سلہ قولہ تقسم لعائشہ یومہا ویوم سودۃ الخ اس حدیث میں دلیل ہے اس بات پر ...... کہ عورت اپنی باری دوسری عورت کو ہبہ کر سکتی ہے لیکن اس میں معتبر زوج کی رضا ہے اور عورت مرد کا حق اسکی رضا کے سوا ساقط نہیں کر سکتی اور فقہاء کو اس مسئلہ میں اختلاف ہے اکثر علماء فرماتے ہیں کہ اپنی نوبت دوسری کو ہبہ کرنا درست ہے اور زوج کو اختیار ہے کہ اسکی باری جسکو چاہے دے۔ اور بعض کہتے ہیں وہ اسکی باری کسی ایک کو خاص نہیں دے سکتا بلکہ اپنی باری ہبہ کرنے والی عورت کو چھوڑ کر باقی سب میں مساوات قائم کرے ۱۲ سلہ

اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ کَانَتْ لَہٗ امْرَأَتَانِ

اللہ تعالےٰ عنہ سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے فرمایا جس شخص کے نکاح میں دو عورتیں

فَمَالَ اِلٰی اِحْدٰھُمَا جَاءَ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ وَشِقُّہٗ مَائِلٌ رَوَاہُ اَحْمَدُ وَسَنَدُہٗ

ہوں اور وہ ایک کی طرف جھکے قیامت کے دن آویگا درحالیکہ اسکا ایک جانب جھکا ہوگا اسے روایت کیا ہے احمد نے اور سند اسکی

صَحِیْحٌ وَعَنْ اَنَسٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ قَالَ مِنَ السُّنَّۃِ اِذَا تَزَوَّجَ

صحیح ہے۔ اور انس رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے روایت ہے کہا سنت سے ہے کہ جب باکرہ سے

الرَّجُلُ الْبِکْرَ عَلَی الثَّیِّبِ اَقَامَ عِنْدَھَا سَبْعًا ثُمَّ قَسَمَ وَاِذَا تَزَوَّجَ الثَّیِّبَ

نکاح کرے اور پہلے اس سے اسکے نکاح میں ثیب ہو تو رہے اس باکرہ کے پاس سات دن پھر باری مقرر کرے اور جب ثیب سے نکاح

اَقَامَ عِنْدَھَا ثَلٰثًا ثُمَّ قَسَمَ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ وَاللَّفْظُ لِلْبُخَارِیِّ وَعَنْ اُمِّ سَلَمَۃَ

کرے تو رہے اسکے پاس تین راتیں پھر باری مقرر کرے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور عبارت بخاری کی ہے۔ اور روایت ہے ام سلمہ

رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْھَا اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ لَمَّا تَزَوَّجَھَا اَقَامَ

رضی اللہ تعالےٰ عنہا سے کہ مقرر پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب نکاح کیا ام سلمہ سے رہے

عِنْدَھَا ثَلٰثًا وَقَالَ اِنَّہٗ لَیْسَ بِکِ عَلٰی اَھْلِکِ ھَوَانٌ اِنْ شِئْتِ سَبَّعْتُ

انکے پاس تین رات اور فرمایا تم اپنے گھر والے پاس ذلیل نہیں ہو اگر تم چاہو تو میں ایک ہفتہ

لَکِ وَاِنْ سَبَّعْتُ لَکِ سَبَّعْتُ لِنِسَائِیْ رَوَاہُ مُسْلِمٌ وَعَنْ عَائِشَۃَ

تمہارے پاس رہوں اور اگر سات دن تمہارے پاس رہونگا تو اپنی اور بیبیوں کے پاس سات دن رہونگا روایت کیا اسے مسلم نے اور عائشہ

رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْھَا اَنَّ سَوْدَۃَ بِنْتَ زَمْعَۃَ وَھَبَتْ یَوْمَھَا لِعَائِشَۃَ

رضی اللہ تعالےٰ عنہا سے روایت ہے کہ بے شک سودہ بنت زمعہ نے اپنا دن عائشہ کو بخش دیا

وَکَانَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ یَقْسِمُ لِعَائِشَۃَ یَوْمَھَا وَیَوْمَ سَوْدَۃَ

اور تھے پیغمبر صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم حصے میں دیتے عائشہ کو دو دن ایک دن اسکا اپنا اور ایک دن سودہ کا

مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ وَعَنْ عُرْوَۃَ قَالَ قَالَتْ عَائِشَۃُ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْھَا

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور عروہ رض سے روایت ہے کہ فرمایا حضرت عائشہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا نے

یَا ابْنَ اُخْتِیْ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ لَا یُفَضِّلُ

اے میرے بھانجے تھے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نہ فضیلت دیتے

بَعْضَنَا عَلٰی بَعْضٍ فِی الْقَسْمِ مِنْ مُکْثِہٖ عِنْدَنَا وَکَانَ قَلَّ یَوْمٌ اِلَّا

ہم میں سے کسی کو کسی پر تقسیم میں اپنے رہنے سے ہمارے پاس اور نہ تھا کوئی دن مگر

وَھُوَ یَطُوْفُ عَلَیْنَا جَمِیْعًا فَیَدْنُوْ مِنْ کُلِّ امْرَأَۃٍ مِنْ غَیْرِ مَسِیْسٍ حَتّٰی

آپ ہم سب کے پاس تشریف لاتے اور ہر بی بی کے نزدیک جاتے بغیر جماع کے اور

یَبْلُغَ الَّتِیْ ھُوَ یَوْمُھَا فَیَبِیْتَ عِنْدَھَا رَوَاہُ اَحْمَدُ وَاَبُوْ دَاوٗدَ وَاللَّفْظُ

جس بی بی کی نوبت ہوتی اسی کے پاس رات بسر کرتے سلہ روایت کیا اسے احمد اور ابو داود نے اور عبارت

سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ زوج کے لیئے جائز ہے کہ وہ ایک عورت کی باری میں دوسری بیوی کے پاس کچھ دیر کے لیے جائے اور بوس وکنار سے اسکو مانوس کرے۔ اور اس حدیث میں آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے حسن اخلاق کا نمونہ بیان کیا گیا ہے کہ آپ عیال کے ساتھ حسن سلوک کے لحاظ سے بھی خیر الناس تھے ۱۲

۱؎ حضرت عائشہ سے مروی ہے کہ حضرت رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے بیماری کی حالت میں ازواج مطہرات سے فرمایا کہ اب میں تم سب کے گھروں میں نہیں پھر سکتا ہوں اگر تمہاری مرضی ہو تو مجھے اجازت دیدو کہ میں بیماری کے دن عائشہ کے گھر میں کروں ازواج مطہرات نے آپکو اجازت دیدی کہ آپ جہاں چاہیں ٹھیریں اور ایک روایت میں ہے کہ حضرت فاطمہ نے ازواج مطہرات سے اس قسم کی گفتگو فرمائی تو ان دونوں روایتوں میں تطبیق اس طرح ہو سکتی ہے ممکن ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم اور حضرت فاطمہ دونوں نے ازواج سے اجازت طلب کی ہو ۱۲۔

لہ وصححہ الحاکم وارسلہ عن عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا قالت کان

ابو داود نے روایت کی ہے اور صحیح کہا ہے حاکم نے اور مرسل کی روایت میں حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے کہ جب

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اذا صلی العصر دار علی نسائہ

پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نماز عصر پڑھکر فارغ ہوتے آپ پھرتے سب بی بیوں کے پاس

ثم یدنو منہن الحدیث وعن عائشۃ رضی اللہ عنہا ان رسول اللہ

اور ہر ایک کے نزدیک ہوتے آخر حدیث تک اور روایت ہے عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کہ پیغمبر خدا

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کان یسأل فی مرضہ الذی مات فیہ این انا غدا یرید

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم پوچھتے تھے اپنی اس مرض میں جسمیں فوت ہوئے کل میں کس کے گھر جاؤں گا چاہتے تھے

یوم عائشۃ رضی اللہ عنہا فاذن لہ ازواجہ یکون حیث شاء فکان فی

باری عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی پس اذن دیا آپکو آپ کی سب بی بیوں نے جہاں آپ چاہیں رہیں پس تھے (آپ) بیچ

بیت عائشۃ رضی اللہ عنہا متفق علیہ وعنہا قالت کان رسول اللہ صلی

گھر عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے ۱؎ یہ حدیث متفق علیہ ہے اور اسی سے روایت ہے کہا تھے پیغمبر خدا صلے

اللہ علیہ وآلہ وسلم اذا اراد سفرا اقرع بین نسائہ فایتہن خرج سہمہا

اللہ علیہ وآلہ وسلم جب سفر کا ارادہ کرتے تو اپنی بی بیوں میں قرعہ ڈالتے جس کا حصہ نکلتا

خرج بہا معہ متفق علیہ وعن عبد اللہ بن زمعۃ رضی اللہ عنہ قال قال

اسکو ساتھ لیجاتے یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے عبد اللہ بن زمعہ رضی اللہ عنہ سے کہا فرمایا

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لا یجلد احدکم امرأتہ جلد العبد رواہ

پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نہ مارے ایک تمہارا اپنی بی بی کو مثل کے مارنے غلام کی روایت کیا ہے

البخاری

## باب الخلع ۲؎

بخاری نے

خلع کا بیان

عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما ان امرأۃ ثابت بن قیس اتت النبی

ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ ثابت بن قیس کی عورت آئی آنحضرت

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فقالت یا رسول اللہ ثابت بن قیس ما اعیب

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس اور عرض کی اے رسول اللہ ثابت بن قیس کے خلق اور دین پر

علیہ فی خلق ولا دین ولکنی اکرہ الکفر فی الاسلام فقال رسول اللہ

میں کچھ عیب نہیں رکھتی لیکن برا جانتی ہوں میں کفر کو اسلام میں تو فرمایا آنحضرت

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اتردین علیہ حدیقتہ فقالت نعم فقال رسول

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کیا تو پھیر سکتی ہے باغ اسکا (جو تجھے اسنے مہر میں دیا تھا) بولی ہاں آنحضرت صلے

اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اقبل الحدیقۃ وطلقہا تطلیقۃ رواہ

اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ثابت کو فرمایا قبول کر تو وہ باغ اور اسکو ایک طلاق دیدے روایت کیا اسے

۲؎ قولہ باب الخلع الخ خلع خ کی پیش کے ساتھ اسم ہے خلع سے جو خ کی زبر سے ہے .... اور اسکے معنے کسی چیز کے نکالنے کے ہیں لیکن اکثر اسکا استعمال بدن سے پہنی ہوئی چیز کے اتارنے میں ہے اور شرع میں خلع کہتے ہیں عورت سے ملک نکاح کے مقابلہ میں مال لینے کو اب اس میں اختلاف ہے کہ خلع طلاق ہے یا فسخ۔ ابو حنیفہ اور مالک اور ایک قول میں شافعی کے نزدیک طلاق ہے۔ اور امام احمد اور ایک قول میں شافعی کے نزدیک فسخ ہے۔

ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ شوہر خلع میں بیوی سے اسقدر مال واپس لے سکتا ہے جسقدر آنحضرت نے مہر کے عوض میں اسکو ۲۰۷ دیا تھا۔ اور اس سے زیادہ مال لینے میں علما کا اختلاف ہے۔ امام شافعی رح اور امام مالک رح اور جمہور علما فرماتے ہیں اگر مخالفت عورت کیطرف سے ہو تو زیادہ مال لے لینا بھی درست ہے لیکن امام مالک فرماتے ہیں کہ زیادہ مال لینا مکارم اخلاق سے بعید ہے۔ اور عطاؤس رح امام احمد رح۔ اسحاق رح اور ابن مسیب کے نزدیک اور امام ابوحنیفہ رح فرماتے ہیں کہ مہر سے زیادہ مال لینا درست نہیں ۱۲

البخاري وفي رواية له وأمره بطلاقها ولأبي داود والترمذي

بخاری نے اور بخاری کی ایک روایت میں ہے کہ حکم کیا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے ثابت کو طلاق دینے کا اسکے اور ابوداؤد اور ترمذی کی روایت میں ہے

وحسنه أن امرأة ثابت بن قيس اختلعت منه فجعل النبي صلى

اور حسن کہا اسے ترمذی نے کہ ثابت بن قیس کی عورت نے اس سے خلع کر لیا تو مقرر کی پیغمبر خدا صلے اللہ

الله عليه وآله وسلم عدتها حيضة وفي رواية عمرو بن شعيب عن

علیہ وآلہ وسلم نے اسکی عدت ایک حیض اور عمرو بن شعیب کی روایت میں وہ روایت کرتے ہیں

أبيه عن جده عند ابن ماجة وأن ثابت بن قيس كان دميمًا وأن

اپنے باپ سے وہ روایت کرتے ہیں اپنے دادا سے ابن ماجہ کے نزدیک یوں ہے کہ ثابت بن قیس صورت کے اچھے نہ تھے اور انکی

امرأته قالت لولا مخافة الله إذا دخل علي لبسقت في وجهه ولأحمد

عورت نے کہا اگر مجھے اللہ سبحانہ وتعالے کا خوف نہ ہوتا تو جب ثابت بن قیس مجھ پر داخل ہوا تو میں اسکے منہ پر تھوک دیتی اور احمد کی

من حديث سهل بن أبي حثمة وكان ذلك أول خلع في الإسلام

روایت میں سہل بن ابی حثمہ کی حدیث سے یوں ہے کہ ابتداء اسلام میں یہی پہلا خلع ہوا۔

## باب الطلاق

طلاق ف کا بیان

عن ابن عمر رضي الله تعالى عنهما قال قال رسول الله صلى الله

ابن عمر رضی اللہ تعالے عنہما سے روایت ہے کہا فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ

عليه وآله وسلم أبغض الحلال إلى الله الطلاق رواه أبو داود وابن

علیہ وآلہ وسلم نے اللہ تعالے کے نزدیک بغض حلال طلاق ہے روایت کیا اسے ابوداؤد اور ابن

ماجة وصححه الحاكم ورجح أبو حاتم إرساله وعن ابن عمر رضي الله

ماجہ نے اور صحیح کہا اسے حاکم نے اور ترجیح دی ابوحاتم نے اسکے مرسل ہونے کو۔ اور روایت ہے ابن عمر رضی اللہ

عنهما أنه طلق امرأته وهي حائض في عهد رسول الله صلى الله

عنہما سے کہ اسنے اپنی بی بی کو طلاق دی اور وہ حائض تھی زمانہ میں رسول اللہ صلے اللہ

عليه وآله وسلم فسأل عمر رضي الله تعالى عنه رسول الله صلى الله عليه

علیہ وآلہ وسلم کے اور سوال کیا حضرت عمر رضی اللہ تعالے عنہ نے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ

وآله وسلم عن ذلك فقال مره فليراجعها ثم ليتركها حتى تطهر ثم

وآلہ وسلم سے اس بارے میں تو آپ نے فرمایا اسے حکم دو کہ رجوع کرے اور اسکو رہنے دے یہاں تک کہ وہ حیض سے پاک ہو پھر

تحيض ثم تطهر ثم إن شاء أمسك بعد وإن شاء طلق قبل أن

حیض آوے اور پھر پاک ہو۔ پھر اگر چاہے روک رکھے اور اگر چاہے طلاق دے قبل اسکے کہ اس کو

يمس فتلك العدة التي أمر الله أن تطلق لها النساء متفق عليه وفي رواية

ہاتھ لگا دے اور یہی وہ عدت ہے کہ حکم دیا اللہ تعالے نے کہ طلاق دی جاوے اسکے حساب سے عورتوں کو یہ حدیث متفق علیہ ہے

ف قوله باب الطلاق طلاق کے معنے لغت میں کھولنے اور چھوڑنے کے ہیں شرع میں مرد کا عورت کو قید نکاح سے چھوڑنا ہے اور یہ تین قسم ہے احسن حسن بدعی۔ احسن اسے کہتے ہیں کہ ایک طلاق اس طہر میں دیوے جس میں جماع نہ کیا ہو پھر اسکو چھوڑ دے یہاں تک کہ اسکی عدت گذر جائے اور حسن یہ ہے کہ عورت مدخول بہا کو تین طلاق ان تین طہروں میں دیوے جن میں اسنے اس سے جماع نہیں کیا اور بدعی یہ ہے کہ مدخول بہا کو ایک دفعہ تین طلاق یا دو اس طہر میں دیوے جس میں جماع کیا ہے یا طلاق دیوے حیض کے ایام میں تفصیل کتب میں ہے ۱۲ ف قوله فليراجعها الحديث بعض روایات میں ہے فتغيظ فيه رسول الله صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ثم قال ليراجعها الحديث غصہ ہونا دلیل ہے طلاق کے حالت حیض میں حرام ہونے پر کیونکہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم بغیر شک محارم خدا ہی پر غصہ ہوتے تھے اور حکم رجوع کا اس واسطے ہے کہ مبادا اطلاق بسبب کراہت جمع کے نہ ہو۔ اب تو اس طلاق میں اختلاف ہے حنفیہ کا یہ مذہب ہے کہ واقع ہو جاتی ہے اور دلیل انکی لفظ فليراجعها ہے تفصیل کتب میں ہے

ا اس مسئلہ میں علما کا اختلاف ہے اُن کے اقوال کی تعداد اٹھارہ تک پہنچتی ہے اور وجہ اختلاف کی یہ کہ قرآن مجید اور حدیث شریف میں ایسی کوئی نص صریح صحیح جس پر اعتماد کیا جاوے وارد نہیں ہوئی پس علما نے اپنے اپنے اجتہاد کے موافق ایسی صورت کے واسطے ایک حکم مقرر کیا ہے اور تفصیل کتب میں ہے ۱۲

عَنْهُمَا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِنَّ اللّٰهَ وَضَعَ عَنْ أُمَّتِي

عنہما سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ آپ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے معاف کر دیا میری امت کا

الْخَطَأَ وَالنِّسْيَانَ وَمَا اسْتُكْرِهُوا عَلَيْهِ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَالْحَاكِمُ وَقَالَ أَبُو

چوکنا اور بھولنا اور وہ کام جس میں اُن پر زبردستی کی جاوے روایت کیا اسے ابن ماجہ اور حاکم نے اور کہا ابو

حَاتِمٍ لَا يَثْبُتُ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ إِذَا حَرَّمَ

حاتم نے یہ حدیث ثابت نہیں ہوتی۔ اور ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہا کہ جب حرام کرے کوئی

امْرَأَتَهُ لَيْسَ بِشَيْءٍ وَقَالَ لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِي رَسُولِ اللّٰهِ أُسْوَةٌ حَسَنَةٌ رَوَاهُ

بی بی اپنی کو ۲ تو وہ کچھ چیز نہیں ہے اور فرمایا لقد کان الآیۃ یعنے تم کو ہے پیغمبر خدا میں پیروی نیک روایت کیا ہے اسے

الْبُخَارِيُّ وَلِمُسْلِمٍ إِذَا حَرَّمَ الرَّجُلُ امْرَأَتَهُ فَهُوَ يَمِينٌ يُكَفِّرُهَا وَعَنْ عَائِشَةَ

بخاری نے۔ اور مسلم کی ایک روایت میں یوں ہے جب مرد اپنے اوپر اپنی بیوی حرام کر لیوے تو وہ قسم ہے کفارہ دے اسکا عائشہ

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهَا أَنَّ ابْنَةَ الْجَوْنِ لَمَّا أُدْخِلَتْ عَلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى

رضی اللہ تعالےٰ عنہا سے روایت ہے کہ جون کی بیٹی جب داخل کی گئی رسول اللہ صلے

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ وَدَنَا مِنْهَا قَالَتْ أَعُوذُ بِاللّٰهِ مِنْكَ فَقَالَ لَقَدْ

اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اور آپ اُس پاس گئے بولی پناہ لیتی ہوں میں ساتھ اللہ کے تجھ سے تب فرمایا آپنے

عُذْتِ بِعَظِيمٍ الْحَقِي بِأَهْلِكِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ

پناہ لی تونے بڑی سے اپنے لوگوں سے مل جا روایت کیا اسے بخاری نے۔ اور روایت ہے جابر رضی اللہ

عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ لَا طَلَاقَ إِلَّا بَعْدَ نِكَاحٍ وَ

تعالیٰ عنہ سے کہا فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نہیں طلاق مگر بعد نکاح کے اور

لَا عِتْقَ إِلَّا بَعْدَ مِلْكٍ رَوَاهُ أَبُو يَعْلَى وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَهُوَ مَعْلُولٌ وَأَخْرَجَ ابْنُ مَاجَةَ

نہیں آزاد کرنا مگر بعد ملک کے روایت کیا اسے ابو یعلے نے اور صحیح کہا اسے حاکم نے اور یہ معلول ہے اور نقل کیا ابن

عَنِ الْمِسْوَرِ بْنِ مَخْرَمَةَ مِثْلَهُ وَإِسْنَادُهُ حَسَنٌ لٰكِنَّهُ مَعْلُولٌ أَيْضًا وَعَنْ

ماجہ نے مسور بن مخرمہ سے اسکی مثل اور اسناد اسکی حسن ہے لیکن وہ بھی معلول ہے۔ ۳ اور

عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ جَدِّهِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

عمرو بن شعیب سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ سے وہ اپنے باپ اپنے دادا سے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ

وَآلِهِ وَسَلَّمَ لَا نَذْرَ لِابْنِ آدَمَ فِيمَا لَا يَمْلِكُ وَلَا عِتْقَ لَهُ فِيمَا لَا يَمْلِكُ وَ

وآلہ وسلم نے بیٹا آدم کا جس چیز کا مالک نہیں ہے اس میں نذر نہیں مان سکتا اور جس غلام کا مالک نہیں ہے اسکو آزاد نہیں کر سکتا

لَا طَلَاقَ لَهُ فِيمَا لَا يَمْلِكُ أَخْرَجَهُ أَبُو دَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهُ وَنُقِلَ عَنِ الْبُخَارِيِّ

جس عورت کا مالک نہیں ہے طلاق نہیں دے سکتا روایت کیا اسے ابو داؤد اور ترمذی نے اور صحیح کہا اسے ترمذی نے اور بخاری سے نقل کیا

أَنَّهُ أَصَحُّ مَا وَرَدَ فِيهِ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهَا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ

یہ حدیث ان احادیث سے صحیح ہے جو اس مسئلہ میں وارد ہیں اور عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے وہ روایت کرتی ہیں پیغمبر خدا صلے اللہ

۲ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اگر مرد اپنی عورت کو اپنے اوپر حرام کرے تو یہ اس پر حرام نہیں ہوتی بلکہ اسکو قسم کا کفارہ لازم آتا ہے ابن عباس رض اور حنفیہ کا یہی مذہب ہے اور امام شافعی رح کے نزدیک کفارہ لازم نہیں آتا حافظ ابن القیم رح نے اس مسئلہ کے متعلق ہدی اور اعلام الموقعین میں مفصل بحث کی ہے اور علما کے بینل اقوال بیان کیے ہیں۔ صاحب نیل الاوطار نے ان تمام اقوال اور ان کے ادلہ کو بیان کرنے کے بعد کہا ہے کہ پہلے مذہب کو متاخرین کی ایک جماعت نے راجح کہا ہے اور میرے نزدیک بھی یہی مذہب راجح ہے کہ اگر عورت اپنے اوپر حرام کرنے سے شوہر کا یہ مطلب ہے کہ وہ اسکی ذات کو اپنے اوپر حرام کرتا ہے تو وہ حرام نہیں ہوتی اور اگر اس سے طلاق دینے کا ارادہ ہے تو طلاق واقع ہو جائے گی ۱۲

۳ قولہ وھو معلول یعنی اسکی سند میں مبشر بن عبید ہے اور وہ متروک ہے ۱۲ اسک لختام —

۲۱۱ ۵۱ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مجنون صبی (لڑکے) اور نائم (سونیوالے) پر جب تک وہ اپنی ان حالتوں میں رہیں احکام شرعیہ فرض نہیں مجنون وہ شخص ہے کہ جسکی عقل بالکل جاتی رہے۔ صبی کی تعریف میں اختلاف ہے امام احمد رح کے نزدیک صبی وہ ہے جو ہوشیار اور صاحب تمیز نہو بعض علما کے نزدیک صبی وہ ہے جسکی عمر بارہ سال کو نہ پہونچی ہو۔ اور بعض کے نزدیک صبی وہ ہے جسکو احتلام نہ آتا ہو۔ اور بعض کے نزدیک صبی وہ ہے جو بالغ نہ ہوا ہو۔ حدیث ھذا حیبانکہ الخ سے معلوم ہوتا ہے کہ امام احمدؒ کا قول زیادہ صحیح ہے۔ پھر بالغ کی علامات میں علماء کا اختلاف ہے بعض کے نزدیک بالغ وہ ہے جس کو احتلام آتا ہو بعض کے نزدیک پندرہ سال۔ بعض کے نزدیک جسکے زیر ناف سیاہ بال اگ آئیں۔ بعض کے نزدیک عورت کی وطی پر قادر ہونیوالا پس نائم۔ صبی اور مجنون اگر اپنی عورت کو طلاق دیں تو بالاتفاق طلاق واقع نہیں ہوتی اور مست آدمی اگر اپنی عورت کو طلاق دے تو اسمیں اختلاف ہے بعض علماء کے نزدیک واقع ہوجاتی ہے

عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ قَالَ رُفِعَ الْقَلَمُ عَنْ ثَلَاثَۃٍ عَنِ النَّائِمِ حَتّٰی یَسْتَیْقِظَ وَعَنِ

علیہ وآلہ وسلم سے آپ نے فرمایا تین آدمیوں سے قلم اٹھا لیا گیا ہے سونے والے سے یہانتک کہ جاگے اور

الصَّغِیْرِ حَتّٰی یَکْبُرَ وَعَنِ الْمَجْنُوْنِ حَتّٰی یَعْقِلَ اَوْ یُفِیْقَ رَوَاہُ اَحْمَدُ وَالْاَرْبَعَۃُ

لڑکے سے یہانتک کہ بالغ ہو اور دیوانہ سے یہانتک کہ اچھا ہو یا افاقہ پاوے ۵۱ روایت کیا اسے احمد اور چاروں نے

اِلَّا التِّرْمِذِیَّ وَصَحَّحَہُ الْحَاکِمُ

سوا ترمذی کے اور صحیح کہا اسے حاکم نے

## بَابُ الرَّجْعَۃِ

بعد طلاق کے اپنی عورت سے رجوع کرنے کا بیان

عَنْ عِمْرَانَ ابْنِ حُصَیْنٍ اَنَّہٗ سُئِلَ عَنِ الرَّجُلِ یُطَلِّقُ ثُمَّ یُرَاجِعُ وَلَا

عمران بن حصینؓ سے روایت ہے کہ وہ پوچھے گئے ایسے شخص کے حال کو کہ طلاق دیتا ہے پھر رجوع کرتا ہے اور

یُشْہِدُ فَقَالَ اَشْہِدْ عَلٰی طَلَاقِہَا وَعَلٰی رَجْعَتِہَا رَوَاہُ اَبُوْدَاوٗدَ ہٰکَذَا

گواہ نہیں کرتا سو کہا گواہ کر اسکی طلاق پر اور اسکی رجعت پر ۵۲ روایت کیا اسے ابوداؤد نے اسی طرح

مَوْقُوْفًا وَسَنَدُہٗ صَحِیْحٌ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ اَنَّہٗ لَمَّا طَلَّقَ

موقوف اور سند اسکی صحیح ہے۔ اور ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ انہوں نے اپنی عورت کو

امْرَاَتَہٗ قَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ لِعُمَرَ مُرْہُ فَلْیُرَاجِعْہَا مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ

طلاق دی تو فرمایا نبی خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت عمرؓ سے حکم کر اسکو کہ رجوع کرے اس سے یہ حدیث متفق علیہ ہے

## بَابُ الْاِیْلَاءِ وَالظِّہَارِ وَالْکَفَّارَۃِ

بی بی پر قسم کھانے اور اسکو ماں بہن کہنے اور کفارہ کا بیان

عَنْ عَائِشَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہَا قَالَتْ اٰلٰی رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالی عنہا سے روایت ہے فرمایا قسم کھائی پیغمبر خدا صلے اللہ

عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ مِنْ نِّسَائِہٖ وَحَرَّمَ فَجَعَلَ الْحَلَالَ حَرَامًا وَجَعَلَ لِلْیَمِیْنِ

علیہ وآلہ وسلم نے اپنی بی بیوں سے اور حرام کیا اپنے نفس پر حلال اپنے شہد یا ماریہ قبطیہ کو اور دیا قسم کا

کَفَّارَۃً رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ وَرُوَاتُہٗ ثِقَاتٌ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ اِذَا مَضَتْ

کفارہ روایت کیا اسے ترمذی نے اور راوی اسکے معتبر ہیں اور ابن عمرؓ سے روایت ہے جب گذر جاویں

اَرْبَعَۃُ اَشْہُرٍ یُوْقَفُ الْمُوْلِیْ حَتّٰی یُطَلِّقَ وَلَا یَقَعُ عَلَیْہِ الطَّلَاقُ حَتّٰی یُطَلِّقَ

چار مہینے بند کیا جاوے ایلا کنندہ یہانتک کہ طلاق دیوے اور جبتک طلاق نہ دیوے طلاق واقع نہیں ہوتی

اَخْرَجَہُ الْبُخَارِیُّ وَعَنْ سُلَیْمَانَ بْنِ یَسَارٍ قَالَ اَدْرَکْتُ بِضْعَۃَ عَشَرَ رَجُلًا

نقل کیا اسکو بخاری نے۔ اور سلیمان بن یسارؓ سے روایت ہے کہا کہ پایا میں نے دس سے کچھ اوپر مردوں کو

مِنْ اَصْحَابِ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کُلُّہُمْ یُوْقِفُوْنَ الْمُوْلِیْ رَوَاہُ الشَّافِعِیُّ

اصحاب سے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے جو سب کے سب ایلا کنندہ کو بند کرتے تھے روایت کیا اسے شافعی

اور بعض کے نزدیک واقع نہیں ہوتی ۱۲ ۵۲ یہ حدیث رجعت کے مشروع ہونے پر دلیل ہے اور طلاق رجعی میں عدت کے اندر اندر خاوند اپنی زن سے رجعت کا مالک ہے اس باب میں علماء کا اجماع ہے کہ جب تک عورت عدت میں ہو اور طلاق بھی بعد خول ہو تو اس وقت خاوند عورت اور اُسکے والی کی رضا کے سوا رجعت کرسکتا ہے ۱۲ ۵۳ ایلا لغت میں قسم کھانیکو کہتے ہیں اور شرع میں مرد کا قسم کھانا کہ عورت کے نزدیک نہ جاؤنگا ۱۲ اسکے

ك یہ حدیث ظہار کے باب سے ہے اور ظہار مشتق ہے ظہر سے اور ظہر کے معنے پیٹھ کے ہیں اور پیٹھ اس چیز سے کنایہ ہے جسکا ذکر مکروہ ہو اور ظہار کے حرام ہونے اور اسکے فاعل کے گناہگار ہونے پر علما کا اجماع ہے اور عورت کو ماں کی پیٹھ کے ساتھ تشبیہ دینے سے ظہار کے واقع ہو جانے میں بھی اتفاق ہے اختلاف صرف چند مسائل میں ہے تفصیل انکی مسک الختام سے دیکھنی چاہیے

رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ كَانَ إِيلَاءُ

رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے - اور ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہا کہ اہل جاہلیت کا

الْجَاهِلِيَّةِ السَّنَةَ وَالسَّنَتَيْنِ فَوَقَّتَ اللهُ أَرْبَعَةَ أَشْهُرٍ فَإِنْ كَانَ أَقَلَّ

ایلا ایک ایک برس و دو دو برس تک ہوتا تھا پس مقرر کیے اللہ تعالیٰ نے چار مہینے پھر اگر (قسم) چار مہینے سے کم کی

مِنْ أَرْبَعَةِ أَشْهُرٍ فَلَيْسَ بِإِيلَاءٍ أَخْرَجَهُ الْبَيْهَقِيُّ وَعَنِ ابْنِ

ہو تو ایلا نہیں ہے روایت کیا اسے بیہقی نے اور ابن

عَبَّاسٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُمَا أَنَّ رَجُلًا ظَاهَرَ مِنِ امْرَأَتِهِ ثُمَّ وَقَعَ عَلَيْهَا

عباس سے روایت ہے ك کہ ایک مرد نے اپنی بی بی سے ظہار کیا پھر اسکے ساتھ جماع کیا

فَأَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ إِنِّي وَقَعْتُ عَلَيْهَا قَبْلَ أَنْ أُكَفِّرَ

تو آیا پیغمبر صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس اور عرض کیا کہ میں نے جماع کیا اپنی بی بی سے کفارہ دینے سے پہلے

قَالَ لَا تَقْرَبْهَا حَتَّى تَفْعَلَ مَا أَمَرَكَ اللهُ رَوَاهُ الْأَرْبَعَةُ وَصَحَّحَهُ التِّرْمِذِيُّ

فرمایا نہ جماع کر اسکے ساتھ یہانتک کہ بجا لاوے تو جو حکم کیا تجھے اللہ نے روایت کیا اسے چاروں نے اور صحیح کہا اسے ترمذی نے

وَرَجَّحَ النَّسَائِيُّ إِرْسَالَهُ وَرَوَاهُ الْبَزَّارُ مِنْ وَجْهٍ آخَرَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ

اور ترجیح دی نسائی نے اسکے مرسل ہونے کو اور روایت کیا اسے بزار نے دوسرے طریق سے ابن عباس سے

وَزَادَ فِيهِ كَفِّرْ وَلَا تَعُدْ وَعَنْ سَلَمَةَ بْنِ صَخْرٍ قَالَ دَخَلَ رَمَضَانُ

اور زیادہ کیا اس میں کفارہ دے اور پھر نہ جماع کر (کفارہ سے پہلے) - اور سلمہ بن صخر سے روایت ہے کہا آیا رمضان

فَخِفْتُ أَنْ أُصِيبَ امْرَأَتِي فَظَاهَرْتُ مِنْهَا فَانْكَشَفَ لِي شَيْءٌ مِنْهَا لَيْلَةً

تو ڈرا میں اس سے کہ ہو جاؤں میں اپنی بی بی کو (یعنے جماع کر دوں) تو میں نے اس سے ظہار کر لیا پھر ایک رات مجھ کو کچھ اسکا بدن

فَوَقَعْتُ عَلَيْهَا فَقَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ حَرِّرْ رَقَبَةً

نظر آ گیا تو میں نے اس سے جماع کر لیا سو فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آزاد کر ایک غلام

فَقُلْتُ مَا أَمْلِكُ إِلَّا رَقَبَتِي قَالَ فَصُمْ شَهْرَيْنِ مُتَتَابِعَيْنِ قُلْتُ

میں نے عرض کیا یا رسول اللہ نہیں مالک ہوں مگر اپنی گردن کا فرمایا تو دو مہینے کے پے در پے روزے رکھ میں نے کہا

وَهَلْ أَصَبْتُ الَّذِي أَصَبْتُ إِلَّا مِنَ الصِّيَامِ قَالَ أَطْعِمْ فَرَقًا مِنْ

اور نہیں پہنچا میں جس حالت کو پہنچا ہوں مگر روزوں سے فرمایا تو کھلا ایک پیمانہ

تَمْرٍ سِتِّينَ مِسْكِينًا أَخْرَجَهُ أَحْمَدُ وَالْأَرْبَعَةُ إِلَّا النَّسَائِيَّ وَصَحَّحَهُ

کھجور کا ساٹھ مسکینوں کو روایت کیا اسے احمد اور چاروں نے سوائے نسائی کے اور صحیح کہا اسے

ابْنُ خُزَيْمَةَ وَابْنُ الْجَارُودِ

ابن خزیمہ اور ابن الجارود نے

## بَابُ اللِّعَانِ

لعان کا بیان

ك اس حدیث کے متعلق کئی مسائل ہیں (١) یہ کہ حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ کفارہ ظہار میں ترتیب ضروری ہے کہ اول غلام آزاد کرے اگر نہ کر سکے تو دو ماہ متواتر روزے رکھے اور روزے بھی نہ رکھ سکے تو ساٹھ مسکینوں کو کھانا کھلائے اس مسئلہ میں تمام علما کا اتفاق ہے (٢) یہ کہ غلام عام ہے مسلمان ہو یا کافر حنفیہ کا یہی مذہب ہے اور امام شافعی فرماتے ہیں کہ مسلمان غلام آزاد کرے (٣) یہ کہ بیع شدہ غلام کفارہ میں بعض علماء کے نزدیک جائز ہے (٤) یہ کہ روزے متواتر اور لگاتار رکھنے ضروری ہیں (٥) یہ کہ اگر روزوں کے درمیان کوئی عذر مانع پیش آ جائے تو بعض کے نزدیک پھر شروع سے روزے رکھے اور بعض کے نزدیک باقی روزے پورے کرے (٦) یہ کہ ایک مسکین کو ساٹھ روز کھانا دینا جائز ہے یا نہ - اسمیں علما کا اختلاف ہے (٧) یہ کہ مسکین کو اس قدر کھانا دیا جائے اسمیں بھی علما کا اختلاف ہے (٨) یہ کہ کفارہ ادائیگی بغیر ساقط نہیں ہوتا (٩) یہ کہ ظہار مقید اور مطلق دونوں کا ایک حکم ہے ١٢

ك لعان لعن سے ہے اور کبھی اسکو التعان بھی کہتے ہیں اور یہ اسم حسن ہے اسواسطے لیا گیا ہے کہ زوج ملاعن (?) ... اسکے ذریعہ شوہر و عورت میں جدائی کیجاتی ہے اس تفریق ... مسک الختام

عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ سَأَلَ فُلَانٌ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى

ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہا فلانے نے پوچھا کہا یا رسول اللہ صلے

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَرَأَيْتَ أَنْ لَوْ وَجَدَ أَحَدُنَا امْرَأَتَهُ عَلَى فَاحِشَةٍ كَيْفَ

اللہ علیہ وآلہ وسلم کیا فرماتے ہیں اگر دیکھے کوئی ہم میں عورت کو برا کام کرتے دیکھے

يَصْنَعُ إِنْ تَكَلَّمَ تَكَلَّمَ بِأَمْرٍ عَظِيمٍ وَإِنْ سَكَتَ سَكَتَ عَلَى مِثْلِ ذٰلِكَ

تو کیا کرے اگر منہ سے نکالے تو بڑی بات نکالے گا اور اگر چپ رہے تو چپ رہے (ویسے ہی بیٹھے رہے برے کام پر)

فَلَمْ يُجِبْهُ فَلَمَّا كَانَ بَعْدَ ذٰلِكَ أَتَاهُ فَقَالَ إِنَّ الَّذِي سَأَلْتُكَ عَنْهُ

رسول اللہ صلعم یہ سنکر چپ رہے اور جواب نہ دیا پھر وہ شخص آپ کے پاس آیا اور کہنے لگا یا رسول اللہ جو بات میں نے آپ سے پوچھی تھی

قَدِ ابْتُلِيتُ بِهِ فَأَنْزَلَ اللّٰهُ الْآيَاتِ فِي سُورَةِ النُّورِ فَتَلَاهُنَّ عَلَيْهِ وَوَعَظَهُ

میں خود اس میں پڑ گیا تب اللہ تعالیٰ نے یہ آیتیں اتاریں سورۂ نور میں والذین یرمون ازواجہم سے اخیر تک آپ نے اس مرد کو

وَذَكَّرَهُ وَأَخْبَرَهُ أَنَّ عَذَابَ الدُّنْيَا أَهْوَنُ مِنْ عَذَابِ الْآخِرَةِ قَالَ

پڑھ کر سنائیں اور اسکو نصیحت کی اور سمجھایا کہ دنیا کا عذاب آخرت کے عذاب سے آسان ہے وہ بولا

لَا وَالَّذِي بَعَثَكَ بِالْحَقِّ مَا كَذَبْتُ عَلَيْهَا ثُمَّ دَعَاهَا فَوَعَظَهَا كَذٰلِكَ

قسم ہے اسکی جسنے سچائی کے ساتھ آپ کو بھیجا ہے عورت پر طوفان نہیں جوڑا پھر آپنے عورت کو بلایا اور اسکو نصیحت کی اسی طرح

قَالَتْ لَا وَالَّذِي بَعَثَكَ بِالْحَقِّ إِنَّهُ لَكَاذِبٌ فَبَدَأَ بِالرَّجُلِ فَشَهِدَ

وہ بولی قسم ہے اسکی جسنے آپ کو سچائی کے ساتھ بھیجا (میرا خاوند) جھوٹ بولتا ہے تب آپنے شروع کیا مرد سے اور اسنے چار گواہیاں

أَرْبَعَ شَهَادَاتٍ ثُمَّ ثَنَّى بِالْمَرْأَةِ ثُمَّ فَرَّقَ بَيْنَهُمَا رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَ

دیں اللہ کے نام کی پھر عورت کو بلایا اسنے چار گواہیاں دیں اللہ کے نام کی بعد اسکے آپنے جدائی کر دی ان دونوں میں روایت کیا اسے مسلم

عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَ

ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ و

سَلَّمَ قَالَ لِلْمُتَلَاعِنَيْنِ حِسَابُكُمَا عَلَى اللّٰهِ أَحَدُكُمَا كَاذِبٌ لَا سَبِيلَ لَكَ

سلم نے فرمایا لعان کرنے والوں کو تم دونو کا حساب اللہ پر ہے تم میں سے ایک جھوٹا ہے (آپنے فرمایا خاوند سے) اب تیرا کوئی

عَلَيْهَا قَالَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ مَالِي فَقَالَ إِنْ كُنْتَ صَدَقْتَ عَلَيْهَا فَهُوَ

بس عورت پر نہیں مرد بولا یا رسول اللہ میرا مال جو اسکو دیا ہے آپنے فرمایا مال تجھے نہیں ملے گا کیونکہ اگر تو سچا ہے تو مال اسکا

بِمَا اسْتَحْلَلْتَ مِنْ فَرْجِهَا وَإِنْ كُنْتَ كَذَبْتَ عَلَيْهَا فَذَاكَ أَبْعَدُ لَكَ

بدلا ہے جو اسکی فرج تجھ پر حلال ہوگئی اور اگر تو جھوٹا ہے تو مال اور دور ہو گیا بلکہ تیرے واسطے اور وبال ہوا

مِنْهَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ

جھوٹ کا) یہ حدیث متفق علیہ ہے اور روایت ہے انس رضی اللہ تعالے عنہ سے کہ پیغمبر خدا صلے اللہ

عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ أَبْصِرُوهَا فَإِنْ جَاءَتْ بِهِ أَبْيَضَ سَبِطًا فَهُوَ

علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اس عورت کو دیکھتے رہو اگر اسکا بچہ سفید رنگ سیدھے بال والا پیدا ہو تو وہ

---

لہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے سائل کو کوئی جواب اسلئے نہ دیا کہ اس نے بلا ضرورت سوال کیا تھا۔ ابو داؤد کی روایت میں ہے کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم بلا ضرورت مسائل پوچھنے کو ناپسند اور معیوب سمجھتے تھے۔ خطابی کہتے ہیں کہ مسائل پوچھنے کے متعلق کتاب اللہ نے دو صورتیں بتلائی ہیں اول یہ کہ ضروریات دین کے متعلق ایسے امور کی نسبت سوال کیا جائے جنکی تبیین و تعلیم کی ضرورت ہو دوم یہ کہ تکلف کے طور پر امتحان و آزمائش کے لیے سوال کیا جائے پھر پہلی صورت میں سوال کرنا جائز ہے اور ایسے امور کے متعلق سوال کرنیکا شرعاً حکم دیا گیا ہے اور ان کا جواب بھی بتلا دیا گیا ہے۔ چنانچہ ارشاد ہے فاسئلوا اہل الذکر ویسئلونک عن المحیض۔ اور دوسری صورت میں سوال کرنا ناجائز ہے چنانچہ اسی قسم کے سوال کی نسبت فرمایا ہے ویسئلونک عن الروح ۱۲

لہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ لعان کے بعد جبتک حاکم تفریق کا حکم نہ دیگا میاں بیوی کر دو میں فرقت واقع نہ ہوگی بعض علماء کا یہی مذہب ہے اور وہ اس حدیث کے اس جملہ ثم فرق بینہما سے استدلال کرتے ہیں اور جمہور علما فرماتے ہیں کہ صرف لعان سے فرقت ہو جاتی ہے۔ واضح ہو کہ لعان زوجین کے درمیان ہوتا ہے اگر کوئی شخص اجنبی عورت کو زانیہ کہے اور اسکا زنا ثابت نہ ہو تو اس آدمی پر حد قذف قائم ہوگی ۱۲ – ۱۲ –

سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عورت حاملہ کے ساتھ لعان ہو سکتا ہے اور وضع حمل تک انتظار کرنے کی ضرورت نہیں جمہور علماء کا یہی مذہب ہے اور امام ابو حنیفہ رح - ابو یوسف رح - محمد رح اور امام احمد رح فرماتے ہیں کہ حمل کی حالت میں لعان درست نہیں ممکن ہے

لِزَوْجِهَا وَإِنْ جَاءَتْ بِهِ أَكْحَلَ جَعْدًا فَهُوَ لِلَّذِي رَمَاهَا بِهِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

بلال بن امیہ کا ہے　اور جو سرمئی آنکھوں والا　گھونگریالے بالوں والا ہو تو وہ شریک بن سحماء کا ہے سلہ　یہ حدیث متفق علیہ ہے

وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُمَا أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَ

روایت ہے ابن عباس رضی اللہ تعالے عنہما سے　کہ　مقرر　نبی　صلے اللہ علیہ و

سَلَّمَ أَمَرَ رَجُلًا أَنْ يَضَعَ يَدَهُ عِنْدَ الْخَامِسَةِ عَلَى فِيهِ وَقَالَ إِنَّهَا مُوجِبَةٌ

سلم نے ایک شخص کو فرمایا کہ پانچویں گواہی　کے وقت اسکے منہ پر ہاتھ رکھدینا سلہ　اور فرمایا کہ وہ واجب کردینے والی ہے

رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ وَعَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ فِي

روایت کیا اسے ابو داؤد و نسائی نے　اور اسکے راوی معتبر ہیں　اور سہل بن سعد رض سے روایت ہے

قِصَّةِ الْمُتَلَاعِنَيْنِ قَالَ فَلَمَّا فَرَغَا مِنْ تَلَاعُنِهِمَا قَالَ كَذَبْتُ عَلَيْهَا يَا

متلاعنین کے قصہ میں　کہا سہل نے جب دونو　فارغ ہوئے ایک دوسرے کے لعان سے تو (عویمر نے) کہا　یا

رَسُولَ اللهِ إِنْ أَمْسَكْتُهَا فَطَلَّقَهَا ثَلَاثًا قَبْلَ أَنْ يَأْمُرَهُ رَسُولُ اللهِ صَلَّى

رسول اللہ اگر میں اس عورت کو اپنے پاس رکھوں تو میں جھوٹا ہوں پھر (عویمر نے) اسکو تین طلاقیں دیں اس سے پہلے کہ رسول اللہ صلے

اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُمَا أَنَّ رَجُلًا

اللہ علیہ وآلہ وسلم حکم کرتے　یہ حدیث متفق علیہ ہے　اور روایت ہے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے کہ ایک شخص

جَاءَ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ إِنَّ امْرَأَتِي لَا تَرُدُّ يَدَ

آیا　رسول کے　صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس　اور عرض کیا کہ میری عورت نہیں پھیرتی　ہاتھ

لَامِسٍ قَالَ غَرِّبْهَا قَالَ أَخَافُ أَنْ تَتْبَعَهَا نَفْسِي قَالَ فَاسْتَمْتِعْ بِهَا

چھونے والے کا فرمایا دور کر اسکو یعنے طلاق دے　عرض کیا کہ میں ڈرتا ہوں کہ پیچھے جاوے اسکے جان میری فرمایا تو فائدہ اٹھا اس سے

رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَالْبَزَّارُ وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ وَأَخْرَجَهُ النَّسَائِيُّ مِنْ وَجْهٍ

روایت کیا اسے ابو داؤد و بزار نے　اور راوی اسکے معتبر ہیں　اور روایت کیا اسے نسائی نے　دوسری　سند

آخَرَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ بِلَفْظِ قَالَ طَلِّقْهَا قَالَ لَا أَصْبِرُ عَنْهَا قَالَ فَأَمْسِكْهَا

سے ابن عباس رض سے ساتھ ان الفاظ کے کہ فرمایا طلاق دے اسکو عرض کیا کہ میں صبر نہیں کرسکوں گا اس سے فرمایا تو روک رکھ اسکو

وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّهُ سَمِعَ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ

اور ابو ہریرہ رضی اللہ تعالے　عنہ سے　روایت ہے کہ مقرر اسنے سنا　پیغمبر خدا　صلے　اللہ

عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ حِينَ نَزَلَتْ آيَةُ الْمُتَلَاعِنَيْنِ أَيُّمَا امْرَأَةٍ أَدْخَلَتْ

علیہ وآلہ وسلم سے　فرماتے تھے جس وقت اتری آیت دو لعان کرنے والوں کی　جو عورت　داخل کرے

عَلَى قَوْمٍ مَنْ لَيْسَ مِنْهُمْ فَلَيْسَتْ مِنَ اللهِ فِي شَيْءٍ وَلَنْ يُدْخِلَهَا اللهُ

قوم میں　اس شخص کو جو نہیں ہے ان سے　پس نہیں وہ اللہ کے دین سے کسی چیز میں اور ہرگز نہ داخل کریگا اس عورت کو اللہ

جَنَّتَهُ وَأَيُّمَا رَجُلٍ جَحَدَ وَلَدَهُ وَهُوَ يَنْظُرُ إِلَيْهِ احْتَجَبَ اللهُ

اپنی جنت میں　اور جس مرد نے انکار کیا اولاد اپنی کا　اور وہ دیکھتا ہے اسکو　پردہ　کرے گا اللہ

کہ عورت کے پیٹ میں ہوا ہو یا اسکو کوئی اور ایسی بیماری ہو جس سے شوہر کو وہم پیدا ہو گیا کہ اسکا پیٹ بڑھا ہے اور اسکو حمل ہے ۱۲ سلہ اور قسم دلانے کی کیفیت حاکم اور بیہقی نے ابن عباس رض کی حدیث سے بلال بن امیہ کی قسم دلانے میں اس طرح بیان کیا ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بلال کو کہا کہ چار دفعہ اس طرح کہہ احلف باللہ الذی لا الٰہ الا ہو انی صادق الحدیث یعنے میں قسم کھاتا ہوں ساتھ اس اللہ کے جس کے سوا کوئی برحق معبود نہیں کہ میں اپنے دعوی میں سچا ہوں حاکم نے کہا یہ روایت صحیح ہے ۱۲ سلہ لمس کے معنے چھونے و جماع کرنے کے ہیں اور ملامست مجامعت کو کہتے ہیں بلکہ اس عبارت کی فقہ یہ ہیں خلاف ہیں پہلا معنے بدکاری ہے یعنے جو شخص اس سے بدکاری کا ارادہ کرے اسے روکتی نہیں دوسرے یہ کہ وہ اسراف کرتی ہے اور جو کچھ خاوند کے مال سے کوئی اس سے مانگے دیدیتی ہے اور سوا اسکے اور بھی لوگوں نے معنے کئے ہیں تفصیل سبل السلام میں ہے ۱۲ سلہ مصنف رح نے تلخیص میں کہا ہے کہ متاخرین میں سے بعض داناؤں نے اس مسئلہ کے یہ معنے کئے ہیں کہ اس کو زنا سے نگاہ رکھ یا اسکا حبس کر اس کی اسراف سے یا مال کی حفاظت کر یا کثرت جماع کے ساتھ اسکو زنا سے روک اور قاضی ابو الطیب نے پہلے معنے کو ترجیح دی ہے ۱۲

۲۱۵ ۱۵ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو شخص دیدہ دانستہ اپنی عورت کو تہمت لگائے اور اپنے بچے کی نسبت کہے کہ یہ میرا بچہ نہیں تو اللہ تعالیٰ اُسکو قیامت کے دن سب لوگوں کے سامنے رسوا اور ذلیل کریگا جیسا کہ اُس نے بے گناہ عورت کو ذلیل کیا

عَنْهُ وَفَضَحَهُ عَلٰى رُءُوْسِ الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ اَخْرَجَهُ اَبُوْ دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ

اس سے اور خوار کرے گا اللہ اسکو اگلی پچھلی مخلوقات کے روبرو ۱۵ روایت کیا اسے ابو داؤد اور نسائی نے

وَابْنُ مَاجَةَ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَعَنْ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ مَنْ اَقَرَّ

اور ابن ماجہ نے اور صحیح کہا اسے ابن حبان نے اور ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرمایا جسنے اقرار کیا

بِوَلَدِهِ طَرْفَةَ عَيْنٍ فَلَيْسَ لَهُ اَنْ يَّنْفِيَهُ اَخْرَجَهُ الْبَيْهَقِيُّ وَهُوَ حَسَنٌ

اولاد کا ایک پلک تو اسکو انکار کرنا جائز نہیں ہے روایت کیا اسے بیہقی نے اور یہ حدیث حسن

مَوْقُوْفٌ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ رَجُلًا قَالَ يَا

موقوف ہے اور ابی ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے عرض کیا یا

رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّ امْرَاَتِيْ وَلَدَتْ غُلَامًا اَسْوَدَ قَالَ هَلْ لَكَ مِنْ اِبِلٍ قَالَ

رسول اللہ میری جورو نے ایک بچہ کالا جنا ہے رسول اللہ نے فرمایا کیا تیرے پاس اونٹ ہیں اُسنے کہا

نَعَمْ قَالَ فَمَا اَلْوَانُهَا قَالَ حُمْرٌ قَالَ هَلْ فِيْهَا مِنْ اَوْرَقَ قَالَ نَعَمْ قَالَ فَاَنّٰى

ہاں تو آپ نے فرمایا اُن کا رنگ کیا ہے وہ بولا سرخ ہیں آپنے فرمایا اُن میں کوئی خاکی بھی ہے اُسنے کہا ہاں آپنے فرمایا پھر یہ رنگ کہاں

ذٰلِكَ قَالَ لَعَلَّهُ نَزَعَهُ عِرْقٌ قَالَ فَلَعَلَّ ابْنَكَ هٰذَا نَزَعَهُ عِرْقٌ مُتَّفَقٌ

سے آیا اُسنے کہا شاید گھسیٹ لیا ہے کسی رگ نے آپنے فرمایا شاید تیرے اس بیٹے کو کھینچ لیا اُسکو کسی رگ نے یہ حدیث متفق

عَلَيْهِ وَفِيْ رِوَايَةٍ لِّمُسْلِمٍ وَهُوَ يُعَرِّضُ بِاَنْ يَّنْفِيَهُ وَقَالَ فِيْ اٰخِرِهِ وَلَمْ

علیہ ہے۔ اور مسلم کی ایک روایت میں (یوں) ہے کہ وہ کنایہ کرتا تھا انکار نسب اسکی کا اور کہا راوی نے اسکے آخر میں ۲ اور نہ

يُرَخِّصْ لَهُ فِي الْاِنْتِفَاءِ مِنْهُ

اجازت دی آپنے اسکو اس بچہ سے انکار کرنے میں ۳۵

## بَابُ الْعِدَّةِ وَالْاِحْدَادِ

عدت اور سوگ کا ۴۵ بیان

عَنِ الْمِسْوَرِ بْنِ مَخْرَمَةَ اَنَّ سُبَيْعَةَ الْاَسْلَمِيَّةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا نُفِسَتْ

مسور بن مخرمہ رض سے روایت ہے کہ سبیعہ اسلمیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اپنے زوج کی

بَعْدَ وَفَاةِ زَوْجِهَا بِلَيَالٍ فَجَاءَتِ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ

وفات سے کئی راتوں بعد جنی تو آئی نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس

فَاسْتَاْذَنَتْهُ اَنْ تَنْكِحَ فَاَذِنَ لَهَا فَنَكَحَتْ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَاَصْلُهُ فِي

اور نکاح کی اجازت چاہی تو اجازت دی آپنے اُسکو پھر اُسنے نکاح کر لیا روایت کیا اسے بخاری نے اور اصل اسکی

الصَّحِيْحَيْنِ وَفِيْ لَفْظٍ اَنَّهَا وَضَعَتْ بَعْدَ وَفَاةِ زَوْجِهَا بِاَرْبَعِيْنَ لَيْلَةً

صحیحین میں ہے اور ایک روایت میں یوں ہے کہ اسنے وضع حمل کیا اپنے خاوند کی وفات سے چالیس راتیں پیچھے

وَفِيْ لَفْظٍ لِّمُسْلِمٍ قَالَ الزُّهْرِيُّ وَلَا اَرٰى بَاْسًا اَنْ تَتَزَوَّجَ وَهِيَ فِيْ دَمِهَا

اور مسلم کی ایک روایت میں یوں ہے کہا زہری نے میں کچھ مضایقہ نہیں جانتا کہ عورت اپنے نفاس میں نکاح کر لیوے

اور جیسا کہ اُس نے دیدہ دانستہ اپنے فرزند کو دیکھنا ناپسند کیا اسیطرح اللہ تعالیٰ اُسکو اپنا دیدار نہ دکھلائیگا ۱۲ ۲۵ یہ حدیث دلیل ہے اسپر کہ قذف کا کنایۃً و تعریضاً کرنے سے آدمی قاذف نہیں ہوتا جمہور کا یہی مذہب ہے مالکیہ کے نزدیک اگر اسی سے لوگ قذف سمجھ لیں تو حد قذف واجب ہو جاتی ہے مگر شرط ہے کہ وہ قذف کے ارادے کا اقرار کرے ۱۲ مسک ۳۵ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ صرف رنگ کی مخالفت کیوجہ سے باپ کیلیے اپنے بیٹے کی نسبت انکار کرنا جائز نہیں قرطبی و ابن رشد نے اس مسئلہ کے متعلق علما کا اجماع بیان کیا ہے لیکن انکا یہ کہنا درست نہیں کیونکہ اس مسئلہ میں شافعیہ کا اختلاف ہے وہ کہتے ہیں اگر رنگ کی مخالفت کے ساتھ زنا کا کوئی قرینہ نہ ہو تو لڑکے کا انکار کرنا درست نہیں اور اگر قرینہ موجود ہو تو پھر انکار کرنا درست ہے ۱۲ ۴۵ عدت عدد سے مشتق ہے جسکے معنے گننے کے ہیں اور عدت اس مدت کا نام ہے کہ عورت جسمیں انتظار کرے زوج کی وفات یا اس سے جدا ہونے کے بعد اور حداد سیاہ اور ماتمی کپڑے پہننے کو کہتے ہیں اور استبرا لونڈی کے رحم کی حمل سے براءت طلب کرنا اور غیر ذلک کے مفقود کی عدت کا حکم اور اجنبیہ عورت سے خلوت کے حکم دیکھے ۱۲ مسک ختام

سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جب حاملہ عورت کا شوہر فوت ہو جائے تو اسکی عدت وضع حمل ہے یعنے جب بچہ پیدا ہو جائے تو اسکی عدت ختم ہو جاتی ہے کیونکہ آیت واولات الاحمال اجلھن ان یضعن حملھن مطلقہ و متوفی عنہا زوج دونوں کو شامل ہے۔ جمہور اہل علم اور ائمہ فتوی کا یہی مذہب ہے اور بعض علما نے کہا ہے کہ حضرت علی رض فرماتے تھے کہ حاملہ عورت جسکا شوہر فوت ہو جائے وہ ابعد الاجلین عدت گذارے یعنے جس صورت میں اس کی عدت لمبی ہو سکتی ہے اس صورت کے ساتھ اسکو عدت گذارنا چاہیے اگر چار ماہ دس دن زیادہ ہوں تو اسکے لیے یہی عدت ہوگی اور اگر وضع حمل میں دیر ہو تو اسکے لیے وضع حمل عدت ہوگی لیکن شعبی رح نے کہا ہے کہ حضرت علی نسبت یہ روایت صحیح نہیں ۱۲ سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ لونڈی کی عدت حرہ کے موافق ہے اور حضرت عائشہ رض سے مروی ہے کہ حضرت رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ لونڈی کی طلاق دو طلاق ہیں اور اسکی عدت دو حیض ہیں۔ پس اس مسئلہ میں علما کا اختلاف ہے بعض کہتے ہیں کہ لونڈی کی عدت دو حیض ہے اور بعض کہتے ہیں کہ حرہ کے موافق تین حیض ۱۲

غَيْرَ أَنَّهُ لَا يَقْرَبُهَا زَوْجُهَا حَتَّى تَطْهُرَ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهَا

مگر اتنی بات ہے کہ نزدیک ہووے خاوند اسکا یہاں تک کہ پاک ہو جاوے۔ اور روایت ہے عائشہ رضی اللہ تعالے عنہا سے

قَالَتْ أُمِرَتْ بَرِيرَةُ أَنْ تَعْتَدَّ بِثَلَاثِ حِيَضٍ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَرُوَاتُهُ

کہا بریرہ کو تین حیض عدت بیٹھنے کا حکم دیا گیا روایت کیا اسے ابن ماجہ نے اور راوی اسکے

ثِقَاتٌ لٰكِنَّهُ مَعْلُولٌ وَعَنِ الشَّعْبِيِّ عَنْ فَاطِمَةَ بِنْتِ قَيْسٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ

معتبر ہیں لیکن یہ معلول ہے اور شعبی سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں فاطمہ بنت قیس سے وہ روایت کرتی ہیں نبی صلے

عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فِي الْمُطَلَّقَةِ ثَلَاثًا لَيْسَ لَهَا سُكْنَى وَلَا نَفَقَةٌ رَوَاهُ مُسْلِمٌ

علیہ وآلہ وسلم سے حق میں مطلقہ ثلاثہ کے کہ فرمایا پیغمبر نے نہ اسکے لیے مکان ہے اور نہ نفقہ روایت کیا اسے مسلم نے

وَعَنْ أُمِّ عَطِيَّةَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا

اور ام عطیہ رض سے روایت ہے کہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا نہ

تُحِدُّ امْرَأَةٌ عَلَى مَيِّتٍ فَوْقَ ثَلَاثٍ إِلَّا عَلَى زَوْجٍ أَرْبَعَةَ أَشْهُرٍ وَعَشْرًا وَلَا

سوگ کیوے عورت کسی مردہ پر تین دن سے زیادہ مگر اپنے خاوند پر چار مہینے دس دن تک اور نہ

تَلْبَسُ ثَوْبًا مَصْبُوغًا إِلَّا ثَوْبَ عَصْبٍ وَلَا تَكْتَحِلُ وَلَا تَمَسُّ طِيبًا إِلَّا إِذَا

پہنے کپڑے رنگین مگر رنگے سوت کا کپڑا اور نہ سرمہ لگاوے اور نہ خوشبو لگاوے مگر جب

طَهُرَتْ نُبْذَةً مِنْ قُسْطٍ أَوْ أَظْفَارٍ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهٰذَا لَفْظُ مُسْلِمٍ وَ

پاک ہو حیض سے تو تھوڑی قسط یا اظفر لگا لیا کرے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور عبارت مسلم کی ہے اور

لِأَبِي دَاوُدَ وَالنَّسَائِيِّ مِنَ الزِّيَادَةِ وَلَا تَخْتَضِبُ وَلِلنَّسَائِيِّ وَلَا

ابو داؤد اور نسائی کی روایت میں اتنا زیادہ ہے اور نہ خضاب کیوے اور صرف نسائی کی روایت میں اتنا زیادہ ہے اور نہ

تَمْتَشِطُ وَعَنْ أُمِّ سَلَمَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهَا قَالَتْ جَعَلْتُ عَلَى عَيْنِي صَبِرًا

کنگھی کرے اور ام سلمہ رضی اللہ تعالی عنہا سے روایت ہے فرمایا میں نے اپنی آنکھوں پر صبر لگایا تھا ابو سلمہ کی

بَعْدَ أَنْ تُوُفِّيَ أَبُو سَلَمَةَ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ إِنَّهُ

وفات کے پیچھے تو فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بیشک یہ

يَشُبُّ الْوَجْهَ فَلَا تَجْعَلِيهِ إِلَّا بِاللَّيْلِ وَانْزِعِيهِ بِالنَّهَارِ وَلَا تَمْتَشِطِي

روشن کرتا ہے چہرے کو تو نہ لگایا کر اسے مگر رات میں اور اتار اسکو دن میں اور خوشبو اور مہندی سے

بِالطِّيبِ وَلَا بِالْحِنَّاءِ فَإِنَّهُ خِضَابٌ قُلْتُ بِأَيِّ شَيْءٍ أَمْتَشِطُ قَالَ بِالسِّدْرِ

کنگھی نہ کر کیونکہ وہ خضاب ہے میں نے عرض کیا تو پھر کس سے کنگھی کروں فرمایا بیری کے پتوں سے

رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَإِسْنَادُهُ حَسَنٌ وَعَنْهَا أَنَّ امْرَأَةً قَالَتْ يَا

روایت کیا اسے ابو داؤد اور نسائی نے اور اسناد اسکی حسن ہے۔ اور اسی سے روایت ہے کہ ایک عورت نے عرض کیا یا

رَسُولَ اللّٰهِ إِنَّ ابْنَتِي مَاتَ عَنْهَا زَوْجُهَا وَقَدِ اشْتَكَتْ عَيْنُهَا أَفَنَكْحُلُهَا

رسول اللہ میری بیٹی کا خاوند فوت ہو گیا اور میری بیٹی کی آنکھیں دکھنے آ گئی ہیں کیا ہم اسے سرمہ لگا دیں

سلہ عصب یمن کی ایک چادر ہے اسکا سوت کپڑا بننے سے پہلے رنگا جاتا ہے ... اسکو زینت میں داخل نہیں کرتے ۱۲ سلہ قسط ایک خوشبودار لکڑی ہے جو ہند میں ہوتی ہے ... اسکو دوا میں استعمال کرتے ہیں ۱۲ سلہ اظفار جمع ظفر ایک خوشبو کا نام ہے جو دھو کا دی جاتی ہے ناخن سے مشابہ ... خوشبو میں استعمال کرتے ہیں ۱۲

۲۱۷ ؎ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ معتدہ عورت کو عدت کے اندر آنکھوں میں سرمہ بھی نہ لگانا چاہیے اور جمہور علماء اور امام مالکؒ اور امام احمدؒ اور امام ابوحنیفہؒ اور انکے اصحاب فرماتے ہیں کہ دوا کیلئے سرمہ لگانا جائز ہے کہ حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے کہ ان سے ایک عورت نے جسکا شوہر فوت ہو گیا تھا اور اسکی آنکھیں بیمار ہو گئیں تھیں یہ پوچھا کہ میں آنکھوں میں سرمہ لگاؤں یا نہ تو انھوں نے فرمایا کہ ضرورت کے وقت رات کو لگا لو اور دن کو دھو ڈالو ۱۲

قَالَ: لَا. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ. وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ: طُلِّقَتْ خَالَتِي

فرمایا نہ ؎ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ طلاق دی گئی میری خالہ

فَأَرَادَتْ أَنْ تَجُدَّ نَخْلَهَا فَزَجَرَهَا رَجُلٌ أَنْ تَخْرُجَ فَأَتَتِ النَّبِيَّ صَلَّى

اور اسنے اپنی کھجوروں کے پھل چننے کا ارادہ کیا تو اسے ایک شخص نے باہر جانے سے روک دیا تو وہ آئی پیغمبر خدا صلے

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ: بَلْ جُدِّي نَخْلَكِ فَإِنَّكِ عَسَى أَنْ تَصَدَّقِي أَوْ

اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس (اور اپنا حال بیان کیا) تو فرمایا آپنے بلکہ تو بیل کھجور اپنی کا کیونکہ نزدیک ہے کہ تو خیرات کرے یا

تَفْعَلِي مَعْرُوفًا. رَوَاهُ مُسْلِمٌ. وَعَنْ فُرَيْعَةَ بِنْتِ مَالِكٍ أَنَّ زَوْجَهَا خَرَجَ

اور کوئی احسان کرے ؎ روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور فریعہ بنت مالک سے روایت ہے کہ اسکا خاوند نکلا

فِي طَلَبِ أَعْبُدٍ لَهُ فَقَتَلُوهُ قَالَتْ فَسَأَلْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ

تلاش میں اپنے غلاموں کی تو انہوں نے اسے قتل کر دیا کہا فریعہ نے پھر پوچھا میں نے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ

وَسَلَّمَ أَنْ أَرْجِعَ إِلَى أَهْلِي فَإِنَّ زَوْجِي لَمْ يَتْرُكْ لِي مَسْكَنًا يَمْلِكُهُ وَلَا

وسلم سے کہ میں اپنے لوگوں میں چلی جاؤں کیونکہ میرے خاوند نے میرے لیے نہیں چھوڑا گھر جسکا وہ مالک ہوتا اور نہ

نَفَقَةً فَقَالَ: نَعَمْ. فَلَمَّا كُنْتُ فِي الْحُجْرَةِ نَادَانِي فَقَالَ: امْكُثِي فِي بَيْتِكِ

نفقہ فرمایا اچھا پھر میں جب گھر کے صحن میں آئی بلایا مجھے اور فرمایا ٹھیر تو اپنے گھر میں

حَتَّى يَبْلُغَ الْكِتَابُ أَجَلَهُ. قَالَتْ: فَاعْتَدَدْتُ فِيهِ أَرْبَعَةَ أَشْهُرٍ وَعَشْرًا.

یہانتک کہ پہونچے کتاب اپنی مدت کو کہا فریعہ نے پھر عدت پوری کی میں نے اسی گھر میں چار مہینے دس دن ؎

قَالَتْ: فَقَضَى بِهِ بَعْدَ ذٰلِكَ عُثْمَانُ. أَخْرَجَهُ أَحْمَدُ وَالْأَرْبَعَةُ وَصَحَّحَهُ

کہا اسنے پھر حکم کیا ساتھ اسکے بعد اسکے عثمان رض نے۔ روایت کیا اسے احمد اور چاروں نے اور صحیح کہا اسے

التِّرْمِذِيُّ وَالذُّهْلِيُّ وَابْنُ حِبَّانَ وَالْحَاكِمُ وَغَيْرُهُمْ. وَعَنْ فَاطِمَةَ بِنْتِ

ترمذی اور ذہلی اور ابن حبان اور حاکم اور غیرہم نے۔ اور فاطمہ بنت

قَيْسٍ قَالَتْ: قُلْتُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ إِنَّ زَوْجِي طَلَّقَنِي

قیس رض سے روایت ہے کہا میں نے عرض کی یا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم میرے شوہر نے مجھے تین طلاقیں

ثَلَاثًا وَأَخَافُ أَنْ يُقْتَحَمَ عَلَيَّ فَأَمَرَهَا فَتَحَوَّلَتْ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ. وَعَنْ عَمْرِو

دی ہیں اور مجھے خوف ہے کہ کوئی میرے ساتھ سختی یا بدمزاجی کرے تو حضرت نے اسے حکم دیا تو وہ دوسرے گھر میں چلی گئی روایت کیا اسے مسلم نے اور عمرو

ابْنِ الْعَاصِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ: لَا تُلَبِّسُوا عَلَيْنَا سُنَّةَ نَبِيِّنَا عِدَّةُ

ابن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہا نہ چھپاؤ ہم پر سنت ہمارے پیغمبر ص کی

أُمِّ الْوَلَدِ إِذَا تُوُفِّيَ عَنْهَا سَيِّدُهَا أَرْبَعَةُ أَشْهُرٍ وَعَشْرٌ. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُو

ام الولد ؎ کی عدت جب اسکا مالک مر جاوے چار مہینے دس دن ہے روایت کیا اسے احمد اور ابو

دَاوُدَ وَابْنُ مَاجَهْ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَأَعَلَّهُ الدَّارَقُطْنِيُّ بِالِانْقِطَاعِ. وَعَنْ

داؤد اور ابن ماجہ نے اور صحیح کہا اسے حاکم نے اور علت بیان کی اسمیں دارقطنی نے انقطاع کی۔ اور روایت ہے

؎ یہ حدیث عدت نشین عورت کے حاجت کے واسطے نکلنے کے جواز پر دلیل ہے علی اور امام ابوحنیفہؒ کا مذہب یہی ہے وہ کہتے ہیں کہ عدت والی عورت معتدہ کو رات اور دن میں نکلنا جائز ہے اور ثوری اور لیث اور مالک اور شافعی اور احمد وغیرہ کا مذہب ہے کہ دن میں مطلقاً عورت معتدہ کو نکلنا جائز ہے کوئی حاجت ہو یا نہ ہو۔ تفصیل مسئلہ کی الخ میں ہے ۱۲

؎ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ جس عورت کا شوہر فوت ہو جائے اسکو عدت کے دنوں میں اسی گھر میں رہنا چاہیے جہاں اسکو اسکی وفات کی خبر پہنچی ہے۔ اور دوسرے گھر میں جانے کی اسکو اجازت نہیں۔ صحابہ اور تابعین اور انکے بعد کے علماء کی ایک جماعت کا یہی مذہب ہے اور ائمہ اربعہ میں سے امام مالکؒ۔ امام شافعی اور امام ابوحنیفہؒ اور انکے مقلدین اور اوزاعی اور اسحاق اور ابو عبیدہ کا بھی یہی قول ہے۔ اور عذر کی صورت میں ایک جماعت علماء اسکو نکلنے کی اجازت دیتی ہے ۱۲

؎ اس مسئلہ میں اختلاف ہے اوزاعی اور ظاہریہ وغیرہ کا مذہب اس حدیث کے موافق ہے اور امام مالکؒ اور شافعیؒ اور احمدؒ کا مذہب یہ ہے کہ اس کی عدت صرف ایک حیض ہے اور علی رض اور ابن مسعود رض کا قول یہ ہے کہ اسکی عدت تین حیض ہے یہی مذہب امام ابوحنیفہؒ کا ہے تفصیل مسئلہ کی الخ

عائشة رضي الله تعالى عنها قالت إنما الأقراء الأطهار أخرجه مالك

عائشہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا سے فرمایا (قرآن میں) قروء سے مراد طہر ہے ۔ روایت کیا اسے مالک نے

في قصة بسند صحيح وعن ابن عمر رضي الله عنهما قال طلاق الأمة

ایک قصہ میں سند صحیح سے اور ابن عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہما سے روایت ہے فرمایا لونڈی منکوحہ کی

تطليقتان وعدتها حيضتان رواه الدارقطني وأخرجه مرفوعا

طلاق دو طلاقیں ہیں اور عدت اسکی دو حیض ہیں روایت کیا اسے دارقطنی نے اور نقل کیا اسے دارقطنی نے مرفوعا بھی

وضعفه وأخرجه أبو داود والترمذي وابن ماجه من حديث

اور ضعیف کہا اسے اور روایت کیا اسے ابوداؤد اور ترمذی اور ابن ماجہ نے عائشہ رضہ کی

عائشة وصححه الحاكم وخالفوه فاتفقوا على ضعفه وعن رويفع

حدیث سے اور صحیح کہا اسے حاکم نے اور اوروں نے اسکا خلاف کیا اور اس حدیث کے ضعف پر اتفاق کیا اور رویفع

ابن ثابت عن النبي صلى الله عليه وآله وسلم لا يحل لامرء يؤمن بالله

بن ثابت سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ آپ نے ارشاد فرمایا نہیں حلال ہے مرد کو جو ایمان رکھتا ہے

واليوم الآخر أن يسقي ماءه زرع غيره أخرجه أبو داود والترمذي

اور پچھلے دن پر کہ پانی دیوے غیر کی کھیتی کو روایت کیا اسے ابوداؤد اور ترمذی نے

وصححه ابن حبان وحسنه البزار وعن عمر رض في امرأة المفقود تربص

اور صحیح کہا اسے ابن حبان نے اور حسن کہا اسے بزار نے۔ اور حضرت عمر رضہ سے روایت ہے اس عورت کے حق میں جسکا شوہر گم ہو جاوے انتظار

أربع سنين ثم تعتد أربعة أشهر وعشرا أخرجه مالك والشافعي و

چار برس پھر عدت گذارے چار مہینے اور دس دن روایت کیا اسے مالک اور شافعی نے اور

عن المغيرة بن شعبة قال قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم

مغیرہ بن شعبہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

امرأة المفقود امرأته حتى يأتيها البيان أخرجه الدارقطني بإسناد

عورت مفقود کی اسی کی عورت ہے یہانتک کہ آوے عورت کو خبر نقل کیا اسے دارقطنی نے ضعیف

ضعيف وعن جابر رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى

سند سے۔ اور روایت ہے جابر رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے کہا فرمایا پیغمبر خدا صلے

الله عليه وآله وسلم لا يبيتن رجل عند امرأة إلا أن يكون ناكحا أو

اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نہ رات رہے مرد کسی عورت کے پاس مگر کہ اسکا خاوند ہو یا محرم

ذا محرم رواه مسلم وعن ابن عباس رضي الله عنهما عن النبي صلى الله

روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور ابن عباس رضی اللہ تعالےٰ عنہما سے روایت ہے وہ پیغمبر خدا صلے اللہ

عليه وآله وسلم لا يخلون رجل بامرأة إلا مع ذي محرم أخرجه البخاري

علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ مرد کسی عورت سے خلوت نہ کرے مگر محرم کے ساتھ نقل کیا اسے بخاری نے

---

**ف ۵**

مطلب یہ ہے کہ مطلقہ عورتوں کی نسبت اللہ تعالےٰ نے فرمایا ہے و المطلقات یتربصن بانفسہن ثلثۃ قروء اور لفظ قروء اور اقراء جمع قرء بمعنے طہر ہے پس مطلقہ کی عدت تین طہر ہوگی۔ ابن عمر و زید بن ثابت رضہ اور حضرت عائشہ رضہ اور ابن شہاب زہری اور ربیعہ اور امام مالک اور امام شافعی اور فقہائے مدینہ کا یہی مذہب ہے اور امام احمد سے ایک روایت اُن کے موافق ہے۔ اور خلفائے اربعہ و ابن مسعود رضہ و ابوموسی و حسن بصری و [illegible] سفیان ثوری و حسن بن صالح اور امام ابوحنیفہ اور انکے اصحاب اور صحابہ کرام رضہ اور تابعین کی ایک بڑی جماعت کا یہ مذہب ہے کہ لفظ قروء اور اقراء بمعنے حیض ہے اور مطلقہ کی عدت تین حیض ہے اور یہ حدیث بھی اسی کے [illegible] ہے اور امام احمد نے بھی اپنے پہلے قول سے رجوع کیا اور فرمایا کہ میں پہلے کہتا تھا کہ لفظ قروء سے طہر مراد ہے اور اب میرا مذہب یہ ہے کہ اس سے حیض مراد ہے

**ف ۵۲** یہ حدیث بظاہر مذہب حنفیہ کے دلیل بن سکتی ہے تفصیل مسک الختام میں ہے

**۲۱۹** | ۱؎ مطلب یہ کہ کفار کی جو عورتیں جنگ میں قید ہو کر مسلمانوں کے ہاتھ آجائیں انمیں سے جو عورت حاملہ ہو جب تک اسکا بچہ پیدا نہ ہو اُسکے ساتھ وطی کرنا جائز نہیں اور جو حاملہ نہو اسکو اگر حیض آتا ہے تو ایک حیض تک اور اگر نابالغی یا بڑھاپے کی وجہ سے حیض نہیں آتا

وَعَنْ أَبِي سَعِيدٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ فِي سَبَايَا

اور ابو سعید رضہ سے روایت ہے کہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ والہ وسلم نے ارشاد فرمایا اوطاس کے

أَوْطَاسٍ لَا تُوطَأُ حَامِلٌ حَتَّى تَضَعَ وَلَا غَيْرُ ذَاتِ حَمْلٍ حَتَّى تَحِيضَ حَيْضَةً

قیدیوں کے حق میں نہ وطی کی جاوے حمل والی سے جننے تک اور غیر حاملہ سے ایک حیض گذرنے تک ۱؎

أَخْرَجَهُ أَبُو دَاوُدَ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَلَهُ شَاهِدٌ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ فِي الدَّارَقُطْنِيِّ

روایت کیا اسے ابو داؤد نے اور صحیح کہا اسے حاکم نے اور اسکا ایک شاہد ہے ابن عباس رضہ کی روایت سے دارقطنی میں

وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَ

اور روایت ہے ابوہریرہ رضی اللہ تعالے عنہ سے وہ روایت کرتے ہیں پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ

سَلَّمَ قَالَ الْوَلَدُ لِلْفِرَاشِ وَلِلْعَاهِرِ الْحَجَرُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ مِنْ حَدِيثِهِ وَمِنْ

وسلم سے کہ آپ نے فرمایا لڑکا صاحب فراش کا ہے اور زانی کو محرومی (یا سنگساری) ہے یہ حدیث متفق علیہ ہے ابوہریرہ کی حدیث

حَدِيثِ عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهَا فِي قِصَّةٍ وَعَنِ ابْنِ مَسْعُودٍ

عائشہ رضی اللہ تعالے عنہا کی روایت سے ایک قصہ میں اور ابن مسعود رضہ کی روایت سے

عِنْدَ النَّسَائِيِّ وَعَنْ عُثْمَانَ عِنْدَ أَبِي دَاوُدَ

نزدیک نسائی کے اور حضرت عثمان رضہ کی روایت ہے ابو داؤد کے نزدیک

## بَابُ الرَّضَاعِ

رضاع کا بیان ۲؎

عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهَا قَالَتْ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ

عائشہ رضی اللہ تعالے عنہا سے روایت ہے کہا فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ

وَآلِهِ وَسَلَّمَ لَا تُحَرِّمُ الْمَصَّةُ وَالْمَصَّتَانِ أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَعَنْهَا قَالَتْ قَالَ

وآلہ وسلم نے نہیں حرام کرتا ایک دفعہ ۳؎ دو دفعہ چوسنا نقل کیا اسے مسلم نے۔ اور اسی سے روایت ہے کہا فرمایا

رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ انْظُرْنَ مَنْ إِخْوَانُكُنَّ فَإِنَّمَا الرَّضَاعَةُ

پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ذرا غور کیا کرو کون ہیں دودھ بھائی تمہارے اسلیے کہ دودھ پینا

مِنَ الْمَجَاعَةِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْهَا قَالَتْ جَاءَتْ سَهْلَةُ بِنْتُ سُهَيْلٍ فَقَالَتْ

وہی معتبر ہے جو بھوک کے وقت میں ہو یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور اسی سے روایت ہے کہا سہلہ سہیل کی بیٹی پیغمبر کے پاس آئی

يَا رَسُولَ اللهِ إِنَّ سَالِمًا مَوْلَى أَبِي حُذَيْفَةَ مَعَنَا فِي بَيْتِنَا وَقَدْ بَلَغَ مَا

یا رسول اللہ سالم ابی حذیفہ کے غلام ہمارے ساتھ ہمارے گھر میں رہتا اور البتہ بالغ ہو گئے ہیں

يَبْلُغُ الرِّجَالُ فَقَالَ أَرْضِعِيهِ تَحْرُمِي عَلَيْهِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْهَا أَنَّ

اس حد کو جہاں تک پہنچتے ہیں مرد فرمایا تو سالم کو دودھ پلا تو اسپر حرام ہو جائیگی روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور انہی سے روایت ہے کہ

أَفْلَحَ أَخَا أَبِي الْقُعَيْسِ جَاءَ يَسْتَأْذِنُ عَلَيْهَا بَعْدَ الْحِجَابِ قَالَتْ فَأَبَيْتُ

افلح ابی قعیس کا بھائی آیا اس حال میں کہ اجازت مانگتا تھا اسکے پاس آنے کی بعد اسکے کہ پردہ کا حکم اتر چکا تھا عائشہ کہتی ہیں تو انکار کیا

تو ایک ماہ تک اسکے ہم بستری نکریگا کہ معلوم ہو جائے کہ پہلے خاوند سے یہ حاملہ ہے یا نہیں ظاہر حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ حکم عام ہے خواہ اسکا شوہر بھی اُسکے ساتھ قید ہو یا نہ امام مالک اور امام شافعی کا یہی مذہب ہے اور حنیفہ کے نزدیک اگر دونوں اکٹھے قید ہو جائیں تو انکا نکاح قائم رہتا ہے اور لونڈی کا مالک اس سے وطی نہیں کر سکتا ۱۲۔

۲؎ رضاع اور رضاعت را کی زبر اور زیر کے ساتھ لغت میں انسان یا حیوان کے پستان سے بچے کے دودھ چوسنے کو کہتے ہیں اور شرع میں عورت کے پستان سے شیر خوار بچے کا مدت معین میں دودھ پینا [illegible] ہوتا ہے [illegible] سے مختار۔

۳؎ اس مسئلہ میں کے تین قول ہیں پہلا قول یہ ہے کہ تین دفعہ چوس لینا حرام کر دیتا ہے داؤد اور اُس کے اتباع کا یہی مذہب ہے دوسرا قول یہ ہے کہ رضاعت تھوڑا ہو یا بہت ہو حرام کر دیتا ہے سلف اور خلف کی ایک جماعت اسی کیطرف گئی ہے [illegible] حضرت علی [illegible] اور ابن عباس [illegible] سے بھی مروی ہے اور امام ابو حنیفہ رہ کا مذہب بھی ہے تیسرا قول یہ ہے کہ پانچ دفعہ سے کم چوسنا حرام نہیں کرتا [illegible] اور عائشہ رضہ اور ابن زبیر رضہ اور طاؤس رہ وغیرہ کا یہی مذہب ہے تفصیل مسک ختام میں ہے ۱۲-۲-۲-۱۲

لہ یعنے حکم پانچ رضعات کا حضرت ﷺ کے آخر زمانہ تک باقی تھا بعد ازاں اُسکی تلاوت منسوخ ہو گئی اور حکم باقی رہا۔ سبل السلام میں لکھا ہے مراد یہ ہے کہ پانچ رضعہ کا نزول نہایت ہی متاخر ہے یہاں تک کہ حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم فوت ہوئے اور بعض لوگ اسکو قرآن متلو جانکر اسکی قرات کرتے تھے زمانے کے نہایت قریب ہونے کی وجہ سے انکو اسکی تلاوت منسوخ ہونے کی خبر نہ پہونچی بعد ازاں جب نسخ کی خبر پہونچی تو انہوں نے اُس کی عدم تلاوت پر اجماع کر لیا نسخ کے تین قسموں میں سے ایک یہ ہے کہ تلاوت منسوخ ہو اور حکم باقی ہو تفصیل مسک الختام میں ہے ۱۲

أَنْ آذَنَ لَهُ فَلَمَّا جَاءَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَخْبَرْتُهُ

اجازت دینے سے اُسکو پھر جب آئے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم میں نے آپ کو خبر دی

بِالَّذِي صَنَعْتُ فَأَمَرَنِي أَنْ آذَنَ لَهُ عَلَيَّ وَقَالَ إِنَّهُ عَمُّكِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَ

اُسکی جو کیا تھا میں نے آپ نے مجھکو فرمایا کہ میں اجازت دوں اسکو اپنے پاس آنے کی اور فرمایا وہ تیرا چچا ہے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور

عَنْهَا قَالَتْ كَانَ فِيمَا أُنْزِلَ مِنَ الْقُرْآنِ عَشْرُ رَضَعَاتٍ مَعْلُومَاتٍ

انہی سے روایت ہے کہا تھا اُس میں کہ اتارا گیا قرآن سے کہ دس بار چوسنا جو معلوم ہو

يُحَرِّمْنَ ثُمَّ نُسِخْنَ بِخَمْسٍ مَعْلُومَاتٍ فَتُوُفِّيَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

حرام کرتا ہے پھر منسوخ ہو گیا ساتھ پانچ بار چوسنے کے پس وفات پائی رسول اللہ صلے اللہ علیہ

وَآلِهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ فِيمَا يُقْرَأُ مِنَ الْقُرْآنِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ

وآلہ وسلم نے حالانکہ یہ موجود تھا اُس چیز میں جو پڑھا جاتا قرآن سے روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور ابن عباس رضی اللہ

اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أُرِيدَ عَلَى ابْنَةِ حَمْزَةَ فَقَالَ إِنَّهَا لَا

تعالے عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عرض کیا گیا کہ آپ نکاح کریں حمزہ کی صاحبزادی سے آپنے فرمایا وہ

تَحِلُّ لِي إِنَّهَا ابْنَةُ أَخِي مِنَ الرَّضَاعَةِ وَيَحْرُمُ مِنَ الرَّضَاعَةِ مَا يَحْرُمُ مِنَ

مجھے حلال نہیں کیونکہ وہ میری رضاعی بھتیجی ہے اور رضاعت سے حرام ہوتی ہے جو چیز

النَّسَبِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ أُمِّ سَلَمَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهَا قَالَتْ قَالَ

نسب سے حرام ہوتی ہے یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے ام سلمہ رضی اللہ تعالے عنہا سے کہا فرمایا

رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ لَا يُحَرِّمُ مِنَ الرَّضَاعَةِ إِلَّا مَا فَتَقَ

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے رضاعت سے حرام نہیں کرتا مگر وہ کہ آنتوں کو

الْأَمْعَاءَ وَكَانَ قَبْلَ الْفِطَامِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهُ هُوَ وَالْحَاكِمُ وَ

چیرے اور دودھ چھوڑانے سے پہلے ہو روایت کیا اسے ترمذی نے اور صحیح کہا اسے انہے اور حاکم نے اور

عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ لَا رَضَاعَ إِلَّا فِي الْحَوْلَيْنِ رَوَاهُ

روایت ہے ابن عباس رضی اللہ تعالے عنہما سے فرمایا رضاعت حرمت کا سبب نہیں ہوتی مگر جو دو برس کے اندر ہو روایت کیا اسے

الدَّارَقُطْنِيُّ وَابْنُ عَدِيٍّ مَرْفُوعًا وَمَوْقُوفًا وَرَجَّحَا الْمَوْقُوفَ وَعَنِ

دارقطنی نے اور ابن عدی نے مرفوع اور موقوف اور ترجیح دی موقوف کو۔ اور روایت ہے

ابْنِ مَسْعُودٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ

ابن مسعود رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ

آلِهِ وَسَلَّمَ لَا رَضَاعَ إِلَّا مَا أَنْشَزَ الْعَظْمَ وَأَنْبَتَ اللَّحْمَ أَخْرَجَهُ أَبُو دَاوُدَ وَعَنْ

وسلم نے نہیں رضاع مگر وہ جو بڑھا دے ہڈی اور پیدا کرے گوشت نقل کیا اسے ابوداؤد نے۔ اور عقبہ

عُقْبَةَ بْنِ الْحَارِثِ أَنَّهُ تَزَوَّجَ أُمَّ يَحْيَى بِنْتَ أَبِي إِهَابٍ فَجَاءَتِ امْرَأَةٌ فَقَالَتْ

بن حارث رضہ سے روایت ہے کہ اُسنے ام یحییٰ ابی اہاب کی بیٹی سے نکاح کیا تو ایک عورت آئی اور بولی بیشک میں

لہ جمہور صحابہ رضہ اور تابعین اور فقہاء رہ کا یہ مذہب ہے کہ حرمت اُس رضاع سے ثابت ہوتی ہے جو دو سال کے اندر ہو اور دو سال کے بعد رضاع کا کوئی اعتبار نہیں وہ اُسے حرمت ثابت نہیں ہوتی جیسا کہ اس حدیث اور یہ حولین کاملین لمن اراد ان یتم الرضاعۃ سے معلوم ہوتا ہے اور علماء کی ایک جماعت کا یہ قول ہے کہ حرمت اُس رضاع سے ثابت ہوتی ہے جو دودھ چھوڑانے سے پہلے ہو۔ اور دودھ چھوڑانے کے بعد اسکا کوئی اعتبار نہیں گو دو سال کے اندر ہی ہو اور بعض کے نزدیک بڑے کو دودھ پلانے سے بھی حرمت رضاع ثابت ہو جاتی ہے چنانچہ حضرت عائشہ رضہ حضرت علی رضہ عروہ لیث بن سعد ابو محمد بن حزم رح کا یہی مذہب ہے اور بحر میں لکھا ہے کہ داؤد ظاہری کا بھی یہی مذہب ہے اور انکی دلیل سہلہ بنت سہیل رضہ کی حدیث ہے جو اسی باب میں گذر چکی ہے اس مسئلہ کے متعلق اور بھی کئی اقوال ہیں ۱۲

أرضعتكما فسأل النبي صلى الله عليه وآله وسلم فقال كيف وقد قيل

تم دونوں کو دودھ پلایا ہے تو پوچھا عقبہ نے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے آپ نے ارشاد فرمایا تو کس طرح (نکاح کر سکتا ہے) اور کہا

ففارقها عقبة ونكحت زوجا غيره أخرجه البخاري وعن زياد

پھر جدا کر دیا اس عورت کو عقبہ نے اور نکاح کر لیا اس عورت نے ایک خاوند سے سوا اسکے نقل کیا اسکو بخاری نے۔ اور زیاد

السهمي قال نهى رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم أن تسترضع

سہمی سے روایت ہے کہا منع کیا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس سے کہ دودھ پلایا جاوے بیوقوف عورتوں کا

الحمقى أخرجه أبو داود وهو مرسل وليست لزياد صحبة

۵۲ نقل کیا اسے ابو داؤد نے اور یہ مرسل ہے کیونکہ زیاد کی صحبت ثابت نہیں

## باب النفقات

خرچ دینے کا بیان

عن عائشة رضي الله تعالى عنها قالت دخلت هند بنت عتبة امرأة

عائشہ رضی اللہ تعالے عنہا سے روایت ہے کہا آئی ہند بیٹی عتبہ کی

أبي سفيان على رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم فقالت يا رسول

ابوسفیان کی بیوی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس اور بولی یا رسول

الله إن أبا سفيان رجل شحيح لا يعطيني من النفقة ما يكفيني ويكفي

اللہ ابوسفیان مرد بخیل ہے مجھے نہیں دیتا خرچ بقدر کہ مجھے اور میری اولاد کو کفایت

بني إلا ما أخذت من ماله بغير علمه فهل علي في ذلك من جناح

کرے۔ مگر جو لے لوں میں اسکے مال سے اسکی بے خبری میں کیا مجھے بے خبر لینے میں پوچھہ گناہ ہے

فقال خذي من ماله بالمعروف ما يكفيك ويكفي بنيك متفق عليه و

فرمایا لے اُسکے مال سے دستور کے موافق جو تجھے اور تیری اولاد کو کفایت کرے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور

عن طارق المحاربي قال قدمنا المدينة فإذا رسول الله صلى الله

روایت ہے طارق محاربی سے کہا ہم مدینہ میں آئے دیکھا تو رسول اللہ صلے اللہ

عليه وآله وسلم قائم على المنبر يخطب الناس ويقول يد المعطي العليا وابدأ

علیہ وآلہ وسلم منبر پر کھڑے ہوئے لوگوں کو خطبہ سنا رہے تھے اور فرماتے تھے دینے والے کا ہاتھ اونچا ہے اور اپنے عیال

بمن تعول أمك وأباك وأختك وأخاك ثم أدناك فأدناك رواه النسائي

سے شروع کر ماں سے اور باپ سے اور بہن سے اور بھائی سے اور انکے پیچھے اور نزدیکی والوں سے روایت کیا اسکو نسائی نے

وصححه ابن حبان والدارقطني وعن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه

اور صحیح کہا اسے ابن حبان اور دار قطنی نے۔ اور روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالے عنہ سے

قال قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم للمملوك طعامه وكسوته

کہا فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے (مالک پر) اپنے غلام کا کھانا اور لباس واجب ہے

یہ حدیث صرف مرضعہ کے شہادت قبول کرنے اور اُس پر عمل کے واجب ہونے پر دلالت کرتی ہے اور اس مسئلہ میں مذاہب کی تفصیل مسک الختام سے دیکھنی چاہیئے ۱۲ ۵۲ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ احمق اور کم عقل عورتوں کا دودھ بچوں کو نہ پلایا چاہیئے کہ دودھ انکی طبیعت میں اثر کرتا ہے پس جس قسم کی عورت بچے کو دودھ پلائیگی بچہ کی طبیعت میں وہی آثار ظاہر ہونگے۔ شریعت اسلام کے احکام و قوانین فطرت اور اصول حکمت کے موافق ہیں شیخ رئیس نے قانون میں لکھا ہے کہ مرضعہ کے لیے عمر کے لحاظ سے یہ ضروری ہے کہ اسکی عمر ۲۵ اور ۳۵ کے درمیان ہو کہ یہ عمر جوانی صحت اور کمال کا زمانہ ہے اور شکل و ترکیب اعضا کے لحاظ سے یہ ضروری ہے کہ اسکا رنگ خوب صورت۔ گردن موٹی سینہ پر گوشت۔ لاغری اور فربہی کے لحاظ سے متوسط ہو اور بہت چربی والی نہ ہو اور اخلاق کے لحاظ سے نیک خلق ہو اور غضب و غم وغیرہ برے اخلاق کے اثرات کو جلدی قبول نہ کرے یہ چیزیں بچے کے مزاج کو بگاڑنے والی ہیں ۱۲ ۵۳ نفقات جمع ہے نفقہ کی اور نفقہ اس چیز کا نام ہے جو چیز آدمی اپنی یا اپنے غیر کی حاجت میں خرچ کرے ۱۲ اسکا [illegible]

سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ غلام خواہ مرد ہو یا عورت اسکی خوراک اور پوشاک اسکے مالک کے ذمہ ہے اور مالک کیلئے یہ بھی ضروری ہے کہ اسکی طاقت سے زیادہ اسکو کام نہ بتلائے۔ اس مسئلہ میں علما کا اتفاق ہے۔ ایک حدیث میں ہے کہ غلاموں کو انکی طاقت سے زیادہ کام نہ بتلاؤ اور اگر تم انکو کوئی ایسا کام بتلاؤ جو انکی طاقت سے زیادہ ہو تو انکی مدد کرو۔ ایک دوسری حدیث میں ہے کہ جب تم میں سے کسی کا غلام کھانا پکا کر لائے تو چاہیے کہ اسکو اپنے ساتھ بٹھا کر کھانا کھلائے اور اگر اپنے ساتھ کھانا نہ کھلائے تو اس کھانے میں سے تھوڑا سا کھانا اسکو دیدے کیونکہ اسنے تکلیف اٹھا کر اسکو تیار کیا ہے یہ امر استحباب کیلئے ہے کہ غلاموں کے ساتھ ایسا سلوک کرنا مکارم اخلاق میں سے ہے ۱۲۔

وَلَا يُكَلَّفُ مِنَ الْعَمَلِ إِلَّا مَا يُطِيقُ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ حَكِيمِ بْنِ مُعَاوِيَةَ الْقُشَيْرِيِّ

اور ایسے کام کی تکلیف نہ دیا جائے جو اس سے نہ ہو سکے سلہ روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور حکیم بن معاویہ قشیری

عَنْ أَبِيهِ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ مَا حَقُّ زَوْجَةِ أَحَدِنَا عَلَيْهِ قَالَ أَنْ

اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں کہا میں نے عرض کیا یا رسول اللہ ہماری بی بیوں کا ہم پر کیا حق ہے فرمایا جب

تُطْعِمَهَا إِذَا طَعِمْتَ وَتَكْسُوهَا إِذَا اكْتَسَيْتَ الْحَدِيثَ تَقَدَّمَ فِي

خود کھاؤ سلہ تو انکو بھی کھلاؤ اور جب پہنو تو انکو بھی پہناؤ اور یہ حدیث باب عشرۃ النسا

عِشْرَةِ النِّسَاءِ وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ

میں گذر چکی ہے۔ اور روایت ہے جابر رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے وہ نبی صلے اللہ علیہ و

آلِهِ وَسَلَّمَ فِي حَدِيثِ الْحَجِّ بِطُولِهِ قَالَ فِي ذِكْرِ النِّسَاءِ وَلَهُنَّ عَلَيْكُمْ رِزْقُهُنَّ

آلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں حج کی حدیث میں جو بہت لمبی ہے فرمایا آپ نے عورتوں کے ذکر میں اور انکا حق تمہارے ذمہ یہ ہے کہ تم انکو کھلاؤ

وَكِسْوَتُهُنَّ بِالْمَعْرُوفِ أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى

اور پہناؤ موافق دستور کے روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور روایت ہے عبد اللہ بن عمرو رضی اللہ تعالےٰ

عَنْهُمَا قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ كَفَى بِالْمَرْءِ إِثْمًا أَنْ يُضَيِّعَ

عنہما سے کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آدمی کو یہی گناہ کافی ہے کہ ضائع کردیوے

مَنْ يَقُوتُ رَوَاهُ النَّسَائِيُّ وَهُوَ عِنْدَ مُسْلِمٍ بِلَفْظِ أَنْ يَحْبِسَ عَمَّنْ يَمْلِكُ

اس شخص کو جسکا نفقہ اسکے ذمہ میں ہے روایت کیا اسے نسائی نے اور مسلم میں یوں ہے کہ بند کر دیوے کھانا اس شخص سے

قُوتَهُ وَعَنْ جَابِرٍ يَرْفَعُهُ فِي الْحَامِلِ الْمُتَوَفَّى عَنْهَا زَوْجُهَا قَالَ لَا نَفَقَةَ لَهَا

جسکی قوت کا مالک ہے۔ اور جابر سے مرفوعاً روایت ہے اس حاملہ کے حق میں کہ مر جاوے اسکا خاوند اسکو فرمایا اسکے لیے نفقہ نہیں ہے

أَخْرَجَهُ الْبَيْهَقِيُّ وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ لَكِنْ قَالَ الْمَحْفُوظُ وَقْفُهُ وَثَبَتَ نَفْيُ

روایت کیا اسے بیہقی نے اور راوی اسکے معتبر ہیں لیکن بیہقی نے کہا اس حدیث کا موقوف ہونا صحیح ہے اور ثابت ہے نفی

النَّفَقَةِ فِي حَدِيثِ فَاطِمَةَ بِنْتِ قَيْسٍ كَمَا تَقَدَّمَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ أَبِي

نفقہ کی بیچ حدیث فاطمہ بنت قیس کے جیسا گذر چکا ہے روایت کیا اس حدیث کو مسلم نے۔ اور روایت ہے ابو

هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ

ہریرہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے کہا فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

الْيَدُ الْعُلْيَا خَيْرٌ مِنَ الْيَدِ السُّفْلَى وَيَبْدَأُ أَحَدُكُمْ بِمَنْ يَعُولُ تَقُولُ الْمَرْأَةُ

اوپر کا ہاتھ بہت اچھا ہے نیچے کے ہاتھ سے اور تم اپنے عیال سے شروع کیا کرو عورت کہتی ہے

أَطْعِمْنِي أَوْ طَلِّقْنِي رَوَاهُ الدَّارَقُطْنِيُّ وَإِسْنَادُهُ حَسَنٌ وَعَنْ سَعِيدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ

روٹی دے مجھے یا طلاق دے مجھے روایت کیا اسے دارقطنی نے اور اسناد اسکی حسن ہے۔ اور روایت ہے سعید بن مسیب سے

فِي الرَّجُلِ لَا يَجِدُ مَا يُنْفِقُ عَلَى أَهْلِهِ قَالَ يُفَرَّقُ بَيْنَهُمَا أَخْرَجَهُ سَعِيدُ بْنُ

بیچ مرد کے حق میں جسکو بی بی پر خرچ کرنے کی طاقت نہیں ہے کہا جدائی کیجاوے ان دونو میں روایت کیا اسے سعید بن

سلہ خاوند پر زوجہ کے نفقہ کے واجب ہونے کی دلیل اس حدیث میں موجود، جب زوجہ کا نفقہ اور پوشاک خاوند پر واجب ہوئے تو اسکا مسکن بھی واجب ہوا جیسا کہ قرآن اور حدیث سے معلوم ہوتا ہے ۱۲

سلہ اس مسئلہ میں علماء کا اختلاف ہے ایک جماعت کا یہ مذہب ہے کہ جس عورت کا خاوند مر جاوے اسکے واسطے نفقہ نہیں ہے شافعیہ اور حنفیہ کا مذہب یہی ہے اور دوسرے کہتے ہیں کہ نفقہ واجب ہے فریقین کے دلائل مسک الختام سے دیکھنے چاہیئے ۱۲۔

مَنْصُوْرٌ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ اَبِى الزِّنَادِ عَنْهُ قَالَ قُلْتُ لِسَعِيْدٍ سُنَّةٌ فَقَالَ

منصور نے سفیان سے انہوں نے ابو الزناد سے وہ روایت کرتے ہیں سعید سے کہا (ابو الزناد نے) میں نے کہا سعید کو یہ سنت ہے پس کہا سعید

سُنَّةٌ وَهٰذَا مُرْسَلٌ قَوِىٌّ وَعَنْ عُمَرَ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّهُ كَتَبَ اِلٰى اُمَرَاءِ الْاَجْنَادِ

نے سنت ہے اور یہ حدیث مرسل قوی ہے۔ اور عمر رضی اللہ تعالے عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے لکھا امرار لشکر کی طرف

فِىْ رِجَالٍ غَابُوْا عَنْ نِسَائِهِمْ اَنْ يَّاْخُذُوْهُمْ بِاَنْ يُّنْفِقُوْا اَوْ يُطَلِّقُوْا فَاِنْ طَلَّقُوْا

ان مردوں کے حق میں جو غائب تھے اپنی بی بیوں سے کہ گرفتار کریں ان مردوں کو اس بات پر کہ خرچ کریں اپنی بی بیوں پر یا طلاق دیدیں پھر اگر

بَعَثُوْا بِنَفَقَةِ مَا حَبَسُوْا اَخْرَجَهُ الشَّافِعِىُّ ثُمَّ الْبَيْهَقِىُّ بِاِسْنَادٍ حَسَنٍ وَ

تو بھیجیں خرچ اتنی مدت کا کہ غائب رہے ہیں انسے روایت کیا اسے شافعی اور بیہقی نے ساتھ اسناد حسن کے اور

عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ رَضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ اِلَى النَّبِىِّ صَلَّى اللّٰهُ

ابوہریرہ رضی اللہ تعالے عنہ سے روایت ہے کہا آیا ایک مرد طرف نبی صلے اللہ

عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ عِنْدِىْ دِيْنَارٌ فَقَالَ اَنْفِقْهُ عَلٰى نَفْسِكَ

علیہ وآلہ وسلم کی اور عرض کیا یا رسول اللہ میرے پاس ایک دینار ہے فرمایا اپنی جان پر خرچ کر

قَالَ عِنْدِىْ اٰخَرُ قَالَ اَنْفِقْهُ عَلٰى وَلَدِكَ قَالَ عِنْدِىْ اٰخَرُ قَالَ اَنْفِقْهُ عَلٰى

اسنے عرض کیا میرے پاس ایک اور ہے فرمایا اسے اپنی اولاد پر خرچ کر اسنے عرض کیا میرے پاس ایک درہم اور ہے فرمایا اسے اپنی بی بی

اَهْلِكَ قَالَ عِنْدِىْ اٰخَرُ قَالَ اَنْفِقْهُ عَلٰى خَادِمِكَ قَالَ عِنْدِىْ اٰخَرُ

پر خرچ کر بولا میرے پاس ایک اور ہے فرمایا اسے اپنے غلام پر خرچ کر بولا میرے پاس ایک اور ہے

قَالَ اَنْتَ اَعْلَمُ اَخْرَجَهُ الشَّافِعِىُّ وَاللَّفْظُ لَهٗ وَاَبُوْ دَاوٗدَ وَاَخْرَجَهُ

فرمایا تو خوب جاننے والا ہے روایت کیا اسے شافعی نے اور عبارت اسی کی ہے اور روایت کیا اسے ابو داؤد نے اور روایت کیا

النَّسَائِىُّ وَالْحَاكِمُ بِتَقْدِيْمِ الزَّوْجَةِ عَلَى الْوَلَدِ وَعَنْ بَهْزِ بْنِ حَكِيْمٍ عَنْ

نسائی اور حاکم نے اور انکی روایت میں بی بی اولاد پر مقدم ہے۔ اور روایت ہے بہز بن حکیم سے وہ روایت کرتے ہیں

اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهٖ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَنْ اَبَرُّ قَالَ اُمَّكَ قُلْتُ ثُمَّ

اپنے باپ سے وہ اسکے دادا سے کہا عرض کیا میں نے یا رسول اللہ میں کس سے احسان کروں فرمایا ماں سے عرض کیا میں نے پھر

مَنْ قَالَ اُمَّكَ قُلْتُ ثُمَّ مَنْ قَالَ اُمَّكَ قُلْتُ ثُمَّ مَنْ قَالَ اَبَاكَ ثُمَّ

کس سے فرمایا ماں سے بیٹے عرض کیا پھر کس سے فرمایا ماں سے بیٹے عرض کیا پھر کس سے فرمایا باپ سے پھر

الْاَقْرَبَ فَالْاَقْرَبَ اَخْرَجَهُ اَبُوْ دَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِىُّ وَحَسَّنَهٗ

جو زیادہ نزدیک ہو پھر جو زیادہ نزدیک ہو روایت کیا اسکو ابو داؤد اور ترمذی نے اور حسن کہا اسے ترمذی نے

## بَابُ الْحَضَانَةِ

پرورش کا بیان۔

عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو رَضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا اَنَّ امْرَاَةً قَالَتْ يَا رَسُوْلَ

عبداللہ بن عمرو رضی اللہ تعالے عنہما سے روایت ہے مقرر ایک عورت نے عرض کیا یا رسول

---

سلہ ایک رات حضرت عمر فاروق رض رعایا کی خبرگیری کیلیے مدینہ منورہ کی گلیوں میں گشت لگا رہے تھے کہ ایک مکان سے ایک عورت کی آواز کان میں پڑی کہ وہ اپنے شوہر کی جدائی سے بیتاب ہو کر یوں کہہ رہی تھی کہ یہ رات کسقدر دراز ہو گئی ہے کہ ختم ہونے میں نہیں آتی اور میری آنکھوں سے نیند اسلیے دور ہو گئی ہے کہ میرا پیارا میرے پاس نہیں جسکے ساتھ میں اپنا دل بہلاتی اسپر خلیفۃ المسلمین نے عورتوں سے دریافت کیا عورت اپنے شوہر سے کتنا عرصہ صبر کر سکتی ہے اور اسکے بعد لشکروں کے سرداروں کے نام احکام جاری فرمائے کہ وہ عیالدار ملازموں کو مجبور کریں کہ وہ اپنی عورتوں کی خبر گیری کریں اور انکو نان ونفقہ دیتے رہیں ورنہ انکو طلاق دیدیں ۱۲ منہ

سلہ اس روایت میں اولاد کو بیوی پر مقدم کیا گیا ہے۔ اور ایک دوسری روایت میں بیوی کو اولاد پر مقدم کیا ہے پس بعض علماء کہتے ہیں کہ بیوی کا حق ولد سے مقدم ہے اور بعض کہتے ہیں کہ ولد کا حق بیوی سے مقدم ہے اور لائق یہ ہے کہ دونو کا حق برابر ہے ۱۲ منہ

سلہ حضانت (ح) کی زیر کے ساتھ لغت میں ماں کا بچے کو اپنی بغل میں اور مرغی کا اپنے بچے یا انڈے کو پروں کے نیچے لے لینے کو کہتے ہیں اور شریعت میں اس کا استعمال اس شخص کی نگہبانی میں ہے جو خود اپنی حفاظت نہ کر سکے ۱۲ مسک الختام۔

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ إِنَّ ابْنِي هٰذَا كَانَ بَطْنِي لَهُ وِعَاءً وَثَدْيِي لَهُ

اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم یہ میرا بیٹا میرا پیٹ اسکے لیے برتن اور میری پستان اسکے لیے

سِقَاءً وَحِجْرِي لَهُ حِوَاءً وَإِنَّ أَبَاهُ طَلَّقَنِي وَأَرَادَ أَنْ يَنْزِعَهُ مِنِّي فَقَالَ

مشک تھی اور میری گود اسکے لیے مکان تھا اور اسکے باپ نے مجھے طلاق دیدی ہے اور اب مجھ سے چھین لینے کا ارادہ کرتا ہے تو فرمایا

لَهَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَنْتِ أَحَقُّ بِهِ مَا لَمْ تَنْكِحِي رَوَاهُ

اسکو رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تو اسکی زیادہ حقدار ہے جبتک تو نکاح نہ کرے روایت کیا اسے

أَحْمَدُ وَأَبُو دَاوُدَ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ

احمد اور ابوداؤد نے اور صحیح کہا اسے حاکم نے۔ اور روایت ہے ابوہریرہ رضی اللہ تعالے عنہ سے

أَنَّ امْرَأَةً قَالَتْ يَا رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ إِنَّ زَوْجِي يُرِيدُ

کہ ایک عورت نے عرض کیا یارسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم میرا خاوند لیجانا چاہتا ہے

أَنْ يَذْهَبَ بِابْنِي وَقَدْ نَفَعَنِي وَسَقَانِي مِنْ بِئْرِ أَبِي عِنَبَةَ فَجَاءَ زَوْجُهَا

میرے بیٹے کو اور وہ مجھے نفع پہنچاتا ہے اور ابوعنبہ کے کوئیں سے پانی پلاتا ہے پھر اسکا خاوند آیا

فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَا غُلَامُ هٰذَا أَبُوكَ وَهٰذِهِ أُمُّكَ

پس فرمایا نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اے لڑکے یہ تیرا باپ ہے اور یہ تیری ماں ہے سو

فَخُذْ بِيَدِ أَيِّهِمَا شِئْتَ فَأَخَذَ بِيَدِ أُمِّهِ فَانْطَلَقَتْ بِهِ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالْأَرْبَعَةُ

توجسکا چاہے ہاتھ پکڑلے اسنے ماں کا ہاتھ پکڑ لیا وہ اسکو لے گئی ۲ روایت کیا اسے احمد اور چاروں نے

وَصَحَّحَهُ التِّرْمِذِيُّ وَعَنْ نَافِعِ بْنِ سِنَانٍ أَنَّهُ أَسْلَمَ وَأَبَتِ امْرَأَتُهُ

اور صحیح کہا اسے ترمذی نے۔ اور روایت ہے نافع بن سنان سے کہ وہ مسلمان ہوگیا اور اسکی بی بی نے

أَنْ تُسْلِمَ فَأَقْعَدَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ الْأُمَّ نَاحِيَةً وَالْأَبَ

اسلام سے انکار کیا (اور انکا ایک لڑکا تھا) تو بٹھایا نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک طرف ماں کو اور دوسری طرف

نَاحِيَةً وَأَقْعَدَ الصَّبِيَّ بَيْنَهُمَا فَمَالَ إِلَى أُمِّهِ فَقَالَ اللّٰهُمَّ اهْدِهِ فَمَالَ

باپ کو اور بٹھایا لڑکے کو انکے درمیان پھر لڑکا جھکا ماں کی طرف آپ نے فرمایا یا اللہ اسے ہدایت کر ۳ پھر جھک گیا

إِلَى أَبِيهِ فَأَخَذَهُ أَخْرَجَهُ أَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَعَنِ

باپ کیطرف پس لے لیا اسنے اسے روایت کیا اسے ابوداؤد اور نسائی نے اور صحیح کہا اسے حاکم نے۔ اور روایت ہے

الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَضَى

برا بن عازب رضی اللہ تعالے عنہ سے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

فِي ابْنَةِ حَمْزَةَ لِخَالَتِهَا وَقَالَ الْخَالَةُ بِمَنْزِلَةِ الْأُمِّ أَخْرَجَهُ الْبُخَارِيُّ وَ

حضرت حمزہ رض کی بیٹی کا فیصلہ کیا واسطے خالہ اسکی کے اور فرمایا خالہ قائم مقام ماں کے ہے نقل کیا اسے بخاری نے اور

أَخْرَجَهُ أَحْمَدُ مِنْ حَدِيثِ عَلِيٍّ فَقَالَ وَالْجَارِيَةُ عِنْدَ خَالَتِهَا فَإِنَّ

نقل کیا اسے احمد نے حضرت علی رض کی روایت سے اور فرمایا لڑکی اپنی خالہ کے پاس رہے کیونکہ

---

۱ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ طلاق ملنے کے بعد بھی چھوٹے بچے کی پرورش کا حق اسکی ماں کیلئے ہے اور باپ اسکو اس سے جدا نہیں کرسکتا اور یہ بھی معلوم ہوا کہ اگر طلاق کے بعد وہ دوسرے شخص سے نکاح کرلے تو پھر اسکا یہ حق ساقط ہوجاتا ہے جمہور علماء کا یہی مذہب ہے اور شافعیہ اسی کے قائل ہیں۔ اور حضرت عثمان رض سے مروی ہے کہ پرورش کا حق نکاح کرنے سے ساقط نہیں ہوتا۔ حسن بصری اور ابن حزم کا بھی مذہب ہے۔ اور حنفیہ کہتے ہیں کہ اگر مطلقہ عورت اپنے بچے کے کسی ذی رحم محرم (قریبی رشتہ دار) سے نکاح کرے تو حضانت (پرورش) کا حق ساقط نہیں ہوتا اور اگر کسی دوسرے شخص سے نکاح کرلے تو اسکا حق ساقط ہوجاتا ہے ۱۲

۲ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جب بچہ کچھ سمجھدار ہوجائے اور خود بخود کھانے پینے اور چلنے پھرنے لگے تو اسکو اختیار ہے کہ ماں باپ میں سے جسکے پاس وہ چاہے رہے۔ بعض علما اس حدیث کے موافق عمل کرتے ہیں بچے کو اختیار دیتے ہیں چنانچہ اسحاق رح بن راہویہ اور امام شافعی اور انکے اصحاب کا یہی قول ہے اور امام ابوحنیفہ رح اور انکے اصحاب اور امام مالک کا یہ مذہب ہے کہ اسکی پرورش کا حق ماں کے لیے ہے جبتک کہ وہ اس سے بالکل مستغنی نہ ہوجائے اور جب مستغنی ہوجائے تو حنفیہ کے نزدیک لڑکے کا باپ کے پاس اور لڑکی کا ماں کے پاس رہنا مناسب ہے اور امام مالک فرماتے ہیں کہ ماں سب سے زیادہ حقدار ہے ۱۲

۳ اس بچے میں اختلاف ہے بعض کہتے ہیں مذکر تھا اور بعض کہتے ہیں مؤنث۔ اور ظاہر یہ ہے کہ وہ اختیار دینے کی عمر کو نہ پہونچا تھا اور انہوں نے جو باپ کو اختیار کیا تھا تو محض حضرت صلعم کی دعا کی برکت سے اختیار کیا پس یہ حدیث اختیار دینے کی دلیلوں میں سے نہیں۔

له اس حدیث سے معلوم ہوا کہ خادم کو بٹھا کر کھانا واجب نہیں البتہ افضل ہے ۱۲ مسک الختام ۲ اس حدیث سے دلالت ہے۔ اس امر پر کہ بلی یا اور
قسم کے جانور کو بند کر کے رکھنا اور کھانے پینے کو کچھ نہ دینا حرام ہے۔ اگر بند کر کے رکھے تو کھانا پانی حسب ضرورت دے یا اسے چھوڑ دے

الخالة والدة وعن ابي هريرة رضي الله تعالى عنه قال قال رسول

خالہ قائم مقام ماں کے ہے اور روایت ہے ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا رسول اللہ

الله صلى الله عليه وسلم اذا اتى احدكم خادمه بطعامه فان لم

صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جب کسی کا خادم اس کے پاس کھانا لاوے پھر اگر اس کو

يجلسه معه فليناوله لقمة او لقمتين متفق عليه واللفظ للبخاري وعن

ساتھ نہ بٹھاوے تو ایک لقمہ یا دو لقمے دیدے تو یہ حدیث متفق علیہ ہے اور عبارت بخاری کی ہے۔ اور

ابن عمر رضي الله تعالى عنهما عن النبي صلى الله عليه وسلم قال عذبت امرأة في

عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ایک عورت کو بلی کے لئے

هرة سجنتها حتى ماتت فدخلت النار فيها لا هي اطعمتها وسقتها اذ

عذاب ہوا اس نے بلی کو بند کر کے رکھا یہاں تک کہ وہ مرگئی پھر وہ اسی بلی کی وجہ سے جہنم میں گئی اس نے بلی کو نہ کھانا دیا اور

هي حبستها ولا هي تركتها تأكل من خشاش الارض متفق عليه

نہ پانی جب اسکو بند میں رکھا نہ اس کو چھوڑا کہ وہ زمین کے جانور کھاتی ۲ یہ حدیث متفق علیہ

# كتاب الجنايات

قصاص وغیرہ کا بیان

عن ابن مسعود رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم

ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

لا يحل دم امرئ مسلم يشهد ان لا اله الا الله واني رسول الله الا باحدى

کسی ایسے مسلمان کا خون حلال نہیں۔ جو گواہی دیتا ہو کہ اللہ کے سوا کوئی سچا معبود نہیں ہے اور میں اس کا پیغمبر ہوں

ثلث الثيب الزاني والنفس بالنفس والتارك لدينه المفارق للجماعة

مگر تین میں سے کسی ایک بات پر یا شادی شدہ زانی ہو یا جان بدلے جان کے یا اپنے دین سے پھر جانے والا مسلمانوں کی

متفق عليه وعن عائشة رضي الله عنها عن رسول الله صلى الله عليه

جماعت سے جدا ہو نیوالا یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور عائشہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا سے روایت ہے وہ روایت کرتی ہیں پیغمبر

وسلم قال لا يحل قتل مسلم الا في احدى ثلاث خصال زان محصن

صلے اللہ علیہ وسلم سے کہ آپ نے فرمایا مسلمان کا خون کرنا درست نہیں مگر تین میں سے کسی ایک بات پر زانی جس کی شادی

فيرجم ورجل يقتل مسلما متعمدا فيقتل ورجل يخرج من

ہو چکی ہو تو وہ پس رجم کیا جاوے اور وہ مرد جو قصداً قتل کرے مسلمان کو جان کر پس قتل کیا جاوے گا اور تیسرا وہ جو نکل

الاسلام فيحارب الله ورسوله فيقتل او يصلب او ينفى من الارض

جاوے اسلام سے اور لڑائی کرے اللہ اور اس کے رسول سے پس قتل کیا جاوے یا سولی دیا جاوے یا جلاوطن کیا جاوے

رواه ابو داود والنسائي وصححه الحاكم وعن عبد الله

۵ روایت کیا اسے ابوداؤد اور نسائی نے اور صحیح کہا اسے حاکم نے اور عبداللہ بن مسعود رضی

اللہ تعالیٰ کی مخلوق کو عذاب دینا ہے وجہ جائز نہیں سبل السلام میں ہے کہ اس حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ بلی کا پالنا جائز ہے پس اگر باندھ کے رکھے تو اس کے کھانے پینے کی خبرگیری کرے یا کھلا چھوڑ رکھے کہ خود شکار کر کے کھا لیا کرے میری نے کہا بلی اگر نقصان اور تعدی کرے تو اس کا قتل کرنا جائز ہے۔ ۱۲ مسک الختام

۳ محصن وہ ہے جو عاقل بالغ مسلمان صحیح نکاح سے اپنی منکوحہ کے ساتھ وطی کر چکا ہو۔ اب اگر وہ زنا کرے تو اس کی سزا شرعاً یہ ہے کہ رجم یعنی سنگسار کیا جاوے ۱۲ مسک الختام

۴ یعنی جو شخص کسی مسلمان کو قتل کر ڈالے تو اس کی سزا یہ ہے کہ قصاص میں قتل کیا جاوے ۱۲ مسک الختام

۵ یہ قطاع الطریق کی سزا ہے جو قرآن مجید میں مذکور ہے۔ خواہ حربی ہو خواہ کافر اور دین اسلام سے مرتد ہو تو اسے اسلام پیش کیا جاوے اگر مسلمان ہو جاوے تو بہتر ورنہ اس کی سزا قتل ہے۔ ۱۲ خلاصہ مسک الختام

ابن مسعود رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم

رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

أول ما يقضى بين الناس يوم القيامة في الدماء متفق عليه وعن

قیامت کے دن سب سے پہلے لوگوں میں خونوں کا فیصلہ کیا جاوے گا۔ یہ حدیث متفق علیہ ہے اور سمرہ رضی

سمرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من قتل عبده قتلناه

اللہ عنہ سے روایت ہے کہا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو اپنے غلام کو قتل کرے ہم اسے قتل کریں گے

ومن جدع عبده جدعناه رواه أحمد والأربعة وحسنه الترمذي

اور جو اپنے غلام کا کان کاٹے ہم اس کا کان کاٹ دالیں گے اسے روایت کیا اسے احمد اور چاروں نے اور حسن کہا اس کو ترمذی نے

وهو من رواية الحسن البصري عن سمرة وقد اختلف في سماعه منه

اور یہ حسن بصری کی روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں سمرہ سے اور حسن کی سمرہ سے سماع میں اختلاف ہے

وفي رواية أبي داود والنسائي ومن خصى عبده خصيناه وصحح

اور ابو داؤد اور نسائی کی ایک روایت میں ہے جو خصی کرے اپنے غلام کو خصی کریں گے ہم اس کو اور حاکم نے صحیح

الحاكم هذه الزيادة وعن عمر بن الخطاب رضي الله عنه قال سمعت رسول

زیادتی کو صحیح کہا اور عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہا میں نے پیغمبر خدا

الله صلى الله عليه وسلم يقول لا يقاد الوالد بالولد رواه أحمد والترمذي

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا آپ فرماتے تھے نہ قصاص لیا جاوے باپ سے بیٹے کا۔ روایت کیا اسے احمد اور ترمذی

وابن ماجه وصححه ابن الجارود والبيهقي وقال الترمذي إنه

اور ابن ماجہ نے اور صحیح کہا اسے ابن الجارود اور بیہقی نے اور ترمذی نے کہا یہ حدیث

مضطرب وعن أبي جحيفة قال قلت لعلي هل عندكم شيء من

مضطرب ہے اور ابی جحیفہ رضہ سے روایت ہے کہا میں نے حضرت علی سے کہا آپ کے پاس سوائے قرآن

الوحي غير القرآن قال لا والذي فلق الحبة وبرأ النسمة إلا فهم

کے کچھ وحی ہے جواب دیا نہیں قسم ہے اس ذات کی جس نے اگایا دانہ اور پیدا کی جان کو مگر فہم

يعطيه الله تعالى رجلا في القرآن وما في هذه الصحيفة قلت

جو دیوے اللہ تعالیٰ کسی آدمی کو قرآن میں اور جو اس صحیفے میں ہے کہا میں نے

وما في هذه الصحيفة قال العقل وفكاك الأسير ولا يقتل

اس صحیفے میں کیا ہے فرمایا بیان دیت کا اور چھوڑانا قیدی کا اور کافر کے بدلے

مسلم بكافر رواه البخاري وأخرجه أحمد وأبو داود والنسائي

مسلمان نہ مارا جاوے گا روایت کیا اسے بخاری نے اور نکالا اسے احمد اور ابو داود اور نسائی نے

من وجه آخر عن علي وقال فيه المؤمنون تتكافأ دماؤهم

دوسری طرف سے حضرت علی رضہ سے اور کہا اس میں مسلمانوں کے خون آپس میں ایک دوسرے کے برابر ہیں

---

ف ۱ یعنی حقوق العباد میں اول خونریزی کے مقدمات کا فیصلہ ہوگا۔ اور حقوق اللہ میں پہلے پہلے نماز کا حساب ہوگا۔ ف ۲ اس مسئلہ میں علماء کا اختلاف ہے بعض کے نزدیک غلام کے بدلے آزاد سے مطلقاً قصاص لیا جاویگا حنفیہ کے نزدیک غیر کے غلام کا قصاص لیا جاویگا نہ اپنے غلام کا اور بعض کے نزدیک مطلقاً غلام کے بدلے آزاد سے قصاص نہیں۔ ف ۳ یعنی اگر باپ اپنے بیٹے کو قتل کردے تو باپ کو اس کے قصاص میں قتل نہ کیا جاوے یہی مذہب ہے جمہور صحابہ کا اور حنفیہ شافعیہ حنبلیہ کا یہی قول ہے چونکہ باپ بیٹے کے وجود کا سبب ہے ...

ف ۴ یعنی اگر مسلمان کسی کافر کو مار دے تو مسلمان اس کے بدلے قتل نہ کیا جاوے ... یہی قول ہے اکثر اہل علم کا ...

وَيَسْعَى بِذِمَّتِهِمْ أَدْنَاهُمْ وَهُمْ يَدٌ عَلَى مَنْ سِوَاهُمْ وَلَا يُقْتَلُ مُؤْمِنٌ بِكَافِرٍ
اور سعی کرتا ہے مسلمانوں کے عہد و پیمان پر کمتر ان کا اور مسلمانوں کو اپنے غیر پر مددگار ہونا چاہیے اور کافر کے بدلے مسلمان قتل نہ کیا جاوے

وَلَا ذُو عَهْدٍ فِي عَهْدِهِ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَعَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضي الله عنه أَنَّ
اور نہ قتل کیا جاوے صاحب عہد اپنے عہد میں اور صحیح کہا اسے حاکم نے اور انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

جَارِيَةً وُجِدَ رَأْسُهَا قَدْ رُضَّ بَيْنَ حَجَرَيْنِ فَسَأَلُوهَا مَنْ صَنَعَ بِكِ هَذَا
ایک لڑکی کا سر دو پتھروں میں کچلا ہوا پایا گیا لوگوں نے پوچھا تیرے ساتھ یہ کام کس نے کیا

فُلَانٌ أَوْ فُلَانٌ حَتَّى ذَكَرُوا يَهُودِيًّا فَأَوْمَتْ بِرَأْسِهَا فَأُخِذَ الْيَهُودِيُّ
کیا فلانے یا فلانے نے تو کہ نام لیا انہوں نے ایک یہودی کا تب اشارہ کیا اس نے اپنے سر سے پھر پکڑا گیا یہودی

فَأَقَرَّ فَأَمَرَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ يُرَضَّ رَأْسُهُ بَيْنَ حَجَرَيْنِ
اور اس نے اقرار کیا تو پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا یہ کہ کچلیں سر اس کا دو پتھروں میں

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِمُسْلِمٍ وَعَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ رضي الله عنه أَنَّ غُلَامًا لِأُنَاسٍ
یہ حدیث متفق علیہ ہے اور عبارت مسلم کی ہے اور عمران بن حصین سے روایت ہے کہ محتاجوں کے ایک لڑکے نے

فُقَرَاءَ قَطَعَ أُذُنَ غُلَامٍ لِأُنَاسٍ أَغْنِيَاءَ فَأَتَوُا النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
دولتمندوں کے لڑکے کا کان کاٹ دیا پھر وہ آئے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس

فَلَمْ يَجْعَلْ لَهُمْ شَيْئًا رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالثَّلَاثَةُ بِإِسْنَادٍ صَحِيحٍ وَعَنْ عَمْرِو
تو آپ نے ان کو کچھ نہ دلایا روایت کیا اسے احمد اور تینوں نے ساتھ صحیح سند کے اور عمرو بن شعیب کے

ابْنِ شُعَيْبٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ جَدِّهِ أَنَّ رَجُلًا طَعَنَ رَجُلًا بِقَرْنٍ فِي رُكْبَتِهِ
روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ سے اور انکے باپ اپنے دادا (یا عمرو کے دادا) سے کہ ایک مرد نے ایک مرد کے گھٹنے میں سینگ گھسا دیا

فَجَاءَ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ أَقِدْنِي فَقَالَ حَتَّى تَبْرَأَ ثُمَّ
پھر وہ آیا پیغمبر صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس اور بولا قصاص دلوائیے مجھے آپ نے فرمایا تیرے اچھے ہونے کے بعد پھر وہ

جَاءَ إِلَيْهِ فَقَالَ أَقِدْنِي فَأَقَادَهُ ثُمَّ جَاءَ إِلَيْهِ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللَّهِ
دوبارہ آیا اور بولا قصاص دلوائیے مجھے تو قصاص دلوایا آپ نے اسے پھر تیسری بار آیا اور عرض کی یا رسول اللہ میں

عَرِجْتُ فَقَالَ قَدْ نَهَيْتُكَ فَعَصَيْتَنِي فَأَبْعَدَكَ اللَّهُ وَبَطَلَ
لنگڑا ہو گیا آپ نے فرمایا ہم نے تجھے منع کیا تھا تو نے ہمارا کہنا نہ مانا اب تجھے اللہ دور رکھے اور تجھے دیر تک

عَرَجُكَ ثُمَّ نَهَى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ يُقْتَصَّ مِنْ جُرْحٍ
لنگڑا رکھے اور منع کر دیا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے اس سے کہ کسی زخم کا قصاص دیا جاوے

حَتَّى يَبْرَأَ صَاحِبُهُ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالدَّارَقُطْنِيُّ وَأُعِلَّ بِالْإِرْسَالِ وَ
یہاں تک کہ صاحب زخم اچھا ہو جاوے روایت کیا اسے احمد اور دارقطنی نے اور علت بیان کی ارسال کی اور

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ قَالَ اقْتَتَلَتِ امْرَأَتَانِ مِنْ هُذَيْلٍ
ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے دو عورتیں ہذیل (ایک قبیلہ ہے) کی لڑیں

---

ف: اس حدیث میں دلالت ہے اس امر پر کہ زخم کا قصاص اس وقت لینا چاہیے جب مجروح کا زخم اچھا ہو جاوے پہلے قصاص لینا جائز نہیں اور یہی مذہب ہے امام ابو حنیفہ کا اور امام مالک کا اور امام شافعی کے نزدیک مستحب ہے کہ زخم کے اچھا ہونے تک انتظار کیا جاوے واجب نہیں لیکن آخر حدیث سے پہلے مذہب کی تائید ہوتی ہے واللہ اعلم

اللهم اغفر لكاتبه ولمن سعى فيه ولوالديهم أجمعين برحمتك يا أرحم الراحمين

فرمت احداهما الاخرى بحجر فقتلتها وما فى بطنها فاختصموا الى

ایک نے دوسری کو پتھر سے مارا۔ جس سے وہ بھی مرگئی اور اس کے پیٹ کا بچہ بھی مرگیا پس پیغمبر خدا صلے

رسول الله صلى الله عليه وسلم فقضى رسول الله صلى الله عليه وسلم

اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس جھگڑا لائے تو پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حکم کیا

ان دية جنينها غرة عبد او وليدة وقضى بدية المرأة على

کہ اس کے بچہ کی دیت ایک غلام ہے یا ایک لونڈی [1] اور عورت کی دیت مارنے والی کے کنبے والے

عاقلتها وورثها ولدها ومن معهم فقال حمل ابن النابغة الهذلي

دیں۔ اور اس عورت کا وارث اس کا لڑکا ہوگا۔ اور جو وارث اس کے ساتھ ہوں حمل بن نابغہ ہذلی نے کہا

يا رسول الله كيف نغرم من لا شرب ولا اكل ولا نطق ولا استهل

یا رسول اللہ ہم کیونکر تاوان دیں اسکا جس نے نہ پیا اور نہ کھایا نہ بولا نہ چلایا

فمثل ذلك يطل فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم انما هذا

یہ تو گیا آیا (یعنی لغو ہے) رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ یہ کاہنوں کا

من اخوان الكهان من اجل سجعه الذى سجع متفق عليه واخرجه

بھائی ہے۔ ایسی کافیہ دار عبارت بولنے کی وجہ سے [2] یہ حدیث متفق علیہ ہے اور نکالا اسے

ابو داود والنسائى من حديث ابن عباس ان عمر سأل من شهد قضاء

ابو داؤد اور نسائی نے ابن عباس رضی اللہ کی روایت سے کہ حضرت عمر نے پوچھا کس نے دیکھا فیصلہ

رسول الله صلى الله عليه وسلم فى الجنين قال فقام حمل ابن النابغة فقال

پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم کا پیٹ کے بچہ کے حق میں کہا راوی نے پھر کھڑا ہوا حمل بن نابغہ اور بولا میں

كنت بين امرأتين فضربت احداهما الاخرى فذكره مختصرا وصححه

دو عورتوں کے درمیان تھا۔ تو ایک نے دوسری کو مارا پھر ذکر کیا راوی نے حدیث کو مختصر اور صحیح کہا اسے

ابن حبان والحاكم وعن انس ان الربيع بنت النضر عمته كسرت ثنية

ابن حبان اور حاکم نے اور انس رضی اللہ سے روایت ہے کہ میری پھوپھی ربیع بنت نضر نے ایک لڑکی کا دانت

جارية فطلبوا اليها العفو فابوا فعرضوا الارش فابوا فاتوا رسول الله

توڑ ڈالا اور معافی طلب کی لوگوں نے تو انہوں نے انکار کیا۔ پھر لوگوں نے تاوان پیش کیا تو انہوں نے نہ مانا پھر آئے

صلى الله عليه وسلم فابوا الا القصاص فامر رسول الله صلى الله عليه وسلم

پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس تو لڑکی والوں نے سوائے قصاص کے کوئی بات نہ مانی تو حکم دیا آپ نے

بالقصاص فقال انس ابن النضر يا رسول الله اتكسر ثنية الربيع لا و

بدلہ لینے کا تو انس بن نضر بولا یا رسول اللہ کیا ربیع کا دانت توڑا جاویگا اس ذات کی قسم ہے۔

الذى بعثك بالحق لا تكسر ثنيتها فقال رسول الله صلى الله عليه و

جس نے آپ کو حق پر بھیجا اس کا دانت نہ توڑا جاویگا [3] تو آپ نے فرمایا

[1] جنین پیٹ کے بچے کو کہتے ہیں پس اگر بچہ پیٹ ہی میں مرجاوے یا مرکر پیٹ سے گر پڑے تب تو اس میں غرہ یعنی غلام یا لونڈی اسکے مارنے والے کو دینی پڑیگی اور اگر زندہ پیدا ہو کر بعد میں مرجاوے تو اس میں دیت کامل لازم ہوگی ۱۲ مسک الختام

[2] اس میں دلالت ہو سجع کی کراہت پر لیکن مطلقا سجع (قافیہ دار کلام) مذموم نہیں بلکہ وہ کلام جو حق کے مقابلہ میں باطل کی ترویج کیلئے ادا ہو یا باطل کے دعوں کو ہاتھ میں لینے کے لئے استعمال کیا جاوے وہ مذموم ہے ۱۲ مسک الختام

[3] یہ جو انس بن نضر نے قسم کھا کر کہا کہ میری بہن کا دانت نہ توڑا جاویگا حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حکم سے انکار کے طور پر یہ نہیں کہا۔ بلکہ اللہ تعالے کے فضل پر بھروسہ کرکے کہا اور اللہ تعالے نے اس کے دل میں یہ امید ڈالدی تھی ورنہ آپ اس کی تعریف نہ کرتے کہ بعض بندے اللہ کے ایسے مقبول ہوتے ہیں کہ اللہ تعالی ان کی قسم سچی کر دیتا ہے ۱۲ مسک الختام

سلم: يا أنس! كتاب الله القصاص، فرضي القوم فعفوا، فقال رسول

اے انس بدلہ لینا اللہ کا حکم ہے۔ پھر راضی ہو گئی قوم اور معاف کر دیا تو آپ نے

الله صلى الله عليه وسلم: إن من عباد الله من لو أقسم على الله لأبره.

ارشاد فرمایا بعض بندے اللہ کے ایسے ہیں کہ اگر اسکے بھروسے پر قسم کھا بیٹھیں تو اللہ انکی سچا

متفق عليه، واللفظ للبخاري. وعن ابن عباس رضي الله تعالى عنهما قال: قال رسول

کر دیتا ہے یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور عبارت بخاری کی ہے اور ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے۔ کہ پیغمبر خدا

الله صلى الله عليه وسلم: من قتل في عمياً أو رمياً بحجر أو سوط أو عصى

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ جو قتل کیا جاوے جہالت میں ۱ یا آپس میں پتھر چلانے کی حالت میں یا مارا جاوے

فعليه عقل الخطأ، ومن قتل عمداً فهو قود، ومن حال دونه فعليه

تازیانہ اور لاٹھی سے تو قاتل پر خطا کی دیت ہے۔ ۲ اور جو مارا جاوے دیدہ دانستہ تو یہ قتل موجب قصاص ہے اور جو کوئی قصاص

لعنة الله. أخرجه أبو داود والنسائي وابن ماجه بإسناد قوي. وعن

سے روکے تو اس پر لعنت ہے اسکی ۳ نکالا اسے ابو داؤد اور نسائی اور ابن ماجہ نے ساتھ قوی سند کے اور

ابن عمر رضي الله تعالى عنهما عن النبي صلى الله عليه وآله وسلم قال: إذا أمسك

ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے وہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں فرمایا جب ایک شخص پکڑے

الرجل الرجل وقتله الآخر يقتل الذي قتل ويحبس الذي أمسك.

کو پکڑ رکھے اور تیسرا قتل کرے قتل کیا جاوے جس نے قتل کیا اور قید کیا جاوے جس نے پکڑ رکھا ۴

رواه الدارقطني موصولاً ومرسلاً، وصححه ابن القطان، ورجاله ثقات،

روایت کیا اسے دارقطنی نے موصول اور مرسل (دونوں طرح) اور صحیح کہا اسے ابن قطان نے اور راوی اس کے معتبر ہیں۔

إلا أن البيهقي رجح المرسل. وعن عبد الرحمن ابن البيلماني أن النبي

لیکن بیہقی نے اس کے مرسل ہونے کو ترجیح دی ہے اور عبد الرحمٰن بن بیلمانی سے روایت ہے کہ پیغمبر خدا صلے اللہ

صلى الله عليه وسلم قتل مسلماً بمعاهد، وقال: أنا أولى من وفى بذمته.

علیہ وآلہ وسلم نے معاہد کے قصاص میں مسلمان کو قتل کیا اور فرمایا میں بہتر ہوں ان سے جو اپنا ذمہ پورا کریں۔

أخرجه عبد الرزاق هكذا مرسلاً، ووصله الدارقطني بذكر ابن عمر

نکالا اسے عبد الرزاق نے اسی طرح مرسل اور موصول کیا اسے دارقطنی نے ابن عمر رضؓ کو ذکر کر کے

فيه، وإسناد الموصول واه. وعن ابن عمر رضي الله تعالى عنهما

اور موصول کی اسناد ضعیف ہے اور ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے۔

قال: قتل غلام غيلة، فقال عمر: لو اشترك فيه أهل صنعاء لقتلتهم

کہ ایک غلام فریب سے مارا گیا حضرت عمر رضؓ نے ارشاد فرمایا اگر اس میں صنعا والے بھی شریک ہوتے تو میں انکو قتل

به. أخرجه البخاري. وعن أبي شريح الخزاعي رضي الله عنه قال: قال رسول

کر ڈالتا نکالا اسے بخاری نے اور ابی شریح خزاعی سے روایت ہے کہا پیغمبر خدا صلے اللہ

---

۱ مسک الختام میں لفظ تن کا عِمِّيَّا ہے اور عین کی زیر سے اور رمیا بھی صحیح ہے۔ مراد اس سے یہ ہے کہ اندھا دھند کوئی شخص قتل ہو گیا معلوم نہیں ہو سکا کہ کس نے اس کو مارا ہے۔ اور کس وجہ سے قتل ہوا ۱۲

۲ فقہائے اسلام ان اس قسم کے قتل کو شبہ عمد کہتے ہیں غرض جس مقتول کا قاتل معلوم نہ ہو سکا تو اس میں قصاص نہیں۔ بلکہ دیت ہے اور دیت بھی اس کے "عاقلہ" متعلقین پر واجب ہے ۱۲

۳ یعنی جو شخص حکم شریعت کے جاری کرنے میں مانع آوے۔ وہ ملعون ہے۔ اللہ کی رحمت سے راندہ ہوا اس پر اللہ کا غضب ہے نہ اس کی توبہ قبول ہوگی۔ فدیہ نہ نفل نہ فرض ۱۲

۴ یعنی پکڑ رکھنے والا قصاص میں قتل نہ کیا جاویگا۔ بلکہ اس کی سزا یہ ہے کہ قید کر دیا جاوے۔ اور قید کی حد کا حدیث میں ذکر نہیں۔ گویا یہ حاکم کی رائے پر منحصر ہے اور غرض اس سے تادیب ہے اور دیت اور قصاص قاتل پر ہے ۱۲ مسک الختام

۵ اس حدیث سے دلیل ہے اس پر کہ ایک شخص کے عوض کئی آدمی قتل کیے جا سکتے ہیں اگرچہ اس مسئلہ کا اختلاف ہے۔ لیکن یہ امیر المؤمنین عمر رضؓ کی رائے ہے اور اسی کو ترجیح ہے۔ ۱۲ خلاصہ مسک الختام۔

اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فمن قتل لہ قتیل بعد مقالتی ھذہ فاھلہ
نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جسکا کوئی میرے اس قول کے بعد مارا جاوے تو لوگ

بین خیرتین اما ان یاخذوا العقل او یقتلوا اخرجہ ابوداود
بیچ دو باتوں میں مختار ہیں یا دیت لیویں یا قتل کریں گے نکالا اسے ابوداؤد

والنسائی واصلہ فی الصحیحین من حدیث ابی ھریرۃ بمعناہ
اور نسائی نے اور اصل اسکی صحیحین میں ابوہریرہ رضی کی روایت سے انہیں معنے کے ساتھ ہے

## باب الدیات
دیتوں کا بیان

عن ابی بکر بن محمد بن عمرو بن حزم عن ابیہ عن جدہ ان النبی
ابوبکر بن محمد بن عمرو بن حزم سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ سے وہ اپنے دادا سے

صلی اللہ علیہ وسلم کتب الی اھل الیمن فذکر الحدیث وفیہ
کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یمن والوں کو لکھا پھر راوی نے سب حدیث ذکر کی اور اس

ان من اعتبط مؤمنا قتلا عن بینۃ فانہ قود الا ان یرضی
میں یہ بھی ہے کہ جو کوئی بے قصور کسی ایمان والے کو مار ڈالے اور قتل گواہوں سے ثابت ہو بدلے کو موجب ہے مگر

اولیاء المقتول وان فی النفس الدیۃ مائۃ من الابل وفی
مقتول کے وارث دیت پر راضی ہو جاویں اور جان میں دیت سو اونٹ ہیں اور ناک

الانف اذا اوعب جدعہ الدیۃ وفی العینین الدیۃ و
میں جب جڑ سے کاٹا جاوے پوری دیت ہے اور دونوں آنکھوں میں پوری دیت ہے اور

فی اللسان الدیۃ وفی الشفتین الدیۃ وفی الذکر الدیۃ
زبان میں پوری دیت ہے جب جڑ سے کاٹی جاوے اور لبوں میں دیت ہے جب جڑ سے کاٹے جاویں اور آلہ تناسل میں بھی جب جڑ سے کاٹی جاوے

وفی البیضتین الدیۃ وفی الصلب الدیۃ وفی الرجل الواحدۃ
اور خایوں میں دیت ہے جب جڑ سے کاٹے جاویں اور پیٹھ میں دیت ہے اور ایک پاؤں میں آدھی دیت ہے یعنے

نصف الدیۃ وفی المامومۃ ثلث الدیۃ وفی الجائفۃ
پچاس اونٹ اور دماغ کی چوٹ میں تہائی دیت ہے یعنے تینتیس اونٹ اور تیسرا حصہ اونٹ کا اور پیٹ اور سر کے

ثلث الدیۃ وفی المنقلۃ خمس عشرۃ من الابل وفی کل
اندر کے زخم میں تہائی دیت کی ہے یعنے تینتیس اونٹ اور تیسرا حصہ اونٹ کا اور ہڈی توڑنے کی دیت پندرہ اونٹ ہیں اور ہاتھ اور

اصبع من اصابع الید والرجل عشر من الابل وفی السن
پاؤں کی ہر انگلی میں دس اونٹ ہیں اور دانت میں

خمس من الابل وفی الموضحۃ خمس من الابل وان الرجل یقتل
پانچ اونٹ ہیں اور اس زخم میں جو ہڈی کو کھول دے پانچ اونٹ ہیں اور مرد

ف۱ وارث لوگوں مقتول کے وارث خواہ وارث نسب سے ہوں یا وارث بہ نسبت ولاء یہی مذہب ہے امام شافعی اور امام ابو حنیفہ کا ۱۲
ف۲ یعنے وارثوں کو اختیار ہے کہ دو باتوں میں سے جونسی بات چاہیں پسند کریں خواہ قصاص لیں خواہ قصاص معاف کر کے دیت قبول کریں ۱۲
ف۳ اس حدیث سے یہی ثابت ہوتا ہے کہ مستولی کو دو باتوں میں سے جونسی چاہیں حسب پسند کریں ۱۲

بالمرأة وعلى أهل الذهب ألف دينار أخرجه أبو داود في المراسيل

بدلے قتل کیا جاوے اور سونے والوں پر پوری دیت ہزار دینار ہے نکالا اسے ابوداؤد نے مراسیل میں

والنسائي وابن خزيمة وابن الجارود وابن حبان وأحمد واختلفوا في

اور نسائی اور ابن خزیمہ اور ابن الجارود اور ابن حبان اور احمد نے اور اس کی صحت میں

صحته وعن ابن مسعود رضي الله عنه عن النبي صلى الله عليه وسلم

اختلاف ہے اور ابن مسعود رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے

قال دية الخطأ أخماسا عشرون حقة وعشرون جذعة وعشرون

فرمایا قتل خطا کی دیت پانچ قسم کے اونٹ ہیں بیس تین تین سال کے جن کا چوتھا سال ہو اور بیس چار چار سال کی

بنات مخاض وعشرون بنات لبون وعشرون بني لبون أخرجه

ایک ایک سال کی اونٹنیاں جن کا دوسرا سال شروع اور بیس دو دو سال کی اونٹنیاں جن کا تیسرا سال شروع اور بیس دو دو سال کے بوتے جن کا تیسرا سال شروع

الدارقطني وأخرجه الأربعة بلفظ وعشرون بني مخاض بدل

دارقطنی نے اور نکالا اسے چاروں نے لیکن انکے نزدیک بیس ایک ایک سال کے بوتے ہیں بدل دو دو سال کے

بني لبون وإسناد الأول أقوى وأخرجه ابن أبي شيبة من وجه

بوتوں کے اور پہلی حدیث کی سند قوی ہے اور نکالا اسے ابن ابی شیبہ نے کسی دوسرے طریق سے

آخر موقوفا وهو أصح من المرفوع وأخرجه أبو داود والترمذي

موقوف کر کے اور یہ مرفوع سے صحیح ہے نکالا اسے ابوداؤد اور ترمذی نے

من طريق عمرو بن شعيب عن أبيه عن جده رفعه الدية ثلاثون

عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ کی روایت سے اور مرفوع کیا انہوں نے اس حدیث کو دیت تیس

حقة وثلاثون جذعة وأربعون خلفة في بطونها أولادها

تین تین سال کی اونٹنیاں جن کا چوتھا سال ہو اور تیس چار چار سال کی جن کا پانچواں سال ہو اور چالیس حاملہ جن کے پیٹ میں بچے ہوں

وعن ابن عمر رضي الله تعالى عنهما عن النبي صلى الله عليه وسلم

ابن عمر رضی اللہ تعالی عنہما سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے

قال إن أعتى الناس على الله ثلاثة من قتل في حرم الله أو قتل غير

فرمایا سب سے زیادہ اللہ کے نزدیک بہت ظالم تین شخص ہیں ایک وہ جو حرم میں کسی کو قتل کرے دوسرا جو

قاتله أو قتل لذحل الجاهلية أخرجه ابن حبان في حديث صححه

قاتل کے سوا کسی کو قتل کرے تیسرا وہ جو کفر کی حالت کا بدلہ لینے کے لیے قتل کرے نکالا اسے ابن حبان نے ایک حدیث کے ضمن میں اور صحیح کہا

وعن عبد الله بن عمرو بن العاص رضي الله تعالى عنه أن

اور عبد اللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت ہے کہ

رسول الله صلى الله عليه وسلم قال ألا إن دية الخطأ شبه العمد

پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا یاد رکھو قتل خطا کی دیت جب کوڑے یا لاٹھی سے ہو

---

۱ یعنی ایسا شخص بڑا دلیر اور بے ادب ہے کہ اللہ تعالی کے حرم جیسی محترم جگہ میں قتل جیسے گناہ کا مرتکب ہوا اور یہ نہایت سرکشی اور تمرد کی علامت ہے ۱۲

۲ یعنی قاتل کے سوا کسی دوسرے کو اپنے قریبی کے قتل کے عوض قتل کرنا نہایت درجہ ظلم ہے ۱۲

۳ ذحل بال ... اور سکون ... ہے معنے کینہ ... مطلب یہ ہے کہ ... اسلام کے ... جاہلیت کا بدلہ لینے کے لیے قاتلوں کے قبیلہ سے کسی کو مار ڈالے تو یہ بڑا ظلم ہے ۱۲

اللهم اغفر لكاتبه ولمن سعى فيه ولوالديهم أجمعين برحمتك يا أرحم الراحمين ۱۲

مَا كَانَ بِالسَّوْطِ وَالْعَصَا مِائَةٌ مِنَ الْإِبِلِ مِنْهَا أَرْبَعُونَ فِي بُطُونِهَا أَوْلَادُهَا
شاہ ہے ... سو اونٹنی جن سے چالیس ان کے پیٹ میں بچے والی ہوں

أَخْرَجَهُ أَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَهْ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَعَنِ
نکالا اسے ابوداود اور نسائی اور ابن ماجہ نے اور صحیح کہا اسے ابن حبان نے اور ابن عباس

ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُمَا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ هَذِهِ
رضی اللہ تعالے عنہما سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے کہ آپ نے

وَهَذِهِ سَوَاءٌ يَعْنِي الْخِنْصَرَ وَالْإِبْهَامَ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَلِأَبِي دَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيِّ
چھنگلیا اور انگوٹھے کیطرف اشارہ کرکے فرمایا یہ اور یہ دیت میں برابر ہیں روایت کیا اسکو بخاری نے اور ابوداود

الْأَصَابِعُ سَوَاءٌ وَالْأَسْنَانُ سَوَاءٌ الثَّنِيَّةُ وَالضِّرْسُ سَوَاءٌ وَلِابْنِ
کے سب انگلیاں (دیت میں) برابر ہیں اور سب دانت برابر ہیں اگلے دانت اور ڈاڑھیں برابر ہیں اور ابن حبان کی روایت

حِبَّانَ دِيَةُ أَصَابِعِ الْيَدَيْنِ وَالرِّجْلَيْنِ سَوَاءٌ عَشْرٌ مِنَ الْإِبِلِ لِكُلِّ
میں یوں ہے۔ ہاتھ پاؤں دونوں کی انگلیوں کی دیت برابر ہے۔ ہر انگلی کی دیت دس اونٹ ہیں

إِصْبَعٍ وَعَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ جَدِّهِ رَفَعَهُ قَالَ مَنْ تَطَبَّبَ
اور عمرو بن شعیب سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ سے وہ اپنے دادا سے اور مرفوع کیا راوی نے

وَلَمْ يَكُنْ بِالطِّبِّ مَعْرُوفًا فَأَصَابَ نَفْسًا فَمَا دُونَهَا فَهُوَ ضَامِنٌ
جس شخص نے طبیب کا اور لوگوں کے نزدیک وہ طبیب نہیں ہے پس ایک جان یا کم از جان کو ضرر پہنچایا تو وہ طبیب ضامن ہے۔

أَخْرَجَهُ الدَّارَقُطْنِيُّ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَهُوَ عِنْدَ أَبِي دَاوُدَ وَالنَّسَائِيِّ
نکالا اسے دارقطنی نے اور صحیح کہا اسے حاکم نے اور یہ حدیث ابوداود اور نسائی

وَغَيْرِهِمَا إِلَّا أَنَّ مَنْ أَرْسَلَهُ أَقْوَى مِمَّنْ وَصَلَهُ وَعَنْهُ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ
وغیرہما کے نزدیک بھی ہے۔ لیکن مرسل ہونا حدیث کا موصول ہونے سے قوی ہے اور انہی سے روایت ہے کہ پیغمبر خدا

صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ فِي الْمَوَاضِحِ خَمْسٌ خَمْسٌ مِنَ الْإِبِلِ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالْأَرْبَعَةُ
صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہڈی ظاہر کرنے والے زخموں میں پانچ پانچ اونٹ ہیں۔ روایت کیا اسے احمد اور چاروں نے

وَزَادَ أَحْمَدُ وَالْأَصَابِعُ سَوَاءٌ كُلُّهُنَّ عَشْرٌ عَشْرٌ مِنَ الْإِبِلِ وَصَحَّحَهُ ابْنُ
اور زیادہ کیا احمد نے اور انگلیاں سب برابر ہیں ہر ایک کی دیت دس دس اونٹ ہیں۔ اور صحیح کہا اسے

خُزَيْمَةَ وَابْنُ الْجَارُودِ وَعَنْهُ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى
خزیمہ اور ابن الجارود نے اور انہی سے روایت ہے کہا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے

اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَقْلُ أَهْلِ الذِّمَّةِ نِصْفُ عَقْلِ الْمُسْلِمِينَ رَوَاهُ
ارشاد فرمایا ذمی کی دیت مسلمانوں کی نصف دیت ہے روایت کیا اسے

أَحْمَدُ وَالْأَرْبَعَةُ وَلَفْظُ أَبِي دَاوُدَ دِيَةُ الْمُعَاهِدِ نِصْفُ دِيَةِ الْحُرِّ
احمد نے اور چاروں نے اور ابوداود کی عبارت کے یہ معنے ہیں ذمی کی دیت آزاد کی نصف دیت ہے۔ اور

---

۱ یعنے انگلی کے چھوٹے بڑے ہونے کا لحاظ نہ کیا جاویگا بلکہ چونکہ اصل منفعت میں سب برابر ہیں اس لئے سب کی دیت یکساں ہے یہ نہ کہا جاوے کہ چھنگلیا چھوٹی ہے اس کی دیت ابہام انگوٹھے سے کم ہو۔ یا انگوٹھا بڑا ہے۔ اس کی دیت اور انگلیوں سے زیادہ ہو کیونکہ شارع نے سب کا حکم یکساں رکھا ہے۔ ۱۲

۲ تطبب وہ ہے۔ جو طب پڑھتا ہے۔ اور عمل طب کرتا ہے۔ لیکن پورا ماہر نہیں اور استاد ماہر نے اسے سند نہیں دی۔ اور طبیب سے مراد ...... وہ حاذق ہے جو کسی استاد ماہر طبیب کا شاگرد ہو اور استاد نے اجازت دے رکھی ہو۔ کہ لوگوں کا علاج معالجہ کرے پس جو ماہر طبیب سند یافتہ نہ ہو۔ اس کے علاج سے اگر کسی کی جان کا نقصان ہو تو وہ ضامن ہوگا۔ ۱۲

سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عورت کے زخموں کی دیت جبتک آدمی کی تہائی دیت سے زیادہ نہ ہو مرد کے زخموں کی دیت کے موافق ہے اور جب تہائی دیت سے زیادہ ہو جاتے تو پھر جو کچھ مرد کے زخموں کی دیت میں لازم آتا ہے اسکا نصف عورت کے زخموں کی دیت میں لازم آئیگا کیونکہ عورت کی دیت بالاتفاق مرد کی دیت سے نصف ہے یہ حضرت عمرؓ اور صحابہؓ کی ایک جماعت اور جمہور فقہاء کا یہی مذہب ہے اور حضرت علیؓ اور حنفیہ و شافعیہ کہتے ہیں کہ عورت کی جان کی دیت مرد کی جان کی دیت کا نصف اور اسکے زخموں کی دیت مرد کے زخموں کی دیت کا نصف ہے ۱۲ سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جب بلا قصد اور ہتھیاروں کے بغیر پتھر۔ لاٹھی وغیرہ سے زخم ہو جائیں اور کوئی شخص مر جائے تو اسمیں قصاص جاری نہ ہوگا بلکہ یہ شبہ عمد کی صورت ہے اور اسمیں دیت مغلظہ لازم آئیگی ۱۲ سلہ اس کے اسکی سند میں محمد بن راشد دمشقی مکحولی ہے اسکے بارے میں بہت سے لوگوں نے کلام کیا ہے اور بعضوں نے اسکو ثقہ بھی ٹھہرایا ہے اور بیہقی نے اس کی سند سے روایت کی ہے اور اس کی تضعیف نہیں کی۔ مسک سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ آدمی کی جان کی دیت بارہ ہزار درہم ہے۔ اور جمہور علماء کا یہی مذہب ہے اور حنفیہ کے نزدیک دس ہزار درہم ہے وہ حضرت عمرؓ کے قول سے استدلال کرتے ہیں ۱۲ سلہ اس حدیث میں دلیل ہے اس بات پر کہ کوئی شخص اگرچہ قریبی رشتہ دار ہو دوسرے شخص کی جنایت میں ماخوذ نہیں ہوتا۔ قال اللہ تعالے ولا تزر وازرۃ وزر اخری ۱۲ مسک۔

النسائي: عَقْلُ الْمَرْأَةِ مِثْلُ عَقْلِ الرَّجُلِ حَتَّى يَبْلُغَ الثُّلُثَ مِنْ دِيَتِهَا

نسائی نے اور روایت ہے کہ عورت کی دیت مرد کی سی ہے یہاں تک کہ پہنچے تہائی کو اسکی دیت سے سلہ

وَصَحَّحَهُ ابْنُ خُزَيْمَةَ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ

اور اسکو صحیح کہا ابن خزیمہ نے۔ اور اسی سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ

وَسَلَّمَ عَقْلُ شِبْهِ الْعَمْدِ مُغَلَّظٌ مِثْلُ عَقْلِ الْعَمْدِ وَلَا يُقْتَلُ صَاحِبُهُ وَذٰلِكَ

وسلم نے قتل شبہ عمد کی دیت عمد کی دیت کی مثل سخت ہے اور اسکا صاحب نہ مارا جاوے اور یہ

أَنْ يَنْزُوَ الشَّيْطَانُ فَيَكُونُ دِمَاءٌ بَيْنَ النَّاسِ فِي غَيْرِ ضَغِينَةٍ وَلَا حَمْلِ

(قتل شبہ عمد اسواسطے ہوتا ہے) کہ شیطان کودتا ہے پس ہو جاتے ہیں خون لوگوں میں بلا دشمنی کے اور بلا اٹھانے

سِلَاحٍ أَخْرَجَهُ الدَّارَقُطْنِيُّ وَضَعَّفَهُ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُمَا

ہتھیار کے سلہ روایت کیا اسے دارقطنی نے اور ضعیف کہا اسے سلہ اور روایت ہے ابن عباس رضی اللہ تعالے عنہما

قَالَ قَتَلَ رَجُلٌ رَجُلًا عَلَى عَهْدِ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ

کہا مار ڈالا ایک مرد نے ایک مرد کو زمانے میں پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے

فَجَعَلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ دِيَتَهُ اثْنَيْ عَشَرَ أَلْفًا رَوَاهُ

تو کی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اسکی دیت بارہ ہزار سلہ روایت کیا اسے

الْأَرْبَعَةُ وَرَجَّحَ النَّسَائِيُّ وَأَبُو حَاتِمٍ إِرْسَالَهُ وَعَنْ أَبِي رِمْثَةَ قَالَ

چاروں نے اور ترجیح دی نسائی اور ابوحاتم نے اسکے مرسل ہونے کو۔ اور روایت ہے ابی رمثہ سے کہا

أَتَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ وَمَعِي ابْنِي فَقَالَ مَنْ هٰذَا فَقُلْتُ ابْنِي

میں پیغمبر صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی جناب میں حاضر ہوا اور میرا بیٹا میرے ساتھ تھا فرمایا یہ کون ہے میں نے عرض کیا میرا بیٹا ہے

أَشْهَدُ بِهِ فَقَالَ أَمَا إِنَّهُ لَا يَجْنِي عَلَيْكَ وَلَا تَجْنِي عَلَيْهِ رَوَاهُ النَّسَائِيُّ

اور آپ اسکے ساتھ گواہ رہیے فرمایا تو آگاہ ہو کہ یہ گناہ نہیں سلہ کریگا واسطے تیرے اور تو گناہ نہیں کریگا واسطے اسکے۔ روایت کیا

وَأَبُو دَاوُدَ وَصَحَّحَهُ ابْنُ خُزَيْمَةَ وَابْنُ الْجَارُودِ

اور ابوداؤد نے اور صحیح کہا اسے ابن خزیمہ اور ابن الجارود نے

## بَابُ دَعْوَى الدَّمِ وَالْقَسَامَةِ

خون کا دعوے اور قسم کھانے کا بیان

عَنْ سَهْلِ بْنِ أَبِي حَثْمَةَ عَنْ رِجَالٍ مِنْ كُبَرَاءِ قَوْمِهِ أَنَّ عَبْدَ اللهِ

روایت ہے سہل بن ابی حثمہ سے بڑے لوگوں سے اسکی قوم کے کہ اسکو خبر دی کہ عبداللہ

ابْنَ سَهْلٍ وَمُحَيِّصَةَ بْنَ مَسْعُودٍ خَرَجَا إِلَى خَيْبَرَ مِنْ جَهْدٍ أَصَابَهُمْ

بن سہل اور محیصہ بن مسعود دو خیبر کی طرف گئے تکلیف کی وجہ سے جو انپر آئی

فَأَتَى مُحَيِّصَةُ فَأَخْبَرَ أَنَّ عَبْدَ اللهِ بْنَ سَهْلٍ قَدْ قُتِلَ وَطُرِحَ فِي عَيْنٍ

تو محیصہ نے کسی سے کہا عبداللہ بن سہل مارے گئے اور پھینکے گئے چشمہ یا کنوئیں میں

ﻟﮧ مطلب یہ کہ حضرت رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ ہمارے مقابلہ میں ہتھیار اٹھانیوالا
طریقہ اسلام سے خارج ہے کیونکہ مسلمانوں کا طریقہ یہ ہے کہ وہ آپس میں ایک دوسرے کی مدد کریں اور انکی حفاظت کیلیے

آلِہٖ وَسَلَّمَ مَنْ حَمَلَ عَلَیْنَا السِّلَاحَ فَلَیْسَ مِنَّا مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ وَعَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ
آلہ وسلم نے جس نے ہم پر ہتھیار اٹھایا وہ ہم سے نہیں ہے ﻟﮧ یہ حدیث متفق علیہ ہے اور روایت ہے ابو ہریرہ

رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ خَرَجَ
رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے وہ روایت کرتے ہیں رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے فرمایا جو (امام کی) تابعداری سے

عَنِ الطَّاعَۃِ وَفَارَقَ الْجَمَاعَۃَ وَمَاتَ فَمِیْتَتُہٗ جَاھِلِیَّۃٌ اَخْرَجَہٗ مُسْلِمٌ
نکلا اور جماعت (مومنین) سے جدا ہوا اور مر گیا تو اسکا مرنا کفر کی موت ہے روایت کیا اسے مسلم نے

وَعَنْ اُمِّ سَلَمَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْھَا قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ
اور روایت ہے ام سلمہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا سے کہا فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ

وَآلِہٖ وَسَلَّمَ تَقْتُلُ عَمَّارًا الْفِئَۃُ الْبَاغِیَۃُ رَوَاہُ مُسْلِمٌ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰہُ
وآلہ وسلم نے عمار کو ﻟﮧ باغیوں کی جماعت مارے گی روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور روایت ہے ابن عمر رضی اللہ

تَعَالٰی عَنْھُمَا قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ ھَلْ تَدْرِیْ یَا ابْنَ
تعالےٰ عنہما سے کہا فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تو جانتا ہے اے ابن

اُمِّ عَبْدٍ کَیْفَ حُکْمُ اللّٰہِ فِیْمَنْ بَغٰی مِنْ ھٰذِہِ الْاُمَّۃِ قَالَ اللّٰہُ وَرَسُوْلُہٗ
ام عبد کیا حکم ہے اللہ کا اس شخص کے حق میں جو اس امت میں سے بغاوت کرے عرض کیا اللہ اور اسکا رسول خوب

اَعْلَمُ قَالَ لَا یُجْھَزُ عَلٰی جَرِیْحِھَا وَلَا یُقْتَلُ اَسِیْرُھَا وَلَا یُطْلَبُ ھَارِبُھَا وَلَا
جانتے ہیں فرمایا اسکے زخمی کا کام پورا نہ کیا جاوے اور اسکا قیدی قتل نہ کیا جاوے اور اسکا بھاگا ہوا تعاقب نہ کیا جاوے اور اسکی

یُقْسَمُ فَیْئُھَا رَوَاہُ الْبَزَّارُ وَالْحَاکِمُ وَصَحَّحَہٗ فَوَھِمَ لِاَنَّ فِیْ اِسْنَادِہٖ کَوْثَرَ بْنَ
غنیمت تقسیم نہ کی جاوے روایت کیا اسے بزار اور حاکم نے اور صحیح کہا اسے لیکن وہم کیا کیونکہ اسکی سند میں کوثر بن

حَکِیْمٍ وَھُوَ مَتْرُوْکٌ وَصَحَّ عَنْ عَلِیٍّ مِنْ طُرُقٍ نَحْوُہٗ مَوْقُوْفًا اَخْرَجَہُ ابْنُ
حکیم متروک ہے اور ثابت ہوا ہے حضرت علی رضی سے کئی طریق سے مانند اسکی موقوفاً روایت کیا اسے ابن

اَبِیْ شَیْبَۃَ وَالْحَاکِمُ وَعَنْ عَرْفَجَۃَ بْنِ شُرَیْحٍ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ
ابی شیبہ اور حاکم نے۔ اور روایت ہے عرفجہ بن شریح رضی سے کہا میں نے سنا پیغمبر خدا

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ مَنْ اَتَاکُمْ وَاَمْرُکُمْ جَمِیْعٌ یُرِیْدُ اَنْ یُّفَرِّقَ
صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے فرماتے تھے جو شخص آوے تمہارے پاس حالانکہ تمہارا کام جمع ہو (اور) وہ چاہے کہ

جَمَاعَتَکُمْ فَاقْتُلُوْہُ اَخْرَجَہٗ مُسْلِمٌ
الگ الگ کرے تمہاری جماعت کو تو اسے مار ڈالو روایت کیا اسے مسلم نے

## بَابُ قِتَالِ الْجَانِیْ وَقَتْلِ الْمُرْتَدِّ

جانی اور مرتد کے مارنے کا بیان

عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْھُمَا قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ
روایت ہے عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہما سے کہا فرمایا رسول خدا

مخالفان دین سے لڑیں پس وہ لوگ کیسے مسلمان ہیں۔ جو الٹے مسلمانوں سے لڑیں اور انکے مقابلہ میں ہتھیار اٹھائیں اور دشمنانِ دین کی حمایت کریں اللہ تعالےٰ مسلمانوں کو ہدایت اور توفیق عطا فرمائے کہ وہ دنیا کے دون کے لالچ میں اپنے دین کو برباد نہ کریں ورنہ مرنے کے بعد ابدی عذاب میں گرفتار ہونگے ۱۲

ﻟﮧ مصنف نے فتح الباری میں کہا ہے کہ اہل سنت کا اسبات پر اتفاق ہے کہ صحابہ رضی میں کسی پر بھی طعن کرنا درست نہیں اور جو لڑائی جھگڑا آپس میں انکا ہوا ہے وہ سب اجتہاد کی وجہ سے ہوا ہے اور اللہ تعالےٰ نے مخطی مجتہد کو معاف کر دیا ہے بلکہ اس کے لیے ایک اجر ثابت ہوتا ہے پھر اسکے بعد یہ کہا کہ جمل اور صفین کی لڑائی سے توقف کرنے والے لڑائی کرنے والوں سے تعداد میں بہت کم تھے اور انشاء اللہ تعالےٰ سب کو اجر ملے گا برخلاف ان لوگوں کے جنہوں نے انکے ساتھ دنیا کی طلب میں لڑائی کی ۱۲ مسک۔

رواه لابی داؤد وکان قد استتیب قبل ذلک وعن ابن عباس رضی اللہ

ابوداؤد کی روایت میں ہے کہ اس شخص پر پہلے اس سے توبہ پیش کی گئی تھی۔ اور روایت ہے ابن عباس رضی اللہ

تعالیٰ عنہما قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم من بدل

تعالیٰ عنہما سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے جو اپنے

دینہ فاقتلوہ رواہ البخاری وعنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما ان

دین (اسلام) کو بدل ڈالے اسکو مار ڈالو روایت کیا اسے بخاری نے۔ اور ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ

اعمی کانت لہ ام ولد تشتم النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم وتقع فیہ

ایک نابینے کی ایک لونڈی ام ولد پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو دشنام دیا کرتی اور بے ادبی کرتی تھی آپ کی

فینھاھا فلا تنتھی فلما کان ذات لیلۃ اخذ المعول فجعلہ فی

وہ اسے روکتا تھا وہ نہ رکتی تھی ایک رات اسنے ایک ورمہ لیکر اس ام ولد کے پیٹ میں دھسا دیا اور بیٹھ

بطنھا واتکا علیھا فقتلھا فبلغ ذلک النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

گیا اسپر اور اسے مار ڈالا تو پہونچی یہ خبر پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو

فقال الا اشھدوا ان دمھا ھدر رواہ ابوداؤد ورواتہ ثقات

پس فرمایا گواہ رہو اس عورت کا خون رائگان ہے[1] روایت کیا اسے ابوداؤد نے اور اسکے راوی معتبر ہیں

## کتاب الحدود باب حد الزانی

حدوں کی کتاب[2] زانی کی حد کا بیان

عن ابی ھریرۃ وزید بن خالد الجھنی رضی اللہ عنہما ان رجلا

روایت ہے ابوہریرہ اور زید بن خالد جہنی رضی اللہ عنہما سے کہ ایک گنوار

من الاعراب اتی رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم فقال یا رسول

پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی خدمت میں آیا اور بولا یا رسول

اللہ انشدک باللہ الا قضیت لی بکتاب اللہ فقال الاخر وھو افقہ

اللہ آپ کو اللہ کی قسم ہے آپ میرا اللہ کی کتاب کے موافق فیصلہ کریں اور دوسرا جو اس سے دانا تھا

منہ نعم فاقض بیننا بکتاب اللہ وائذن لی فقال قل قال ان ابنی

وہ بولا ہاں ہمارے درمیان کتاب اللہ کے موافق فیصلہ کر دو اور مجھے اجازت دیجئے (توکہ کلام کروں) آپ نے فرمایا کہہ بولا میرا

کان عسیفا علی ھذا فزنی بامرأتہ وانی اخبرت ان علی ابنی الرجم

اسکے پاس مزدور تھا اس نے زنا کیا اسکی بیوی سے اور لوگوں نے کہا تیرے بیٹے پر رجم ہے

فافتدیت منہ بمائۃ شاۃ وولیدۃ فسالت اھل العلم فاخبرونی

بیٹے اسکی طرف سے سو بکری اور ایک لونڈی فدیہ دی پھر میں نے عالموں سے پوچھا انہوں نے خبر دی کہ

ان علی ابنی جلد مائۃ وتغریب عام وان علی امرأۃ ھذا الرجم

تیرے بیٹے کی سزا سو درے اور ایک برس تک جلا وطنی ہے اور اسکی عورت کی سزا رجم ہے

---

[1] اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حضرت رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو گالی دینے والا قتل کیا جائے اُسکے واسطے حد شرعی یہی ہے اور اسکا خون رائگان ہے۔ اگر پہلے مسلمان تھا تو گالی دینے سے مرتد ہو گیا پس اسکی سزا یہ ہے کہ توبہ کرانے کے بغیر اسکو مار ڈالا جائے اور ...... اگر کافر ذمی تھا تو گالی دینے سے اس نے عہد کو توڑ دیا پس اسکو مار ڈالنا ضروری ہے ہاں اگر مسلمان ہو جائے تو پھر اسے قتل نہ کیا جائے۔ ابوبکر فارسی نے کتاب الاجماع میں لکھا ہے کہ جو شخص جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو قذف صریح کے ساتھ گالی دے تو وہ بالاتفاق سب علمائے نزدیک کافر ہے اور توبہ کرنے سے اس سے مرتد قتل معاف نہ ہوگی اور علما کوفہ کہتے ہیں کہ اگر ذمی ہو تو اسکو تعزیر دی جائے قتل نہ کیا جائے ۱۲۔

[2] تورپشتی کہتے ہیں حد لغت میں اصل میں بمعنے منع کے ہے اور بمعنے حائل کے درمیان دو چیزوں کے بھی آتا ہے حدود شرعی کو حد اسلئے کہتے ہیں کہ منع کرتی ہیں آدمی کو واقع ہونے سے گناہوں میں اور حدود اللہ بمعنے محارم کے بھی آیا ہے جیسے کہ اللہ تعالےٰ کے قول میں تلک حدود اللہ فلا تقربوہا اور بمعنے مقدرات شرعی کے بھی آیا ہے جیسے تین طلاقوں کا مقرر ہونا اور انندا اسکی جیسے کہ فرمایا تلک حدود اللہ فلا تعتدوہا اور محارم اور مقدارات میں بھی منع ہے نزدیک ہونے اُنکے سے اور ان سے تجاوز کرنے سے ۱۲۔

۱؎ قوله البکر الخ مراد بکر سے نزدیک فقیہوں کے کنوارا ہے۔ نووی نے کہا کہ جب زنا کرے بکر سے بکر یا ثیب سے تو مرد حال میں بکر کو سو کوڑے ماریں گے اور ایک سال کے لیے جلا وطن ہوگا۔ اور ثیبہ کو رجم کرینگے اور باکرہ کو سو کوڑے لگا دینگے اور ایک برس کے لیے جلا وطن کرینگے اور بکر سے مراد وہ مرد یا عورت ہے جس نے نکاح صحیح سے جماع نہ کیا ہو اور وہ آزاد اور عاقل اور بالغ ہو اگرچہ کافر ہو علما نے اجماع کیا ہے کہ بکر زانی کو سو کوڑے لگا دینگے اور ثیب کو رجم کرینگے اور یہیں کسی کا اختلاف نہیں البتہ خوارج اور بعض معتزلہ سے مذکور ہے کہ انہوں نے اجماع کا انکار کیا ہے انکی دلیل یہ ہے کہ قرآن کریم میں رجم کا ذکر نہیں انکا یہ استدلال باطل ہے کیونکہ رجم حدیث متواتر سے ثابت ہے اور نیز حضرت عمرؓ کی حدیث میں آیت رجم کا بیان ہے وہ فرماتے ہیں کہ ہم آیت رجم کو قرآن کریم میں پڑھا کرتے تھے اور ہم نے اسکو حفظ کیا [illegible] اسکے مطابق رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے رجم کیا اور آپکے بعد ہم نے رجم کیا [illegible] آیت کی تلاوت منسوخ ہو گئی اور اسکا حکم باقی رہا محصن کو رجم سے پہلے بعض علما کے نزدیک سو درے بھی لگائے جائینگے چنانچہ امام احمد۔ اسحاق۔ داؤد ظاہری اور ابن منذر کا یہی مذہب ہے اور امام مالک اور حنفیہ اور شافعیہ اور جمہور علماء فرماتے ہیں کہ محصن کو صرف رجم کیا جائیگا اور ایک روایت میں امام احمدرح سے بھی ایسا ہی منقول ہے ۱۲۔

فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ لَاَقْضِيَنَّ

فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قسم ہے اسکی کہ جسکے ہاتھ میں میری جان ہے البتہ حکم کرونگا تم دونوں میں

بَيْنَكُمَا بِكِتَابِ اللّٰهِ اَلْوَلِيْدَةُ وَالْغَنَمُ رَدٌّ عَلَيْكَ وَعَلٰى ابْنِكَ جَلْدُ مِائَةٍ

موافق اللہ کی کتاب کے فیصلہ کرونگا لونڈی اور بکریاں تجھے واپس کی جاویں اور تیرے بیٹے کی سزا سو درے ہے

وَتَغْرِيْبُ عَامٍ وَاغْدُ يَا اُنَيْسُ اِلَى امْرَاَةِ هٰذَا فَاِنِ اعْتَرَفَتْ فَارْجُمْهَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

اور ایک برس تک جلا وطنی ہے اور اے انیس صبح کے وقت جا اس شخص کی عورت کے پاس اگر زنا کا اقرار کرے تو سنگسار کر اسکو

وَهٰذَا اللَّفْظُ لِمُسْلِمٍ وَعَنْ عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ

اور عبارت مسلم کی ہے۔ اور روایت ہے عبادہ بن صامت رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ خُذُوْا عَنِّيْ خُذُوْا عَنِّيْ فَقَدْ

فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھ سے سیکھ لو سیکھ لو (شرع کی باتیں) تحقیق

جَعَلَ اللّٰهُ لَهُنَّ سَبِيْلًا اَلْبِكْرُ بِالْبِكْرِ جَلْدُ مِائَةٍ وَنَفْيُ سَنَةٍ اَوْ تَغْرِيْبُ عَامٍ

نکالی ہے اللہ تعالے نے عورتوں کیلئے ایک صورت یا راہ جب بکر زنا کرے بکر سے ۱؎ تو سو درے لگاؤ اور ایک سال کیلئے ملک کے باہر کردو

وَالثَّيِّبُ بِالثَّيِّبِ جَلْدُ مِائَةٍ وَالرَّجْمُ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ

اور اگر ثیب ثیب سے زنا کرے تو سو کوڑے لگاؤ پھر پتھروں سے مار ڈالو روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور روایت ہے ابو ہریرہ رضی

اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ اَتٰى رَجُلٌ مِّنَ الْمُسْلِمِيْنَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ

اللہ تعالے عنہ سے کہا ایک شخص مسلمانوں میں سے آیا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ

وَسَلَّمَ وَهُوَ فِي الْمَسْجِدِ فَنَادَاهُ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ زَنَيْتُ فَاَعْرَضَ

وسلم کے پاس اور آپ مسجد میں تھے اور آپ کو پکارا کہنے لگا یا رسول اللہ میں نے زنا کیا آپ نے اس سے منہ

عَنْهُ فَتَنَحّٰى تِلْقَاءَ وَجْهِهٖ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ زَنَيْتُ فَاَعْرَضَ عَنْهُ

پھیر لیا وہ دوسری طرف آیا اور کہنے لگا یا رسول اللہ میں نے زنا کیا آپ نے اس طرف سے بھی منہ پھیر لیا

حَتّٰى ثَنّٰى ذٰلِكَ عَلَيْهِ اَرْبَعَ مَرَّاتٍ فَلَمَّا شَهِدَ عَلٰى نَفْسِهٖ اَرْبَعَ شَهَادَاتٍ

یہاں تک کہ چار بار اس نے اقرار کیا جب چار بار اقرار کر چکا تو

دَعَاهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَقَالَ اَبِكَ جُنُوْنٌ قَالَ لَا

بلایا اسکو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اور پوچھا تو دیوانہ تو نہیں وہ بولا نہیں

قَالَ فَهَلْ اَحْصَنْتَ قَالَ نَعَمْ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ

آپنے پوچھا تو بیاہا ہوا ہے وہ بولا ہاں تو آپ نے صحابہ رضی اللہ عنہم سے فرمایا

اِذْهَبُوْا بِهٖ فَارْجُمُوْهُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا

اسکو لے جاؤ اور سنگسار کرو یہ حدیث متفق علیہ ہے اور روایت ہے ابن عباس رضی اللہ تعالے عنہما سے

قَالَ لَمَّا اَتٰى مَاعِزُ بْنُ مَالِكٍ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَقَالَ لَهٗ

کہا جب ماعز بن مالک پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آئے آپنے اس سے فرمایا

سلہ قولہ الرجم رجم کے معنے ہیں سنگسار کرنا اور آیت رجم کی اول قرآن میں تھی بعد ازاں تلاوت اسکی منسوخ ہوگئی اور حکم باقی رہا وہ آیت یہ ہے الشیخ والشیخۃ اذا زنیا فارجموھما البتۃ نکالا من اللہ واللہ عزیز حکیم ۱۲ سلہ نووی رح نے کہا یحضرت عمرہ کا مذہب ہے کہ عورت کا جب خاوند اور مولیٰ نہ ہو پھر حمل نمود ار ہو تو اس کو زنا کی حد لگا دیجئے اور مالک کا بھی یہی قول ہے بشرطیکہ جبراً زنا کرنا ثابت نہ ہو اور وہ عورت مسافر نہ ہو جو یہ کہے کہ حمل خاوند سے ہے یا مولے سے ہے اور شافعی رح اور ابو حنیفہ رح اور جمہور علماء کے نزدیک صرف حمل کے نمود ار ہونے سے حد نہ پڑیگی جب تک زنا کے گواہ قائم نہ ہوں یا زنا کا اقرار نہ کرے ۱۲ سلہ اس حدیث سے حضرت عمر فاروق رض کی ایک کرامت ثابت ہوتی ہے کہ آپ نے فرمایا کہ مجھے اندیشہ ہے کہ بعد کے زمانے میں لوگ کہینگے کہ رجم کا حکم کتاب اللہ میں نہیں پاتے اور ایک روایت میں ہے کہ آپ نے فرمایا کہ عنقریب ایسے لوگ پیدا ہونگے جو رجم سے انکار کرینگے اور ایک روایت میں ہے کہ کچھ لوگ کہینگے کہ یہ رجم کا حکم کیسا ہے کتاب اللہ میں تو درّے لگانے کا حکم ہے پس جسطرح آپ نے پہلے سے خبر دیدی تھی ویسا ہی وقوع میں آیا کہ خوارج اور بعض معتزلہ یہی کہتے ہیں ۱۲

لَعَلَّكَ قَبَّلْتَ أَوْ غَمَزْتَ أَوْ نَظَرْتَ قَالَ لَا يَا رَسُولَ اللهِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ

شاید تو نے بوسہ لیا ہوگا یا بھینچا ہوگا یا دیکھا ہوگا بولا نہیں یا رسول اللہ روایت کیا اسے بخاری نے

وَعَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّهُ خَطَبَ فَقَالَ إِنَّ اللهَ بَعَثَ

اور روایت ہے عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ خطبہ سنایا انہوں نے اور کہا اللہ جل شانہ نے بھیجا ہے

مُحَمَّدًا بِالْحَقِّ وَأَنْزَلَ عَلَيْهِ الْكِتَابَ فَكَانَ فِيمَا أَنْزَلَ اللهُ عَلَيْهِ آيَةُ الرَّجْمِ

حضرت محمد کو حق کے ساتھ اور اتارا ان پر کتاب اور تھی اس کتاب میں رجم کی آیت سلہ

قَرَأْنَاهَا وَوَعَيْنَاهَا وَعَقَلْنَاهَا فَرَجَمَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ

ہم نے اس آیت کو پڑھا اور یاد رکھا اور سمجھا تو رجم کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

وَرَجَمْنَا بَعْدَهُ فَأَخْشَى إِنْ طَالَ بِالنَّاسِ زَمَانٌ أَنْ يَقُولَ قَائِلٌ مَا نَجِدُ الرَّجْمَ

اور ہم نے بھی آپکے بعد رجم کیا میں ڈرتا ہوں کہ لمبا ہو جاوے ساتھ لوگوں کے زمانہ تو کہنے والا کہے ہم نہیں پاتے رجم کو

فِي كِتَابِ اللهِ فَيَضِلُّوا بِتَرْكِ فَرِيضَةٍ أَنْزَلَهَا اللهُ وَإِنَّ الرَّجْمَ حَقٌّ فِي كِتَابِ

کتاب اللہ میں پھر گمراہ ہو جاویں اس فرض کو چھوڑ کر جسکو اللہ تعالیٰ نے اتارا بے شک رجم حق ہے اللہ تعالیٰ

اللهِ تَعَالَى عَلَى مَنْ زَنَى إِذَا أُحْصِنَ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَاءِ إِذَا قَامَتِ

کی کتاب میں اس شخص پر جو محصن ہو کر زنا کرے مرد ہو یا عورت جب گواہ قائم ہوں

الْبَيِّنَةُ أَوْ كَانَ الْحَبَلُ أَوِ الْاِعْتِرَافُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ

زنا پر یا حمل نمود ہو سلہ یا خود اقرار کرے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ

عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ إِذَا زَنَتْ أَمَةُ

تعالیٰ عنہ سے کہا میں نے سنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے آپ فرماتے تھے جب تم میں سے

أَحَدِكُمْ فَتَبَيَّنَ زِنَاهَا فَلْيَجْلِدْهَا الْحَدَّ وَلَا يُثَرِّبْ عَلَيْهَا ثُمَّ إِنْ زَنَتْ فَلْيَجْلِدْهَا

کسی کی لونڈی زنا کراوے اور اسکا زنا ثابت ہو جاوے تو اسکو حد کے کوڑے لگا دے اور نہ جھڑکے اسکو پھر اگر زنا کراوے تو پھر حد کے

الْحَدَّ وَلَا يُثَرِّبْ عَلَيْهَا ثُمَّ إِنْ زَنَتِ الثَّالِثَةَ فَتَبَيَّنَ زِنَاهَا فَلْيَبِعْهَا وَلَوْ بِحَبْلٍ

کوڑے لگا دے اور نہ جھڑکے اسکو پھر اگر تیسری بار زنا کرے اور اسکا زنا ثابت ہو جاوے تو اسکو بیچ ڈالے اگرچہ بال کی رسی

مِنْ شَعَرٍ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهٰذَا لَفْظُ مُسْلِمٍ وَعَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ

ہی اسکی قیمت آوے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور عبارت مسلم کی ہے۔ اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا

رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَقِيمُوا الْحُدُودَ عَلَى مَا مَلَكَتْ أَيْمَانُكُمْ

پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی لونڈی اور غلاموں پر حد قائم کیا کرو

رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَهُوَ فِي مُسْلِمٍ مَوْقُوفٌ وَعَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ رَضِيَ اللهُ

روایت کیا اسے ابو داؤد نے اور یہ حدیث مسلم میں موقوف ہے اور روایت ہے عمران بن حصین رضی اللہ

تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ امْرَأَةً مِنْ جُهَيْنَةَ أَتَتِ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ وَهِيَ حُبْلَى

تعالیٰ عنہ سے کہ ایک عورت جہینہ کی آئی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس اور وہ حاملہ تھی

سلہ سبحان اللہ ایسی عورت کا کیا کہنا اللہ تعالیٰ اسے بخشے اور اسکے درجے بلند کرے اور اسکی طفیل سے ہم گنہگاروں سیاہ رویوں کی بھی مغفرت کرے جو کام اس عورت نے کیا ہے دنیا سو دنیا اچھے اچھے بزرگوار عالموں اور درویشوں سے بھی دشوار ہے جان دینا تو بہت بڑا کام ہے دین کا سبب عزت یا دنیا کی تکلیف اور سختی بھی دین کے کام کے لیے گوارا نہیں کرتے اور دنیاداروں کی خوشامد اور چاپلوسی میں ایسے غرق ہیں کہ دین کو بالائے طاق رکھدیا ہے ۱۲ سلہ دوسری ... کہا اس سے یہ نکلا کہ کافر پر زنا کی حد واجب ہے اور اس کا نکاح صحیح ہے ورنہ محصن کیسے ہوگا۔ اور کافروں پر فروع دین کا بھی حکم ہے اور کفار کی مقدمہ جب مسلمان قاضی پاس آوے ہمارے شرع کے موافق حکم دینا چاہئے اور آپ نے یہودیوں کو ... توریت کی ... لازم دینے ... اس وجہ سے کہ ... منظور تھی اور حنفیہ کہتے ہیں کہ کفار فروع دین کے ساتھ مکلف نہیں بلکہ وہ ایمان لانے کے ساتھ مکلف ہیں۔ ایمان لانے کے بعد احکام عائد ہونگے۔ سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ امام کیلئے ضروری ہے کہ وہ مجبور جسکو حد لگائی جاوے اسکی ... کی حد ... سے ... ایسے طور پر حد قائم کرے کہ اسکی جان ضائع نہ ہو۔ اور یہ بھی معلوم ہوا کہ کمزور اور بیمار کو حد لگانے کیلئے انتظار کرنے کی ضرورت نہیں ... اور امام ابو حنیفہ فرماتے ہیں کہ ... تو ... انتظار کیا جائے جبتک اسکے اچھا اور توانا ہونے کی امید ہو۔ جس ... حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ... انتظار ... کسی ... بیماری میں مبتلا ہوگا جس سے اسکے اچھا ہونے کی امید نہ ہوگی ... کوئی ... نہیں۔ اور یہ بھی معلوم ہوا ... حد ... واقعہ قرآن کریم میں ... ہے۔ وخذ بیدک ضغثا الایۃ ۱۲

مِنَ الزِّنَا فَقَالَتْ يَا نَبِيَّ اللّٰهِ أَصَبْتُ حَدًّا فَأَقِمْهُ عَلَيَّ فَدَعَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى

زنا سے اسنے کہا اے نبی اللہ کے پہنچی حد کا کام کیا ہے تو مجھکو حد لگائیے رسول اللہ صلی اللہ

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ وَلِيَّهَا فَقَالَ أَحْسِنْ إِلَيْهَا فَإِذَا وَضَعَتْ فَأْتِنِي

علیہ وسلم نے اسکے ولی کو بلایا اور فرمایا اسکو اچھی طرح رکھو جب وہ جنے تو میرے پاس لے کر آ

بِهَا فَفَعَلَ فَأَمَرَ بِهَا فَشُكَّتْ عَلَيْهَا ثِيَابُهَا ثُمَّ أَمَرَ بِهَا فَرُجِمَتْ ثُمَّ صَلَّى عَلَيْهَا

اسنے ایسا ہی کیا پھر حکم دیا رسول اللہ نے تو اسپر کپڑے اسکے باندھے گئے پھر حکم دیا اور وہ سنگسار کی گئی پھر اسپر نماز پڑھی

فَقَالَ عُمَرُ أَتُصَلِّي عَلَيْهَا يَا نَبِيَّ اللّٰهِ وَقَدْ زَنَتْ فَقَالَ لَقَدْ تَابَتْ تَوْبَةً لَوْ قُسِمَتْ

حضرت عمرؓ نے کہا یا رسول اللہ آپ اسپر نماز پڑھتے ہیں اسنے تو زنا کیا تھا آپ نے فرمایا اسنے توبہ بھی کی اور ایسی توبہ کی کہ اگر

بَيْنَ سَبْعِينَ مِنْ أَهْلِ الْمَدِينَةِ لَوَسِعَتْهُمْ وَهَلْ وَجَدْتَ أَفْضَلَ

مدینے کے ستر آدمیوں پر تقسیم کی جاوے تو سب کو کافی ہو جاوے سلہ اور تونے اس سے بہتر توبہ کونسی دیکھی کہ

مِنْ أَنْ جَادَتْ بِنَفْسِهَا لِلّٰهِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ

اسنے اپنی جان خدا کے واسطے دیدی روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور روایت ہے جابر بن عبد اللہ رضی

اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ رَجَمَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ رَجُلًا مِنْ أَسْلَمَ وَرَجُلًا

اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا رجم کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک شخص کو اسلم میں سے اور یہود میں سے

مِنَ الْيَهُودِ وَامْرَأَةً رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَقِصَّةُ الْيَهُودِيَّيْنِ فِي الصَّحِيحَيْنِ مِنْ حَدِيثِ

ایک مرد اور ایک عورت کو روایت کیا اسے مسلم نے اور یہودیوں کا قصہ سلہ ابن عمرؓ کی حدیث سے بخاری اور مسلم

ابْنِ عُمَرَ وَعَنْ سَعِيدِ بْنِ سَعْدِ بْنِ عُبَادَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ كَانَ بَيْنَ أَبْيَاتِنَا

میں ہے۔ اور روایت ہے سعید بن سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا ہمارے محلے میں ایک آدمی

رُوَيْجِلٌ ضَعِيفٌ فَخَبُثَ بِأَمَةٍ مِنْ إِمَائِهِمْ فَذَكَرَ ذٰلِكَ سَعْدٌ لِرَسُولِ اللّٰهِ

تھا ضعیف اور اسنے بیبی کی ایک لونڈی سے زنا کیا ان لونڈیوں سے تو ذکر کیا یہ سعد نے پیغمبر خدا

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اضْرِبُوهُ حَدَّهُ فَقَالُوا يَا رَسُولَ اللّٰهِ إِنَّهُ

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے آگے آپ نے فرمایا اسکو حد دو تو انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ وہ

أَضْعَفُ مِنْ ذٰلِكَ فَقَالَ خُذُوا عِثْكَالًا فِيهِ مِائَةُ شِمْرَاخٍ ثُمَّ اضْرِبُوهُ بِهِ

ضعیف ہے اس سے آپ نے فرمایا ایک ایسی شاخ لو جس میں سو شاخیں ہوں پھر مارو اسکو ساتھ اسکے

ضَرْبَةً وَاحِدَةً فَفَعَلُوا رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَهْ وَإِسْنَادُهُ حَسَنٌ

ایک دفعہ انہوں نے ایسا ہی کیا سلہ روایت کیا اسے احمد نسائی اور ابن ماجہ نے اور اسناد اسکی حسن ہے

لٰكِنِ اخْتُلِفَ فِي وَصْلِهِ وَإِرْسَالِهِ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ

لیکن اسکے موصول اور مرسل ہونے میں اختلاف ہے۔ اور روایت ہے ابن عباس سے کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

قَالَ مَنْ وَجَدْتُمُوهُ يَعْمَلُ عَمَلَ قَوْمِ لُوطٍ فَاقْتُلُوا الْفَاعِلَ وَالْمَفْعُولَ بِهِ وَمَنْ وَجَدْتُمُوهُ

فرمایا جسکو قوم لوط کا کام کرتے ہوئے دیکھو تو ... کرنیوالے اور کرانیوالے کو اور جسکو چوپائے سے بد کام

سلہ لوطی کی حد میں علما کا اختلاف ہے اور اسمیں کئی اقوال ہیں (۱) یہ کہ فاعل اور مفعول دونوں کو قتل کیا جائے خواہ محصن ہوں یا غیر محصن امام شافعی رح اور سلف کی ایک جماعت کا یہی مذہب ہے (۲) یہ کہ آگ میں جلائے جائیں ۔ صحابہ کرام رض کی ایک جماعت کا یہی قول ہے (۳) یہ کہ آبادی کی سب سے اونچی عمارت پر چڑھا کر اوندھے گرایا جائے اور اوپر سے پتھروں کے ساتھ اسقدر مارا جائے کہ جان تلف ہو جائے (۴) یہ کہ ان پر دیوار گرا کر انکی جان تلف کی جائے (۵) یہ کہ ان کے لیے وہی سزا ہے جو زنا کے واسطے ہے یعنے محصن کے لیے رجم اور غیر محصن کے لیے سو درے اور ایکسال کے لیے جلا وطن کرنا (۶) یہ کہ انکو سخت سے سخت تعزیر دیا جائے

علی بهیمة فاقتلوه واقتلوا البهیمة رواه احمد والاربعة ورجاله
ساتھ برے کام کرتے دیکھو تو مار ڈالو اسکو اور چوپائے کو (بھی) سلہ روایت کیا اسے احمد اور چاروں نے اور راوی اسکے

موثوقون الا ان فیه اختلافا وعن ابن عمر رضی الله تعالی عنهما
ثقہ ہیں لیکن اسمیں اختلاف ہے اور روایت ہے ابن عمر رضی اللہ تعالے عنہما سے

ان النبی صلی الله علیه وآله وسلم ضرب وغرب وان ابا بکر ضرب و
کہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حد ماری اور جلا وطن کیا اور حضرت ابوبکر نے حد ماری اور

غرب رواه الترمذی ورجاله ثقات الا انه اختلف فی وقفه ورفعه و
جلا وطن کیا روایت کیا اسے ترمذی نے اور راوی اسکے ثقہ ہیں مگر اختلاف کیا گیا ہے اسکے موقوف اور مرفوع ہونے میں اور

عن ابن عباس رضی الله تعالی عنهما قال لعن رسول الله صلی الله
روایت ہے ابن عباس رضی اللہ تعالے عنہما سے کہا لعنت فرمائی پیغمبر خدا صلے اللہ

علیه وآله وسلم المخنثین من الرجال والمترجلات من النساء وقال اخرجوهم
علیہ وآلہ وسلم نے عورتوں کی صورت بنانے والے مردوں اور مردوں کی صورت بنانے والی عورتوں پر اور فرمایا

من بیوتکم رواه البخاری وعن ابی هریرة رضی الله تعالی عنه قال قال
انکو گھروں سے نکالدو روایت کیا اسے بخاری نے ۔ اور روایت ہے ابوہریرہ رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا فرمایا

رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم ادفعوا الحدود ما وجدتم لها
پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے حدوں کو دور کرو جب تک دور رکھنے کا سبب

مدفعا اخرجه ابن ماجة وسنده ضعیف واخرجه الترمذی والحاکم من
پاؤ روایت کیا اسے ابن ماجہ نے اور سند اسکی ضعیف ہے اور نقل کیا اسے ترمذی اور حاکم نے

حدیث عائشة رضی الله عنها بلفظ ادرؤا الحدود عن المسلمین ما
روایت سے عائشہ رضی اللہ تعالے عنہا کے ان الفاظ سے حدوں کو مسلمانوں سے دور رکھو جہانتک

استطعتم وهو ضعیف ایضا ورواه البیهقی عن علی من قوله بلفظ
ہو سکے اور یہ بھی ضعیف ہے اور روایت کیا اسے بیہقی نے حضرت علی رض کی روایت سے موقوف ان الفاظ سے

ادرؤا الحدود بالشبهات وعن ابن عمر رضی الله عنهما قال قال
حدوں کو دور کرو شبہوں سے ۔ اور روایت ہے ابن عمر رضی اللہ تعالے عنہما سے کہا فرمایا

رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم اجتنبوا هذه القاذورات التی نهی
پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے بچو تم ان نجاستوں سے کہ منع کیا اللہ نے

الله عنها فمن الم فلیستتر بستر الله ولیتب الی الله تعالی فانه من
ان سے پھر جو شخص مرتکب ہو چاہئے کہ چھپا رہے اللہ کے چھپانے سے اور توبہ کرے اللہ کے آگے کیونکہ جس نے ہمارے سامنے

یبد لنا صفحته نقم علیه کتاب الله عز وجل رواه الحاکم وهو فی
ظاہر کیا اپنے گناہ کو تو ہم قائم کرینگے اسپر حکم اللہ عزوجل کا روایت کیا اسے حاکم نے اور یہ حدیث

۲۴ سلہ قولہ واقتلوا البہیمۃ الخ حکمت چوپائے کے قتل کرنے میں یہ ہے کہ پیدا نہ ہو اس سے بچہ انسان کی صورت پر یا نہ حیوان کی صورت پر اور لاحق نہ ہو عار مالک کو اسکے رکھنے میں اسکے علاوہ اسمیں یہ بھی مصلحت ہے کہ اس جانور کے مرنے اور نظروں سے غائب ہو جانے سے لوگوں کے درمیان اس کا چرچا اور ذکر باقی نہ ہوگا ۔ اور اس برے فعل کا نام کوئی شخص زبان پر نہ لائیگا ۔ اور اگر جانور زندہ رہے تو جب کبھی جس شخص کی نظر اسپر پڑیگی فورا اسکو یہ ماجرا یاد آ جائیگا اور لوگوں میں اسکا ذکر اور چرچا کرنے لگے گا اور شریعت میں ایسی باتوں کے ذکر اور چرچا سے منع کیا گیا ہے تاکہ لوگوں کے طبائع ان کی طرف مائل نہ ہوں ۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-

له قذف قاف کی فتح کے ساتھ کہتے ہیں پتھر پھینکنے اور گالی گلوچ دینے کو اور زنا اور برائی کی طرف نسبت کرنے اور تہمت کرنے کو بھی کہتے ہیں اور قاف اور دال دونوں کی فتح کے ساتھ بیابان فراخ کو کہتے ہیں منتخب لطائف و شرح نصاب ۱۲ سه جب میری براءت نازل ہوئی یعنے وہ آیات اتریں جن میں میری پاکی مذکور ہے اور مراد دو مردوں سے حسان ابن ثابت اور مسطح بن اثاثہ ہیں اور عورت سے حمنہ بنت جحش ہے ۱۲ سه اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ اسلام میں سب سے پہلے ہلال بن امیہ نے اپنی بیوی کے ساتھ لعان کیا اور اسی کے بارے میں لعان کا حکم قرآن کریم میں نازل ہوا۔ اور ایک روایت میں ہے کہ لعان کی آیات عویمر عجلانی کے بارے میں نازل ہوئیں [illegible]

## الموطأ من مراسيل زيد بن اسلم

موطا میں زید بن اسلم کی مرسل حدیث سے ہے

## باب حد القذف

بیان له کی حد کا بیان

عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهَا قَالَتْ لَمَّا نَزَلَ عُذْرِي قَامَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ عَلَى الْمِنْبَرِ فَذَكَرَ ذٰلِكَ وَتَلَا الْقُرْآنَ فَلَمَّا نَزَلَ أَمَرَ بِرَجُلَيْنِ وَامْرَأَةٍ فَضُرِبُوا الْحَدَّ أَخْرَجَهُ أَحْمَدُ وَالْأَرْبَعَةُ وَأَشَارَ إِلَيْهِ الْبُخَارِيُّ

روایت ہے عائشہ رضی اللہ تعالے عنہا سے کہا جب میری براءت نازل ہوئی سه تو کھڑے ہوئے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم منبر پر اور میری براءت کا ذکر کیا اور قرآن پڑھا جب اترے تو دو مردوں اور ایک عورت کو حد لگانے کا حکم دیا تو وہ حد لگائے گئے روایت کیا اسے احمد اور چاروں نے اور اشارہ کیا اسکی طرف بخاری نے

وَعَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ أَوَّلُ لِعَانٍ كَانَ فِي الْإِسْلَامِ أَنَّ شَرِيكَ بْنَ سَحْمَاءَ قَذَفَهُ هِلَالُ بْنُ أُمَيَّةَ بِامْرَأَتِهِ فَقَالَ لَهُ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ الْبَيِّنَةَ وَإِلَّا فَحَدٌّ فِي ظَهْرِكَ الْحَدِيثَ أَخْرَجَهُ أَبُو يَعْلَى وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ وَهُوَ فِي الْبُخَارِيِّ نَحْوُهُ مِنْ حَدِيثِ ابْنِ عَبَّاسٍ رض

اور روایت ہے انس بن مالک رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا اسلام میں پہلا لعان جو ہوا تو اس طرح ہوا کہ شریک بن سحما کو تہمت لگائی ہلال بن امیہ نے اپنی عورت کے ساتھ زنا کی تو فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہلال کو گواہ لاؤ نہیں تو تہمت کی حد لگاؤ سه آخر حدیث تک روایت کیا اسے ابو یعلے نے اور راوی اسکے معتبر ہیں اور بخاری میں اسی طرح ہے ابن عباس رضی اللہ عنہ کی حدیث سے

وَعَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عَامِرِ بْنِ رَبِيعَةَ قَالَ لَقَدْ أَدْرَكْتُ أَبَا بَكْرٍ وَعُمَرَ وَعُثْمَانَ وَمَنْ بَعْدَهُمْ فَلَمْ أَرَهُمْ يَضْرِبُونَ الْمَمْلُوكَ فِي الْقَذْفِ إِلَّا أَرْبَعِينَ رَوَاهُ مَالِكٌ وَالثَّوْرِيُّ فِي جَامِعِهِ

اور روایت ہے عبد اللہ بن عامر بن ربیعہ سے کہا میں نے ابوبکر رض اور عمر رض اور عثمان رض اور انکے پیچھے ہوئے سب کو دیکھا تو نہیں دیکھا میں نے کسی کو ان میں سے کہ مارتے ہوں غلام کو تہمت کی حد میں چالیس درے سے زیادہ سه روایت کیا اسے مالک نے اور ثوری نے جامع میں

وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ مَنْ قَذَفَ مَمْلُوكَهُ يُقَامُ عَلَيْهِ الْحَدُّ يَوْمَ الْقِيَامَةِ إِلَّا أَنْ يَكُونَ كَمَا قَالَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

اور روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو شخص اپنے غلام کو تہمت لگاوے قائم کی جاوے گی اس پر حد قیامت کے دن مگر یہ کہ ہو جیسا کہا یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

## باب حد السرقة

بیان چوری کی حد کا بیان

سه [illegible]

۲۴۳ سلہ نووی نے کہا چور کا ہاتھ بالاجماع کاٹا جاوے گا لیکن چوری کے نصاب میں علما کا اختلاف ہے اہل ظاہر اور خوارج کے نزدیک کچھ نصاب کی شرط نہیں بلکہ قلیل کثیر ہر چیز کی چوری میں ہاتھ کاٹا جاوے گا۔ اور جمہور علما کے نزدیک نصاب شرط ہے اب اختلاف ہوا اسکے مقدار میں تو شافعی

عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهَا قَالَتْ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ

روایت ہے عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ

وَسَلَّمَ لَا تُقْطَعُ يَدُ سَارِقٍ إِلَّا فِي رُبُعِ دِينَارٍ فَصَاعِدًا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ

وسلم نے چور کا ہاتھ نہ کاٹا جاوے مگر چوتھائی دینار یا زیادہ چوری میں یہ حدیث متفق علیہ ہے اور عبارت

لِمُسْلِمٍ وَلَفْظُ الْبُخَارِيِّ تُقْطَعُ الْيَدُ فِي رُبُعِ دِينَارٍ فَصَاعِدًا وَفِي رِوَايَةٍ

مسلم کی ہے اور بخاری میں یوں ہے۔ چور کا ہاتھ چوتھائی دینار یا زیادہ میں کاٹا جاوے اور امام احمد کی

لِأَحْمَدَ اقْطَعُوا فِي رُبُعِ دِينَارٍ وَلَا تَقْطَعُوا فِيمَا هُوَ أَدْنَى مِنْ ذٰلِكَ وَعَنِ

روایت میں ہے کاٹو چوتھائی دینار کی چوری میں اور نہ کاٹو اس سے کم میں اور روایت ہے

ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَطَعَ فِي

ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے سلہ کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے ایک چور کا ہاتھ کاٹا

مِجَنٍّ ثَمَنُهُ ثَلٰثَةُ دَرَاهِمَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ

ڈھال کی چوری میں جس کی قیمت تین درہم تھی یہ حدیث متفق علیہ ہے اور روایت ہے ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے

قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ لَعَنَ اللّٰهُ السَّارِقَ يَسْرِقُ

کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے لعنت کرے اللہ چور پر چوری کرتا ہے

الْبَيْضَةَ فَتُقْطَعُ يَدُهُ وَيَسْرِقُ الْحَبْلَ فَتُقْطَعُ يَدُهُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ أَيْضًا وَ

خود کی پھر کاٹا جاتا ہے ہاتھ اسکا اور چراتا ہے رسی پھر کاٹا جاتا ہے ہاتھ اسکا یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور

عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهَا أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ

روایت ہے عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا۔

أَتَشْفَعُ فِي حَدٍّ مِنْ حُدُودِ اللّٰهِ ثُمَّ قَامَ فَاخْتَطَبَ فَقَالَ يَا أَيُّهَا النَّاسُ إِنَّمَا

(اسامہ سے) تو اللہ کی حد میں سفارش کرتا ہے پھر آپ کھڑے ہوئے اور خطبہ سنایا فرمایا اے لوگو

هَلَكَ الَّذِينَ مِنْ قَبْلِكُمْ أَنَّهُمْ كَانُوا إِذَا سَرَقَ فِيهِمُ الشَّرِيفُ تَرَكُوهُ وَإِذَا سَرَقَ

تم سے پہلے لوگ اسی واسطے تباہ ہو گئے کہ وہ تھے جب چوری کرتا ان میں شریف تو اسکو چھوڑ دیتے اور جب چوری کرتا

فِيهِمُ الضَّعِيفُ أَقَامُوا عَلَيْهِ الْحَدَّ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِمُسْلِمٍ وَلَهُ مِنْ وَجْهٍ

کرتا ان میں عاجز تو اسپر سلہ حد قائم کرتے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور عبارت مسلم کی ہے اور مسلم کی دوسری

آخَرَ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهَا قَالَتْ كَانَتِ امْرَأَةٌ تَسْتَعِيرُ الْمَتَاعَ

میں حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے دوسرے طریق سے مروی ہے کہ ایک عورت مانگتی اسباب

وَتَجْحَدُهُ فَأَمَرَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ بِقَطْعِ يَدِهَا وَعَنْ جَابِرٍ

پھر مکر جاتی تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے اسکا ہاتھ کاٹنے کا حکم دیا۔ اور روایت ہے جابر

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَيْسَ عَلَى

رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے وہ روایت کرتے ہیں پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم سے فرمایا خیانت کرنے والے

کے نزدیک نصاب ربع دینار ہے سونے کا یا اس قدر مالیت کی کوئی اور چیز اور مالک اور احمد اور اسحاق کے نزدیک ربع دینار یا تین درہم اور ابن شبرمہ اور ابن ابی لیلی کے نزدیک پانچ درہم اور ابو حنیفہ کے نزدیک دس درہم ہیں ۱۲ سلہ کیونکہ جو قاعدہ اور قانون بنایا جاوے سب پر بلا لحاظ چلنا چاہیے ورنہ ملک برباد ہوگا حکومت تباہ ہو جاویگی افسوس ہے کہ مسلمان جو سب سے زیادہ ایک ماننے میں قانون کے خصوصاً قانون الٰہی کے پابند تھے اب سب قوموں سے بڑھکر بے قانون اور بے قاعدہ ہو گئے ہیں ان لوگوں میں عموماً قانون مذہبی باقی نہیں رہا [illegible] مذہب کی پابندی [illegible] کی وجہ سے نہیں [illegible] لازم ہے کہ [illegible] مذہب کے قانون کے پابند ہو کر [illegible] منافع کے حاصل کرنے میں [illegible] مشغول رہیں۔ اور [illegible] درست [illegible] [illegible] عقلمند [illegible]

حضرت صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم کی نبوت کی کھلی دلیل ہے اتنا عدل اور انصاف اور ایسی خالص خدا پرستی [illegible] تاریک یا فتنہ قوم میں جیسے اُس زمانہ میں عرب تھے بغیر خداوند تعالیٰ کی تعلیم و ارشاد کے سمجھ میں نہیں آتی ۔۲۔۳۔۲۔۱

**۱۵۰** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حدود جیسے حدِ زنا۔ حد سرقہ۔ حد قذف اور شراب پینے کی حد اور قصاص مساجد میں قائم نہ کیے جائیں کیونکہ مساجد نماز۔ اللہ تعالیٰ کے ذکر اور علوم دین کی تدریس کے واسطے ہیں۔ یہ حکم تمام مساجد کے واسطے ہے

لَا تُقَامُ الْحُدُودُ فِي الْمَسَاجِدِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالْحَاكِمُ وَعَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ
نہ قائم کی جاویں حدیں مسجدوں میں ۱۵۰ روایت کیا اسے ترمذی اور حاکم نے۔ اور روایت ہے انس رضی اللہ

تَعَالَى عَنْهُ قَالَ لَقَدْ أَنْزَلَ اللّٰهُ تَحْرِيمَ الْخَمْرِ وَمَا بِالْمَدِينَةِ شَرَابٌ
تعالیٰ عنہ سے کہا کہ اللہ تعالیٰ نے شراب کی حرمت نازل فرمائی اور نہیں تھی مدینہ میں کھجوروں کی شراب

يُشْرَبُ إِلَّا مِنْ تَمْرٍ أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ نَزَلَ
کے سوا کوئی شراب ۱۵۱ روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور روایت ہے عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا کہ شراب

تَحْرِيمُ الْخَمْرِ وَهِيَ مِنْ خَمْسَةٍ الْعِنَبِ وَالتَّمْرِ وَالْعَسَلِ وَالْحِنْطَةِ وَالشَّعِيرِ
کی حرمت اتری اور وہ پانچ چیزوں سے بنتی تھی انگور اور کھجور اور شہد اور گیہوں اور جو سے

وَالْخَمْرُ مَا خَامَرَ الْعَقْلَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا عَنِ
اور شراب وہ ہے جو عقل پر پردہ ڈالے یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے وہ روایت کرتے

النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ كُلُّ مُسْكِرٍ خَمْرٌ وَكُلُّ مُسْكِرٍ حَرَامٌ أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ
ہیں نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے فرمایا ہر نشہ لانے والی چیز شراب ہے اور ہر نشہ لانیوالی چیز حرام ہے روایت کیا اسے مسلم نے

وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ
اور روایت ہے جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

قَالَ مَا أَسْكَرَ كَثِيرُهُ فَقَلِيلُهُ حَرَامٌ أَخْرَجَهُ أَحْمَدُ وَالْأَرْبَعَةُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ
فرمایا جس چیز کا بہت کھانا نشہ لاوے اسکا تھوڑا بھی حرام ہے۔ روایت کیا اسے احمد اور چاروں نے اور صحیح کہا اسے ابن

حِبَّانَ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى
حبان نے اور روایت ہے ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کہا ہے پیغمبر خدا صلے

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يُنْبَذُ لَهُ الزَّبِيبُ فِي السِّقَاءِ فَيَشْرَبُهُ يَوْمَهُ وَالْغَدَ
اللہ علیہ وآلہ وسلم منقےٰ مشک میں ڈالا جاتا آپکے لیے سو اسکو اس دن پیتے اور دوسرے دن

وَبَعْدَ الْغَدِ فَإِذَا كَانَ مَسَاءُ الثَّالِثَةِ شَرِبَهُ وَسَقَاهُ فَإِنْ فَضَلَ شَيْءٌ
اور تیسرے دن پس جب تیسرے دن کی شام ہوتی تو آپ بھی پیتے اور دوسروں کو بھی پلاتے پھر اگر کچھ بچ رہتا

أَهْرَاقَهُ أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ أُمِّ سَلَمَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهَا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى
تو گرا دیتے روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور روایت ہے ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے وہ روایت کرتی ہیں نبی صلے

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِنَّ اللّٰهَ لَمْ يَجْعَلْ شِفَاءَكُمْ فِيمَا حَرَّمَ عَلَيْكُمْ أَخْرَجَهُ
اللہ علیہ وآلہ وسلم سے فرمایا اللہ تعالیٰ نے نہیں کی شفا تمہاری ان چیزوں میں کہ حرام کیا انکو ۱۵۳ تم پر روایت کیا ہے

الْبَيْهَقِيُّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَعَنْ وَائِلٍ الْحَضْرَمِيِّ أَنَّ طَارِقَ بْنَ
بیہقی نے اور صحیح کہا ہے ابن حبان نے اور روایت ہے وائل حضرمی رض سے کہ طارق بن

سُوَيْدٍ سَأَلَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ عَنِ الْخَمْرِ يَصْنَعُهَا لِلدَّوَاءِ
سوید نے سوال کیا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے شراب کے بارے میں کہ بناوے اسکو واسطے دوا کے

اور اگر کوئی شخص مسجد حرام میں کسی کا نڈا لے اور حرم کی پناہ میں آ جائے تو حنفیہ کے نزدیک اسکا کھانا اور پانی بند کیا جائے تاکہ وہ مجبور ہو کر وہاں سے نکل آئے اور اسکو سزا دیجائے ۱۲

**۱۵۱** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ شراب کی حرمت کے وقت مدینہ منورہ میں کھجور کی شراب استعمال کی جاتی تھی پس قرآن کریم میں اسکی حرمت نازل ہوئی۔ اور ابن عمر رض کی روایت میں ہے کہ ہر ایک مسکر خمر ہے اور ہر ایک مسکر حرام ہے ائمہ ثلاثہ کا یہی مذہب ہے اور امام ابو حنیفہ فرماتے ہیں کہ خمر صرف انگور کے عصیر (نچوڑ) کو کہتے ہیں جبکہ وہ کچا ہو اور مستی پیدا کرے ۱۲

**۱۵۳** نجم وہاج میں لکھا ہے شیخ تقی الدین سبکی نے فرمایا جو کچھ فوائد اطباء نے شراب کے پینے میں بیان کیے ہیں یہ سب کے سب ذکر حرمت کی شہادت [illegible] تھے یعنی منافع منافی کے وقت موجود تھے پھر جب مائدہ کی آیت نازل ہوئی تو اللہ تعالیٰ پہنے کے خالق نے اسکے تمام منافع دور کر دیے اب اس میں کوئی فائدہ نہیں اور یہی منقول ہے ربیع رض اور ضحاک رح سے ۱۲۔

سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حرام چیز دوا کے طور پر استعمال کرنا بھی جائز نہیں اور یہ بھی معلوم ہوا کہ حرام چیز میں شفا نہیں۔ امام شافعی رہ کا یہی مذہب ہے اور بعض علماء فرماتے ہیں کہ اگر طبیب حاذق یہ کہدے کہ اس بیمار کے لیے شراب کے سوا اور کوئی دوا مفید نہیں تو اس وقت شراب کا استعمال کرنا جائز ہے اور اسی طرح اگر گلے میں لقمہ اٹک جائے اور اس سے گلا بند ہو جائے اور لقمے کو اتارنے کے لیے پانی وغیرہ کوئی چیز نہ ملے تو شراب کے گھونٹ سے لقمہ اتارنا جائز ہے اور امام ابو حنیفہ رح فرماتے ہیں کہ بصورت ضرورت شراب کے ساتھ علاج کرنا درست ہے جیسا کہ پیشاب خون وغیرہ نجاست کا دوا کیلئے پینا جائز ہے اور جب حدیث میں آ چکا ہے کہ شراب دوا نہیں بلکہ بیماری ہے تو پھر اس کے ساتھ علاج کرنے سے کیا فائدہ ہوگا؟ ۱۲

فَقَالَ إِنَّهَا لَيْسَتْ بِدَوَاءٍ وَلَكِنَّهَا دَاءٌ أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَأَبُو دَاوُدَ وَغَيْرُهُمَا

فرمایا وہ دوا نہیں ہے لیکن بیماری ہے۔ سلہ روایت کیا اسے مسلم اور ابو داود وغیرہما نے

# بَابُ التَّعْزِيرِ وَحُكْمِ الصَّائِلِ

تعزیر اور حملہ کرنے والے کے حکم کا بیان

عَنْ أَبِي بُرْدَةَ الْأَنْصَارِيِّ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّهُ سَمِعَ رَسُولَ اللهِ

روایت ہے ابو بردہ انصاری رضی اللہ تعالی عنہ سے کہ سنا انہوں نے رسول خدا

صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ لَا يُجْلَدُ فَوْقَ عَشَرَةِ أَسْوَاطٍ إِلَّا فِي

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے فرماتے تھے دس کوڑوں سے زیادہ نہ مارے جاویں مگر کسی

حَدٍّ مِنْ حُدُودِ اللهِ تَعَالَى مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى

حد میں اللہ تعالی کی حدوں میں سے یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے عائشہ رضی اللہ تعالی

عَنْهَا أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ أَقِيلُوا ذَوِي الْهَيْئَاتِ

عنہا سے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا درگذر کرو عزت والوں سے

عَثَرَاتِهِمْ إِلَّا الْحُدُودَ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ وَعَنْ عَلِيٍّ

انکی لغزشیں مگر حدیں روایت کیا اسے ابو داود اور نسائی اور بیہقی نے۔ اور روایت ہے علی

رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ مَا كُنْتُ لِأُقِيمَ عَلَى أَحَدٍ حَدًّا فَيَمُوتُ فَأَجِدُ فِي

رضی اللہ تعالی عنہ سے کہا میں ایسا نہیں ہوں کہ کسی پر حد قائم کروں اور وہ مر جاوے پھر مجھے

نَفْسِي إِلَّا شَارِبَ الْخَمْرِ فَإِنَّهُ لَوْ مَاتَ وَدَيْتُهُ أَخْرَجَهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ

افسوس ہو مگر شراب کے پینے والا اگر وہ مر جاوے اسکی دیت سلہ دونگا روایت کیا اسے بخاری نے۔ اور روایت ہے

سَعِيدِ بْنِ زَيْدٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ

سعید بن زید رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ

وَآلِهِ وَسَلَّمَ مَنْ قُتِلَ دُونَ مَالِهِ فَهُوَ شَهِيدٌ رَوَاهُ الْأَرْبَعَةُ وَصَحَّحَهُ التِّرْمِذِيُّ

وآلہ وسلم نے جو اپنے مال کے سامنے مارا جاوے تو وہ شہید ہے روایت کیا اسے چاروں نے اور صحیح کہا اسے ترمذی نے

وَعَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ خَبَّابٍ قَالَ سَمِعْتُ أَبِي يَقُولُ سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى

اور روایت ہے عبد اللہ بن خباب سلہ سے کہا سنا میں نے اپنے باپ سے سن فرماتے تھے سنا میں نے پیغمبر خدا صلے

اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ تَكُونُ فِتَنٌ فَكُنْ فِيهَا عَبْدَ اللهِ الْمَقْتُولَ وَلَا تَكُنِ

اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا فرماتے تھے فتنے ظاہر ہونگے تو ہوئیں لے عبد اللہ مقتول بننا قاتل نہ

الْقَاتِلَ أَخْرَجَهُ ابْنُ أَبِي خَيْثَمَةَ وَالدَّارَقُطْنِيُّ وَأَخْرَجَ أَحْمَدُ نَحْوَهُ عَنْ خَالِدِ بْنِ عُرْفُطَةَ

بننا روایت کیا اسے ابن ابی خیثمہ نے اور دارقطنی نے اور نقل کیا احمد نے مثل اسکی خالد بن عرفطہ کی روایت سے

# كِتَابُ الْجِهَادِ

جہاد کا بیان

سلہ یعنی قتل کی دیت اس مال کو کہتے ہیں جو دیا جاتا ہے بدلے قتل کرنے نفس کے یا نقص کرنے کسی کے عضو کے ۱۲

سلہ خباب بن الارت ساتھ فتح خے معجمہ کے صحابی ہے کنیت ان کی ابو عبد اللہ التمیمی ہے جاہلیت کے زمانہ میں یہ شخص قیدیوں میں آیا تھا تو اسکو خزاعہ کی ایک عورت نے خرید کر آزاد کر دیا تھا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ارقم کے گھر میں داخل ہونے سے پہلے اسلام لایا اور یہ بھی ان لوگوں میں سے ہے جو اللہ تعالے کی راہ میں معذب ہوئے اور پھر صبر کیا آخر کوفے میں جا بسا اور وہاں ہی ۳۷ سینتیس ہجری میں انتقال فرمایا اور انکی عمر ۷۳ سال کی تھی ایک جماعت نے ان سے روایت کی ۱۲

عَنْ اَبِیْ ہُرَیْرَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ

روایت ہے ابوہریرہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے انہوں نے کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ

وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ مَنْ مَّاتَ وَلَمْ یَغْزُ وَلَمْ یُحَدِّثْ نَفْسَہٗ بِہٖ مَاتَ عَلٰی

واٰلہ وسلم نے جو شخص مرگیا اور اسنے لڑائی نہیں کی (خدا کی راہ میں) اور نہ اسنے اپنے نفس کے ساتھ اسکی بات کی تو

شُعْبَۃٍ مِّنْ نِّفَاقٍ رَوَاہُ مُسْلِمٌ وَعَنْ اَنَسٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ اَنَّ

وہ شخص نفاق کی ایک شاخ پر مرگیا اسکو روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور روایت ہے انس رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے کہ

النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ قَالَ جَاہِدُوا الْمُشْرِکِیْنَ بِاَمْوَالِکُمْ وَ

نبی صلے اللہ علیہ واٰلہ وسلم نے فرمایا جہاد کرو مشرکوں سے اپنے مالوں اور

اَنْفُسِکُمْ وَاَلْسِنَتِکُمْ رَوَاہُ اَحْمَدُ وَالنَّسَائِیُّ وَصَحَّحَہُ الْحَاکِمُ وَعَنْ عَائِشَۃَ

جانوں اور زبانوں کے ساتھ روایت کیا اسے احمد اور نسائی نے اور صحیح کہا اسے حاکم نے۔ اور روایت ہے عائشہ

رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہَا قَالَتْ قُلْتُ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ عَلَی النِّسَاءِ جِہَادٌ فَقَالَ

رضی اللہ تعالےٰ عنہا سے کہ میں نے کہا یارسول اللہ عورتوں پر بھی جہاد ہے آپ نے فرمایا

نَعَمْ جِہَادٌ لَّا قِتَالَ فِیْہِ الْحَجُّ وَالْعُمْرَۃُ رَوَاہُ ابْنُ مَاجَۃَ وَاَصْلُہٗ فِی الْبُخَارِیِّ

ہاں ایسا جہاد ہے کہ اسمیں لڑائی نہیں ہے حج اور عمرہ روایت کیا اسے ابن ماجہ نے اور اصل اسکی بخاری میں ہے

وَعَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُمَا قَالَ جَاءَ رَجُلٌ اِلَی النَّبِیِّ صَلَّی

اور روایت ہے عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے انہوں نے کہا آیا ایک مرد طرف نبی صلے

اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ یَسْتَاْذِنُہٗ فِی الْجِہَادِ فَقَالَ اَحَیٌّ وَالِدَاکَ قَالَ نَعَمْ

اللہ علیہ واٰلہ وسلم کی آپ سے جہاد کے لیے اذن مانگتا تھا تو آپ نے فرمایا کیا تیرے ماں باپ زندہ ہیں وہ بولا ہاں

قَالَ فَفِیْہِمَا فَجَاہِدْ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ وَلِاَحْمَدَ وَاَبِیْ دَاؤُدَ مِنْ حَدِیْثِ اَبِیْ سَعِیْدٍ

آپنے فرمایا ان دونوں کی خدمت میں کوشش کر یہ حدیث متفق علیہ ہے اور احمد اور ابوداؤد کے نزدیک ابوسعید کی روایت سے

نَحْوُہٗ وَزَادَ ارْجِعْ فَاسْتَاْذِنْہُمَا فَاِنْ اَذِنَا لَکَ وَاِلَّا فَبِرَّہُمَا وَعَنْ جَرِیْرٍ

اسی کی مثل ہے اور ابوداؤد نے (اتنا) زیادہ کیا ہے کہ لوٹ جا اور انسے جاکر اذن مانگ پھر اگر تجھکو اذن دیں تو فبہا ورنہ انہی کے ساتھ نیکی کر

الْبَجَلِیِّ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ اَنَا بَرِیْءٌ

بجلی سے رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ واٰلہ وسلم نے میں بیزار ہوں

مِّنْ کُلِّ مُسْلِمٍ یُّقِیْمُ بَیْنَ الْمُشْرِکِیْنَ رَوَاہُ الثَّلٰثَۃُ وَاِسْنَادُہٗ صَحِیْحٌ وَرَجَّحَ

ہر ایسے مسلمان سے جو مشرکوں کے درمیان ٹھیرے روایت کیا اسے تینوں نے اور اسکی اسناد صحیح ہے۔ اور ترجیح دی

الْبُخَارِیُّ اِرْسَالَہٗ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُمَا قَالَ قَالَ رَسُوْلُ

بخاری نے اسکے مرسل ہونے کو۔ اور روایت ہے ابن عباس رضی اللہ تعالےٰ عنہما سے کہا فرمایا رسول

اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ لَا ہِجْرَۃَ بَعْدَ الْفَتْحِ وَلٰکِنْ جِہَادٌ وَّنِیَّۃٌ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ

اللہ صلے اللہ علیہ واٰلہ وسلم نے فتح مکہ کے پیچھے (مکہ سے) ہجرت نہیں لیکن جہاد اور نیت (باقی) ہے یہ حدیث متفق علیہ ہے

---

لہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو شخص تمام عمر جہاد کا ارادہ نہ کرے اور اسکا خیال دل میں نہ لائے تو اسمیں نفاق کا ایک حصہ موجود ہے۔ علماء نے تمام واجبات کے متعلق فرمایا ہے کہ مسلمان کو انکے متعلق یہ ارادہ کرنا ضروری ہے کہ جب انکے ادا کرنیکا وقت آئیگا تو میں انکو ضرور ادا کرونگا اور پھر جب موقع اور وقت آجائے تو انکو بجالائے اور اگر ایسا ارادہ نہ کریگا تو گنہگار ہوگا ۱۲

ٹہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ دشمنان دین سے مال جان اور زبان کے ساتھ جہاد کرنا فرض ہے جہاد بالمال یہ ہے کہ جہاد کے لیے اوزار حرب اور دیگر سامان تیار کرے اور جن مجاہدین کو سامان کی ضرورت ہو اُن کی مدد کرے۔ جہاد بالنفس یہ ہے کہ دشمن کے مقابلے کے لیے اپنی جان پیش کرے اور اللہ تعالےٰ کی رضامندی اور دین کی حمایت میں اپنی جان فدا کرنے پر کمربستہ ہوجائے۔ اور زبان سے جہاد یہ ہے کہ تصنیف و تالیف اور تقریر و تحریر سے مذاہب باطلہ کی تردید اور مخالفین کے بیہودہ اعتراضات کے جواب شائع کرے ۱۲

سہ جریر بن عبداللہ کی کنیت ابوعمرو ہے جس سال پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ واٰلہ وسلم نے وفات پائی اسی سال اسلام لائے جریر کہتے ہیں میں پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ واٰلہ وسلم کی وفات سے چالیس دن پہلے اسلام لایا اور کوفے میں بھی کچھ مدت رہے آخر قرقیسیا میں بسے اور وہاں ہی ۵۴ھ ہجری میں انتقال فرمایا انسے بہت لوگوں نے روایت کی ۱۲

سلہ اس حدیث میں بتلایا گیا ہے کہ اسلام میں جہاد کا مقصد کیا ہے۔ اور مسلمانوں کو کس چیز کے واسطے جہاد کرنا چاہیے پس اس حدیث سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ مسلمانوں کو چاہیے کہ وہ نہ تو سلطنت حکومت اور ملک گیری کے واسطے جہاد

وعن ابی موسیٰ الاشعری رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللّٰہ صلی
اور روایت ہے ابی موسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلے

اللّٰہ علیہ وآلہ وسلم من قاتل لتکون کلمۃ اللّٰہ ھی العلیا فھو فی سبیل اللّٰہ
اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جس نے لڑائی کی تاکہ اللہ کا بول بالا ہو پس وہ اللہ کی راہ میں ہے سلہ

متفق علیہ وعن عبد اللّٰہ بن السعدی رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہ قال قال
یہ حدیث متفق علیہ ہے اور روایت ہے عبد اللہ بن سعدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا فرمایا

رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وآلہ وسلم لا تنقطع الھجرۃ ما قوتل العدو رواہ
رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہجرت منقطع نہ ہوگی جب تک دشمن سے جہاد کیا جاوے سلہ روایت کیا اسے

النسائی وصححہ ابن حبان وعن نافع رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہ قال اغار
نسائی نے اور صحیح کہا اسے ابن حبان نے اور روایت ہے نافع رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا حملہ کیا

رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وآلہ وسلم علی بنی المصطلق وھم غارون فقتل
رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بنی المصطلق پر اور وہ بے خبر تھے تو آپ نے

مقاتلتھم وسبی ذراریھم حدثنی بذلک عبد اللّٰہ بن عمر رضی اللّٰہ
انکے لڑنے والوں کو قتل کر دیا اور انکی اولاد کو قید کر لیا (نافع نے کہا) مجھ سے یہ حدیث بیان کی عبد اللہ بن عمر رضی اللہ

تعالیٰ عنھما متفق علیہ وعن سلیمان بن بریدۃ رضی اللّٰہ عنہ عن ابیہ
تعالیٰ عنہما نے یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے سلیمان بن بریدہ رضی اللہ عنہ سے وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ سے

قال کان رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وآلہ وسلم اذا امر امیرا علی جیش او
کہا تھے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم جب کسی کو بڑے لشکر یا چھوٹی فوج پر امیر بناتے تو

سریۃ اوصاہ بتقوی اللّٰہ ومن معہ من المسلمین خیرا ثم قال اغزوا
اسکو اللہ سے ڈرنے کی وصیت کرتے اور جو لوگ اسکے ساتھ ہوتے انکو بھلائی کی وصیت فرماتے پھر کہتے جہاد کرو

بسم اللّٰہ فی سبیل اللّٰہ قاتلوا من کفر باللّٰہ اغزوا ولا تغلوا ولا تغدروا
اللہ کا نام لیکر اللہ کی راہ میں لڑو اس سے جس نے کفر کیا ساتھ اللہ کے لڑائی کرو اور چوری نہ کرو لوٹ کے مال میں اور عہد نہ توڑو

ولا تمثلوا ولا تقتلوا ولیدا واذا لقیت عدوک من المشرکین فادعھم الی
اور مثلہ نہ کرو اور چھوٹے بچوں کو نہ مارو اور جب تو اپنے دشمن سے ملے مشرکوں میں سے تو بلا انکو تین

ثلث خصال فایتھن ما اجابوک الیھا فاقبل منھم وکف عنھم ادعھم الی
باتوں کی طرف پھر جونسی تین باتوں سے مان لیں تو ان سے قبول کر اور بند رہ ان سے بلا انکو طرف

الاسلام فان اجابوک فاقبل منھم ثم ادعھم الی التحول من دارھم
اسلام کی سلہ پھر اگر وہ مان لیں تو قبول کر ان سے پھر بلا انکو اپنے ملک سے

الی دار المھاجرین فان ابوا فاخبرھم انھم یکونون کاعراب المسلمین و
مہاجرین مسلمانوں کے ملک میں آنے کے لیے [illegible] انکار کریں تو خبر دے انکو وہ دیہاتی مسلمانوں کی طرح ہو جاویں گے

[illegible] تعداد کم تھی اور انکو ایک جگہ مجتمع ہونے کی ضرورت تھی پھر جب اللہ تعالیٰ نے مکہ فتح کر دیا اور لوگ جوق جوق مسلمان ہونے [illegible] ہجرت کرنا فرض نہ رہا اور جہاد اور نیت کا حکم باقی رہا اور جو شخص دار الکفر میں مسلمان ہو اور وہاں ہجرت کر سکتا ہے تو اسکے [illegible] حکم باقی ہے ۱۲ سلہ اس حدیث سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ جہاد سے اصل مقصد توحید اور اسلام کی اشاعت ہے کہ کفار [illegible] وہ اسلام قبول کریں یا جزیہ دیکر مسلمانوں کیطرح سے آزادی اور پابندی احکام اسلام کو سوا اسکے کوئی چیز مطلوب نہیں

کریں ملک اور دولت جمع کرنے کی خاطر جہاد [illegible] اور عزت وجاہ کی بدولت مشہور سپاہی ہوں اور نہ اپنی شجاعت اور بہادری کے جوہر دکھلانے کے لیے میدان حرب میں اتریں بلکہ جہاد سے انکا واحد مقصد صرف یہ ہونا چاہیے کہ اللہ تعالیٰ کا کلمہ یعنی اسکی توحید اور اسکا دین دنیا میں غالب اور بلند ہو۔ جبتک مسلمانوں نے اس پاک مقصد کو مدنظر رکھا تو دنیا کی کوئی قوم انکا مقابلہ نہ کر سکی اور جسطرف انہوں نے رخ کیا اسیطرف اسلام کا پھریرا بلند ہو گیا ۱۲ سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ہجرت کا حکم قیامت تک باقی ہے کہ دشمنان دین کے ساتھ جہاد قیامت تک جاری رہیگا۔ ہجرت کے ثبوت اور نفی میں حدیثیں وارد ہیں۔ علماء نے کئی طرح سے ان میں تطبیق دی ہے خطابی نے کہا کہ شروع اسلام میں تمام مسلمانوں پر ہجرت فرض تھی جو مدینہ نہ ہو کے سوا کسی دوسری جگہ [illegible] بادتھی کیونکہ اس وقت مسلمانوں کی

ﻠﻪ قولہ والفئ بعض کے نزدیک فئے اس مال کو کہتے ہیں کہ کفار سے ہاتھ لگے بغیر لڑائی کے اور حکم یہ ہے کہ وہ سب مسلمانوں کے لیے ہے کہ اسمیں خمس اور قسمت نہیں اور اختیار اسکا حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو تھا جسکو چاہیں دیں جسکو چاہیں نہ دیں جسکو چاہیں کم جسکو چاہیں



لَا يَكُوْنُ لَهُمْ فِي الْغَنِيْمَةِ وَالْفَيْءِ شَيْءٌ إِلَّا أَنْ يُّجَاهِدُوْا مَعَ الْمُسْلِمِيْنَ

اور نہ ہوگا انکے لیے　کچھ لوٹ اور فئے کے کچھ حصہ ﻠﻪ　مگر جب مسلمانوں کے ساتھ　مل کر　جہاد کریں

فَإِنْ هُمْ أَبَوْا فَاسْأَلْهُمُ الْجِزْيَةَ فَإِنْ هُمْ أَجَابُوْكَ فَاقْبَلْ مِنْهُمْ وَكُفَّ عَنْهُمْ

پھر اگر اس سے　انکار کریں تو انسے　جزیہ مانگ اگر مان لیں تو　ان سے قبول کر　اور　بند رہ انسے

فَإِنْ هُمْ أَبَوْا فَاسْتَعِنْ بِاللّٰهِ وَقَاتِلْهُمْ وَإِذَا حَاصَرْتَ أَهْلَ حِصْنٍ فَأَرَادُوْكَ

اور اگر وہ نہ مانیں تو اللہ سے مدد مانگ　اور ان سے لڑائی کر اور جب تو کسی قلعہ والوں کو گھیرے کو پس وہ تجھ سے

أَنْ تَجْعَلَ لَهُمْ ذِمَّةَ اللّٰهِ وَذِمَّةَ نَبِيِّهِ فَلَا تَفْعَلْ وَلٰكِنِ اجْعَلْ لَهُمْ ذِمَّتَكَ وَ

اللہ تعالےٰ اور اسکے رسول کی پناہ مانگیں تو تو خدا اور اسکے رسول کی پناہ نہ دے لیکن اپنی　پناہ　اور　اپنے

ذِمَّةَ أَصْحَابِكَ فَإِنَّكُمْ أَنْ تُخْفِرُوْا ذِمَمَكُمْ أَهْوَنُ مِنْ أَنْ تُخْفِرُوْا ذِمَّةَ اللّٰهِ وَ

یاروں کی پناہ دے کس لیے کہ اگر تم　اپنی پناہ توڑ دو　تو بہتر ہے　اس بات سے کہ اللہ تعالےٰ کی پناہ توڑو

إِنْ أَرَادُوْكَ أَنْ تُنْزِلَهُمْ عَلٰى حُكْمِ اللّٰهِ فَلَا تَفْعَلْ بَلْ عَلٰى حُكْمِكَ فَإِنَّكَ

اور جب وہ چاہیں　کہ خدا کے حکم پر تو انکو باہر نکالے　تو ایسا نہ کر بلکہ نکال انکو اپنے حکم پر　اس لیے　کہ تجھکو

لَا تَدْرِيْ أَتُصِيْبُ فِيْهِمْ حُكْمَ اللّٰهِ أَمْ لَا أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ كَعْبِ بْنِ

معلوم نہیں کہ اللہ کا حکم تجھ سے ادا　ہوتا ہے یا نہیں　روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور روایت ہے کعب ﷺ بن

مَالِكٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ كَانَ إِذَا

مالک رضی اللہ　تعالےٰ عنہ سے　کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم　جب　کبھی لڑائی کا

أَرَادَ غَزْوَةً وَرّٰى بِغَيْرِهَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ مَعْقِلٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ

ارادہ کرتے تو توریہ کرتے ساتھ غیر اسکے کے ﷺ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے معقل رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے

أَنَّ النُّعْمَانَ بْنَ مُقَرِّنٍ قَالَ شَهِدْتُّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ

کہ نعمان بن　مقرن نے　کہا میں حاضر　ہوا ساتھ　رسول اللہ　صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

إِذَا لَمْ يُقَاتِلْ أَوَّلَ النَّهَارِ أَخَّرَ الْقِتَالَ حَتّٰى تَزُوْلَ الشَّمْسُ وَتَهُبَّ الرِّيَاحُ

کے (لڑائی میں) پھر جب آپ شروع دن میں لڑائی نہ کرتے تو لڑائی کو پیچھے کر دیتے یہاں تک کہ سورج ڈھل جاتا اور ہوا چلتی

وَيَنْزِلَ النَّصْرُ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالثَّلَاثَةُ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَأَصْلُهُ فِي الْبُخَارِيِّ

اور مدد اترتی روایت کیا اسے احمد اور　تینوں نے اور　صحیح کہا اسے حاکم نے اور اسکی اصل بخاری میں ہے

وَعَنِ الصَّعْبِ بْنِ جَثَّامَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ سُئِلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ

اور روایت ہے صعب بن　جثامہ رضی اللہ عنہ سے　کہا پوچھے　گئے　رسول　اللہ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ عَنِ الدَّارِ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ يُبَيَّتُوْنَ فَيُصِيْبُوْنَ

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم دار حرب والے مشرکین کی بابت جب باہر رات کے وقت چھاپہ مارا جاوے تو مسلمانوں کو پہنچے

مِنْ نِسَائِهِمْ وَذَرَارِيِّهِمْ فَقَالَ هُمْ مِنْهُمْ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عَائِشَةَ

مصیبت یعنی مارے جائیں انکی عورتوں کو اور انکے بال بچوں کو پس آپ نے فرمایا وہ ان ہی میں سے ہیں یہ حدیث متفق علیہ ہے اور روایت ہے

زیادہ اور جو مال غلبہ سے ہاتھ لگے اسکو غنیمت کہتے ہیں اسکا حکم یہ ہے کہ پانچواں حصہ نکالکر باقی مجاہدین میں تقسیم کر دیں پیادہ کو ایک کو سوار کو تین اور مسک الختام میں ہے کہ بعضے فئے اور غنیمت کو ایک ہی ہیں اور جو لوگ کہتے ہیں یہ حدیث منسوخ ہے سو یہ بات بے دلیل ہے ۱۲ ﷺ کعب بن مالک انصاری خزرجی ہیں عقبہ ثانیہ میں حاضر ہوئے انکے بدر میں حاضر ہونے میں اختلاف ہے اور اسکے پیچھے تبوک کے سوا سب مشاہد میں حاضر ہوئے اور یہی ایک ان تینوں سے ہیں جو پچاس دن تک توبہ کی قبولیت سے پیچھے چھوڑے گئے تھے اور پچاس دن کے بعد ان کی توبہ قبول ہوئی تھی ۱۲ ﷺ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ لڑائی میں چالبازی کرنا اور دشمن کو اپنے ارادے سے واقف نہ کرانا جائز ہے چنانچہ توریہ کی روایت میں [illegible] جب [illegible] تو توریہ اس طرح ہوتا ہے کہ ایک جگہ جانے کے لیے [illegible] اور دوسری جگہ کے حالات دریافت کرتے

کی کیفیت لوگوں سے دریافت فرماتے کہ لوگوں کو معلوم ہو کہ آپ اس طرف جانیکا قصد رکھتے ہیں اور یہ جو [illegible] فلاں جگہ جانیکا ارادہ کرتا ہوں کہ یہ جھوٹ ہے جو آپ کی شان سے بعید ہے ۱۲

سلہ عبداللہ بن عمر بن الخطاب قرشی عدوی ہیں لڑکپن ہی میں اپنے باپ کے ساتھ مکہ معظمہ میں مشرف باسلام ہوئے اور بدر میں بسبب لڑکپن کے حاضر نہیں ہو سکے اور انکے احد میں حاضر ہونے میں اختلاف ہے لیکن صحیح یہی ہے کہ آپ کا پہلا مشہد خندق ہے اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ بدر میں لڑکپن کی وجہ سے آپ کو اجازت نہیں دی گئی اور احد میں اجازت ملی اور یہ بھی مروی ہے کہ احد کے دن بسبب لڑکپن کے آپکو اجازت نہیں ملی اور خندق میں دی گئی آپ اہل ورع اور اہل علم اور اہل زہد میں سے تھے جابر ابن عبداللہ رضہ نے کہا ہم سب کے سب دنیا میں راغب ہوئے دنیا کی طرف مائل ہوئے عمر رضہ اور انکے بیٹے کے سوا میمون بن مہران نے کہا میں نے عبداللہ بن عمر سے زیادہ پرہیزگار اور ابن عباس رضہ سے زیادہ عالم کوئی نہیں دیکھا نافع نے کہا ابن عمر رضہ نے اپنی حیات میں ہزار سے زیادہ غلام آزاد کئے آپ شروع وحی سے ایک برس پہلے پیدا ہوئے اور ۷۳ھ ہجری میں عبداللہ بن زبیر کے مقتول ہونے سے تین یا چھ مہینے پیچھے فوت ہوئے تھے ۱۲ سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ لڑائی میں کفار کی عورتوں اور بچوں کو قتل نہیں کرنا چاہئے شوکانی نے فرمایا ہے کہ عورتوں اور بچوں کو قتل کرنا حرام ہے ۔

رضي الله عنها أن النبي صلى الله عليه وسلم قال لرجل تبعه في يوم بدر

رضی اللہ عنہا سے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا واسطے ایک مرد کے جو اپنے پیچھے لگا بدر کے دن

ارجع فلن أستعين بمشرك رواه مسلم وعن ابن عمر رضي الله تعالى

لوٹ جا اور فرمایا میں ہرگز مدد نہیں چاہتا مشرک سے روایت کیا اسے مسلم نے ۔ اور روایت ہے ابن عمر سلہ رضی اللہ

عنهما أن النبي صلى الله عليه وآله وسلم رأى امرأة مقتولة في بعض

عنہما سے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک عورت قتل کی ہوئی کو اپنی بعض لڑائیوں میں

مغازيه فأنكر قتل النساء والصبيان متفق عليه وعن سمرة رضي

دیکھا تو آپنے برا جانا قتل کرنا عورتوں اور لڑکوں کا سلہ یہ حدیث متفق علیہ ہے اور روایت ہے سمرہ رضی

الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم اقتلوا

اللہ تعالے عنہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ مشرکوں کے

شيوخ المشركين واستبقوا شرخهم رواه أبو داود وصححه الترمذي

بوڑھوں کو قتل کرو اور انکے بچوں کو باقی رہنے دو روایت کیا اسے ابوداؤد نے اور صحیح کہا اسے ترمذی نے

وعن علي رضي الله تعالى عنه أنهم تبارزوا يوم بدر رواه البخاري

اور روایت ہے علی رضی اللہ تعالے عنہ سے کہ وہ سامنے ہوئے (دشمن کے) بدر کے دن روایت کیا اسے بخاری نے

وأخرجه أبو داود مطولا وعن أبي أيوب رضي الله تعالى عنه قال إنما

اور نقل کیا اسے ابوداؤد نے ساتھ طول کے ۔ اور روایت ہے ابو ایوب رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا یہ آیت

أنزلت هذه الآية فينا معشر الأنصار يعني ولا تلقوا بأيديكم

ہمارے انصاریوں کی جماعت کے حق میں اتری ہے مراد رکھتے ہیں ولا تلقوا یعنی نہ ڈالو اپنے ہاتھوں کو

إلى التهلكة قاله ردا على من أنكر على من حمل على صف الروم حتى

طرف ہلاکت کی کہا ابو ایوب نے اسکو واسطے رد کرنے کے اس شخص پر جو برا جانتا اس شخص کو جسنے روم کی صف پر حملہ کیا تھا یہانتک

دخل فيهم رواه الثلاثة وصححه الترمذي وابن حبان والحاكم

کہ وہ داخل ہو گیا ان میں روایت کیا اسے تینوں نے اور صحیح کہا اسے ترمذی اور ابن حبان اور حاکم نے

وعن ابن عمر رضي الله تعالى عنهما قال حرق رسول الله صلى الله عليه و

اور روایت ہے ابن عمر رضی اللہ تعالے عنہما سے کہا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جلا دیا

آله وسلم نخل بني النضير وقطع متفق عليه وعن عبادة بن الصامت

بنی نضیر کی کھجوروں کو اور کاٹ ڈالا یہ حدیث متفق علیہ ہے ۔ اور روایت ہے عبادہ بن صامت

رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم لا

رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے لوٹ کے

تغلوا فإن الغلول نار وعار على أصحابه في الدنيا والآخرة رواه

مال میں چوری نہ کرو کیونکہ غنیمت میں چوری کرنی آگ ہے اور عار ہے اسکے چرانے والے پر دنیا اور آخرت میں روایت کیا اسے ۔

در ہدایہ میں ہے کہ عورت بچے ۔ نابینا ۔ اپاہج اور اندھے کو قتل نہ کیا جائے ۔ ان لوگوں کو جنگ میں کوئی حصہ نہیں ۔ ہاں اگر یہ بھی جنگ میں حصہ لیتے ہوں بچے کے سوا جنگ میں مشورہ اور رائے دیتے ہوں یا عورت ملکہ ہو تو پھر انکو قتل کرنا چاہئے تاکہ انکا شر دفع ہو سلہ اور آیت ما قطعتم من لینة او ترکتموها الخ بھی اسمیں اتری ۱۲ ۔

۲۵۳ — سلہ قولہ وعن عبد الرحمن یہ پوری حدیث بخاری اور مسلم میں یوں ہے کہا عبد الرحمن نے تحقیق البتہ میں کھڑا تھا صف جنگ میں دن جنگ بدر کے پس دیکھا میں نے دائیں اپنے اور بائیں اپنے پس ناگہان تھا میں درمیان دو لڑکوں انصار کے کہ نوعمر تھے پس آرزو کی میں نے یہ کہ ہوتا میں درمیان دو شخصوں قوی تر کے اور زیادہ عمر والوں کے ان دو نوجوانوں سے یعنے حقیر جانا انکو شجاعت میں کہ یہ نوجوان اور ناآزمودہ کار ہیں مبادا کہ بھاگ جاویں اور مجھکو بھی معیوب کریں پس چوکا مجھکو ایک نے ان دو نوں میں سے اور کہا اے چچا میرے آیا پہچانتا ہے تو ابوجہل کو کہ وہ کونسا ہے اور کہاں ہے کہا میں نے کہ ہاں جانتا ہوں میں کیا ہے غرض تجکو طرف اُس کی اے بھتیجے میرے کہا خبر دیا گیا ہوں میں یہ کہ تحقیق وہ برا کہتا ہے رسول خدا صلے اللہ علیہ و آلہ سلم کو قسم ہے اُس ذات کی کہ جان میری اُسکے ہاتھ میں ہے البتہ اگر دیکھوں میں اسکو نہ جدا ہوگا تن میرا تن اُسکے سے یہانتک کہ مرے بہت جلد باز ہم میں سے یعنے جسکی موت پہلے آئی ہو گی وہ پہلے مرےگا میں یاد کہا عبد الرحمن نے تعجب کیا میں نے بسبب اس کہنے کے کہ بڑی ہمت و شجاعت اور محبت رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم کی رکھتے ہیں کہا

أحمد والنسائي وصححه ابن حبان وعن عوف بن مالك رضي الله

احمد اور نسائی نے اور صحیح کہا اسے ابن حبان نے اور روایت ہے عوف بن مالک رضی اللہ

تعالى عنه أن النبي صلى الله عليه وآله وسلم قضى بالسلب للقاتل

تعالے عنہ سے کہ نبی صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے حکم دیا مقتول کا سامان دینے کا اسکے قاتل کے لیے

رواه أبو داود وأصله عند مسلم وعن عبد الرحمن بن عوف رضي

روایت کیا اسے ابو داؤد نے اور اسکی اصل صحیح مسلم میں ہے اور روایت ہے عبد الرحمن سلہ بن عوف رضی

الله تعالى عنه في قصة قتل أبي جهل قال فابتدراه بسيفيهما حتى

اللہ تعالے عنہ سے ابوجہل کے قتل ہونے کے قصہ میں (راوی نے کہا) پھر دونو نے اپنی تلواروں سے جلدی کی یہانتک

قتلاه ثم انصرفا إلى رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم فأخبراه فقال

کہ اسکو قتل کر دیا پھر دونوں لوٹ آئے طرف رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم کی اور آپ کو خبر دی تو آپ نے فرمایا

أيكما قتله هل مسحتما سيفيكما قالا لا قال فنظر فيهما فقال كلاكما

تم میں سے کس نے اسکو قتل کیا ہے کیا تم نے اپنی تلواروں کو ابھی صاف کیا ہے یا نہیں دونو نے کہا نہیں (راوی نے) کہا تو آپ نے انکی طرف

قتله فقضى رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم بسلبه لمعاذ بن عمرو بن

دونوں نے اسکو قتل کیا ہے پس حکم کیا رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے اسکے سامان کا معاذ بن عمرو بن

الجموح متفق عليه وعن مكحول رضي الله تعالى عنه أن النبي صلى الله

الجموح کے لیے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور روایت ہے مکحول رضی اللہ تعالے عنہ سے کہ نبی صلے اللہ

عليه وآله وسلم نصب المنجنيق على أهل الطائف أخرجه أبو داود

علیہ و آلہ وسلم نے کھڑا کیا منجنیق عہ طائف والوں پر روایت کیا اسے ابو داؤد نے

في المراسيل ورجاله ثقات ووصله العقيلي بإسناد ضعيف عن علي

مرسل حدیثوں میں اور اسکے راوی ثقہ ہیں اور اسکو وصل کیا عقیلی نے ضعیف اسناد سے علی رضی اللہ

رضي الله تعالى عنه وعن أنس رضي الله تعالى عنه أن النبي صلى

تعالے عنہ کی روایت سے۔ اور روایت ہے انس رضی اللہ تعالے عنہ سے کہ نبی صلے

الله عليه وآله وسلم دخل مكة وعلى رأسه المغفر فلما نزعه جاءه رجل

اللہ علیہ و آلہ وسلم داخل ہوئے مکہ میں اور آپکے سر پر خود تھا پھر جب آپنے اسکو اتارا ایک مرد آپ کے پاس آیا

فقال ابن خطل متعلق بأستار الكعبة فقال اقتلوه متفق عليه وعن

اور کہا ابن خطل کعبہ شریف کے پردوں میں لٹکا ہوا ہے آپنے فرمایا اسکو قتل کر دو یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے

سعيد بن جبير رضي الله تعالى عنه أن النبي صلى الله عليه وآله وسلم

سعید بن جبیر رضی اللہ تعالے عنہ سے کہ نبی صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے

قتل يوم بدر ثلاثة صبرا أخرجه أبو داود في المراسيل ورجاله ثقات

قتل کیا بدر کے دن تین قیدیوں کو بند کرکے روایت کیا اسے ابو داؤد نے مرسل حدیثوں میں اور اسکے راوی ثقہ ہیں۔

عبد الرحمن نے اور چوکا مجھکو دوسرے نے اور کہا واسطے میرے مانند بات پہلے کی پس نہ دیر کی میں نے کہ دیکھا میں نے طرف ابوجہل کی کہ پھرتا ہے لوگوں میں پس کہا میں نے ان دو نو لڑکوں کو کیا نہیں دیکھتے تم اُس شخص کو کہ پھرتا ہے یہ وہ ہے یار تمہارا کہ پوچھتے تھے تم مجھسے حال اُسکا یعنے دیکھو ابوجہل یہ ہے کہا عبد الرحمن نے پس جلدی کی دونوں نے ابوجہل کیطرف ساتھ تلواروں اپنی کے پس مارا اُسکو یہانتک کہ باقی حاشیہ بصفحہ ۲۵۴

عہ قولہ منجنیق نام اُس آلہ کا ہے کہ ساتھ اُسکے پتھر پھینکے جاتے ہیں درمیان جنگ کے واقع میں

تتمہ حاشیہ صفحہ ۲۵۳ قتل کیا اسکو پھر پھرے دونوں طرف پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اور خبر دی آپ کو اس معاملہ سے پس فرمایا کس نے تم دونوں میں سے قتل کیا اسکو پس فرمایا کیا پونچھ ڈالی ہیں تم نے اپنی تلواریں پس کہا نہیں پس دیکھا حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے طرف دونوں کی تلواروں کی پس فرمایا تم دونوں نے قتل کیا اسکو اور حکم کیا حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ساتھ اسباب ابوجہل کے واسطے معاذ بن عمرو بن جموح کے اور وہ دونوں شخص یعنی قتل کرنے والے ابوجہل کے معاذ بن عمرو بن جموح اور معاذ بن عفراء تھے ۱۲

وعن عمران بن حصين رضي الله تعالى عنه أن رسول الله صلى الله
اور روایت ہے عمران بن حصین رضی اللہ تعالے عنہ سے کہ رسول اللہ صلے اللہ

عليه وآله وسلم فدى رجلين من المسلمين برجل مشرك من المشركين أخرجه
علیہ وآلہ وسلم نے چھوڑا لیا دو مسلمانوں کو ایک مشرک دیکر مشرکوں سے روایت کیا اسے

الترمذي وصححه وأصله عند مسلم وعن صخر بن العيلة رضي الله
ترمذی نے اور صحیح کہا اسے اور اسکی اصل مسلم میں ہے اور روایت ہے صخر بن عیلہ رضی اللہ

تعالى عنه أن النبي صلى الله عليه وآله وسلم قال إن القوم إذا أسلموا
تعالے عنہ سے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جب کوئی قوم اسلام لے آئی

أحرزوا دماءهم وأموالهم أخرجه أبو داود ورجاله موثقون وعن
تو انہوں نے بچا لیا اپنی جانوں اور مالوں کو روایت کیا اسے ابوداؤد نے اور راوی اسکے ثقہ ہیں۔ اور روایت ہے

جبير بن مطعم رضي الله تعالى عنه أن النبي صلى الله عليه وآله وسلم
جبیر بن مطعم رضی اللہ تعالے عنہ سے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

قال في أسارى بدر لو كان المطعم بن عدي حيا ثم كلمني في هؤلاء
فرمایا حق میں قیدیوں بدر کے اگر مطعم بن عدی زندہ ہوتا اور کلام کرتا میرے ساتھ حق میں

النتنى لتركتهم له رواه البخاري وعن أبي سعيد الخدري رضي
ان پلیدوں کے تو میں انکو چھوڑ دیتا اسکی خاطر روایت کیا اسے بخاری نے۔ اور روایت ہے ابو سعید خدری رضی

الله عنه قال أصبنا سبايا أوطاس لهن أزواج فتحرجوا فأنزل الله
اللہ تعالے عنہ سے انہوں نے کہا ہمکو اوطاس کے دن لونڈیاں ہاتھ لگیں جنکے خاوند زندہ تھے تو صحابہ ڈرے انکے ساتھ جماع کرنے کو

والمحصنت من النساء إلا ما ملكت أيمانكم الآية أخرجه مسلم وعن
اور حرام ہیں تم پر شوہر والی عورتیں مگر جنکے تمہارے ہاتھ مالک ہوئے آخر آیت تک روایت کیا اسے مسلم نے اور روایت ہے

ابن عمر رضي الله تعالى عنهما قال بعث رسول الله صلى الله عليه وآله و
ابن عمر رضی اللہ تعالے عنہما سے کہا بھیجا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ و

سلم سرية وأنا فيهم قبل نجد فغنموا إبلا كثيرة فكانت سهمانهم
سلم نے ایک لشکر کو نجد کی طرف اور میں بھی تھا انہیں میں انہوں نے بہت سے اونٹ لوٹے تو ہر ایک کے حصہ

اثني عشر بعيرا ونفلوا بعيرا بعيرا متفق عليه وعنه قال قسم
میں بارہ بارہ اونٹ آئے اور ایک ایک اونٹ انعام دیے گئے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور انہی سے روایت ہے کہ بانٹ دیے

رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم يوم خيبر للفرس سهمين وللراجل
رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خیبر کے دن سوار کو دو حصے اور پیادہ کو ایک

سهما متفق عليه واللفظ للبخاري ولأبي داود أسهم لرجل ولفرسه
حصہ یہ حدیث متفق علیہ ہے اور عبارت بخاری کی ہے اور ابو داؤد میں (یوں) ہے کہ حصے دیے آپ نے آدمی اور اسکے گھوڑے کو

سلہ جمہور علماء فرماتے ہیں کہ مال غنیمت میں سے سوار کو تین حصے ملینگے دو حصے اسکے گھوڑے کیلیے اور ایک حصہ اسکیلیے اور پیادے کو ایک حصہ ملیگا اور حضرت عمر اور علی اور ابو موسی اشعری اور امام ابو حنیفہ کہتے ہیں کہ سوار کو دو حصے دئے جائینگے ایک حصہ اسکا اور ایک اس کے گھوڑے کا اور پیادے کو ایک حصہ دیا جائیگا۔ حجت جمہور کی ابوداؤد کی روایت ہے [illegible] صاف طور پر بیان ہے کہ آپ نے سوار آدمی کو تین حصے [illegible] اسے دو حصے اسکے گھوڑے کے [illegible] دیتا ہے پس اسکے لیے اگر دو حصے دیے [illegible] خدمت [illegible] کے عوض میں مناسب ہیں ۱۲

۲۵۵ سلہ قولہ نفل الربع یعنے اگر اٹھتی ایک جماعت لشکر میں سے بیچ ابتداء غزوہ کے اور مشغول ہوتی بیچ جنگ دشمنوں کے پہلے پہنچے لشکر کے دیتے حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اسکو چوتھائی مال غنیمت سے اور شریک کرتے انکو ساتھ تمام لشکر کے بیچ تین ربع باقی کے اور جب پھرتا لشکر جہاد سے اور ایک جماعت نکل کے بیچ جنگ دشمنوں کے مشغول ہوتی تو دیتے انکو تہائی غنیمت میں سے اور باقی میں انکو ساتھ تمام لشکر کے شریک کرتے اسلیے کہ قیام انکا جنگ میں اور مشقت و خطرہ وقت پھرنے کے زیادہ ہے کیونکہ ابتدا میں لشکر آتا ہے اور مدد کرتا ہی بخلاف پھرنے کے کہ سب پھرتے ہیں اس وقت میں جنگ کرنی مشکل تر اور سخت ہے اور حصہ سے زیادہ دینا بسبب مشقت و سعی کے ہے قتال ہیز ۱۲

سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ غازیوں کے لیے جائز ہے کہ جب تک وہ دار الحرب میں ہوں تو مال غنیمت میں سے بقدر ضرورت کھانا کھا سکتے ہیں۔ اور اس مسئلہ میں تمام علما کا اتفاق ہے اور اسیطرح مال غنیمت مشترکہ میں سے جانوروں کو چارہ ڈالنا بھی جائز ہے بادشاہ کی اجازت ملے یا نہ بہر صورت بقدر ضرورت کھانا کھانا اور جانوروں کو چارہ کھلانا جائز ہے ۱۲

ثَلٰثَةَ أَسْهُمٍ سَهْمَيْنِ لِفَرَسِهٖ وَسَهْمًا لَهٗ وَعَنْ مَعْنِ بْنِ يَزِيْدَ قَالَ

تین حصے دو حصے گھوڑے کے اور ایک حصہ سوار کا۔ اور روایت ہے معن بن یزید سے کہا بیشک سنا

سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ لَا نَفْلَ إِلَّا بَعْدَ

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے آپ فرماتے تھے کہ نہیں ہے انعام مگر خمس کے

الْخُمُسِ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُوْ دَاوُدَ وَصَحَّحَهُ الطَّحَاوِيُّ وَعَنْ حَبِيْبِ بْنِ

بعد روایت کیا اسے احمد اور ابوداؤد نے اور صحیح کہا اسے طحاوی نے اور روایت ہے حبیب بن

مَسْلَمَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ شَهِدْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ

مسلمہ رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا میں حاضر ہوا ساتھ رسول اللہ صلے اللہ علیہ و

اٰلِهٖ وَسَلَّمَ نَفَّلَ الرُّبُعَ فِي الْبَدْأَةِ وَالثُّلُثَ فِي الرَّجْعَةِ رَوَاهُ أَبُوْ دَاوُدَ وَ

آلہ وسلم کے آپ نے سلہ انعام دی چوتھائی لڑائی کے شروع میں اور تہائی لوٹنے کے وقت میں روایت کیا اسے ابوداؤد نے

صَحَّحَهُ ابْنُ الْجَارُوْدِ وَابْنُ حِبَّانَ وَالْحَاكِمُ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى

اور صحیح کہا اسے ابن الجارود اور ابن حبان اور حاکم نے اور روایت ہے ابن عمر رضی اللہ تعالے

عَنْهُمَا قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يُنَفِّلُ بَعْضَ مَنْ يَبْعَثُ

عنہما سے کہا تھے رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم انعام دیتے بعض آدمیوں کو لشکر سے جنکو دشمن

مِنَ السَّرَايَا لِأَنْفُسِهِمْ خَاصَّةً سِوٰى قَسْمِ عَامَّةِ الْجَيْشِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْهُ

کے مقابلہ میں بھیجتے خاص انہیں کو عام لشکر کے حصہ کے سوا یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور انہی سے روایت ہے

قَالَ كُنَّا نُصِيْبُ فِيْ مَغَازِيْنَا الْعَسَلَ وَالْعِنَبَ فَنَأْكُلُهٗ وَلَا نَرْفَعُهٗ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ

کہا کہ ہمکو لڑائیوں میں شہد اور انگور ملتا تو ہم کھالیتے سلہ اور نہ اٹھاتے اسکو روایت کیا اسے بخاری نے

وَلِأَبِيْ دَاوُدَ فَلَمْ يُؤْخَذْ مِنْهُمُ الْخُمُسُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَعَنْ عَبْدِ

اور ابوداؤد میں ہے کہ ان سے خمس بھی نہ لیا جاتا اور صحیح کہا اسے ابن حبان نے اور روایت ہے عبد اللہ

اللّٰهِ بْنِ أَبِيْ أَوْفٰى رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ أَصَبْنَا طَعَامًا يَوْمَ خَيْبَرَ فَكَانَ

بن ابی اوفے رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا ہم کو خیبر کے دن طعام ملا تو آدمی

الرَّجُلُ يَجِيْءُ فَيَأْخُذُ مِنْهُ مِقْدَارَ مَا يَكْفِيْهِ ثُمَّ يَنْصَرِفُ أَخْرَجَهُ أَبُوْ دَاوُدَ

آتا تھا اور لیتا اس (طعام) سے اسقدر کہ کفایت کرتا اسکو در لوٹ جاتا تھا روایت کیا اسے ابوداؤد نے

وَصَحَّحَهُ ابْنُ الْجَارُوْدِ وَالْحَاكِمُ وَعَنْ رُوَيْفِعِ بْنِ ثَابِتٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى

اور صحیح کہا اسے ابن الجارود اور حاکم نے اور روایت ہے رویفع بن ثابت رضی اللہ تعالے

عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ كَانَ يُؤْمِنُ

عنہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو شخص ایمان رکھتا ہے

بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ فَلَا يَرْكَبْ دَابَّةً مِنْ فَيْءِ الْمُسْلِمِيْنَ حَتّٰى إِذَا أَعْجَفَهَا

اللہ تعالے اور آخرت پر وہ نہ سوار ہووے اس چارپائے پر جو مسلمانوں کی لوٹ سے ہے یہاں تک کہ جب دبلا ہو جاوے

سلہ اس حدیث سے بھی بقدر ضرورت کھانا لے لینے کی اجازت معلوم ہوتی ہے اور ضرورت کے وقت مال غنیمت کے اوزار اور جانور بھی تقسیم کرنے سے پہلے استعمال کرنے جائز ہیں اور اس مسئلہ میں کسی اہل علم کا اختلاف معلوم نہیں سبھی سب متفق معلوم ہوتے ہیں لیکن ضرورت پوری ہو جانے یعنے لڑائی کے ختم ہونے کے بعد انکو مال غنیمت میں واپس کر دینا واجب اور ضروری ہے۔ اور کپڑوں اور اس قسم کے دوسرے سامان کو استعمال کرنا جائز نہیں اور بعض علماء کہتے ہیں کہ شدت ضرورت کے وقت ان کو استعمال کرنا بھی جائز ہے ۱۲

رَدَّهَا فِيهِ وَلَا يَلْبَسْ ثَوْبًا مِنْ فَيْءِ الْمُسْلِمِينَ حَتَّى إِذَا أَخْلَقَهُ رَدَّهُ فِيهِ

تو اسکو پھیر دیوے اسی میں اور نہ پہنے کپڑا مسلمانوں کی غنیمت سے یہانتک کہ جب پرانا ہو جاوے تو اسکو اسی میں رکھدے

أَخْرَجَهُ أَبُو دَاوُدَ وَالدَّارِمِيُّ وَرِجَالُهُ لَا بَأْسَ بِهِمْ وَعَنْ أَبِي عُبَيْدَةَ

روایت کیا اسکو ابوداؤد اور دارمی نے اور اسکے راویوں سے کوئی ضعف نہیں سب اچھے ہیں اور | روایت ہے ابی عبیدہ سلہ

ابْنِ الْجَرَّاحِ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَ

ابن الجراح رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا سنا میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ و

آلِهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ يُجِيرُ عَلَى الْمُسْلِمِينَ بَعْضُهُمْ أَخْرَجَهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَأَحْمَدُ وَ

آلہ وسلم سے آپ فرماتے تھے پناہ دے سکتا ہے مسلمانوں پر بعض انکا روایت کیا اسے ابن ابی شیبہ اور احمد نے اور

فِي إِسْنَادِهِ ضَعْفٌ وَلِلطَّيَالِسِيِّ مِنْ حَدِيثِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ يُجِيرُ عَلَى

اسکی اسناد میں ضعف ہے اور طیالسی کے نزدیک عمرو بن العاص کی روایت سے زیادہ ہے کہ سلہ پناہ دے سکتا ہے

الْمُسْلِمِينَ أَدْنَاهُمْ وَفِي الصَّحِيحَيْنِ عَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ ذِمَّةُ الْمُسْلِمِينَ

مسلمانوں پر انکا ادنے | اور صحیحین میں علی رضی اللہ تعالے عنہ سے روایت ہے کہ مسلمانوں کا ذمہ ایک

وَاحِدَةٌ يَسْعَى بِهَا أَدْنَاهُمْ زَادَ ابْنُ مَاجَةَ مِنْ وَجْهٍ آخَرَ وَيُجِيرُ عَلَيْهِمْ أَقْصَاهُمْ

ہے انکا ادنے ساتھ اسکے کوشش کر سکتا ہے | ابن ماجہ نے دوسرے طریق سے زیادہ کیا اور ان پر ادنے ان کا | پناہ دے

وَفِي الصَّحِيحَيْنِ مِنْ حَدِيثِ أُمِّ هَانِئٍ قَدْ أَجَرْنَا مَنْ أَجَرْتِ وَعَنْ عُمَرَ رَضِيَ

سکتا ہے اور صحیحین میں ام ہانی کی روایت سے ہے | ہمنے پناہ دی جسکو تونے پناہ دی۔ اور روایت ہے عمر رضی

اللهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّهُ سَمِعَ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ لَأُخْرِجَنَّ

اللہ تعالے عنہ سے کہ انہوں نے سنا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے آپ فرماتے تھے کہ ضرور نکالدونگا میں

الْيَهُودَ وَالنَّصَارَى مِنْ جَزِيرَةِ الْعَرَبِ حَتَّى لَا أَدَعَ إِلَّا مُسْلِمًا رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَ

یہود اور نصارے کو عرب کے جزیرہ سے یہانتک کہ نہ چھوڑوں گا کوئی سوا مسلمان کے | روایت کیا اسے مسلم نے - اور

عَنْهُ قَالَ كَانَتْ أَمْوَالُ بَنِي النَّضِيرِ مِمَّا أَفَاءَ اللهُ عَلَى رَسُولِهِ مِمَّا لَمْ يُوجِفْ

اسی سے روایت ہے کہا بنی نضیر کے مال ان مالوں میں سے تھے جو اللہ تعالے نے دیئے اپنے رسول کو اور مسلمانوں نے

عَلَيْهِ الْمُسْلِمُونَ بِخَيْلٍ وَلَا رِكَابٍ فَكَانَتْ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ

ان پر چڑھائی نہیں کی | گھوڑوں اور اونٹوں کیساتھ ایسے مال خاص رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے

خَاصَّةً فَكَانَ يُنْفِقُ عَلَى أَهْلِهِ نَفَقَةَ سَنَةٍ وَمَا بَقِيَ يَجْعَلُهُ فِي الْكُرَاعِ وَالسِّلَاحِ

تھے آپ خرچ کرتے تھے اور اہل اپنے کے خرچ ایک سال کا اور جو بچ رہتا کرتے اسکو چوپاؤں اور ہتھیار کی (خرید) میں

عُدَّةً فِي سَبِيلِ اللهِ عَزَّ وَجَلَّ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ مُعَاذٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ

واسطے سامان بنانے کے بیچ راہ خدا غالب و بزرگ کے یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے معاذ رضی اللہ تعالے عنہ سے

قَالَ غَزَوْنَا مَعَ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ خَيْبَرَ فَأَصَبْنَا فِيهَا غَنَمًا

انہوں نے کہا ہمنے خیبر کی لڑائی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ ہو کر کی تو ہم کو اس لڑائی میں بکریاں ملیں

سلہ ابو عبیدہ بن الجراح یہ عامر بن عبداللہ بن جراح فہری قرشی عشرہ مبشرہ میں سے ہیں یہی اوس امت کے امین ہیں عثمان بن مظعون کے ساتھ مشرف باسلام ہوئے اور دو دفعہ ہجرت کی ایک دفعہ حبشہ کیطرف اور وہاں سے مدینہ کیطرف اور جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ سب مشاہد میں حاضر ہوئے احد کے دن بھی ثابت رہے اور پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے چہرہ مبارک سے دو کنڈے بیر جو آپکے چہرے مبارک میں دھنس گئی تھیں نکالے تو آپ کے دو دانت مبارک نکل آئے انا للہ وانا الیہ راجعون آپ طویل معرق الوجہ خفیف اللحیہ تھے طاعون عمواس میں شہر اردن میں سلہ ہجری میں انتقال فرمایا اور وہیں دفن کئے گئے اور معاذ بن جبل نے جنازہ پڑھا اور آپکی عمر ۵۸ برس کی تھی ۱۲ سلہ یجیر الخ یعنے اگر ایک مسلمان کسی کو امان دے تو سب مسلمانوں کو امان دینا چاہیے بیہوشی نہ ڈالیں ایک کچھ کہے اور دوسرا کچھ ۱۲ سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جزیرہ عرب سے یہودیوں اور عیسائیوں اور مجوسیوں کو نکالدینا ضروری ہے۔ ابن عباس رضی سے مروی ہے کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے وفات کے وقت تین امور کے متعلق وصیت فرمائی انہیں ایک یہ حکم تھا اخرجوا المشرکین من جزیرة العرب یعنے اہل شرک کو جزیرہ عرب سے نکالدو خواہ وہ یہودی ہوں یا عیسائی۔ مجوسی ہوں یا بت پرست۔ الغرض ہمیشہ کے لئے مسلمانوں کا اہم اور ضروری فرض ہے کہ وہ اس ارض مقدس کو ناپاک لوگوں کے وجود سے پاک رکھیں اور انکے تسلط اور قبضے سے اسکو بچائیں ۱۲۔

ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عہد اگرچہ کافر کے ساتھ ہو اُس کی حفاظت اور پورا کرنا ضروری ہے اور قاصدوں کو قید کرنا جائز نہیں بلکہ انکو امان کے ساتھ واپس کر دینا ضروری ہے۔ اس حدیث کے راوی ابو رافع صلح حدیبیہ کے موقع پر کفار کیطرف سے قاصد ہو کر آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت بابرکت میں حاضر ہوئے وہ کہتے ہیں آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا چہرہ مبارک دیکھتے ہی حق تعالے نے دین حق کیطرف مجھے ہدایت فرمائی پس میں نے عرض کیا یا رسول اللہ میں اب کفار کے پاس ہرگز واپس نہیں جاؤنگا اسپر آپ نے فرمایا کہ میں قاصدوں کو نہیں روکتا تم ایک دفعہ چلے جاؤ۔ اور اگر تمہارے دل میں دین اسلام کی سچی محبت ہے تو کافروں کے پاس سے واپس آ کر مسلمان ہو جانا پس وہ واپس چلے گئے اور دوبارہ آ کر مسلمان ہوئے ۱۲ منہ

فقسم فينا رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم طائفة وجعل بقيتها في

پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہم میں بانٹ دیا کچھ اور باقی کو غنیمت میں شامل

المغنم رواه ابو داود ورجاله لا بأس بهم وعن ابي رافع رضي الله عنه

کیا روایت کیا اسے ابوداؤد نے اور اسکے راویوں میں کچھ ضعف نہیں۔ اور روایت ہے ابو رافع رضی اللہ عنہ سے

قال قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم اني لا اخيس بالعهد ولا

کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے میں عہد نہیں توڑتا اور

احبس الرسل رواه ابو داود والنسائي وصححه ابن حبان وعن ابي

قید نہیں کرتا قاصدوں کو روایت کیا اسے ابوداؤد اور نسائی نے اور صحیح کہا اسے ابن حبان نے۔ اور روایت ہے ابو

هريرة رضي الله تعالى عنه ان رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم قال

ہریرہ رضی اللہ تعالے عنہ سے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

ايما قرية اتيتموها فاقمتم فيها فسهمكم فيها وايما قرية عصت الله و

جس بستی میں تم آئے اور وہاں ٹھیرے تو تمہارا حصہ اس میں ہے اور جس بستی والوں نے نافرمانی کی اللہ اور

رسوله فان خمسها لله ولرسوله ثم هي لكم رواه مسلم

اُسکے رسول کی یعنے لڑائی کی تو پانچواں حصہ اُسکا اللہ اور اسکے رسول کا ہے اور باقی چار حصے تمہارے ہیں روایت کیا اسے مسلم نے

## باب الجزية والهدنة

جزیہ اور صلح ف۲ کا بیان۔

عن عبد الرحمن بن عوف رضي الله تعالى عنه ان النبي صلى الله عليه

روایت ہے عبد الرحمن بن عوف رضی اللہ تعالے عنہ سے کہ نبی صلے اللہ علیہ

وآله وسلم اخذها يعني الجزية من مجوس هجر رواه البخاري وله طريق

وآلہ وسلم نے ہجر (ایک شہر کا نام ہے) کے مجوس سے جزیہ لیا روایت کیا اسے بخاری نے اور

في الموطأ فيها انقطاع وعن عاصم بن عمر عن انس وعن عثمان

موطا میں ایک طریق سے ہے (لیکن) اسمیں انقطاع ہے اور روایت ہے عاصم بن عمر سے وہ روایت کرتے ہیں انس رض اور عثمان

ابن ابي سليمان ان النبي صلى الله عليه وآله وسلم بعث خالد بن الوليد

ابن ابی سلیمان رض سے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بھیجا خالد بن ولید کو

الى اكيدر دومة الجندل فاخذوه فاتوا به فحقن له دمه وصالحه

طرف اکیدر دومۃ الجندل کی اور وہ اُسکو پکڑ لائے تو آپ نے خون معاف کر دیا اور اس سے

على الجزية رواه ابو داود وعن معاذ بن جبل رضي الله تعالى

جزیہ پر صلح کی روایت کیا اسے ابوداؤد نے۔ اور روایت ہے ف۳ معاذ بن جبل رضی اللہ تعالے

عنه قال بعثني النبي صلى الله عليه وآله وسلم الى اليمن

عنہ سے کہا مجھکو بھیجا نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یمن کی طرف

ف۲ قولہ الہدنۃ یعنے ہدنہ کے معنے ترک اہل حرب کا مدت معلومہ تک واسطے مصلحت کے ہے ۱۲ مسک

ف۳ معاذ بن جبل کی کنیت ابو عبد الرحمن ہے انصاری خزرجی ہیں اور یہ بھی ان لوگوں میں سے ہیں جو عقبہ ثانیہ میں حاضر ہوئے اور بدر کے پیچھے سب [illegible] آپ کو پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یمن میں قاضی اور معلم بنا کر بھیجا آپ سے عمر اور ابن عباس رض اور ابن عمر رض اور انکے سوا اور بہت لوگ روایت کرتے ہیں [illegible] بعض کے نزدیک مسلمان ہوئے حضرت عمر رض نے انکو ابو عبیدہ بن الجراح کے بعد شام پر تحصیلدار کیا تو اسی سال طاعون عمواس میں سنہ ۱۸ ہجری میں انتقال فرمایا [illegible] برس کی تھی واللہ اعلم ۱۲

سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ کفار سے جزیہ ہر سال ہر جوان آدمی سے ایک دینار لیا جائیگا خواہ غنی ہو یا فقیر امام شافعی اور امام احمد رحمہ اللہ کا بھی مذہب ہے اور بعض علما فرماتے ہیں کہ جزیہ کی کوئی مقدار نہیں بلکہ امام وقت کی رائے پر موقوف ہے حنفیہ ۲۵۸

وَأَمَرَنِي أَنْ آخُذَ مِنْ كُلِّ حَالِمٍ دِينَارًا أَوْ عِدْلَهُ مَعَافِرِيًّا أَخْرَجَهُ الثَّلَاثَةُ

اور مجھکو حکم دیا کہ لوں میں ہر بالغ سے ایک دینار یا برابر اسکے معافری کپڑا سلہ روایت کیا اسے تینوں نے

وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَالْحَاكِمُ وَعَنْ عَائِذِ بْنِ عَمْرٍو الْمُزَنِيِّ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ عَنِ

اور صحیح کہا اسے ابن حبان اور حاکم نے اور روایت ہے عائذ بن عمرو مزنی رضی اللہ عنہ سے وہ روایت کرتے ہیں

النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ الْإِسْلَامُ يَعْلُو وَلَا يُعْلَى أَخْرَجَهُ الدَّارَ

نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ آپنے فرمایا اسلام غالب رہے گا اور مغلوب نہ ہوگا روایت کیا اسے دار

قُطْنِيُّ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ

قطنی نے۔ اور روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالے عنہ سے کہ رسول اللہ صلے اللہ

عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا تَبْدَءُوا الْيَهُودَ وَالنَّصَارَى بِالسَّلَامِ وَإِذَا لَقِيتُمْ أَحَدَهُمْ

علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ تم یہود اور نصارے کو پہلے سلام مت کہو اور جب تم کسی کو اُن میں سے راستے میں ملو

فِي طَرِيقٍ فَاضْطَرُّوهُ إِلَى أَضْيَقِهِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنِ الْمِسْوَرِ بْنِ مَخْرَمَةَ

تو اسکو تنگ کرو تنگ راستہ کی طرف روایت کیا اسے مسلم نے اور روایت ہے مسور بن مخرمہ رض

وَمَرْوَانَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ خَرَجَ عَامَ الْحُدَيْبِيَةِ فَذَكَرَ

اور مروان سے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم حدیبیہ کے سال نکلے پھر پوری

الْحَدِيثَ بِطُولِهِ وَفِيهِ هَذَا مَا صَالَحَ عَلَيْهِ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللهِ سُهَيْلَ

حدیث بیان کی اور اسمیں یہ بھی ہے کہ یہ وہ چیز ہے جسپر محمد بن عبد اللہ نے سہیل

ابْنَ عَمْرٍو عَلَى وَضْعِ الْحَرْبِ عَشْرَ سِنِينَ يَأْمَنُ فِيهِ النَّاسُ وَيَكُفُّ بَعْضُهُمْ

بن عمرو سے صلح کی اوپر دس سال لڑائی موقوف رہنے کے تاکہ لوگ اسمیں امن پاویں اور باز رہے گا بعض انکا

عَنْ بَعْضٍ أَخْرَجَهُ أَبُو دَاوُدَ وَأَصْلُهُ فِي الْبُخَارِيِّ وَأَخْرَجَ مُسْلِمٌ بَعْضَهُ مِنْ

بعض سے روایت کیا اسے ابو داود نے اور اصل اسکی بخاری میں ہے اور روایت کیا مسلم نے اسکے بعض کو انس کی

حَدِيثِ أَنَسٍ وَفِيهِ أَنَّ مَنْ جَاءَ مِنْكُمْ لَمْ نَرُدَّهُ عَلَيْكُمْ وَمَنْ جَاءَكُمْ مِنَّا

حدیث سے اور اسمیں یہ بھی ہے کہ جو شخص تم میں سے ہماری طرف آئیگا ہم اسکو واپس نہ دینگے اور جو ہماری طرف سے تمہاری

رَدَدْتُمُوهُ عَلَيْنَا فَقَالُوا أَتَكْتُبُ هَذَا يَا رَسُولَ اللهِ قَالَ نَعَمْ إِنَّهُ مَنْ ذَهَبَ

طرف آئیگا تم اسکو واپس کر دوگے ہماری طرف تو لوگوں نے کہا کیا آپ یہ لکھتے ہیں یا رسول اللہ تو آپنے فرمایا ہاں بیشک جو شخص ہماری

مِنَّا إِلَيْهِمْ فَأَبْعَدَهُ اللهُ وَمَنْ جَاءَنَا مِنْهُمْ فَسَيَجْعَلُ اللهُ لَهُ فَرَجًا وَمَخْرَجًا

طرف سے ان کی طرف گیا تو اسکو اللہ تعالے نے دور کیا اور جو ہماری طرف ان میں سے آیا تو اللہ تعالے اسکے لیے کشادگی اور راستہ کر دیگا۔

وَعَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عَمْرٍو رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُمَا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَ

[illegible]

قَالَ مَنْ قَتَلَ مُعَاهَدًا لَمْ يَرِحْ رَائِحَةَ الْجَنَّةِ وَإِنَّ رِيحَهَا لَيُوجَدُ مِنْ

[illegible]

سلہ انس بن مالک بن النضر انکی کنیت ابو حمزہ ہے خزرجی ہیں اور پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم مدینہ منورہ میں تشریف فرما ہوئے تو اس وقت انکی عمر دس سال کی تھی اور حضرت عمر رض کی خلافت میں بصرہ میں لوگوں کو تعلیم حدیث کے لیے ... اور ۹۱ ہجری یا ۹۳ ہجری میں انتقال فرمایا اور آپ کی عمر ایک سو ... [illegible]

اور شاہ وقت صاحب [illegible] حنفیہ کے نزدیک غنی سے سال میں ۴۸ درہم مہینے میں چار درہم متوسط الحال سے سال میں چوبیس درہم ہر ماہ میں دو درہم اور فقیر سے سال میں بارہ درہم ہر ماہ میں ایک درہم جزیہ لیا جائیگا ہدایہ میں کہا ہے کہ ہمارا مذہب حضرت عمر رض حضرت عثمان رض اور حضرت علی رض سے منقول ہے اور مہاجرین اور انصار میں سے کسی نے اسکا انکار نہیں کیا

ا امام احمد نے فرمایا ہے کہ عقیقہ کے بدلے بچے کے مرہون ہونے سے یہ مراد ہے کہ اگر وہ بچہ صغر سنی کی حالت میں مر جائیگا تو وہ اپنے والدین کے لیے قیامت میں شفاعت نہ کریگا اور بعض علما کہتے ہیں کہ عقیقہ ہر بچے کے لیے لازم ہے اور لزوم کو گروی ہونے کے ساتھ تشبیہ دیا گیا ہے اور اسی طرف اہل ظاہر اسکے وجوب کے قائل ہیں۔ اور امام شافعی امام مالک اور امام احمد کے نزدیک سنت ہے ایک روایت میں امام احمد سے واجب کہتے ہیں اور حنفیہ کے نزدیک مستحب ہے۔ علامہ شوکانی رح بھی مستحب کہتے ہیں۔ اور ساتویں روز عقیقہ کیا جائے اور بچے کا سر منڈوایا جائے۔ بعض علما فرماتے ہیں کہ لڑکی کا سر نہ منڈوایا جائے اور اکثر علما فرماتے ہیں کہ یہ حکم لڑکی اور لڑکے دونوں کے واسطے عام ہے۔ اور ساتویں روز ہی بچے کا اچھا نام مقرر کیا جائے۔ اور برے نام سے پرہیز کیا جائے کہ جناب رسول کریم صلے اللہ علیہ وسلم برے ناموں کو تبدیل فرمایا کرتے تھے حدیث میں ہے کہ سب سے برا نام شہنشاہ اور ملک الملوک ہے۔ اور سب سے اچھا نام عبداللہ اور عبدالرحمن ہے اور حضرت انبیاء علیہم السلام کے [illegible] نام رکھنا [illegible] امام مالک [illegible] جائز فرماتے ہیں

۲ [illegible] علما نے کہا ہے حکمت اس ممانعت کی یہ ہے کہ قسم سے عظمت نکلتی ہے اس شخص کی جسکی قسم کھاتے ہیں

خزیمۃ وابن الجارود وعبد الحق لکن رجح ابو حاتم ارسالہ واخرج ابن

خزیمہ اور ابن الجارود اور عبد الحق نے لیکن ابو حاتم نے اسکے مرسل ہونے کو ترجیح دی ہے اور روایت کیا ابن

حبان من حدیث انس رضی اللہ عنہ نحوہ وعن عائشۃ رضی اللہ عنہا ان

حبان نے انس رضی اللہ تعالے عنہ کی حدیث سے اسی کی مثل۔ اور روایت ہے عائشہ رضی اللہ عنہا سے کہ

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم امرہم ان یعق عن الغلام شاتان

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حکم دیا انکو کہ عقیقہ کیا جاوے لڑکے کی طرف سے دو بکریاں

مکافئتان وعن الجاریۃ شاۃ رواہ الترمذی وصححہ واخرج احمد و

برابر اور لڑکی کی طرف سے ایک بکری روایت کیا اسے ترمذی نے اور صحیح کہا اسے اور روایت کیا ہے احمد اور

الاربعۃ عن ام کرز الکعبیۃ نحوہ وعن سمرۃ رضی اللہ تعالی عنہ ان

چاروں نے ام کرز کعبیہ کی روایت سے اسی کی مثل اور روایت ہے سمرہ رضی اللہ تعالے عنہ سے

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم قال کل غلام مرتہن بعقیقتہ

کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہر ایک لڑکا گرو ہے ساتھ عقیقہ اپنے کے

تذبح عنہ یوم سابعہ ویحلق ویسمی رواہ احمد والاربعۃ وصححہ الترمذی[1]

ذبح کیا جاوے اسکی طرف سے ساتویں دن اور سر منڈایا جاوے اور نام رکھا جاوے روایت کی یہ احمد اور چاروں نے اور صحیح کہا ترمذی نے

# کتاب الایمان والنذور

کتاب قسموں اور نذروں کے بیان میں

عن ابن عمر رضی اللہ عنہما عن رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

روایت ہے ابن عمر رضی اللہ عنہما سے وہ روایت کرتے ہیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے

انہ ادرک عمر بن الخطاب فی رکب وعمر یحلف بابیہ فناداہم رسول

کہ آپ نے عمر بن خطاب کو پایا سواروں میں پایا اور عمر قسم کھا رہے تھے اپنے باپ کی پس لوگوں کو پکارا کر کہا رسول

اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم الا ان اللہ ینہاکم ان تحلفوا بآبائکم فمن

اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خبردار ہو جاؤ[2] کہ اللہ تعالے نے تم کو منع کیا ہے اپنے باپ دادوں کی قسمیں کھانے سے اور جو

کان حالفا فلیحلف باللہ او لیصمت متفق علیہ وفی روایۃ لابی داود

قسم کھانے والا ہو اسکو چاہیے قسم کھائے ساتھ اللہ کے یا چپ رہے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور ابو داود اور نسائی میں

والنسائی عن ابی ہریرۃ رضی اللہ تعالی عنہ مرفوعا لا تحلفوا بآبائکم

زائد مرفوع روایت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالے عنہ سے (ایوں) ہے نہ قسم کھاؤ اپنے باپوں

ولا بامہاتکم ولا بالانداد ولا تحلفوا باللہ الا وانتم صادقون و

اور ماؤں اور بتوں کی اور نہ قسم کھاؤ اللہ کی مگر جب تم سچے ہو اور

عن ابی ہریرۃ رضی اللہ تعالی عنہ قال قال رسول اللہ صلے

روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا فرمایا رسول اللہ صلے

عظمت حقیقی خدا ہی کے لیے ہے پس مشابہ کیا جاویگا اسکے ساتھ اور کوئی اور ابن عباس رضی اللہ تعالے عنہ سے منقول ہے کہ اگر میں خدا کی سو بار قسم کھاؤں پھر [illegible] کر دوں تو بہتر ہے اس سے کہ کسی اور کی قسم کھاؤں پھر پورا کر دوں اور اللہ تعالے جو اپنی مخلوقات کی قسم کھاتا ہے وہ اس وجہ سے کہ اللہ سے بڑھکر کوئی نہیں اور وہ [illegible] دیتا ہے اپنی مخلوقات کو ایک دوسرے پر قسم کھا کر [illegible] اللہ تعالی نے اپنے کلام پاک قرآن کریم میں بہت سی چیزوں کی قسم کھائی [illegible]

ؒ مطلب ہے کہ جو شخص اللہ تعالے کے اسماء حسنی کو پڑھے اور انکے معانی کو سمجھکر اللہ تعالے کی صفات پر ایمان لائے اور انکے مطابق عمل کرے تو وہ جنت میں داخل ہوگا۔ مثلاً اللہ تعالے کے اسماء حسنی میں سے رازق ۔ نافع ۔ ضار ہیں جب ان اسماء کو پڑھے تو دل میں یقین کرے کہ میرا رازق اللہ تعالے ہے میری روزی و رزق کسی دوسرے کے ہاتھ میں نہیں۔ اور ہر قسم کا نفع ونقصان بھی اسی کے اختیار میں ہے اسکے ارادہ کے سوا نہ کوئی نفع پہنچا سکتا ہے اور نہ کوئی نقصان جو کچھ ہوتا ہے اسی کے ارادہ اور علم سے ہوتا ہے۔ پس کسی دوسرے شخص سے خوف کرنا یا اسکے اختیار میں نفع و نقصان سمجھنا اللہ تعالے کی صفات پر ایمان لانے کے مخالف ہے علی ہذا القیاس دوسرے اسماء اور صفات پر یقین کرے اور انکے مطابق عمل کرے ۱۲ ؓ اسامہ بن زید۔ یہ اسامہ بن زید ابن حارثہ القضاعی ہیں اور انکی والدہ ام ایمن ہیں جنکا نام برکۃ ہے اور وہ پیغمبر صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کھلائی (دایہ) تھیں جو پیغمبر صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے باپ عبداللہ بن عبدالمطلب کی آزاد کی ہوئی تھیں اور اسامہ بھی پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا غلام آپکے غلام کا بیٹا اور دوست اور دوست کا بیٹا ہے جب آپنے وفات پائی تو اسامہ کی عمر بیس سال کی تھی وادی القری میں رہنے چلے گئے اور وہاں ہی حضرت عثمان رضہ کے مارے جانے کے پیچھے فوت ہوئے اور ۵۴ھ ہجری میں مقتول ہوگئے۔ ابن عبدالبر نے کہا جیکے نزدیک یہی صحیح ہے اس سے ایک جماعت نے روایت کی ۱۲

لَا يُؤَاخِذُكُمُ اللّٰهُ بِاللَّغْوِ فِي أَيْمَانِكُمْ قَالَتْ هُوَ قَوْلُ الرَّجُلِ لَا وَاللّٰهِ وَبَلَى وَ

لایؤاخذکم اللہ باللغو فی ایمانکم کی تفسیر میں کہا انہوں نے کہ مراد یہ ہے کہنا مرد کا یہ لا واللہ اور بلی واللہ

اللّٰهِ أَخْرَجَهُ الْبُخَارِيُّ وَأَوْرَدَهُ أَبُو دَاوُدَ مَرْفُوعًا وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ

روایت کیا اسے بخاری نے اور ابوداؤد نے اسے مرفوع روایت کیا ہے۔ اور روایت ہے ابوہریرہ رضی

اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ إِنَّ لِلّٰهِ تِسْعَةً

اللہ تعالے عنہ سے کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اللہ تعالے کے ننانوے (۹۹)

وَتِسْعِينَ اسْمًا مَنْ أَحْصَاهَا دَخَلَ الْجَنَّةَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَسَاقَ التِّرْمِذِيُّ وَ

نام ہیں جس نے انہیں یاد کیا جنت میں داخل ہوگا ؒ یہ حدیث متفق علیہ ہے اور ترمذی اور

ابْنُ حِبَّانَ الْأَسْمَاءَ وَالتَّحْقِيقُ أَنَّ سَرْدَهَا إِدْرَاجٌ مِنْ بَعْضِ الرُّوَاةِ

ابن حبان نے ناموں کا بیان کیا ہے اور تحقیق یوں ہی ہے کہ انکا بیان کرنا درج کیا ہوا ہے بعض راویوں کا

وَعَنْ أُسَامَةَ بْنِ زَيْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

اور روایت ہے اسامہ ؓ بن زید رضی اللہ تعالے عنہما سے کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ

عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ مَنْ صُنِعَ إِلَيْهِ مَعْرُوفٌ فَقَالَ لِفَاعِلِهِ جَزَاكَ اللّٰهُ خَيْرًا فَقَدْ

علیہ وآلہ وسلم نے جو شخص کہ کی گئی اسکے ساتھ نیکی پس اسنے نیکی کرنے والے کو جزاک اللہ خیرا کہا تو اسنے

أَبْلَغَ فِي الثَّنَاءِ أَخْرَجَهُ التِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ

پورا کر دیا ثنا کو روایت کیا اسے ترمذی نے اور صحیح کہا اسے ابن حبان نے۔ اور روایت ہے ابن عمر

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ نَهَى عَنِ النَّذْرِ وَقَالَ

رضی اللہ تعالے عنہما سے وہ روایت کرتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہا آپنے منع کیا نذر ماننے سے اور فرمایا

إِنَّهُ لَا يَأْتِي بِخَيْرٍ وَإِنَّمَا يُسْتَخْرَجُ بِهِ مِنَ الْبَخِيلِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عُقْبَةَ بْنِ

اس سے کوئی بہتری نہیں ہوتی ؓ البتہ بخیل سے مال نکالا جاتا ہے حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے عقبہ بن

عَامِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ

عامر رضی اللہ تعالے عنہ سے کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

كَفَّارَةُ النَّذْرِ كَفَّارَةُ يَمِينٍ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَزَادَ التِّرْمِذِيُّ فِيهِ إِذَا لَمْ يُسَمِّ

نذر کا کفارہ قسم کا کفارہ ہے روایت کیا اسے مسلم نے اور ترمذی نے اسمیں یہ زیادہ کیا ہے جب نذر کا نام

وَصَحَّحَهُ وَلِأَبِي دَاوُدَ مِنْ حَدِيثِ ابْنِ عَبَّاسٍ مَرْفُوعًا مَنْ نَذَرَ نَذْرًا

نہ لے اور اسنے اسے صحیح کہا اور ابوداؤد میں ابن عباس سے مرفوع روایت (یوں) ہے جسنے ایسی نذر مانی جسکا نام

لَمْ يُسَمِّهِ فَكَفَّارَتُهُ كَفَّارَةُ يَمِينٍ وَمَنْ نَذَرَ نَذْرًا فِي مَعْصِيَةٍ

نہیں لیا تو اسکا کفارہ کفارہ یمین ہے اور جس نے کسی معصیت کی نذر مانی ہو اسکا

فَكَفَّارَتُهُ كَفَّارَةُ يَمِينٍ وَمَنْ نَذَرَ نَذْرًا لَا يُطِيقُهُ فَكَفَّارَتُهُ كَفَّارَةُ يَمِينٍ

کفارہ بھی کفارہ قسم ہے اور جسنے ایسی نذر مانی جسکی اسے طاقت نہیں اسکا کفارہ بھی کفارہ یمین ہے

ؓ یعنے مومن کو چاہیے کہ عبادت خالص خدا تعالے کی رضامندی کے لیے کرے نہ اپنے مطلبوں اور مرادوں کے عوض میں تو ایک تجارت ٹھیری اور تقدیر پر یقین رکھے یہ اعتقاد نہ رکھے کہ نذر سے تقدیر پلٹ جاوے گی جب اللہ تعالے کی نذر کا یہ حال ہوا کہ اس سے حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم منع فرماویں تو اور لوگوں کی نذر معاذ اللہ کیونکر درست ہوگی اور اس سے کیونکر بار آور ہوگی یہ جاہلوں کے خیال ہیں خدا تعالے ان سے بچاوے ۱۲ اللھم ہم فرکاتبہ

ــــ عقبہ کی بہن کی حدیث کا مطلب ہے کہ جب تک ہوسکے تو پاؤں سے چلے پھر جب تھک جاوے تو سوار ہو لیوے اس صورت میں بھی دم دیوے اور یہی قول ہے شافعی اور ایک جماعت کا اور ننگے پاؤں چلنے کی صورت میں جوتا پہننا درست ہے ۱۲ ــــ اس حدیث سے بھی معلوم ہوا کہ میت



وَإِسْنَادُهُ صَحِيحٌ إِلَّا أَنَّ الْحُفَّاظَ رَجَّحُوا وَقْفَهُ وَلِلْبُخَارِيِّ مِنْ حَدِيثِ

اور اسکی اسناد صحیح ہے مگر حفاظ نے اسکے موقوف ہونے کو ترجیح دی ہے اور بخاری میں عائشہ رضی اللہ تعالیٰ

عَائِشَةَ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهَا وَمَنْ نَذَرَ أَنْ يَعْصِيَ اللَّهَ فَلَا يَعْصِهِ وَلِمُسْلِمٍ

عنہا کی روایت سے (یوں) ہے اور جس نے نذر مانی کہ اللہ تعالیٰ کی نافرمانی کرے تو نافرمانی نہ کرے اور مسلم میں

مِنْ حَدِيثِ عِمْرَانَ لَا وَفَاءَ لِنَذْرٍ فِي مَعْصِيَةٍ وَعَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ

عمران کی روایت سے (یوں) ہے معصیت کی نذر پوری نہ کی جاوے۔ اور روایت ہے عقبہ بن عامر

رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ نَذَرَتْ أُخْتِي أَنْ تَمْشِيَ إِلَى بَيْتِ اللَّهِ حَافِيَةً

رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا نذر مانی میری بہن نے کہ بیت اللہ کی طرف پیادہ ننگے پاؤں چلے گی

فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ لِتَمْشِ وَلْتَرْكَبْ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِمُسْلِمٍ

تو فرمایا نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے چاہیے پیادہ چلے چلے پھر سوار ۱ ہو جاوے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور عبارت مسلم کی ہے

وَلِأَحْمَدَ وَالْأَرْبَعَةِ فَقَالَ إِنَّ اللَّهَ لَا يَصْنَعُ بِشَقَاءِ أُخْتِكَ شَيْئًا مُرْهَا

اور امام احمد اور چاروں کے نزدیک (یوں) ہے آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ تیری بہن کی تکلیف دینے سے کچھ نہیں کریگا

فَلْتَخْتَمِرْ وَلْتَرْكَبْ وَلْتَصُمْ ثَلَاثَةَ أَيَّامٍ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى

تو اسکو حکم کر کپڑا اوڑھے اور سوار ہوے اور تین دن روزے رکھے۔ اور روایت ہے ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ

عَنْهُمَا قَالَ اسْتَفْتَى سَعْدُ بْنُ عُبَادَةَ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ

عنہما سے کہا سعد بن عبادہ نے پوچھا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے

فِي نَذْرٍ كَانَ عَلَى أُمِّهِ تُوُفِّيَتْ قَبْلَ أَنْ تَقْضِيَهُ فَقَالَ اقْضِهِ عَنْهَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

اس نذر کا حکم جو اسکی ماں پر تھی جسکے ادا کرنے سے پہلے فوت ہوگئی تھی تو آپ نے فرمایا تو اسکی طرف سے ادا کر ۲ یہ حدیث متفق علیہ

وَعَنْ ثَابِتِ بْنِ الضَّحَّاكِ قَالَ نَذَرَ رَجُلٌ عَلَى عَهْدِ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

روایت ہے ثابت بن ضحاک سے کہا ایک آدمی نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانہ میں نذر مانی

أَنْ يَنْحَرَ إِبِلًا بِبُوَانَةَ فَأَتَى رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَسَأَلَهُ فَقَالَ هَلْ

کہ بوانہ میں اونٹ ذبح کرے گا پھر وہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آیا اور آپ سے پوچھا تو آپ نے فرمایا کیا

كَانَ فِيهَا وَثَنٌ يُعْبَدُ قَالَ لَا قَالَ فَهَلْ كَانَ فِيهَا عِيدٌ مِنْ أَعْيَادِهِمْ فَقَالَ لَا

وہاں بت تھا جسکی پوجا کی جاتی ہو اس نے جواب دیا نہیں آپ نے پوچھا کیا وہاں کوئی کفار کی عید ہوتی تھی اس نے جواب دیا نہیں

فَقَالَ أَوْفِ بِنَذْرِكَ فَإِنَّهُ لَا وَفَاءَ لِنَذْرٍ فِي مَعْصِيَةِ اللَّهِ وَلَا فِي قَطِيعَةِ رَحِمٍ

تو آپ نے فرمایا اپنی نذر کو پورا کر کیونکہ نہیں ہے پورا کرنا ایسی نذر کے لیے جو اللہ کی معصیت میں ہو اور نہیں نذر قطع رحمی میں ۲

وَلَا فِيمَا لَا يَمْلِكُ ابْنُ آدَمَ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَالطَّبَرَانِيُّ وَاللَّفْظُ لَهُ وَهُوَ صَحِيحُ

اور نہ اس چیز میں کہ مالک نہیں ہے اسکا فرزند آدم کا روایت کیا اسے ابوداؤد اور طبرانی نے اور عبارت اسی کی ہے اور یہ حدیث صحیح

الْإِسْنَادِ وَلَهُ شَاهِدٌ مِنْ حَدِيثِ كَرْدَمٍ عِنْدَ أَحْمَدَ وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ

سند والی ہے اور اس کا ایک شاہد ہے احمد کے نزدیک کردم کی روایت سے۔ اور روایت ہے جابر رضی

کو ان نیک اعمال کا ثواب پہنچتا ہے جو اسکے مرنے کے بعد اسکے لواحقین وغیرہ میں سے کوئی شخص نیت ایصال ثواب بروح میت کرتا ہے خواہ وہ عبادات بدنیہ ہوں جیسے نماز روزہ وغیرہ یا مالی ہوں جیسے صدقہ خیرات اور غلام آزاد کرنا وغیرہ اور اس مسئلہ میں (کہ میت کی طرف سے اسکے وارث کوئی فرض عبادت جو اسکے ذمہ تھی ادا کرسکتے ہیں یا نہ) علما کا اختلاف ہے ۱۲ ــــ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو شخص کسی خاص مکان میں کوئی جانور ذبح کرنے کی نذر مانے تو وہ اسکو اسی مکان میں ذبح کرے جبکہ وہاں ذبح کرنے میں کوئی معصیت اور جاہلیت کے اعتقاد کی کوئی خرابی نہ ہو اور وہ مکان بت پرستی کی یا مراسم کفر کے نشانات کی جگہ نہ ہو۔ علماء کی ایک جماعت کا یہی قول ہے۔ خطابی نے کہا ہے امام شافعی کا بھی مذہب ہے۔ اور بعض علماء فرماتے ہیں کہ اسکے لیے جائز ہے کہ وہ اس جانور کو جہاں چاہے ذبح کرے کسی مکان کی تخصیص نہیں اور حدیث لا تشد الرحال سے یہی معلوم ہوتا ہے پس اس حدیث میں مزاحمت کرتا ہے ۲ ــــ یعنی اگر کوئی شخص اپنے رشتہ داروں سے قطع تعلق کی قسم کھا لے یا نذر کرے [illegible] خدا کی قسم [illegible] تو اس کا پورا کرنا لازم نہیں [illegible] اور رشتہ داروں سے تعلق قائم رکھے اور اسکے بعد [illegible] کا یہ مطلب ہے کہ جو چیز آدمی کی ملک نہ ہو [illegible] جیسے کہے کہ اگر میرا بیمار اچھا ہو جاوے تو فلاں شخص کا غلام آزاد کروں گا تو یہ نذر لازم نہیں ہوتی ۱۲

ف ۱ نووی نے کہا مراد وہ حاکم ہے جو عالم ہو حکم کے لائق اور جاہل کو حکم دینا درست نہیں اگر وہ حکم کرے تو گنہگار ہوگا اگرچہ اس کا حکم اتفاقاً حق ہو جاوے اور یہی حکم ہے مجتہد کا لیکن اختلاف ہے کہ ہر مجتہد مصیب ہے یا ایک مصیب ہے اور باقی مخطی ہیں اور صحیح یہ ہے کہ مصیب ایک ہی ہے اور باقی مخطی لیکن مخطی کو بھی ایک ثواب ہے اجتہاد کے لیے کہ اس نے کوشش کی اور محنت کی حق کے حاصل کرنے میں اس حدیث سے معلوم ہوا کہ امت محمدیہ علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والسلام میں جتنے علماء مجتہد گذرے ہیں جیسے امام شافعی رح اور امام مالک اور امام اعظم ابو حنیفہ کوفی اور امام اجل احمد ابن حنبل اور امام داؤد ظاہری اور امام سفیان ثوری رح اور امام اوزاعی اور امام اسحاق بن راہویہ اور امام ابن تیمیہ اور امام ابن جریر طبری ان سب لوگوں کے لیے ہر ایک مسئلہ اختلافی میں اجر اور ثواب ہوا ہے گو ان سے خطا اور غلطی ہوئی ہو اور اس وجہ سے ہر ایک مجتہد اور امام کا احسان ماننا بجا ہے کہ انہوں نے حق کے واسطے دین میں کوشش کی اور ان کی برائی اور بدگوئی سے باز رہنا چاہیے رضی اللہ عنہم اجمعین ... رب العالمین



رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم من ولی القضاء فقد ذبح بغیر سکین

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو قاضی بنایا گیا وہ ذبح کیا گیا بغیر چھری کے

رواہ احمد والاربعۃ وصححہ ابن خزیمۃ وابن حبان وعنہ قال قال

روایت کیا اسے احمد اور چاروں نے اور صحیح کہا اسے ابن خزیمہ اور ابن حبان نے اور انہی سے روایت ہے کہا

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم انکم ستحرصون علی الامارۃ وستکون

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا البتہ تم حرص کروگے اوپر حکومت کے اور وہ قیامت کے

ندامۃ یوم القیامۃ فنعمت المرضعۃ وبئست الفاطمۃ رواہ البخاری و

دن ندامت (کا باعث) ہوگی اچھی ہے وہ دودھ پلانے والی اور بری ہے دودھ چھڑانے والی روایت کیا اسے بخاری نے اور

عن عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ انہ سمع رسول اللہ صلی اللہ علیہ

روایت ہے عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ انہوں نے سنا رسول اللہ صلے اللہ علیہ

وآلہ وسلم یقول اذا حکم الحاکم فاجتہد ثم اصاب فلہ اجران واذا حکم فاجتہد

وآلہ وسلم سے سنا آپ فرماتے تھے جب حاکم حکم کرے اور اجتہاد کرے اور ثواب کو پہنچے تو اسکو دو اجر ہیں اور جب حکم کرے اور اجتہاد کرے

ثم اخطا فلہ اجر متفق علیہ وعن ابی بکرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال سمعت

پھر خطا کرے تو اسکو ایک اجر ہے یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے ابی بکرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا سنا

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یقول لا یحکم احد بین اثنین وھو

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا آپ فرماتے تھے کوئی شخص دو آدمیوں کے درمیان فیصلہ نہ کرے جب کہ وہ

غضبان متفق علیہ وعن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ

غصہ میں ہو یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا کہ رسول اللہ

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اذا تقاضی الیک رجلان فلا تقض للاول حتی

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جب تیرے پاس دو آدمی فیصلہ کرانے کے لیے آویں تو مت حکم کر واسطے پہلے کے یہاں تک کہ

تسمع کلام الآخر فسوف تدری کیف تقضی قال علی فما زلت قاضیا

سن لے بات دوسرے کی پھر تو جان لے گا کیسے فیصلہ کرے حضرت علی رض نے فرمایا پھر میں ہمیشہ فیصلے کرنے والا رہا اسکے

بعد رواہ احمد وابو داود والترمذی وحسنہ وقواہ ابن المدینی

پیچھے روایت کیا اسے احمد اور ابو داؤد اور ترمذی نے اور (ترمذی رح) نے حسن کہا اور قوی کہا اسے ابن المدینی نے

وصححہ ابن حبان ولہ شاہد عند الحاکم من حدیث ابن عباس و

اور صحیح کہا اسے ابن حبان نے اور اسکا ایک شاہد ہے حاکم کے نزدیک حدیث سے ابن عباس رض کے اور

عن ام سلمۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا قالت قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و

روایت ہے ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ

آلہ وسلم انکم تختصمون الی ولعل بعضکم ان یکون الحن بحجتہ من

وسلم نے تم میرے پاس جھگڑے لاتے ہو اور شاید تم میں سے کوئی خوش تقریر ہو زیادہ بہ نسبت

ف ۲ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ قاضی کو غصہ کی حالت میں فیصلہ نہیں کرنا چاہیے کیونکہ غصے کی حالت میں حق و باطل میں تمیز نہیں ہو سکتی ہے ... انصاف ... حضرت علی رض کے کلام کا ... رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد کہ جب دو آدمی تیرے پاس ... [illegible] ... حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ... [illegible]

سلہ دوسرے طریق سے ام سلمہؓ سے یوں مروی ہے میں آدمی ہوں اور تیرے پاس کوئی مقدمہ آتا ہے [illegible]
آخر حدیث تک نووی نے کہا یہ جو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میں آدمی ہوں اس سے یہ غرض ہے کہ آپ کی حالت بھی اور آدمیوں
کی سی تھی اور آپ غیب نہیں جانتے تھے مگر جو اللہ تعالیٰ آپ کو بتلا دیتا اور یہ بھی معلوم ہوا کہ آپ ظاہر پر حکم کرتے تھے اور چھپی بات اللہ تعالیٰ ہی جانتا ہے تو آپ بھی گواہ اور قسم پر فیصلہ کرتے اور جو اللہ چاہتا تو ہر مقدمے میں آپ کو اصلی امر بتلا دیتا مگر منظور یہ تھا کہ آپ بھی امت کی طرح ظاہر حال پر حکم کریں تاکہ امت بھی آپ کی پیروی کرے اور جن لوگوں نے آپکے اجتہاد میں خطا جائز رکھی ہے وہ بھی یہ کہتے ہیں کہ آپ خطا پر قائم نہیں رہ سکتے تھے یا ایسا حکم جو دلیل کے موافق ہو اگرچہ واقع کے خلاف ہو [illegible] سے بعد وہ حکم صحیح ہے اور اس حدیث سے یہ بھی [illegible] ثابت ہوا کہ حاکم کے حکم سے باطن بدلتا نہیں [illegible] حرام [illegible] حلال نہیں ہوتا۔

فَأَقْضِي لَهُ عَلَى نَحْوِ مِمَّا أَسْمَعُ مِنْهُ فَمَنْ قَطَعْتُ لَهُ مِنْ حَقِّ أَخِيهِ شَيْئًا فَإِنَّمَا

تو میں فیصلہ کر دیتا ہوں اسکے لیے جس طرح سنتا ہوں اس سے پھر جسکے لیے میں اسکے بھائی کے حق سے کوئی چیز قطع کر دوں تو

أَقْطَعُ لَهُ قِطْعَةً مِنَ النَّارِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ

میں اسکے لیے قطع کرتا ہوں ایک ٹکڑا (دوزخ کی) آگ سے یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور جابر رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے روایت

قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ كَيْفَ تُقَدَّسُ

ہے کہ سنا میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے آپ فرماتے تھے کس طرح پاک ہوگی

أُمَّةٌ لَا يُؤْخَذُ مِنْ شَدِيدِهِمْ لِضَعِيفِهِمْ رَوَاهُ ابْنُ حِبَّانَ وَلَهُ شَاهِدٌ مِنْ

وہ امت جو زبردست سے نہیں لیا جاتا ان کے عاجز وں کے لیے روایت کیا اسے ابن حبان نے اور اسکے لیے ایک شاہد

حَدِيثِ بُرَيْدَةَ عِنْدَ الْبَزَّارِ وَآخَرُ مِنْ حَدِيثِ أَبِي سَعِيدٍ عِنْدَ ابْنِ مَاجَهْ

بریدہ کی حدیث سے نزدیک بزار کے اور دوسرا ابن ماجہ کے نزدیک ابو سعید کی روایت سے

وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهَا قَالَتْ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

اور عائشہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا سے روایت ہے کہا سنا میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ

وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ يُدْعَى بِالْقَاضِي الْعَادِلِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ فَيَلْقَى مِنْ شِدَّةِ

وآلہ وسلم سے فرماتے تھے بلایا جائیگا قاضی عادل قیامت کے دن تو دیکھے گا سختی

الْحِسَابِ مَا يَتَمَنَّى أَنَّهُ لَمْ يَقْضِ بَيْنَ اثْنَيْنِ فِي عُمُرِهِ رَوَاهُ ابْنُ حِبَّانَ وَ

حساب کی یہاں تک کہ آرزو کریگا کہ دو آدمیوں کے درمیان بھی فیصلہ نہ کرتا اپنی تمام عمر میں روایت کیا اسے ابن حبان نے اور

أَخْرَجَهُ الْبَيْهَقِيُّ وَلَفْظُهُ فِي تَمْرَةٍ وَعَنْ أَبِي بَكْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى

نقل کیا اسے بیہقی نے اور اسکی عبارت میں ایک کھجور میں ہے اور ابو بکرہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے روایت

عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَنْ يُفْلِحَ قَوْمٌ وَلَّوْا أَمْرَهُمُ امْرَأَةً

ہے [illegible] نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے آپنے فرمایا وہ قوم ہرگز فلاح نہ پائیگی جسنے اپنا حاکم مقرر کیا

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ أَبِي مَرْيَمَ الْأَزْدِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ

عورت کو روایت کیا اسے بخاری نے اور ابو مریم ازدی رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں رسول اللہ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ وَلَّاهُ اللّٰهُ شَيْئًا مِنْ أَمْرِ الْمُسْلِمِينَ فَاحْتَجَبَ

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے آپنے فرمایا جسکو اللہ تعالےٰ مسلمانوں کے کسی امر پر متولی بنا دے پھر وہ چھپ رہے انکی حاجتوں

عَنْ حَاجَتِهِمْ وَفَقِيرِهِمْ احْتَجَبَ اللّٰهُ دُونَ حَاجَتِهِ أَخْرَجَهُ أَبُو دَاوُدَ

اور فقیروں سے پردہ کرے تو اللہ تعالےٰ اسکی حاجت کے وقت پردہ کر لیگا روایت کیا اسے ابو داود اور

وَالتِّرْمِذِيُّ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ لَعَنَ رَسُولُ اللّٰهِ

ترمذی نے۔ اور روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے کہا لعنت کی رسول اللہ صلے اللہ علیہ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ الرَّاشِيَ وَالْمُرْتَشِيَ فِي الْحُكْمِ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالْأَرْبَعَةُ

وآلہ وسلم نے لعنت کی رشوت دینے والے اور لینے والے پر فیصلہ میں روایت کیا اسے احمد اور [illegible]

سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عورت حکومت اور ولایت کی اہل نہیں اور ایسی قوم کو [illegible] عورت [illegible]
کو عام مسلمانوں کے امور کا حاکم [illegible] اس بات پر متفق ہیں کہ عورت قاضی نہیں ہو سکتی [illegible] حدود
[illegible] احکام میں عورت کا حاکم بنانا جائز ہے [illegible] رشوت دینا حرام [illegible]
[illegible]

سلہ عبداللہ بن زبیر اسدی قرشی ہیں پیغمبر صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے انکو کنیت اور نام میں نانا کے موافق کیا یعنے کنیت ابو بکر اور نام عبداللہ رکھا اور یہ مہاجرین کی اولاد میں سب سے پہلے سلہ ہجری میں پیدا ہوئے اور ابو بکر رضی اللہ عنہ نے انکے کان میں اذان کہی اور

۲۷۴

وَحَسَّنَهُ التِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَلَهُ شَاهِدٌ مِنْ حَدِيثِ عَبْدِ اللّٰهِ

اور حسن کہا اسے ترمذی نے اور صحیح کہا اسے ابن حبان نے اور اسکا ایک شاہد ہے عبداللہ بن عمرو کی

ابْنِ عَمْرٍو عِنْدَ الْأَرْبَعَةِ إِلَّا النَّسَائِيَّ ۞ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ الزُّبَيْرِ رَضِيَ

روایت سے چاروں کے نزدیک سوا نسائی کے ۔ اور روایت ہے عبداللہ سلہ بن زبیر رضی

اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ قَضَى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَنَّ

اللہ تعالے عنہما سے کہا حکم دیا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

الْخَصْمَيْنِ يَقْعُدَانِ بَيْنَ يَدَيِ الْحَاكِمِ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ

دو جھگڑا کرنے والے حاکم کے سامنے بیٹھائے جائیں روایت کیا اسے ابو داؤد نے اور صحیح کہا اسے حاکم نے

## بَابُ الشَّهَادَاتِ

گواہیوں کا بیان

عَنْ زَيْدِ بْنِ خَالِدٍ الْجُهَنِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

زید بن خالد جہنی رضی اللہ تعالے عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ

وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ أَلَا أُخْبِرُكُمْ بِخَيْرِ الشُّهَدَاءِ الَّذِي يَأْتِي بِشَهَادَتِهِ قَبْلَ أَنْ

وآلہ وسلم نے فرمایا میں تم کو بتلاؤں اچھے گواہ سے وہ جو پوچھنے سے پہلے شہادت

يُسْأَلَهَا رَوَاهُ مُسْلِمٌ ۞ وَعَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ

دے روایت کیا اسے مسلم نے ۔ اور روایت ہے عمران بن حصین رضی اللہ تعالے عنہ سے

قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ إِنَّ خَيْرَكُمْ قَرْنِي ثُمَّ

کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سب سے بہتر میرا زمانہ ہے پھر

الَّذِينَ يَلُونَهُمْ ثُمَّ الَّذِينَ يَلُونَهُمْ ثُمَّ يَكُونُ قَوْمٌ يَشْهَدُونَ وَلَا يُسْتَشْهَدُونَ

ان لوگوں کا جو انکے نزدیک ہیں پھر جو انکے نزدیک ہیں پھر ایسی قوم ہوگی جو گواہی دینگے بغیر گواہی طلب کرنے کے

وَيَخُونُونَ وَلَا يُؤْتَمَنُونَ وَيَنْذِرُونَ وَلَا يُوفُونَ وَيَظْهَرُ فِيهِمُ السِّمَنُ

اور خیانت کرینگے اور امین نہ ہونگے اور نذریں مانیں گے اور پوری نہ کرینگے اور انمیں موٹاپن ظاہر ہوگا

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ ۞ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ قَالَ رَسُولُ

یہ حدیث متفق علیہ ہے ۔ اور عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہا فرمایا رسول

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ لَا تَجُوزُ شَهَادَةُ خَائِنٍ وَلَا خَائِنَةٍ وَلَا ذِي غِمْرٍ

اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خائن اور خائنہ کی شہادت جائز نہیں اور نہ کینہ والے کی

عَلَى أَخِيهِ وَلَا تَجُوزُ شَهَادَةُ الْقَانِعِ لِأَهْلِ الْبَيْتِ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُو دَاوُدَ

بھائی کے خلاف اور نہ خادم کی اپنے گھر والوں کے لیے روایت کیا اسے احمد اور ابو داؤد نے

وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّهُ سَمِعَ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ

اور ابو ہریرہ رضی اللہ تعالے عنہ سے روایت ہے انھوں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے

قبا میں تولد ہوئے پھر انکی والدہ اسماء انکو پیغمبر صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس لائیں اور آپکی گود میں رکھدیا تو آپ نے کھجور منگوائی اور چبائی اور پھر اسکے منہ میں ڈالدی تو سب سے پہلے عبداللہ کے پیٹ میں پیغمبر صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تھوک مبارک داخل ہوئی پھر آپ نے انکے لیے برکت کی دعا کی اور آپ کی ڈاڑھی نہ تھی چالاک خطیب حق گو صلہ رحمی کرنے والے کثیر الصوم والصلوٰۃ تھے ان میں وہ فضائل جمع ہوئے جو دوسروں میں جمع نہیں ہوئے تھے باپ زبیر پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حواری تھے اور ان کی دادی آپکی پھوپھی تھیں اور ان کی خالہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ازواج مطہرات میں سے تھیں آٹھ برس کی عمر میں پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بیعت کی اور جمادی الآخرہ کی سترہویں تاریخ سنہ ہجری میں حجاج کے ہاتھ سے مقتول ہوئے رضی اللہ عنہ ... نے بہت لوگوں نے روایت کی ہے ۱۲

سلہ یعنے جب کسی کا حق ڈوبتا ہو یا خون تلف ہوتا ہو اور وہ گواہی دے سکتا ہو تو بن بلائے گواہی دینا چاہیے اور یہ حدیث اس حدیث کے خلاف نہیں جسمیں بیان ہے کہ قیامت کے قریب ایسے لوگ پیدا ہونگے جنکی گواہی نہیں بھی ... گواہی دیویں گے کیونکہ وہاں مراد وہ گواہ ہے جسے ضرورت ہو یا جھوٹی ہو یا جو لائق نہ ہو گواہی کے اور

؎ ابوبکرہ ۔ یہ ابوبکرہ نفیع ابن حارث ہیں حارث ابن کلدہ ثقفی کے غلام تھے پھر انہنے انکو اپنی نسب میں لاحق کر لیا اور انپر کنیت غالب ہوگئی اور یہ بھی مروی ہے کہ ابوبکرہ طائف کے دن طائف کے قلعہ پر سے بکرہ (چرخی) کے ساتھ اتر کر مشرف باسلام ہوگئے تھے تو پیغمبر صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اُن کی ابوبکرہ کنیت رکھی اور بصرہ میں رہے اور وہاں ہی ۵۱ھ ہجری میں فوت ہوئے اُن سے بہت لوگوں نے روایت کی ہے نفیع نون کی پیش اور فا کی زبر اور یا کی جزم سے ہے ۱۲

آلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا تَجُوزُ شَهَادَةُ بَدَوِيٍّ عَلَى صَاحِبِ قَرْيَةٍ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَابْنُ

سنا آپ نے فرمایا جائز نہیں گواہی جنگلی کی شہری پر روایت کیا اسے ابوداؤد اور ابن

مَاجَةَ وَعَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّهُ خَطَبَ فَقَالَ إِنَّ أُنَاسًا

ماجہ نے ۔ اور عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے روایت ہے کہ انھوں نے خطبہ پڑھا اور کہا کہ لوگ

كَانُوا يُؤْخَذُونَ بِالْوَحْيِ فِي عَهْدِ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ

پکڑے جاتے تھے وحی کے ساتھ زمانہ میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے

وَإِنَّ الْوَحْيَ قَدِ انْقَطَعَ وَإِنَّمَا نَأْخُذُكُمُ الْآنَ بِمَا ظَهَرَ لَنَا مِنْ أَعْمَالِكُمْ

اور اب وحی بند ہوگئی ہے اور ہم اب تم کو پکڑیں گے اس چیز سے جو ظاہر ہوگی ہمارے واسطے تمہارے عملوں سے

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ أَبِي بَكْرَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ

روایت کیا اسے بخاری نے ۔ اور روایت ہے ابوبکرہ سے رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے وہ روایت کرتے ہیں رسول اللہ صلے اللہ

عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ عَدَّ شَهَادَةَ الزُّورِ فِي أَكْبَرِ الْكَبَائِرِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ فِي حَدِيثٍ وَ

علیہ وآلہ وسلم سے کہ آپ نے گواہی جھوٹی کو کبیرہ گناہوں میں شمار کیا یہ حدیث متفق علیہ ہے مذکور ہے ایک حدیث میں ۔ اور

عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُمَا أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ

روایت ہے ابن عباس رضی اللہ تعالےٰ عنہما سے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک آدمی کو

لِرَجُلٍ تَرَى الشَّمْسَ قَالَ نَعَمْ قَالَ عَلَى مِثْلِهَا فَاشْهَدْ أَوْ دَعْ أَخْرَجَهُ ابْنُ

فرمایا کو سورج کو دیکھتا ہے اسنے کہا ہاں فرمایا ایسی چمکتی شہادت پر گواہی دے یا چھوڑ دے نقل کیا اسے ابن

عَدِيٍّ بِإِسْنَادٍ ضَعِيفٍ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ فَأَخْطَأَ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللهُ

عدی نے ضعیف سند سے اور صحیح کہا اسے حاکم نے اور خطا کی ۔ اور روایت ہے ابن عباس رضی اللہ

تَعَالَى عَنْهُمَا أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَضَى بِيَمِينٍ وَشَاهِدٍ

تعالےٰ عنہما سے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فیصلہ کیا ساتھ قسم اور ایک گواہ کے

أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَأَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَقَالَ إِسْنَادُهُ جَيِّدٌ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ

روایت کیا اسے مسلم اور ابوداؤد اور نسائی نے اور کہا اسکی اسناد جید ہے ۔ اور روایت ہے ابوہریرہ

رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ مِثْلَهُ أَخْرَجَهُ أَبُو دَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ

رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے اسی کی مثل نقل کیا اسے ابوداؤد اور ترمذی نے اور صحیح کہا ہے اسے ابن حبان نے

## بَابُ الدَّعْوَى وَالْبَيِّنَاتِ

دعوے کرنے اور گواہیوں کا بیان

عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُمَا أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَ

ابن عباس رضی اللہ تعالےٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

آلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَوْ يُعْطَى النَّاسُ بِدَعْوَاهُمْ لَادَّعَى نَاسٌ دِمَاءَ رِجَالٍ وَأَمْوَالَهُمْ وَلَكِنْ

نے فرمایا اگر دے دئے جائیں لوگ موافق اُنکے دعووں کے تو دعوے کریں کئی لوگ دوسروں کی جان اور مال کا لیکن

؎ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جبتک آدمی کو کسی واقعہ کے متعلق پورا علم اور یقین حاصل نہ ہو تو اسکے متعلق گواہی دینا درست نہیں ۔ اور سوائے چند مواضع کے ظن کے ساتھ شہادت دینا جائز نہیں اگر کسی فعل پر شہادت ہو تو اسی فعل کا دیکھنا ضروری ہے اور اگر قول پر شہادت ہو تو اسکا سننا اور قول کرنیوالے کو دیکھنا یا اسکی آواز پہچاننا ضروری ہے ۱۲

؎ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جب مدعی کے دعوی پر دو گواہ موجود نہ ہوں بلکہ صرف ایک گواہ ہو تو اسکا فیصلہ اس طرح بھی ہو سکتا ہے کہ ایک گواہ کی شہادت لی جائے اور دوسرے گواہ کی بجائے مدعی سے قسم لی جائے صحابہ اور تابعین اور من بعد ہم میں سے جمہور علما کا یہی مذہب ہے اور حنفیہ کہتے ہیں کہ مدعی سے قسم نہیں لی جائیگی بلکہ اس صورت میں مدعا علیہ سے قسم طلب کی جائیگی اگر وہ انکار کریگا تو مدعی کا دعوی ثابت ہو جائیگا ۔ اگر وہ قسم اٹھا بیٹھے تو مدعی کا دعوی خارج ہوگا ۔ کیونکہ متواتر حدیث میں آیا ہے البینۃ للمدعی والیمین علی من انکر یعنی گواہ مدعی کے ذمہ ہیں اور قسم اس شخص پر ہے جو انکار کرتا ہے لیکن یہ حدیث عام ہے

سلہ اگرچہ قسم کھانے سے خریدار دھوکے میں آجاتا ہے اور مال نکل جاتا ہے پر ایسے شخص کو برکت نہیں ہوتی اور آیندہ نفع چھوٹ کر نقصان لاحق ہوتا ہے اور دکان برباد ہو جاتی ہے اور آخرت آگے ہے ۱۲ سلہ مطلب یہ کہ تین شخص قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کی رحمت سے دور اور اسکے عذاب میں مبتلا ہونگے۔ ایک وہ شخص جو جنگل میں رہکر ضرورت سے زائد پانی مسافروں سے روکتا ہے دوم وہ جو جھوٹی قسم کھاتا اور خریدار کو اپنی خرید کردہ چیز کی قیمت خرید سے زیادہ بتلاتا ہے تیسرا وہ شخص جو بادشاہ سے دنیاوی اغراض کیلیے بیعت کرتا ہے۔ اور بخاری کی ایک روایت میں ہے کہ ایک وہ آدمی ہے کہ جو عصر کے بعد جھوٹی قسم اس لیے کھاتا ہے کہ اس کے سبب ایک مسلمان کا مال دبالے۔ اور مسلم کی روایت میں اس وعید کے مستحق تین یہ ہیں بوڑھا زانی جھوٹا بادشاہ اور حاکم متکبر۔ اور ابو ذر سے مروی ہے کہ اللہ تعالیٰ قیامت کے دن تین شخصوں سے کلام نہ فرمائیگا ایک وہ شخص جو کسی کو کچھ دیکر احسان رکھتا اور جتلاتا ہے دوسرا وہ شخص جو جھوٹی قسم کے ساتھ اپنے مال کو رواج دیتا ہے تیسرا وہ شخص جو اپنا تہبند یا پائجامہ ٹخنوں سے نیچے لٹکاتا ہے۔ پس اگر جھوٹی قسم کے ساتھ اپنے مال کو رواج دینے والا اور عصر کے بعد جھوٹی قسم کھانیوالا ایک قرار دیا جاوے تو مجموعہ نو صفات مذمومہ ایسے ہیں جنکے متعلق یہ وعید ہے۔ اور اگر دونوں علیحدہ علیحدہ سمجھے جائیں تو پھر دس صفات موجب ہیں جنکی نسبت یہ وعید آئی ہے کہ ان صفات والے لوگ اللہ تعالیٰ کی رحمت سے دور اور اسکے سخت عذاب میں مبتلا ہونگے پس مومن کو چاہیے کہ ان سے بچے۔

وَأَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ

اور ابو داؤد اور نسائی نے اور صحیح کہا اسے ابن حبان نے۔ اور ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے

تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ ثَلَاثَةٌ لَا يُكَلِّمُهُمُ

روایت ہے کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تین آدمیوں سے اللہ تعالیٰ قیامت

اللّٰهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَلَا يَنْظُرُ إِلَيْهِمْ وَلَا يُزَكِّيهِمْ وَلَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ رَجُلٌ عَلَى

کے دن نہ کلام کریگا اور نہ انکی طرف دیکھے گا اور نہ انھیں پاک کریگا اور انکے لیے عذاب دردناک ہے ایک وہ آدمی

فَضْلِ مَاءٍ بِالْفَلَاةِ يَمْنَعُهُ مِنِ ابْنِ السَّبِيلِ وَرَجُلٌ بَايَعَ رَجُلًا بِسِلْعَةٍ بَعْدَ

جو جنگلوں میں ایک زائد پانی پر ہو اور مسافر کو منع کرے دوسرا وہ آدمی جس نے بیع کی کسی آدمی سے

الْعَصْرِ فَحَلَفَ لَهُ بِاللّٰهِ لَأَخَذَهَا بِكَذَا وَكَذَا فَصَدَّقَهُ وَهُوَ عَلَى غَيْرِ ذٰلِكَ

کسی چیز کی عصر کے پیچھے اور اللہ کی قسم کھائی کہ اتنے کو لیا ہے اسکو اتنے اور اتنے سے۔ وہ مشتری نے اسکو سچا جانا حالانکہ وہ سچا نہ تھا

وَرَجُلٌ بَايَعَ إِمَامًا لَا يُبَايِعُهُ إِلَّا لِلدُّنْيَا فَإِنْ أَعْطَاهُ مِنْهَا وَفَى وَإِنْ لَمْ

تیسرا وہ آدمی جس نے امام سے بیعت کی صرف دنیا کمانے کی غرض سے پھر اگر امام اسکو اس سے کچھ دیوے تو پورا کرے بیعت کو اور اگر نہ

يُعْطِهِ مِنْهَا لَمْ يَفِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ رَجُلَيْنِ

دیوے اسے تو نہ پورا کرے۔ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ دو آدمیوں نے ایک

اخْتَصَمَا فِي نَاقَةٍ فَقَالَ كُلُّ وَاحِدٍ مِنْهُمَا نُتِجَتْ عِنْدِي وَأَقَامَا بَيِّنَةً فَقَضَى

اونٹنی میں جھگڑا کیا اور ہر ایک نے کہا میرے پاس جنی ہے اور دونوں نے گواہ قائم کیے تو رسول اللہ

بِهَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ لِمَنْ هِيَ فِي يَدِهِ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اسی کو دلائی جس کے ہاتھ میں تھی اور ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ رَدَّ الْيَمِينَ عَلَى طَالِبِ الْحَقِّ

عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے رد کی قسم حق کے طلب کرنے والے پر

رَوَاهُمَا الدَّارَقُطْنِيُّ وَفِي إِسْنَادِهِمَا ضَعْفٌ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ

روایت کیا ان دونوں روایتوں کو دارقطنی نے اور انکی سند میں ضعف ہے اور روایت ہے عائشہ رضی اللہ

تَعَالَى عَنْهَا قَالَتْ دَخَلَ عَلَيَّ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ يَوْمٍ مَسْرُورًا

تعالیٰ عنہا سے کہ داخل ہوئے میرے پاس رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک دن خوشی کی حالت میں اور

تَبْرُقُ أَسَارِيرُ وَجْهِهِ فَقَالَ أَلَمْ تَرَيْ إِلَى مُجَزِّزٍ الْمُدْلِجِيِّ نَظَرَ آنِفًا إِلَى زَيْدِ

آپ کے رخسارے چمک رہے تھے تو آپ نے فرمایا تو مجزز مدلجی کو نہیں دیکھتی ابھی نظر کی زید

ابْنِ حَارِثَةَ وَأُسَامَةَ بْنِ زَيْدٍ فَقَالَ هٰذِهِ أَقْدَامٌ بَعْضُهَا مِنْ بَعْضٍ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

بن حارثہ اور اسامہ بن زید کی طرف نگاہ کی اور کہا یہ قدم ایک دوسرے سے ملتے جلتے ہیں یہ حدیث متفق علیہ ہے

## كِتَابُ الْعِتْقِ

کتاب غلام آزاد کرنے کے بیان میں

ف مسلم میں دوسرے طریق سے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی حدیث کے آخر میں ہے سعید بن مرجانہ نے کہا میں ابو ہریرہ سے یہ حدیث سنکر امام زین العابدین علی بن حسین علیہ السلام کے پاس گیا اور انسے یہ حدیث بیان کی تو انھوں نے ایک غلام کو آزاد کر دیا جسکے بدلے جعفر کی بیٹی کو دس ہزار درہم یا ہزار دینار دیئے تھے سبحان اللہ اہل بیت رضی اللہ عنہم کیسے عاشق تھے خدا اور رسول کے تو وہی رہے کہاں ان حدیثوں سے آزاد کرنے کی فضیلت معلوم ہوتی ہے اور یہ بھی نکلتا ہے کہ آزاد کرنا افضل اعمال میں سے ہے اور اسی وجہ سے انسان کو جہنم سے آزادی ملتی ہے اور جنت ہاتھ آتی ہے اور حدیث سے یہ بھی نکلتا ہے کہ اس غلام کا آزاد کرنا افضل ہے جسکے تمام اعضا پورے ہوں تو خصی یا اندھا یا کانا یا ہاتھ پاؤں کٹا ہوا نہ ہو اور خصی وغیرہ کو آزاد کرنے میں بھی ثواب ہے لیکن کامل فضیلت اسمیں ہے کہ بردے کے اعضا سب صحیح اور سالم ہوں اور گراں قیمت ہووے اس میں علماء نے اختلاف کیا ہے کہ مرد کا آزاد کرنا زیادہ ثواب ہے یا عورت کا بعضوں نے کہا ہے عورت کا آزاد کرنا زیادہ ثواب ہے اور مومنہ کی قید سے معلوم ہوتا ہے کہ غیر مسلمان بردے کے آزاد کرنے میں ثواب نہ ہوگا اگر بردہ غیر مسلم ہو تب بھی ثواب ہے مگر مسلمان سے کم ہے ١٢

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَيُّمَا امْرِئٍ مُسْلِمٍ أَعْتَقَ امْرَأً مُسْلِمًا اسْتَنْقَذَ اللّٰهُ بِكُلِّ عُضْوٍ مِنْهُ عُضْوًا مِنْهُ مِنَ النَّارِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَلِلتِّرْمِذِيِّ وَصَحَّحَهُ عَنْ أَبِي أُمَامَةَ

ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے جس مسلمان نے آدمی کو مسلمان آزاد کیا چھوڑا دیگا اللہ دوزخ سے اسکا ہر ایک جوڑ غلام کے ہر ایک جوڑ کے بدلے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور ترمذی کے نزدیک ابو امامہ کی روایت سے (یوں) ہے

وَأَيُّمَا امْرِئٍ مُسْلِمٍ أَعْتَقَ امْرَأَتَيْنِ مُسْلِمَتَيْنِ كَانَتَا فِكَاكَهُ مِنَ النَّارِ وَلِأَبِي دَاوُدَ مِنْ حَدِيثِ كَعْبِ بْنِ مُرَّةَ وَأَيُّمَا امْرَأَةٍ مُسْلِمَةٍ أَعْتَقَتِ امْرَأَةً مُسْلِمَةً كَانَتْ فِكَاكَهَا مِنَ النَّارِ

اور اسی سے جس نے کہا اور جس مسلمان آدمی نے آزاد کیا دو مسلمان عورتوں کو وہ دونوں اسکی آزادی کا سبب ہونگی دوزخ سے اور ابو داؤد کے نزدیک کعب بن مرہ کی حدیث سے (یوں) ہے اور جو مسلمان عورت آزاد کرے مسلمان عورت کو ہوگی وہ آزادی اسکی آگ سے

وَعَنْ أَبِي ذَرٍّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ سَأَلْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَيُّ الْعَمَلِ أَفْضَلُ قَالَ إِيمَانٌ بِاللّٰهِ وَجِهَادٌ فِي سَبِيلِهِ قُلْتُ فَأَيُّ الرِّقَابِ أَفْضَلُ قَالَ أَغْلَاهَا ثَمَنًا وَأَنْفَسُهَا عِنْدَ أَهْلِهَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

اور روایت ہے ابو ذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا پوچھا میں نے نبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے کونسا عمل بہتر ہے فرمایا اللہ کے ساتھ ایمان اور جہاد کرنا اسکی راہ میں میں نے پوچھا کونسا غلام سب سے اچھا ہے (ثواب میں) فرمایا جسکی قیمت سب سے زیادہ ہو اور زیادہ نفیس ہووے مالکوں کے نزدیک یہ حدیث متفق علیہ ہے

وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ مَنْ أَعْتَقَ شِرْكًا لَهُ فِي عَبْدٍ فَكَانَ لَهُ مَالٌ يَبْلُغُ ثَمَنَ الْعَبْدِ قُوِّمَ قِيمَةَ عَدْلٍ فَأَعْطَى شُرَكَاءَهُ حِصَصَهُمْ وَعَتَقَ عَلَيْهِ الْعَبْدُ وَإِلَّا فَقَدْ عَتَقَ مِنْهُ مَا عَتَقَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَلَهُمَا عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ وَإِلَّا قُوِّمَ عَلَيْهِ وَاسْتُسْعِيَ غَيْرَ مَشْقُوقٍ عَلَيْهِ وَقِيلَ إِنَّ السِّعَايَةَ مُدْرَجَةٌ فِي الْخَبَرِ

اور روایت ہے ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے جس نے غلام آزاد کیا جس میں اسکا حصہ ہے اور اسکے پاس اتنا مال ہو جو غلام کی قیمت کو پہنچے تو اسکی قیمت ٹھیک ٹھیک لگائی جاوے اور اسکے شریکوں کو انکے حصے دیے جاویں اور وہ بردہ اسپر آزاد ہو جاوے اور اگر اتنا مال نہ ہو تو جتنا آزاد ہوا اتنا ہی ہے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور دونوں کے نزدیک ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث سے ہے اور اگر اسکے پاس اتنا مال نہ ہو تو قیمت مقرر کی جاوے اسپر اور اس سے مزدوری کرائی جاوے بغیر تکلیف دینے کے اور کہا گیا ہے کہ مزدوری کرانا حدیث میں کسی راوی نے درج کیا ہے

وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ لَا يَجْزِي وَلَدٌ وَالِدَهُ إِلَّا أَنْ

اور روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے بیٹا اپنے باپ کا حق ادا نہیں کر سکتا مگر جب

ف ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ بڑے جلیل القدر صحابہ میں تھے اور زہاد صحابہ میں سے تھے مکہ میں مشرف باسلام ہوئے کہا گیا ہے کہ چار آدمی ان سے پہلے اسلام لائے اور پانچویں یہ مشرف باسلام ہوئے پھر اپنی قوم کے پاس چلے گئے اور وہاں ہی رہے یہاں تک کہ خندق کے بعد مدینہ میں پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے پاس حاضر ہوئے پھر ربذہ میں چلے گئے اور وہاں ہی ٣٢ ہجری میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی خلافت میں وفات پائی اور آپکے مبعوث ہونے سے پہلے بھی موحد تھے بت پرستی سے نفرت رکھتے تھے ١٢

سلہ سمرہ بن جندب یہ فزاری ہیں انصار کے حلیف تھے یہ بھی حفاظ صحابہ اور کثرت سے روایت کرنے والوں میں سے تھے ان سے ان کے دونوں بیٹوں



سعید اور سلیمان اور عمران بن حصین اور حسن البصری اور شعبی وغیرہ نے روایت کی بصرہ میں ۵۸ھ ہجری میں فوت ہوگئے ۱۲ سلہ اس حدیث

يَجِدَهُ مَمْلُوكًا فَيُعْتِقَهُ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ سَمُرَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ

اسکو غلام پاوے پھر اسکو آزاد کرے روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور سمرہ سلہ رضی اللہ تعالے عنہ سے روایت ہے

أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ مَلَكَ ذَا رَحِمٍ مَحْرَمٍ فَهُوَ حُرٌّ

کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ جو شخص مالک ہوا کسی ایسے صاحب قرابت کا جو (اسکا) محرم ہے تو وہ آزاد ہے

رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالْأَرْبَعَةُ وَرَجَّحَ جَمْعٌ مِنَ الْحُفَّاظِ أَنَّهُ مَوْقُوفٌ وَعَنْ

روایت کیا اسے احمد اور چاروں نے اور ترجیح دی ہے ایک جماعت حفاظ نے کہ یہ موقوف ہے۔ اور روایت ہے

عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُمَا أَنَّ رَجُلًا أَعْتَقَ سِتَّةَ مَمْلُوكِينَ

عمران بن حصین رضی اللہ تعالے عنہما سے کہ ایک آدمی نے چھ غلام آزاد کیے اپنی موت کے وقت اور

لَهُ عِنْدَ مَوْتِهِ لَمْ يَكُنْ لَهُ مَالٌ غَيْرُهُمْ فَدَعَا بِهِمْ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ

انکے سوا اسکا کچھ مال نہ تھا پس بلایا ان کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ

وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَجَزَّأَهُمْ ثَلَاثًا ثُمَّ أَقْرَعَ بَيْنَهُمْ فَأَعْتَقَ اثْنَيْنِ وَأَرَقَّ أَرْبَعَةً وَ

وآلہ وسلم نے اور ان کو تین حصے بانٹا پھر آپس میں قرعہ ڈالا اور دو کو آزاد کر دیا اور چار کو غلام رکھا اور

قَالَ لَهُ قَوْلًا شَدِيدًا رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ سَفِينَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى

اس مرنے والے کے حق میں سخت بات فرمائی سلہ روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور روایت ہے سفینہ رضی اللہ تعالے

عَنْهُ قَالَ كُنْتُ مَمْلُوكًا لِأُمِّ سَلَمَةَ فَقَالَتْ أُعْتِقُكَ وَأَشْتَرِطُ عَلَيْكَ

عنہ سے کہ میں ام سلمہ کا غلام تھا تو (مجھ سے) کہا میں تجھے آزاد کرتی ہوں اس شرط پر کہ خدمت

أَنْ تَخْدُمَ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ مَا عِشْتَ رَوَاهُ أَحْمَدُ

کرتا رہے تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی جب تک تو زندہ رہے سلہ روایت کیا اسے احمد

وَأَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَالْحَاكِمُ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهَا

اور ابو داود اور نسائی اور حاکم نے۔ اور عائشہ رضی اللہ تعالے عنہا سے روایت ہے

أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِنَّمَا الْوَلَاءُ لِمَنْ أَعْتَقَ مُتَّفَقٌ

کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ ولا اسی کی ہے جو آزاد کرے یہ حدیث متفق علیہ

عَلَيْهِ فِي حَدِيثٍ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ قَالَ رَسُولُ

ہے ایک بڑی حدیث میں۔ اور روایت ہے ابن عمر رضی اللہ تعالے عنہما سے کہ فرمایا رسول

اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ الْوَلَاءُ لُحْمَةٌ كَلُحْمَةِ النَّسَبِ لَا يُبَاعُ وَلَا

اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ولا رشتہ ہے نسب کے رشتہ کی طرح نہ بیچی جاوے اور نہ

يُوهَبُ رَوَاهُ الشَّافِعِيُّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَالْحَاكِمُ وَأَصْلُهُ فِي

ہبہ کی جاوے روایت کیا اسے شافعی نے اور صحیح کہا اسے ابن حبان اور حاکم نے اور اسکی اصل

الصَّحِيحَيْنِ بِغَيْرِ هَذَا اللَّفْظِ

صحیحین میں ہے سوا اس عبارت کے

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو شخص شہر وغیرہ کسی صورت سے اپنے ذی رحم محرم یعنے اس رشتہ دار کا مالک ہو جائے جسکے ساتھ اسکا نکاح حرام ہو تو وہ اسیوقت اسکی طرف سے آزاد ہو جاتا ہے اکثر صحابہ و تابعین اور امام ابو حنیفہ اور انکے اصحاب اور امام احمد کا یہی مذہب ہے کہ تمام ذی رحم محرم آزاد ہو جاتے ہیں اور امام شافعی اور بعض نے بجز احمد اور صحابہ اور تابعین کہتے ہیں کہ ولد اور اصول یعنے ماں باپ دادا دادی نانا نانی وغیرہ آزاد ہوتے ہیں اور دوسرے ذی رحم محرم آزاد نہیں ہوتے اور امام مالک کے نزدیک اصول و فروع اور بھائی اور بہنیں بھی آزاد ہو جاتی ہیں ۱۲ سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مرض موت میں صدقہ خیرات اور غلام آزاد کرنا وصیت کے حکم میں ہے جو ایک تہائی سے نافذ ہوگا حضرت علی اور حضرت عمر اور امام شافعی اور امام مالک اور امام احمد اور جمہور کا یہی مذہب ہے ۱۲ سلہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ آزاد کرنے کے وقت غلام کے ساتھ خدمت کی شرط کرنا اور آزادی کو شرط کے ساتھ معلق کرنا درست ہے پس شرط کے موجود ہونے پر وہ غلام آزاد ہوگا حضرت عمر نے خلافت کے وقت بیت المال کے چند غلام [illegible] آزاد کیے کہ وہ انکے بعد تین سال تک خلیفہ مسلمین کی خدمت کرتے رہیں۔ بدایۃ المجتہد میں لکھا ہے کہ جب تک غلام وعدہ [illegible] خدمت [illegible] [illegible] [illegible] خدمت کرنے کے ساتھ مشروط ۱۲

أَخِي جُوَيْرِيَةَ أُمِّ الْمُؤْمِنِيْنَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهَا قَالَ مَا تَرَكَ

ام المؤمنین جویریہ رضی اللہ عنہا کے بھائی سے روایت ہے کہا رسول اللہ صلے اللہ علیہ

رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عِنْدَ مَوْتِهِ دِرْهَمًا وَّلَا دِيْنَارًا

وآلہ وسلم وفات کے وقت نہ کوئی درہم چھوڑ گئے اور نہ دینار اور نہ کوئی

وَّلَا عَبْدًا وَّلَا أَمَةً وَّلَا شَيْئًا إِلَّا بَغْلَتَهُ الْبَيْضَاءَ وَسِلَاحَهُ وَأَرْضًا

کنیزک اور نہ کوئی غلام اور نہ کوئی اور چیز سوا ایک سفید خچر اور ہتھیاروں کے اور سوائے زمین کے

جَعَلَهَا صَدَقَةً رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى

جس کو آپ صدقہ کر گئے روایت کیا اسے بخاری نے اور ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہما سے

عَنْهُمَا قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَيُّمَا أَمَةٍ وَّلَدَتْ

روایت ہے کہا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو لونڈی اپنے مالک سے

مِنْ سَيِّدِهَا فَهِيَ حُرَّةٌ بَعْدَ مَوْتِهِ أَخْرَجَهُ ابْنُ مَاجَةَ وَالْحَاكِمُ

جنے وہ اس کی موت کے بعد آزاد ہے نکالا اسے ابن ماجہ اور حاکم نے ضعیف

بِإِسْنَادٍ ضَعِيْفٍ وَّرَجَّحَ جَمَاعَةٌ وَّقْفَهُ عَلَى عُمَرَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ

سند سے اور ایک جماعت نے ترجیح دی کہ یہ حدیث حضرت عمر رضی اللہ تعالی عنہ پر موقوف ہے

وَعَنْ سَهْلِ بْنِ حُنَيْفٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى

اور سہل بن حنیف رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ

اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ أَعَانَ مُجَاهِدًا فِي سَبِيْلِ اللهِ أَوْ غَارِمًا

علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو کوئی مدد کرے لڑنے والے کی اللہ کی راہ میں یا کسی

فِي عُسْرَتِهِ أَوْ مُكَاتَبًا فِي رَقَبَتِهِ أَظَلَّهُ اللهُ يَوْمَ لَا ظِلَّ إِلَّا ظِلُّهُ رَوَاهُ

قرضدار کی تنگی میں یا کسی مکاتب کی اس کی گردن میں، سایہ دے گا اللہ اس کو جس دن کوئی سایہ نہ ہوگا سوا اس کے سایہ کے روایت کیا اسے

أَحْمَدُ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ

احمد نے اور صحیح کہا ہے حاکم نے

## كِتَابُ الْجَامِعِ بَابُ الْأَدَبِ

کتاب جامع ادب کے بیان میں

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى

ابوہریرہ رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلے اللہ علیہ

اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَقُّ الْمُسْلِمِ عَلَى الْمُسْلِمِ سِتٌّ إِذَا لَقِيْتَهُ فَسَلِّمْ عَلَيْهِ

وآلہ وسلم نے فرمایا مسلمان کے مسلمان پر چھ حق ہیں جب ملے اس سے تو سلام کر اس کو

وَإِذَا دَعَاكَ فَأَجِبْهُ وَإِذَا اسْتَنْصَحَكَ فَانْصَحْهُ وَإِذَا عَطَسَ فَحَمِدَ

اور جب تیری دعوت کرے تو قبول کر اور جب تجھ سے خیر خواہی چاہے تو خیر خواہی کر اور جب چھینکے پھر حمد

---

حاشیہ: لـه سہل بن حنیف یہ انصاری اوسی ہیں۔ بدر اور احد سب مشاہد میں حاضر ہوئے اور پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ احد کے دن ثابت رہے اور پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات کے بعد حضرت علی کے ساتھ رہے اور آپ نے انہیں مدینہ پر خلیفہ کیا پھر فارس کا والی بنایا ان سے ان کے بیٹے ابو امامہ وغیرہ نے روایت کی اور کوفہ میں ۳۸ ہجری میں انتقال فرمایا

۱۲

اللهِ فَشَمِّتْهُ وَإِذَا مَرِضَ فَعُدْهُ وَإِذَا مَاتَ فَاتَّبِعْهُ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ
تو اس کو یرحمک اللہ کہہ اور جب بیمار ہو تو اس کی بیمار پرسی کر اور جب مر جاوے تو اس کے پیچھے چل (جنازہ کے لیے) روایت
أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
اور ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہا رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اُس
أُنْظُرُوا إِلَى مَنْ هُوَ أَسْفَلَ مِنْكُمْ وَلَا تَنْظُرُوا إِلَى مَنْ هُوَ فَوْقَكُمْ فَهُوَ
شخص کی طرف دیکھو جو تم سے نیچا ہو اور اُس شخص کی طرف نہ دیکھو جو تم سے اوپر ہو کیونکہ وہ
أَجْدَرُ أَلَّا تَزْدَرُوا نِعْمَةَ اللهِ عَلَيْكُمْ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنِ النَّوَّاسِ بْنِ
زیادہ لائق ہے اس بات کے لیے کہ تم اللہ کی نعمت کو حقیر نہ جانو یہ حدیث متفق علیہ ہے اور نواس بن سمعان
سَمْعَانَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ سَأَلْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ
رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے
وَسَلَّمَ عَنِ الْبِرِّ وَالْإِثْمِ فَقَالَ الْبِرُّ حُسْنُ الْخُلُقِ وَالْإِثْمُ مَا حَاكَ
بر اور اثم سے سوال کیا آپ نے فرمایا بر خوش خلقی ہے اور اثم وہ چیز جو تیرے
فِي صَدْرِكَ وَكَرِهْتَ أَنْ يَطَّلِعَ عَلَيْهِ النَّاسُ أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَ
سینے میں چبھے اور تو برا جانے کہ لوگ اس پر واقف ہوں نکالا اسے مسلم نے اور
عَنِ ابْنِ مَسْعُودٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى
ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ
اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا كُنْتُمْ ثَلَاثَةً فَلَا يَتَنَاجَى اثْنَانِ دُونَ الْآخَرِ
وآلہ وسلم نے فرمایا جب تم تین آدمی ہو تو ایک کو چھوڑ کر دو آپس میں سرگوشی نہ کریں کیونکہ وہ اس سے
حَتَّى تَخْتَلِطُوا بِالنَّاسِ مِنْ أَجْلِ أَنَّ ذَلِكَ يُحْزِنُهُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَ
غمگین ہوگا یہاں تک کہ تم لوگوں میں مل جل جاؤ یہ حدیث متفق علیہ ہے اور
اللَّفْظُ لِمُسْلِمٍ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ قَالَ
عبارت مسلم کی ہے اور ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہا رسول اللہ
رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يُقِيمُ الرَّجُلُ الرَّجُلَ مِنْ مَجْلِسِهِ
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کوئی شخص کسی کو اس کی جگہ سے نہ اٹھائے پھر خود
ثُمَّ يَجْلِسُ فِيهِ وَلَكِنْ تَفَسَّحُوا وَتَوَسَّعُوا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنِ ابْنِ
وہاں بیٹھ جاوے لیکن جگہ فراخ کرو اور کشادگی کرو یہ حدیث متفق علیہ ہے اور ابن
عَبَّاسٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ
عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے
وَسَلَّمَ إِذَا أَكَلَ أَحَدُكُمْ طَعَامًا فَلَا يَمْسَحْ يَدَهُ حَتَّى يَلْعَقَهَا أَوْ يُلْعِقَهَا
فرمایا [illegible] تو نہ پونچھے ہاتھ اپنا یہاں تک کہ اس کو چاٹ لے یا چٹا دے

---

ملہ نواس بہ نواس بن سمعان کلابی ہیں شام میں جا بسے اور انہیں میں محسوب ہیں ان سے جبیر بن نفیر اور ابوادریس خولانی نے روایت کی سمعان سین کی زبر یا زیر اور سیم کی جزم اور عین جہلہ سے ہے ۱۲—۱۴—

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ
یہ حدیث متفق علیہ ہے اور ابی ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہا رسول

اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يُسَلِّمُ الصَّغِيرُ عَلَى الْكَبِيرِ وَالْمَارُّ عَلَى
اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا چھوٹا بڑے کو سلام کہے اور چلتا بیٹھے

الْقَاعِدِ وَالْقَلِيلُ عَلَى الْكَثِيرِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِي رِوَايَةٍ لِمُسْلِمٍ وَالرَّاكِبُ
کو اور تھوڑے بہتوں کو یہ حدیث متفق علیہ ہے اور مسلم کی ایک روایت میں ہے اور سوار

عَلَى الْمَاشِي وَعَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى
پیادہ کو اور علی رضے اللہ عنہ سے روایت ہے کہا رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے

اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُجْزِي عَنِ الْجَمَاعَةِ إِذَا مَرُّوا أَنْ يُسَلِّمَ أَحَدُهُمْ وَيُجْزِي
فرمایا جب کوئی جماعت جا رہی ہو تو ایک کا سلام کرنا سب کی طرف سے کافی ہے

عَنِ الْجَمَاعَةِ أَنْ يَرُدَّ أَحَدُهُمْ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالْبَيْهَقِيُّ وَعَنْهُ قَالَ
اور ایک کا جواب دینا سب کی طرف سے کفایت ہے روایت کیا اسے احمد اور بیہقی نے اور انہی سے

قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَبْدَؤُا الْيَهُودَ وَلَا النَّصَارَى
کہا رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا یہود اور نصاریٰ کو پہلے سلام نہ

بِالسَّلَامِ وَإِذَا لَقِيتُمُوهُمْ فِي طَرِيقٍ فَاضْطَرُّوهُمْ إِلَى أَضْيَقِهِ أَخْرَجَهُ
کرو اور جب تم ان سے رستہ میں ملو تو انہیں مجبور کرو تنگ راستہ کی طرف نکالا اسے

مُسْلِمٌ وَعَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا عَطَسَ أَحَدُكُمْ
مسلم نے اور انہی سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم سے کہ آپ نے فرمایا جب کوئی تم

فَلْيَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلْيَقُلْ لَهُ أَخُوهُ يَرْحَمُكَ اللهُ فَإِذَا قَالَ لَهُ يَرْحَمُكَ اللهُ
تو الحمد للہ کہے اور اس کا بھائی یعنی کوئی دوسرا مسلمان یرحمک اللہ کہے اور جب وہ یرحمک اللہ کہے تو چھینکنے

فَلْيَقُلْ يَهْدِيكُمُ اللهُ وَيُصْلِحُ بَالَكُمْ أَخْرَجَهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْهُ قَالَ
والا یہدیکم اللہ و یصلح بالکم کہے نکالا اس کو بخاری نے اور انہی سے روایت ہے کہا

قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَشْرَبَنَّ أَحَدُكُمْ قَائِمًا أَخْرَجَهُ
رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا کوئی تم میں سے کھڑا ہو کر نہ پیے نکالا اسے

مُسْلِمٌ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا انْتَعَلَ
مسلم نے اور انہی سے روایت ہے کہا رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا جب کوئی تم میں سے جوتا

أَحَدُكُمْ فَلْيَبْدَأْ بِالْيَمِينِ وَإِذَا نَزَعَ فَلْيَبْدَأْ بِالشِّمَالِ وَلْتَكُنِ
پہنے تو داہنے سے شروع کرے اور جب اتارے تو بائیں سے اتارے اور پہنتے وقت

الْيُمْنَى أَوَّلَهُمَا تُنْعَلُ وَآخِرَهُمَا تُنْزَعُ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ
داہنا پہلا ہو اور اتارتے وقت پچھلا ہو اور انہی سے روایت ہے کہا رسول اللہ صلے اللہ

---

۱؎ علی بن ابی طالب

یہ امیر المومنین علی بن ابی طالب ہیں اور انکی کنیت ابو الحسن اور ابو تراب ہے اور آپ اکثر اقوال میں مردوں میں سب سے پہلے مشرف باسلام ہوئے اور اس وقت آپکی عمر ۱۵ یا ۱۶ یا ۱۰ سال کی تھی پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم کے ساتھ سوا تبوک کے سب مشاہد میں حاضر ہوئے کیونکہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم انہیں گھر میں خلیفہ کر گئے تھے جمعہ کے دن ذی الحجہ کی اٹھارھویں ۳۵ھ ہجری میں جس دن حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ مقتول ہوئے خلیفہ بنائے گئے اور جمعہ ہی کو دن رمضان کی اٹھارھویں یا سترھویں ۴۰ھ ہجری میں عبد الرحمن بن ملجم مرادی نے آپکو کسی چیز کے ساتھ صدمہ پہونچایا اور تین رات کے بعد انتقال فرمایا اور حضرت حسن و حسین و عبد اللہ بن جعفر علیہم السلام نے نہلایا اور حضرت حسن علیہ السلام نے جنازہ پڑھایا اور سحری میں دفن کئے گئے اور آپکی عمر [illegible]

[illegible]

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَمْشِ أَحَدُكُمْ فِي نَعْلٍ وَاحِدٍ وَلْيَنْعَلْهُمَا

اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کوئی تم میں سے ایک جوتا پہن کر نہ چلے اور چاہیے کہ دونوں پہنے

جَمِيعًا أَوْ لِيَخْلَعْهُمَا جَمِيعًا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ

یا دونوں اتار دے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور ابن عمر رضے اللہ

اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ

تعالے عنہما سے روایت ہے کہا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

لَا يَنْظُرُ اللّٰهُ إِلَى مَنْ جَرَّ ثَوْبَهُ خُيَلَاءَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْهُ أَنَّ رَسُولَ

اللہ تعالیٰ اس شخص کی طرف نظر رحمت سے نہ دیکھے گا جو اپنے کپڑے کو تکبر سے کھینچتا ہے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور انھی سے روایت ہے کہ رسول

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا أَكَلَ أَحَدُكُمْ فَلْيَأْكُلْ بِيَمِينِهِ وَإِذَا

اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جب کوئی تم میں سے کھانا کھانے لگے تو داہنے ہاتھ سے کھائے اور جب

شَرِبَ فَلْيَشْرَبْ بِيَمِينِهِ فَإِنَّ الشَّيْطَانَ يَأْكُلُ بِشِمَالِهِ وَيَشْرَبُ

پیے تو داہنے ہاتھ سے پیے کیونکہ شیطان بائیں سے کھاتا ہے اور بائیں سے

بِشِمَالِهِ أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ أَبِيهِ

پیتا ہے روایت کیا اسے مسلم نے اور عمرو بن شعیب سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ

عَنْ جَدِّهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

وہ اپنے دادا سے (یا عمرو کے دادا سے) کہا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كُلْ وَاشْرَبْ وَالْبَسْ وَتَصَدَّقْ فِي غَيْرِ سَرَفٍ وَ

کھا اور پی اور پہن اور صدقہ کر جس میں اسراف اور

لَا مَخِيلَةٍ أَخْرَجَهُ أَبُو دَاوُدَ وَأَحْمَدُ وَعَلَّقَهُ الْبُخَارِيُّ

تکبر نہ ہو نکالا اسے ابوداؤد اور احمد نے اور معلق کیا اسے بخاری نے

## بَابُ الْبِرِّ وَالصِّلَةِ

باب نیکی کرنے اور صلہ رحمی کے بیان میں

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

ابو ہریرہ رضے اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

وَسَلَّمَ مَنْ أَحَبَّ أَنْ يُبْسَطَ عَلَيْهِ فِي رِزْقِهِ وَيُنْسَأَ لَهُ فِي أَثَرِهِ فَلْيَصِلْ

فرمایا جو چاہے کہ اس کے رزق میں فراخی ہو اور اس کی عمر دراز ہو پس چاہیے کہ صلہ

رَحِمَهُ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ

رحمی کرے روایت کیا بخاری نے اور جبیر بن مطعم رضے اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے

قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَدْخُلُ الْجَنَّةَ قَاطِعٌ

کہا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جنت میں کوئی قطع رحمی کرنے والا داخل نہ ہوگا۔

ف نووی نے کہا اسبال یعنی لٹکانا ازار و قمیص اور عمامہ سب میں ہوتا ہے اور ازار لٹکانا ٹخنوں سے نیچے جائز نہیں اگر غرور سے ہو اور بغیر غرور کے مکروہ ہے اور ظاہر حدیث سے یہ نکلتا ہے کہ حرمت خاص ہے غرور سے لیکن عورتوں کو اسبال درست ہے اور مستحب یہ ہے کہ قمیص اور ازار دونوں نصف ساق تک ہوں لیکن ٹخنوں تک بھی جائز ہے ۱۲۔

يعني قاطع رحم متفق عليه وعن المغيرة بن شعبة رضي الله تعالى

یعنی قطع رحمی کرنے والا روایت اسے بخاری اور مسلم نے اور مغیرہ بن شعبہ لہ رضے اللہ تعالے عنہ سے

عنه أن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال إن الله حرم عليكم عقوق

روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالے نے تم پر حرام کی ماؤں

الأمهات ووأد البنات ومنعا وهات وكره لكم قيل وقال وكثرة

کی نافرمانی کرنا اور لڑکیوں کا جیتا گاڑنا اور اللہ کی فرض کی ہوئی باتوں سے منع کرنا اور اللہ کی منع کی ہوئی باتوں

السؤال وإضاعة المال متفق عليه وعن عبد الله بن عمرو رضي الله

اور بیہودہ گفتگو اور بہت سوال اور مال کو ضائع کرنے کو ناپسند کیا ہے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور عبداللہ بن عمرو رضے اللہ

تعالى عنهما عن النبي صلى الله عليه وسلم قال رضى الله في رضى الوالدين

تعالے عنہما سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے فرمایا اللہ کی خوشنودی ماں باپ کی خوشنودی میں ہے

وسخط الله في سخط الوالدين أخرجه الترمذي وصححه ابن حبان و

اور اللہ تعالے کا غصہ ماں باپ کے غصے میں ہے نکالا اسے ترمذی نے اور صحیح کہا اسے ابن حبان اور

الحاكم وعن أنس رضي الله تعالى عنه عن النبي صلى الله عليه وسلم قال

حاکم نے اور انس رضے اللہ تعالے عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

والذي نفسي بيده لا يؤمن عبد حتى يحب لجاره أو لأخيه ما يحب لنفسه

اس ذات کی قسم ہے جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ کوئی کامل مومن نہیں ہوتا جب تک نہ چاہے ہمسائے یا بھائی کے لیے وہی بات

متفق عليه وعن ابن مسعود رضي الله تعالى عنه قال سألت رسول

یہ حدیث متفق علیہ ہے اور ابن مسعود رضے اللہ تعالے عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلے

الله صلى الله عليه وسلم أي الذنب أعظم قال أن تجعل لله ندا و

اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پوچھا کونسا گناہ سب سے بڑا ہے فرمایا کہ تو اللہ کے لیے کوئی ساجھی ٹھہراوے حالانکہ

هو خلقك قلت ثم أي قال ثم أن تقتل ولدك خشية أن يأكل معك

اس نے تجھے پیدا کیا ہے میں نے کہا پھر کونسا آپ نے فرمایا کہ تو اپنی اولاد کو قتل کرے اس خوف سے کہ وہ تیرے ساتھ کھاوے

قلت ثم أي قال ثم أن تزاني حليلة جارك متفق عليه وعن عبد

میں نے پوچھا پھر کونسا آپ نے فرمایا کہ تو اپنے ہمسائے کی بی بی سے زنا کرے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور عبداللہ بن عمرو

الله بن عمرو بن العاص رضي الله عنهما أن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال

بن عاص رضے اللہ تعالے عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

من الكبائر شتم الرجل والديه قيل وهل يسب الرجل والديه

کبیرہ گناہوں میں سے ہے آدمی کا اپنے والدین کو گالی دینا کسی نے پوچھا کیا کوئی شخص اپنے ماں باپ کو گالی دیتا ہے

قال نعم يسب أبا الرجل فيسب أباه ويسب أمه فيسب أمه متفق عليه

ہاں گالی دیتا ہے دوسرے آدمی کے باپ کو وہ اس کے باپ کو گالی دیتا ہے اور اس کی ماں کو گالی دیتا ہے وہ اس کی ماں کو

---

لہ مغیرہ بن شعبہ یہ مغیرہ بن شعبہ ثقفی ہیں عام الخندق میں مشرف باسلام ہوئے اور حدیبیہ میں موجود تھے مہاجر ہوکر آئے کوفہ میں جا بسے اور وہاں ہی ۵۰ سنہ ہجری میں انتقال کیا اور آپکی عمر ۷۰ سال کی تھی ان سے ایک جماعت نے روایت کی ہے

۲ عبداللہ بن عمرو بن عاص عبداللہ بن عمرو بن عاص السہمی القرشی ہیں اپنے باپ سے پہلے مشرف باسلام ہوئے اور جب پیدا ہوئے تو انکے باپ کی عمر ۱۲ یا ۱۳ سال کی تھی اور عالم عابد حافظ تھے اور انہوں نے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے حدیث شریف لکھنے کی اجازت چاہی تو آپنے اجازت دیدی انکی وفات میں اختلاف ہے بعض کے نزدیک ایام حرہ ذی الحجہ ۶۳ سنہ میں فوت ہوئے اور بعض کے نزدیک ۶۵ سنہ میں اور بعض کے نزدیک ۵۵ سنہ میں اور بعض [illegible]

وعن أبي أيوب رضي الله تعالى عنه أن رسول الله صلى الله عليه وسلم

اور ابی ایوب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

قال لا يحل لمسلم أن يهجر أخاه فوق ثلاث ليال يلتقيان فيعرض هذا و

کسی مسلمان کو درست نہیں کہ اپنے بھائی سے تین رات سے زیادہ جدائی رکھے دونوں آپس میں ملیں ایک ادھر کو منہ کر لے اور

يعرض هذا وخيرهما الذي يبدأ بالسلام متفق عليه وعن جابر رضي

دوسرا دوسری طرف اور دونوں میں سے اچھا وہ شخص ہے جو پہلے سلام علیکم کرے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور جابر رضی

الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم كل معروف صدقة

اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہر قسم کی نیکی صدقہ ہے

أخرجه البخاري وعن أبي ذر رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله

نکالا اسے بخاری نے اور ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ

صلى الله عليه وسلم لا تحقرن من المعروف شيئا ولو أن تلقى أخاك بوجه طلق

علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا نہ حقیر سمجھ بھلائی میں سے ذرا بھی اگر چہ یہی کیوں نہ ہو کہ تو اپنے بھائی کو کشادہ پیشانی سے ملے

وعنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم إذا طبخت مرقة فأكثر

اور انہی سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جب تو شوربا پکاوے تو اس میں پانی

ماءها وتعاهد جيرانك أخرجهما مسلم وعن أبي هريرة رضي الله

زیادہ ڈال اور اپنے ہمسایوں سے احسان کر نکالا ان دونوں روایتوں کو مسلم نے اور ابوہریرہ رضی اللہ

تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من نفس عن مسلم كربة

تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جس نے کسی مسلمان سے دنیا کی سختیوں میں سے

من كرب الدنيا نفس الله عنه كربة من كرب يوم القيامة ومن يسر

کوئی سختی ہٹائی تو اللہ تعالیٰ قیامت کے دن کی سختیوں میں ایک سختی ہٹائے گا اور جو تنگ دست پر

على معسر يسر الله عليه في الدنيا والآخرة ومن ستر مسلما ستره الله

آسانی کرے اللہ تعالیٰ دنیا و آخرت میں اس پر آسانی کرے گا اور جس نے کسی مسلمان کی پردہ پوشی کی اللہ

في الدنيا والآخرة والله في عون العبد ما كان العبد في عون أخيه أخرجه

دنیا اور آخرت میں اس کی پردہ پوشی کرے گا اور اللہ تعالیٰ بندہ کی مدد میں اس وقت تک رہتا ہے جب تک کہ بندہ اپنے

مسلم وعن ابن مسعود رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى

بھائی کی مدد میں رہتا ہے نکالا اسے مسلم نے اور ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

الله عليه وسلم من دل على خير فله مثل أجر فاعله أخرجه مسلم وعن

نے فرمایا جس نے کسی کو نیکی کی راہ بتائی اس کو نیکی کرنے والے کا ثواب ملتا ہے نکالا اسے مسلم نے اور ابن

ابن عمر رضي الله تعالى عنهما عن النبي صلى الله عليه وسلم قال من

عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو شخص

---

ف ابو ایوب انصاری: یہ ابو ایوب خالد بن زید انصاری خزرجی ہیں اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ ان کے حروب میں شریک رہے اور قسطنطنیہ میں دشمن کے مقابل ۵۱ھ ہجری میں انتقال فرمایا اور قسطنطنیہ قاف کی پیش اور سین کی جزم اور طاء اولیٰ کی پیش اور طاء ثانیہ کی زیر کے ساتھ ہے اور نسبے یا ساکنہ ہے نووی نے کہا اسی طرح ہم نے ضبط کیا اور یہی مشہور ہے اور قاضی عیاض نے ... کے بعد یا مشددہ ہے

سلہ یعنی جو برے کام جانتا ہوں یا کر چکا ہوں ان کی برائی سے پناہ مانگتا ہوں یعنے ان پر عذاب نہ ہو اور بخشے جاویں اور جو کام نہیں جانتا یا نہیں کیے ان کی برائی سے بھی

وما أعلنت وما أنت أعلم به مني وأنت المقدم وأنت المؤخر وأنت

اور جو کچھ ظاہر کئے اور جس کو تو زیادہ جانتا ہے مجھ سے تو ہی آگے کرنیوالا ہے اور تو ہی پیچھے ہٹانیوالا ہے اور تو

على كل شيء قدير متفق عليه وعن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه قال

ہر چیز پر قادر ہے یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور روایت ہے ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا

كان رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم يقول اللهم أصلح لي ديني الذي

تھے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم فرمایا کرتے یا اللہ میرے دین کو سنوار جو

هو عصمة أمري وأصلح لي دنياي التي فيها معاشي وأصلح لي آخرتي التي

میرے کام کا بچاؤ ہے اور میری دنیا کو سنوار جس میں میری معاش ہے اور میری آخرت کو سنوار جس کی

إليها معادي واجعل الحيوة زيادة لي في كل خير واجعل الموت راحة

طرف میری معاد ہے اور بنا میری زندگی کو باعث زیادتی کا میرے لیے ہر نیکی میں اور بنا موت کو میری راحت

لي من كل شر أخرجه مسلم وعن أنس رضي الله تعالى عنه قال كان

ہر بدی سے روایت کیا اسے مسلم نے۔ اور روایت ہے انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا تھے

رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم يقول اللهم انفعني بما علمتني

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کہا کرتے اے اللہ نفع دے مجھ کو اس چیز سے جو تو نے مجھ کو سکھائی

وعلمني ما ينفعني وارزقني علما ينفعني رواه النسائي والحاكم و

اور سکھا مجھ کو وہ جو میرے کام میں آوے اور دے مجھ کو وہ علم جو مجھے نفع دے روایت کیا اسے نسائی اور حاکم نے

للترمذي من حديث أبي هريرة نحوه وقال في آخره وزدني علما

ترمذی کے لیے ہے حدیث ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت سے بھی اسی طرح ہے اور اس نے کہا اس کے آخر میں اور بڑھا مجھ کو علم اور

الحمد لله على كل حال وأعوذ بالله من حال أهل النار وإسناده حسن وعن

الحمد للہ کے لیے ہے تمام حال میں اور پناہ مانگتا ہوں اللہ کی دوزخیوں کے حال سے اور اسناد اس کی حسن ہے اور روایت ہے

عائشة رضي الله تعالى عنها أن النبي صلى الله عليه وآله وسلم علمها هذا الدعاء

عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سکھائی اسکو یہ دعا

اللهم إني أسألك من الخير كله عاجله وآجله ما علمت منه وما لم أعلم و

یا اللہ میں تجھ سے مانگتی ہوں سب بھلائی جلدی کی اور دیر کی جس کو میں جانتی ہوں اور جس کو نہیں جانتی اور

أعوذ بك من الشر كله عاجله وآجله ما علمت منه وما لم أعلم اللهم

پناہ مانگتی ہوں تیری سب برائی سے جلدی کی اور دیر کی جسکو میں جانتی ہوں اور جس کو نہیں جانتی یا اللہ

إني أسألك من خير ما سألك عبدك ونبيك وأعوذ بك من شر ما عاذ به

مانگتی ہوں تجھ سے وہ بھلائی جو مانگی تجھ سے تیرے بندے اور تیرے نبی نے اور پناہ مانگتی ہوں ساتھ تیرے اسکی برائی سے جس سے پناہ مانگی

عبدك ونبيك اللهم إني أسألك الجنة وما قرب إليها من قول أو عمل وأعوذ بك

تیرے بندے اور تیرے نبی نے یا اللہ میں سوال کرتی ہوں تجھ سے جنت کا اور وہ چیز جو نزدیک کرے طرف اسکی خواہ قول ہو خواہ عمل ہو اور پناہ مانگتی ہوں

مِنَ النَّارِ وَمَا قَرَّبَ إِلَيْهَا مِنْ قَوْلٍ أَوْ عَمَلٍ وَأَسْأَلُكَ أَنْ تَجْعَلَ

دوزخ سے اور اس سے جو نزدیک کرے طرف اس کی خواہ قول ہو خواہ عمل اور سوال کرتا ہوں تجھ سے یہ بات کہ کر دے تو

كُلَّ قَضَاءٍ قَضَيْتَهُ لِي خَيْرًا أَخْرَجَهُ ابْنُ مَاجَةَ وَصَحَّحَهُ ابْنُ

جو کہ تو نے میرے لیے کی ہے بہتر کرے نکالا اسے ابن ماجہ نے اور صحیح کہا اسے ابن

حِبَّانَ وَالْحَاكِمُ وَأَخْرَجَ الشَّيْخَانِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى

حبان اور حاکم نے اور نکالا بخاری و مسلم نے حدیث کو ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

عَنْهُ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ كَلِمَتَانِ

سے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا دو کلمے ہیں

حَبِيبَتَانِ إِلَى الرَّحْمٰنِ خَفِيفَتَانِ عَلَى اللِّسَانِ ثَقِيلَتَانِ فِي

جو رحمن کو پیارے ہیں زبان پر ہلکے ہیں میزان میں

الْمِيزَانِ سُبْحَانَ اللهِ وَبِحَمْدِهِ سُبْحَانَ اللهِ الْعَظِيمِ ۝۝۝

بھارے ہیں (وہ یہ ہیں) اللہ اپنی حمد کے ساتھ پاک ہے اللہ پاک ہے صاحب عظمت کا

تمت

## خاتمۃ الطبع

الحمد للہ کہ یہ کتاب افادت انتساب مفید خاص و عام بلوغ المرام من ادلہ الاحکام تصنیف شیخ الاسلام شہاب الدین ابو الفضل احمد بن علی بن محمد بن علی بن محمود بن حجر کنانی عسقلانی مصری صاحب فتح الباری شرح صحیح البخاری بہ تصحیح و تنقیح تام بماہ ربیع الاول ۱۳۵۳ ہجری مطبع صدیقی لاہور میں طبع ہوئی اگرچہ اس فن میں اس قسم کی کتابیں اور بھی مثل مشکوۃ و مشارق الانوار و تیسیر الوصول موجود ہیں لیکن اس کتاب کے خواص ایسے ہیں کہ بلحاظ انکے اس کو امتیاز خاص حاصل ہے حق تو یہ ہے کہ مصنف علیہ الرحمۃ نے اس تالیف میں اپنا کمال ظاہر کیا ہے اور وہ خواص یہ ہیں اول یہ کہ مصنف علیہ الرحمۃ نے ہر ایک حدیث کو اسکے مخرج کی طرف منسوب کیا ہے اور کہا ہے اخرجہ فلان دوم اخراج کثرت پر مبنی ہوا ہے اور بعض پر قناعت نہیں کی تاکہ بخوبی واضح ہو جاوے کہ یہ حدیث اکثر کتب حدیث میں موجود ہے

ف دوسری روایت میں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے فرشتوں کے لیے سبحان اللہ وبحمدہ چن لیا یعنے ذکر جس سے اور حکم کیا انکو ہمیشہ پڑھنے کا یہ سبب نہایت فضیلت اسکی کے بعد نص ہے چار کلموں سبحان اللہ والحمد للہ ولا الٰہ الا اللہ واللہ اکبر کا اس لیے کہ تسبیح میں نفی شرک کی بھی ہے اور یہی معنے ہیں تہلیل کے اور لازم آتا ہے اس سے ہونا اللہ تعالیٰ کا بہت بڑا ۱۲ –

سوم حدیث کی تصحیح و تضعیف کا اہتمام سے ذکر کیا ہے اس سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ حدیث سلف میں متداول رہی ہے **چہارم** طرق حدیث کا تتبع بخوبی کیا ہے **پنجم** اخراج حدیث میں صرف صحاح ستہ پر ہی قناعت نہیں کی **ششم** ہر ایک حکم میں ایسی حدیث کو اختیار کیا ہے جو اپنے باب میں اصح و اثبت ہے اور جن احادیث میں حفاظ نے کلام کیا ہے ان کو ترک کیا **ہفتم** حدیث طویل کو ایسے طور پر مختصر کیا ہے کہ اصل میں تفاوت اور خلل واقع نہیں ہوا اور تقدیم و تاخیر بھی نہیں ہوئی **ہشتم** اس کتاب کی بنا کتب فقہ پر رکھی اور ابواب کو فقہاء کی ترتیب پر لکھا ہے **نہم** بعض احادیث کو بعض مواضع میں مکرر لایا ہے اور اس ایراد میں اس کا غایت تفقہ ثابت ہوتا ہے اگرچہ ایسے مواضع بہت قلیل ہیں **دہم** زیادات احادیث کو کہ دوسرے طرق اور روایات میں ثابت ہیں اور ہر ایک کو ان میں سے دلیل حکمی کہہ سکتے ہیں مع بیان تخریج و تجریح کے لایا ہے اور کہا ہے زاد فلان کذا وفیہ کذا **یازدہم** بعد اختتام کتب عبادات و معاملات کتاب جامع اداب کو زیادہ کیا ہے تاکہ طالب راغب اخلاق ظاہر اور اعمال باطن سے بھی محروم اور بے خبر نہ رہے **دوازدہم** ہر ایک مذہب کے دلائل کو غیر متعصبانہ ذکر کیا **سیزدہم** جرح اور تعدیل کے ذکر میں اختصار فائق و ایجاز لائق اختیار کیا ہے۔ یہ کتاب مبارک کیا ہے اہل اسلام کے لیے زینت دین و دنیا ہے یا کوزہ دریا ہے یا قطرہ عمان نما ہے اللہ جل جلالہ اپنے فضل و کرم سے اسکے مؤلف کو بلا حساب خلد بریں میں جا دے اور اسکے پڑھنے پڑھانے والوں کو عمل کرنے کی توفیق بخشے۔ اور اپنے مخلصین میں شمار کرے آمین یارب العالمین

# اصطلاحاتِ اہلحدیث

| اصطلاح | تعریف |
| --- | --- |
| صحیح | وہ حدیث ہے جسکی سند راوی سے لیکر آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم تک متصل ہو۔ کوئی چھوٹ نگیا ہو اور اسکے سب راوی سچے اور پکے ہوں اور اسمیں شذوذ یعنی لوگوں کی روایت کا خلاف اور علت یعنی پوشیدہ اسباب طعن کے نہوں اور یہ اعلےٰ مرتبہ ہے ❖ |
| ضعیف | وہ حدیث ہے جسکے راویوں میں سے کوئی دروغ گو یا فاسق یا اور کسی طرح سے مطعون ہو ❖ |
| حسن | وہ حدیث ہے جس کے راویوں میں کسی پر تہمت جھوٹ کی نہ ہوئی ہو نشاذ ہو اور وہی الفاظ حدیث کے دوسرے طرف سے بھی مروی ہوں۔ اسکا رتبہ صحیح کے رتبہ سے کم ہے ❖ |
| مرفوع | وہ ہے جو خاص آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا قول یا فعل یا تقریر رکھتا ہو ❖ |
| متصل | وہ حدیث ہے جس کی سند برابر ملی ہوئی ہو کوئی راوی چھوٹا نہ ہو ❖ |
| مسند | وہ حدیث ہے جس کے راویوں کے نام مذکور ہوں ❖ |
| مشہور | وہ حدیث ہے کہ خاص اہل حدیث کے نزدیک شایع ہو یعنی اس کو بہت راویوں نے ہر زمانہ میں روایت کیا ہو ❖ |
| متواتر | وہ حدیث ہے کہ اسکے راوی اس کثرت سے ہوں کہ انکے اتفاق جھوٹ پر عادۃً محال ہو ❖ |
| موقوف | وہ قول و فعل ہے جو کسی صحابی سے روایت کیا جاوے۔ خواہ سند متصل ہو خواہ کوئی راوی چھوٹ گیا ہو ❖ |
| مرسل | وہ حدیث ہے جو تابعی آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرے کہ آپنے ایسا کہا یا ایسا کیا یعنی ذکر صحابی کا نکرے ❖ |
| منقطع | وہ حدیث ہے جس کی اسناد برابر نہ ہو شروع میں سے یا بیچ میں سے خواہ اوپر سے کوئی راوی چھوٹ گیا ہو۔ مگر اکثر اس حدیث کو کہتے ہیں جو تبع تابعی صحابی سے مروی ہو۔ |
| غریب | وہ حدیث ہے جسکا راوی کسیجگہ روایت میں اکیلا ہو اور اگر ہر زمانہ میں ایک ہی ہوگا تو وہ فرد کہلاتی ہے ❖ |
| عزیز | وہ حدیث ہے جس کے راوی ہر جگہ دو ہوں ❖ |
| شاذ | وہ حدیث ہے جو کوئی ثقہ اور معتبر شخص لوگوں کی روایت کے خلاف بیان کرے اور مقابل اسکے ہے محفوظ ❖ |
| تعلیق | اس فعل کو کہتے ہیں۔ کہ جس کی اسناد کے شروع میں ایک یا زیادہ راوٗں کو چھوڑ دیا جاوے ❖ |
| تدلیس | حدیث میں اس فعل کو کہتے ہیں۔ کہ راوی جس شخص سے روایت کرے اس سے ملاقات کی ہو یا وہ اسکا معصر ہو۔ مگر اس سے اس روایت کو سنا نہ ہو اور ایسے لفظوں سے بیان کرے جس سے یہ وہم ہو کہ سنا ہوا کہتا ہے ❖ |
| معلل | وہ حدیث ہے کہ ظاہر میں تو عیوب سے پاک معلوم ہوتی ہو۔ مگر اسمیں پوشیدہ سبب طعن کے پائے جاتے ہوں ❖ |
| معضل | اس کو کہتے ہیں۔ جس میں دو راوی برابر ساقط ہوں ❖ |
| آحاد | اس کو کہتے ہیں جس کی روایت میں اس قدر کثرت نہ ہو اور آحاد تین قسم ہے مشہور اور غریب اور عزیز آحاد میں بعضی روایت مقبول ہے اور بعضی مردود اگر راوی کی راستی اور صدق معلوم ہووے تو مقبول ورنہ مردود ہے |
| متروک | وہ ہے جس کے راوی پر تہمت جھوٹ کی لگی ہو ❖ |
| مضطرب | وہ ہے۔ جس میں راوٗں نے اختلاف کیا ہو سند یا متن میں ❖ |
| مدرج | وہ ہے جس میں راوٗں نے کچھ اپنا کلام بھی شامل کر دیا ہووے ❖ |
| مقطوع | وہ ہے جس کی اسناد تابعی تک پہنچے ❖ |
| معنعن | وہ ہے جو برابر ایک نے دوسرے سے روایت کی ہو ❖ |
| منکر | وہ ہے کہ روایت کرے اسکو راوی ضعیف مخالف اس کسی کہ ضعف اسکا کمتر ہووے اور مقابل منکر کے معروف ہے ❖ |
| موضوع | وہ حدیث ہے جو کسی نے خود بنا کر آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم یا صحابہ کیطرف منسوب کر دی ہو ❖ |

# اشتہار واجب الاظہار

تاجران باوفا و خریداران شائق شعار کی خدمت میں التماس ہے کہ اس کتاب مستطاب بلوغ المرام من ادلۃ الاحکام کا ترجمہ اردو نہایت عمدہ با محاورہ اس مسکین محی الدین تاجر کتب و مہتمم مطبع صدیقی لاہور نے مولوی خدا بخش صاحب ساکن سیالکوٹ اور مولوی محمد صاحب ساکن موضع کھڈیاں ضلع لاہور مصححان مطبع صدیقی لاہور سے کرایا ہے اور نیز اسکے جن جن الفاظ کا مطلب حل کرنا ضروری تھا انکا حاشیہ اردو اسکے ہر صفحہ پر چڑھا دیا گیا ہے انشاء اللہ تعالے یہ کتاب ہر ایک متبع سنت کے لیے کافی و وافی ہو گی اور اسکے ہوتے ہوئے کسی اور کتاب کی بہت ہی کم حاجت پڑے گی سو جن صاحبوں کو اسکی ضرورت ہو شہر لاہور بازار کشمیری شیخ محی الدین تاجر کتب کی دوکان سے بذریعہ ترسل قیمت طلب فرمالیں اور یہ کتاب بموجب دفعہ ۱۸۔ ایکٹ نمبر ۲۵ داخل بہی رجسٹری گورنمنٹ ہو چکی ہے۔ بدون اجازت کمترین اسکے چھاپنے یا چھپوانے کا قصد نہ فرماویں

المشتہر

# فہرست مضامین کتاب بلوغ المرام من ادلۃ الاحکام



(حجازی پریس بیرون موری دروازہ لاہور باہتمام حافظ محمد اسمٰعیل پرنٹر شیخ محمد احمد پبلشرز نے چھپا کر کشمیری بازار سے شائع کیا)

| صفحہ | مضمون کتاب |
|---|---|

